خوف ہے۔

اور اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ پیانہ سے کچھ ناپتا ہے' اگر اہلِ علم ہے تو قاضی ہونے کی دلیل ہے۔ اور اگر اہلِ علم سے نہیں ہے تو دلیل ہے کہ انصاف کے لئے قاضی کا محتاج ہو گا۔ اور دوسرے قول کے مطابق خواب میں پیانہ راست گو اور منصف مرد ہے' جو لوگوں کا انصاف کرتا ہے۔

## بینی (ناک)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناک کو دیکھنا عزت اور مرتبے کی دلیل ہے اور جس قدر اس میں وہ زیادتی اور نقصان دیکھے گا۔ دیکھنے والے کے قدر اور مرتبے پر دلیل ہے۔

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کا ناک چھوٹا ہو گیا ہے تو اس کے قدر اور مرتبے کی کمی کی دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک گری ہوئی ہے تو دلیل ہے کہ قدرو مرتبے سے گرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک کا سوراخ فراخ ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس پر معیشت فراخ ہو گی اور اگر سوراخ تنگ ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی معیشت تنگ ہو گی۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص دیکھے کہ اس کی ناک سے مغز نکلا ہے تو دلیل ہے کہ کسی سردار سے نفع پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک سے کیڑا یا مکھی وغیرہ کوئی جانور نکلا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکا آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک میں سوراخ ہے اور اس میں مہار پڑی ہوئی ہے تو دلیل ہے کہ لوگوں کی تواضع کرے گا۔ یا کسی بزرگ عورت سے ملاپ ہو گا اور اس سے مال و نعمت پائے گا۔

اور اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کی ناک کا سرا بندھا ہوا ہے۔ چنانچہ وہ دم نہیں لے سکتا۔ تو دلیل ہے کہ اس کا کام رک جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بات ناک میں کہتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی دولت زائل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک کی کونپل کا چمڑا اترا ہوا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو نقصان حاصل ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کی ناک سے خون نکلا ہے اور تعبیر دینے والے کو بتائے کہ میری ناک سے خون نکلا ہے تو دلیل ہے کہ بہت مال پائے گا۔

اور اگر دیکھے اور بتائے کہ خون میری ناک کے اندر جاتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا مال جائے گا۔ تعبیر بیان کرنے والے کو چاہیے کہ سائل کے لفظ پر تعبیر بیان کرے اور اس کی بات کو فال میں نگاہ میں رکھے۔

اور کوئی شخص اگر دیکھے کہ اس کے ناک کے دونوں سوراخ ایک ہو گئے ہیں تو دلیل ہے کہ عقلمند عورت سے ملاپ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک کی کونپل کاٹی گئی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے فرزند کے ختنے ہوں گے۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ اس کی عزت اور مرتبے میں نقصان ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص دیکھے کہ کوئی چیز زبردستی اس کے ناک میں گھس گئی ہے تو غصے اور نیکی کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خون ناک سے نکلا ہے تو اس کا سارا جسم خون آلود ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو مال حرام ملے گا۔

اور اگر دیکھے کہ تھوڑا اور سبز خون اس کی ناک سے نکلا ہے اور دلیل ہے کہ اس کی عورت کا حمل ساقط ہو گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان فرمایا ہے کہ وہ شخص درویش ہو جائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ خون اس کی ناک سے نکلا ہے اور وہ خود خون آلود نہیں ہوا ہے تو دلیل ہے کہ فرزند یا عورت کو گھر سے نکالے گا یا ان کو تکلیف دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک زمین پر گری ہے تو دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکی پیدا ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ وہ اپنی ناک کو دھوتا ہے تو دلیل ہے کہ کوئی شخص اس کی عورت کو فریب دے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک سے مرغ نکلا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا چوپایہ بچہ جنے گا۔ اور بعض اہل تعبیر کہتے ہیں کہ ناک سے خون کا مال ہے۔ جو اس کو اس ملک کے بادشاہ سے حاصل ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کی ناک ہاتھی کی سونڈ جتنی یا اس سے کچھ کم بڑھی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اسی قدر عزت اور مرتبہ بڑھے گا اور اس کے خویش بھی عزت پائیں گے۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ اس کی ناک میں خوشبو گئی ہے تو دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند صالح پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک میں بدبو گئی ہے تو اس کی تاویل اس کے خلاف ہے۔

حضرت جافظ رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص دیکھے کہ اس کی ناک ندارد ہے۔ تو دلیل ہے کہ کوئی اس کے خویشوں میں سے مرے گا۔ اور اگر اپنی دو ناک دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کے اور اس کے عیال کے درمیان اختلاف پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو خوشبو سنگھائی ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اس سے نفع حاصل ہو گا۔ اور اگر یہ خواب دیکھنے والی عورت ہے تو دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند صالح پیدا ہو گا اور اگر دیکھے کہ کسی نے بدبو اس کی ناک کے نیچے رکھی ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اس شخص پر غصہ آئے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناک کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: اول عزت۔ دوم مال۔ سوم بزرگی۔ چہارم فرزند۔ پنجم عیش خوش۔

## پیہ خُوردن (چربی کھانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ چربی کھاتا ہے۔ تو اس سے دلیل ہے کہ خیر و نعمت اور فراخی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بکری کی چربی ہے اور اسے کھاتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اسی قدر مال حلال پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چربی کا دیکھنا تین وجہ پر ہے۔ اول نعمت اور فراخی۔ دوم مال اور منفعت۔ سوم رکے ہوئے کاموں کی کشائش اور فراخی۔

## بے ہوشی

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ بے ہوش ہو گیا ہے اور اس کی عقل زائل ہو گئی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو ایسا کام درپیش آئے گا کہ اس میں وہ حیران و پریشان ہو گا

لیکن آخر کار اس کا نتیجہ بہتر ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بے ہوشی دو وجہ پر ہے۔ اول کاموں میں دشواری۔ دوم حیرانی اور پریشانی۔ عاجزی اور لاچاری۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرف التاء

## تاب دادن (بٹنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ رسی یا رسے کو بٹتا ہے تو دلیل ہے کہ وہ سفر کو جائے گا۔ اور سفر کی کمی بیشی رسے اور رسی کی درازی اور کمی کے مطابق ہو گی۔ اگر دراز ہے تو سفر بھی دراز ہو گا اور اگر کوتاہ ہے تو سفر بھی کوتاہ ہو گا۔

اور اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ کوئی چیز دینے کے لئے دھاگہ بٹتا ہے تو دلیل ہے کہ کسی مصلحت کے لئے کام کرے گا۔ یا راحت جان کے لئے کوئی ریاضت کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دھاگے اور رسی کو بٹ دینا تین وجہ پر ہے : اول سفر اور واپسی۔ دوم ریاضت نفس۔ سوم بستہ کاموں کی کشائش اور فراخی۔

## تابستان (موسم گرما)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ گرمی کا خواب میں دیکھنا بادشاہ سخت ہے۔ اگر خواب میں موسم گرما کو دیکھے کہ لوگوں کو اس سے نقصان پہنچ رہا ہے تو دلیل ہے کہ ملک والوں کو بادشاہ سے خیر وصلاح ہو گی۔ موسم گرما کو وقت پر دیکھنا نہایت عمدہ ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص خواب میں تابستان کو وقت پر اس طرح دیکھے کہ جہان خوش ہے اور درخت میوؤں سے لدے ہوئے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عزت اور دولت زیادہ ہو گی اور اس کا کام مراد کو پہنچے گا اور عام آدمی کا خواب میں بادشاہ کو دیکھنا بادشاہ سے قوت اور مدد پانا ہے اور اگر موسم گرما کو کوئی شخص بے وقت دیکھے تو پھر اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## تاج

حضرت محمد بن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ بادشاہوں کے لئے خواب میں تاج دیکھنا ملک اور ولایت ہے اور عورتوں کے لئے شوہر ہے اور عام لوگوں کے لئے نیک حال ہے۔

اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے سر پر سنہری اور جڑاؤ تاج ہے۔ تو دلیل ہے کہ بڑی عظمت اور بلند مرتبہ پائے گا۔ لیکن دین اور راہ شریعت میں کمزور ہو گا۔ اور اگر یہی خواب کوئی عورت دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کا شوہر دنیا کے کاموں میں صاحب حشمت و جاہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ بادشاہ نے کسی کے سر پر تاج رکھا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے بزرگی اور مراد حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو تاج دیا ہے اور اس نے سر پر رکھا ہے تو دلیل ہے کہ مالدار خوب صورت عورت کرے گا اور اس سے دلی مراد اور انصاف پائے گا۔

اور اگر کوئی شخص دیکھے کہ تاج اس کے سر سے گرا اور ٹوٹ گیا ہے تو دلیل ہے کہ وہ اپنی عورت کو طلاق دیدے گا۔

اور اگر کوئی شخص خواب دیکھے کہ تاج اس کے سر سے اٹھالیا گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عورت اس سے جدا ہو گی اور اگر دیکھے کہ تاج اس کے سر سے گر کر شکستہ ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔ یا اس کے اہل خانہ میں سے کوئی مرے گا اور دنیا سے رحلت کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السّلام نے فرمایا ہے کہ اگر بے شوہر عورت دیکھے کہ اس کے سر پر تاج ہے تو دلیل ہے کہ شوہر کرے گی۔ اور اگر شوہر والی دیکھے تو دلیل ہے کہ عورتوں پر سردار ہو گی۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کے سر سے تاج اتار لیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا شوہر عورت کرے گا یا اس کو طلاق دے گا۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ بادشاہ کے سر پر موتیوں سے جڑاؤ تاج ہے تو دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ حاصل کرے گا اور حرمت بڑھے گی۔

## تاراج (لوٹ)

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ کسی کے مال اور نعمت کو لوٹا ہے تو دلیل ہے کہ اس آدمی کو غم و اندوہ اور نقصان پہنچے گا۔ جس قدر کہ لوٹا گیا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ لوٹنے کی دلیل چار وجہ پر ہے۔ اول شور۔ دوم نقصان۔ سوم غم و اندوہ۔ چہارم ارزانی نرخ شاید کہ غنیمت سے ہو۔

## تاریکی (اندھیرا)

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تاریکی راہ دین میں گمراہی ہے۔ اگر دیکھے کہ تاریکی خود لی ہے یا اس کو کسی نے دی ہے تو دلیل ہے کہ اسی قدر ضلالت اور گمراہی پائے گا۔

اگر کوئی دیکھے کہ تاریکی میں تھا اور پھر وہ تاریکی روشنی میں بدل گئی ہے۔ تو اس سے دلیل ہے کہ وہ توبہ کرے گا اور دین کا راستہ اس پر کھلے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ پہلے وہ تاریکی میں تھا اور پھر اس پر روشنی ہو گئی ہے اور پھر تاریکی میں گیا ہے تو دلیل ہے کہ یہ شخص منافق ہے۔ فرمان حق تعالے ہے: وَاِذَآ اَظْلَمَ عَلَیْھِمْ قَامُوْا وَلَوْشَآءَ اللّٰہُ لَذَھَبَ بِنُوْرِھِمْ (اور جب اندھیرا ہوتا ہے تو وہ ٹھہر جاتے ہیں اور اگر اللہ چاہے تو ان کے نور کو دور کر دے)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تاریکی غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ وہ سخت تاریک ہو گئی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اہلِ ملک کو غم و اندوہ پہنچے گا اور ان کے کاروبار میں تباہی آئے گی۔ اور اگر دیکھے کہ ہوا روشن تھی اور اچانک ابر کی تاریکی آگئی تو دلیل ہے کہ اس ملک میں ناگہاں موت ظاہر ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمای ہے کہ خواب میں تاریکی پانچ وجہ پر ہے: اول کفر۔ دوم حیرانی و پریشانی۔ سوم کام کی رکاوٹ۔ چہارم بدعت۔ پنجم گمراہی اور ضلالت میں پڑنا۔

حضرت ابراہیم اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ اندھیرے سے روشنی میں آیا ہے تو دلیل ہے کہ غریبی سے امیری میں آئے گا اور غم سے نجات پائے گا اور کام اس پر کشادہ ہو گا اور گمراہی سے دور رہے گا۔

## تازیانہ (کوڑا)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خرادا ہوا کوڑا دیکھنا دلیل ہے کہ اس کا کام مراد اور انتظام سے ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا کوڑا خرادا ہوا نہیں ہے تو اس کوڑے کے اندازے پر شرف اور بزرگی کی دلیل ہے۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ خواب میں کوڑے کا دیکھنا تھوڑے مال کی دلیل ہے۔ جسقدر کہ صاحب خواب کا قدر ہے اور اگر دیکھے کہ اس کے کوڑے کا چمڑا ٹوٹ گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس سے کوئی بزرگ اور مال جدا ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص دیکھے کہ اس نے خواب میں کسی کو کوڑا مارا ہے۔ تو دلیل ہے کہ کسی کام میں مشغول ہو گا اور اس کو اس سے فائدہ نہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوڑا ہاتھ سے گرا ہے تو دلیل ہے کہ جو کام کرتا ہے اس کو نہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جب اس کے کوڑا مارا ہے۔ اس کے جسم سے خون جاری ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ رنج کی باتیں سنے گا اور اگر دیکھے کہ اس سے خون نہیں نکلا ہے۔ تو دلیل ہے کہ ہر ایک کوڑے کی ضرب پر ایک ایک درم پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے کوڑے لگے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ مارنے والے سے مال حرام پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوڑے کے زخم سے خون جاری ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ مال پائے گا اور اگر دیکھے کہ کوڑے کا زخم اس کے جسم پر رہا ہے تو دلیل ہے کہ رنج کی باتیں سنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے کوڑے لگے ہیں اور مارنے والے کا پتہ نہیں ہے تو دلیل ہے کہ اچانک مال پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں بہت اچھا کوڑا ہے۔ یا اس کی رسی ریشم کی ہے تو دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوڑا لکڑی کا ہے تو یہ اس کے قوی حال ہونے کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا کوڑا چمڑے کا ہے یا تسمہ چمڑے کا رکھتا ہے تو دلیل ہے کہ خیر و منفعت پائے گا۔

اور اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ کوڑا اس کے ہاتھ میں ٹوٹ گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا فرزند مرے گا یا اپنے کام سے معزول ہو گا۔

اور اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ گھوڑے پر بیٹھا ہے اور اس کو کوڑا مارتا ہے تو دلیل ہے کہ کسی کی جگہ کام کرے

گا اور اس کا اس پر احسان دھرے گا۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ کسی کی پشت پر کوڑے مارتا ہے تو دلیل ہے کہ وہ آدمی مال حرام پائے گا۔ یا مارنے والا اس کو تہمت گناہ لگائے گا۔ اور اگر اپنی پشت پر تازیانہ کا زخم دیکھا ہے اور مارنے والا کا پتہ نہیں ہے تو دلیل ہے کہ اس کا دین اور دنیا کا شغل تمام ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی پر کوڑے مارے ہیں اور کوڑہ پارہ پارہ ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے اہل خانہ متفرق ہوں گے اور کسی کے بے اندازہ کوڑے مارے تو دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص اپنے گھر میں خواب میں دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں چھوٹا کوڑا تھا اور پھر وہ لمبا ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی زبان دشمن پر دراز ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کوڑا دراز تھا اور پھر کوتاہ ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ دشمن اس پر غلبہ کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کوڑے کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے۔ اول شورو خروش۔ دوم جھگڑا۔ سوم مشکل کام کا آسان ہونا۔ چہارم سفر اور جدائی۔ پنجم بزرگی اور مال۔

## تابہ (توا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں توا گھر کا خدمت گار ہے۔ جو گھر کا منتظم ہوتا ہے۔ اپنے عیال اور دوسروں پر خرچ کرتا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس نیا توا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے تو دلیل ہے کہ خدمت گار صالح اس کو حاصل ہو گا یا اس سے جدا ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ توے پر کوئی چیز پکاتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے خدمت گار کا کام درست ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ توے پر سے کوئی چیز کھاتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ کھانے کے مطابق اس کو اس خدمت گار سے فائدہ حاصل ہو گا۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ وہ کھانے کی چیز بری اور بے مزہ تھی۔ تو یہ غم اور اندوہ پر دلیل ہے۔

## تب (تپ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کو ہمیشہ تپ تھا کہ ایک پل بھی جدا نہیں ہوتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ ہمیشہ فساد اور گناہ میں مبتلا رہے گا۔ توبہ کرنی چاہیے تاکہ عذاب سے نجات پائے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ اس کا تپ دراز ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا جسم درست اور عمر دراز ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا تپ تھوڑا تھا۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف اور برعکس ہے۔

## تبر (کُلہاڑی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تبر ایسا خدمت گار ہے کہ کمینے سے کام کرے

گا یا نہ کرے اور اس کو ادھر چھوڑے تاکہ پھر اس کو کام کا نہ کہا جائے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ تبر خواب میں ڈرانے والا آدمی ہے۔ اگر مدد کرے تو منافق ہے اور لوگوں میں جنگ اور جدائی ڈالتا ہے۔ اور اگر خواب میں کوئی دیکھے کہ اس کے پاس کلہاڑی ہے یا کسی نے اس کو دی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی اسی قسم کے آدمی کے ساتھ دوستی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا تبر ٹوٹ گیا ہے یا ضائع ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ وہ مرے گا۔

## تبیرہ (طبلہ)

طبل کا خواب میں دیکھنا برا ہے۔ اور جھوٹی بات اور کام ظاہر اور روشن ہے اور یہ سب اس کے بجانے والے پر دلیل ہے۔
حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ طبلے کے ساتھ ناچتا اور رقص[11] کرتا ہے۔ تو غم و اندوہ اور مصیبت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ صرف بجاتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ کارِ باطل[12] اور بیہودہ بات کہے گا کہ جس کے باعث[13] مشہور ہو جائے گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں طبلہ اچھی آواز اور بے ہودہ ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ طبلہ بجاتا ہے تو دلیل ہے کہ بیہودہ کام کرے گا کہ جس کی کچھ اصل نہ ہو گی اور لوگوں کے ساتھ جھوٹا وعدہ کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں طبلہ بجانا ایسا کام ہے کہ جو نادانی کے ساتھ کیا جاتا ہے اور آخر کار انکار ظاہر ہوتا ہے کہ باطل ہے اور خواب میں طبلہ بجانے والا شیریں اور آراستہ جھوٹ کہتا ہے اور باطن میں غیبت کرنے والا اور بری بات کہنے والا ہے۔

## تماج (ہر ایک چیز کی آش)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ تماج[14] کو بکری یا بھیڑیا میٹھے دہی کے ساتھ کھاتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر سپاہی آدمی سے فائدہ حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ گوشت گائے یا گوشت خرگوش پکی چیز اور ترش دہی کھاتا ہے تو دلیل ہے کہ تھوڑا فائدہ کسی کمینے آدمی سے پہنچے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ تماج گوشت خرگوش یا ترش چیز کے ساتھ دلیل غم ہے۔

## تخت

حضرت محمد بن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص دیکھے کہ تخت پر بیٹھا ہے اور اس پر کوئی چیز بچھائی ہوئی نہیں ہے۔ تو دلیل ہے کہ سفر کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تخت پر سویا ہے اور اس پر کچھ بچھایا ہوا ہے تو دلیل ہے کہ بزرگی پائے گا اور تخت کی قدر و قیمت کے مطابق دشمنوں کو مغلوب کرے گا۔ لیکن اس سے غافل ہو گا۔ اگر یہ شخص اہل فساد میں سے ہے تو دلیل ہے کہ اس کو سولی پر چڑھائیں گے۔ خاص کر اگر اپنے آپ کو تخت پر

سویا ہوا دیکھے اور اگر دیکھے کہ تخت ٹوٹا اور وہ اس پر سے گر پڑا ہے۔ تو دلیل ہے کہ عزت اور مرتبے سے گرے گا اور اس کا حال بد ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تخت دیکھنا سات وجہ پر ہے۔ اول عزت و مرتبہ۔ دوم سفر۔ سوم مرتبہ۔ چہارم بلندی۔ پنجم ولایت۔ ششم قدر و جاہ۔ ہفتم کاروبار کا ترقی پر ہونا۔

## تخم کاشتن (بیج بونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ اس نے بیج بوئے اور پھر جمع کئے ہیں تو دلیل ہے کہ مرتبہ اور بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جہاں بوئے ہیں وہیں کھاتا ہے۔ اس کی تاویل اول سے بہتر ہے۔

اور اگر دیکھے کہ بوئے سے کچھ حاصل نہیں ہوا ہے یا نہ جانا کہ اس کا پھل کیا ہے اور نہ اس کے تھوڑے اور بہت کو جانا۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ گندم بوئی ہے تو دلیل ہے کہ اس کو خیر اور نیکی پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ جو بوئے ہیں تو دلیل ہے کہ اس کا مال جمع ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ باجرہ بویا ہے تو تھوڑے مال پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مسور اور باقلا اور لوبیا اور مانند اس کی بویا ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ اپنی زمین میں تخم بوتا ہے تو دلیل ہے کہ عورت کریگا اور اس کا کام بنے گا۔ اور اگر اپنی بوئی ہوئی زمین میں کاشت کرتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو مال اور نعمت حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ جو یا گیہوں یا درخت اپنی زمین میں کاشت کئے ہیں تو دلیل ہے کہ اس کی عزت اور مرتبہ زیادہ ہو گا جس قدر کہ اس نے بویا ہے اس کے مطابق پھلے پھولے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تخم بونا چار وجہ پر ہے: اول مرتبہ اور بزرگی۔ دوم فساد۔ سوم مال حرام۔ چہارم تجارت میں نفع۔

## تخمہ (ہیضہ کی ابتدائی حالت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کو تخمہ[15] ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ بیاج کا مال کھائے گا اور اس کو خرابی ہو گی۔ چاہیے کہ وہ توبہ کرے تاکہ عذاب خدا تعالےٰ سے نجات پائے۔ اور اہل تعبیر کا اتفاق ہے کہ خواب میں بدہضمی کا دیکھنا بھلائی کی دلیل نہیں ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تخمہ چار وجہ پر ہے: اول سودی مال۔ دوم فساد۔ سوم مال حرام۔ چہارم خواہش نفس کی تابعداری۔

## تخمہار (کئی طرح کے بیج)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تخم دیکھنے جو ترش، تلخ اور بے مزہ ہوں

سب غم و اندیشہ کی دلیل ہیں۔ خاص کر وہ بیج کہ جن کا کھانا نہایت مشکل ہے۔ لیکن جو تخم کھانے میں شیریں اور مزیدار ہیں ان کا خواب میں کھانا تھوڑے فائدہ کی دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بیجوں کا دیکھنا اور کھانا اچھا ہے۔ لیکن بوسیدہ[16] اور کرم[17] خوردہ کا کھانا یا دیکھنا اچھا نہیں ہے۔

## تذرو (چکور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تذرو یعنی کبک[18] بے وفا مرد اور فریب دینے والی عورت ہے۔

اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ چکور خواب میں مال حرام ہے۔ جس کو حیلہ سے حاصل کرے گا۔ اور اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ چکور کے ساتھ لڑتا ہے تو دلیل ہے کہ کسی بے وفا کے ساتھ اس کا جھگڑا ہو گا۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ مادہ چکور اس کو حاصل ہوئی ہے تو دلیل ہے کہ ایسی عورت کرے گا جس میں کسی طرح کی بھلائی نہ ہو گی۔

اور اگر کوئی شخص خواب میں چکور کا گھونسلا دیکھے تو دلیل ہے کہ اس گھونسلے کی خوبصورتی کے مطابق خوبصورت عورت سے نکاح کرے گا یا کنیز خریدے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے گھر میں چکور تھی اور وہ مرگئی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عورت ہلاک ہو گی۔ یا عورتوں کی وجہ سے اس پر مصیبت پڑے گی۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ چکور اس کے گھر سے اڑ گئی ہے تو اس سے یہ دلیل ہے کہ وہ اپنی عورت کو طلاق دیدے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ چکور خواب میں پارسا[19] باجمال اور دولت مند عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے چکور پائی ہے یا پکڑی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس صفت کی عورت کرے گا جس کا ہم نے اوپر بیان کیا ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ چکور اس کی گود میں گری ہے اور سو گئی ہے۔ تو دلیل ہے کہ کوئی اس کے عیال سے سروکار کریگا اور فریب دے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چکور کا دیکھنا چار وجہ پر ہے۔ اول عورت۔ دوم مال حرام۔ سوم معیشت[20]۔ چہارم دل کی مرادات تلاش کرنا۔

## ترازُو

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ترازو خواب میں قاضی ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس نیا ترازو ہے۔ یا اس کو کسی نے دیا ہے تو دلیل ہے کہ اس جگہ میں قاضی اور پاک دین فقیہ ہے اور ترازو کا پلڑا قاضی کی قوت سماعت ہے اور جو درم اس میں ہیں' مقدمہ ہے جو قاضی کرتا ہے۔ اور ترازو کے باٹ عدل و انصاف ہے جو فریقین قاضی کے حکم کے مطابق سنتے ہیں۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ ترازو کے دونوں پلڑے بالکل برابر ہیں۔ تو دلیل ہے کہ قاضی عادِل[21] ہے۔ اور اگر دیکھے کہ

ترازو درست نہیں ہے۔ تو دلیل ہے کہ قاضی[23] راست اور منصف نہیں ہے۔ حکومت میں ایک طرف کو مائل[23] ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ ترازو کی ڈنڈی ٹوٹ گئی ہے تو دلیل ہے کہ اس ملک کا قاضی مرے گا۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ ترازو میں بہت سا نقصان ہے تو دلیل ہے کہ قاضی کے عدل و انصاف میں بہت نقصان ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ترازو کا خواب میں پلڑے پر پلڑا رکھنا قاضی کی عذاب دوزخ سے نجات اور رستگاری[24] ہے۔

## ترازوگر (ترازو بنانے والا)

ترازو بنانے والا خواب میں بادشاہ ہے اور ترازو[25] راست سچا حاکم قاضی ہے یا وزیر عادل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ میزان قیامت کا خواب میں دیکھنا چھ وجہ پر ہے: اول قاضی۔ دوم بادشاہ۔ سوم فقیہ۔ چہارم ایلچی۔ پنجم سچا حاکم۔ ششم ناراستی[26] حکم۔

اور اگر دیکھے کہ قیامت کے روز میزان میں اس کے نیک عمل برے عملوں سے زیادہ ہیں۔ تو دلیل ہے کہ بہشت میں جائے گا اور عذاب سے نجات پائے گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ (جن کے نیک اعمال بھاری ہیں' وہ نجات پانے والے ہیں)۔

اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو دلیل ہے کہ عذاب دوزخ کے لائق ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فِيْ جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ (اور جن کے اعمال بد زیادہ ہیں' وہی لوگ ہیں کہ جن کی جانیں خسارے میں ہیں۔ وہ دوزخ میں ہمیشہ رہیں گے۔)

## ترب (مولی)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مولی کا دیکھنا اور خاص کر اس کا کھانا غم و اندوہ کی دلیل ہے۔

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ مولی کھائی ہے تو دلیل ہے کہ جس قدر کھائی ہے اسی قدر غم و اندوہ اٹھائے گا۔

اور اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کسی نے اس کو مولی دی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس سے اس کے دل کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو مولی دی ہے۔ یا گھر سے باہر پھینکی ہے اور اس کو ذرا بھی نہیں کھایا ہے۔ تو دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔

## تربد (نکی)

تربد یعنی نکی سفید و سیاہ ایک دوا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نکی کا دیکھنا غم اور اندیشے کی دلیل ہے' اور اگر دیکھے کہ کھائی ہے تو جس قدر کھائی ہے نقصان مال کی دلیل ہے۔

## ترخون (ایک قسم کا پودینہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ترخون خواب میں بدگوہر اور بدکردار آدمی ہے۔ کیونکہ ترخون کی اصلیت سپند ہے۔ سپند کو جب سرکہ میں بھگوتے ہیں اور مدت کے بعد اس سے نکالتے ہیں۔ یہاں تک کہ اس کی طبیعت اور مزہ اپنے حال سے بدل جاتا ہے۔ پھر اس کو بوتے ہیں۔ جب وہ پیدا ہوتا ہے تو اس کو ترخون کہتے ہیں۔

اور اگر دیکھے کہ اپنے پاس ترخون ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اس مرد سے ضرر اور نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کو ترخون دیا ہے یا گھر سے باہر پھینکا ہے تو دلیل ہے کہ ایسے آدمی کی صحبت سے جدائی تلاش کرے گا اور اس سے دور رہے گا۔

## ترسائی (عیسائی)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی مسلمان دیکھے کہ وہ آتش پرست ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ گمراہی اور بدعت کے رستے پر چلے گا اور دین اسلام پر اعتقاد نہ رکھے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی کسی ترسائی کو دیکھے تو اس پر فتح پائے گا۔ کیونکہ ترسا نصرانی ہے۔ اور نصرانی نصرت سے مشتق ہے اور اگر عیسائی دیکھے کہ مسلمان ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ وہ مسلمان ہو گا یا مرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کی صحبت عیسائیوں کے ساتھ ہے۔ تو دلیل ہے کہ ان کا دوست اور ہوا خواہ ہو گا اور دین اسلام پر اس کا اعتقاد ضعیف اور سست ہو گا۔

## ترسیدن (ڈرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈرنا امن ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کسی سے ڈرتا ہے اور ڈرانے والے کا پتہ نہیں ہے تو دلیل ہے کہ اس کو ڈرانے والے سے کوئی مکروہ بات پہنچے گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈرنا فتح ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ واَصحابہٖ وسلم نے فرمایا ہے: اَلنُّصْرَۃُ بِالرُّعْبِ (فتح دہشت کے ساتھ ہے) اور اگر دیکھے کہ چور یا جانور سے ڈرا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اپنے لواحقین سے ضرر اور نقصان اٹھائے گا۔

## تُرشیہا (کھٹائیاں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ترشی کا کھانا' خاص کر ترش میووں کا کھانا اندیشہ و غم ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو ترش چیز دی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے باعث دوسرے کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ حاصل یہ ہے کہ ترش چیزوں کے کھانے میں بھلائی نہیں ہے۔

## ترف (باقلا مصری)

ترف یعنی باقلا مصری جو ترش ہوتا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ترف خواب میں دیکھنا غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ ترف کھایا ہے تو دلیل ہے کہ قرضدار ہو گا اور اس کی وجہ سے غمگین ہو گا کیونکہ ترف کا مزہ ترش اور رنگ میلا ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ترف کا خواب میں دیکھنا تھوڑا مال ہے اور اس کا کھانا غم و اندوہ ہے۔

## ترنج (لیموں' نینبو)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ لیموں اگرچہ کسی قدر زرد ہوتا ہے۔ لیکن خوشبودار اور خوش ذائقہ اور دیکھنے میں اچھا ہوتا ہے۔ اور کہتے ہیں کہ بہشت کے میووں میں سے ہے اور اس کو خواب میں دیکھنا نیک ہے۔ اگر کوئی ایک ترنج یا دو تین خواب میں دیکھے تو اس کی تاویل فرزند ہے۔ اور اگر بہت دیکھے تو مال اور نعمت حلال پائے گا۔ اور خواب میں سبز ترنج کا دیکھنا زرد سے بہتر ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ترنج خواب میں لوگوں کے نزدیک دولت مند اور خوبصورت مرد ہے۔ جس کو سب پسند کرتے ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس ترنج ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی ایسے مرد سے صحبت ہو گی۔ اور اگر ترنج اپنی گود میں دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کے ہاں خوبصورت لڑکا پیدا ہو گا۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ اس نے ترنج کھایا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اپنے مال سے یا کسی بزرگ کے مال سے کامیابی ہو گی اور اگر دیکھے کہ ترنج کو چھپایا اور لپیٹا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا فرزند ہلاک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں بہت سے ترنج ہیں اور کسی کو بخشے ہیں تو دلیل ہے کہ کسی کے حق میں نیکی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ترنج اس کی آستین میں ہے تو دلیل ہے کہ اس کا فرزند کنیز سے پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ترنج آستین سے گرا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو فرزند حاصل ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ترنج کا دیکھنا چار وجہ پر ہے۔ اول عورت خوبصورت۔ دوم کنیز پاک دین۔ سوم دوست توانگر۔ چہارم فرزند شریف اور صالح۔

## ترنگبین (ترنجبین)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ترنجبین مال حلال بے منت ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَاَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ (اور ہم نے تم پر من اور سلوے کو اتارا ہے۔ ہماری دی ہوئی صاف ستھری چیزیں کھاؤ)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی ترنجبین ہے۔ یا کسی نے اس کو دی ہے تو دلیل ہے کہ بے امید جگہ سے بہت سی روزی پائے گا اور اس کے کاروبار نہایت انتظام سے ہوں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں ترنجبین دیکھے یا کھائے تو دلیل ہے کہ تین وجہ

پر ہے۔ اول مال اور دوم روزی بغیر کسی کے احسان کے۔ دوم معیشت اور کاموں میں کشائش۔ سوم دل کی مراد پانا۔

## ترہ دوغ (لسّی میں بھاجی)

حضرت محمد ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ترہ دوغ کا کھانا غم اور اندوہ پر دلیل ہے۔

## ترہ فروشی (سبزی کا بیچنا)

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ سبزی بیچتا ہے تو اس کی تاویل نیک ہے۔ کیونکہ اس کے ہاتھ سے ایسا کام ہوتا ہے جس کی سب کو ضرورت ہے۔ اور خواب میں سبزی کھانا بیماری' مفلسی اور غم و اندوہ ہے۔

## ترہ (سبزی)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ جو سبزیاں بے مزہ اور تلخ ہیں ضرر و نقصان کی دلیل ہیں۔

## تریاک (تریاق)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بیماری کی وجہ سے تریاک کا کھانا دلیل ہے کہ رنج اور رہائی پائے گا اور سب کام اس پر کشادہ ہوں گے اور اگر اس کے خلاف ہے تو غم و اندوہ' نقصان' اندیشہ اور مختلف قسم کے تفکرات کی دلیل ہے۔

## تزویج (نکاح کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ عورت کی ہے۔ شادی شدہ ہے تو شرف اور بزرگی کی دلیل ہے۔ اور اگر کنوارا ہے تو مالدار عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ عورت کو طلاق دی ہے تو دلیل ہے کہ اس کی بزرگی اور شرافت زائل[27] ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ عورت سے نکاح کیا ہے اور اس کے ساتھ جماع بھی کیا ہے تو دلیل ہے کہ اس عورت کی ملک اور مال سے اس کو کچھ حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ساتھ جماع نہیں کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو اس کے مال میں سے کچھ تھوڑی چیز حاصل ہو گی۔

اور اگر کوئی عورت دیکھے کہ اس نے کسی مرد سے نکاح کیا ہے اور عورت کے گھر میں وہ مرد اس کے ساتھ جمع ہوا ہے تو دلیل ہے کہ عورت کے مال کا نقصان ہو گا یا اس کا حال متغیر[28] ہو گا۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ عورت کی ہے۔ لیکن عورت کو نہ دیکھا اور نہ اس کا حال جانا۔ تو دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے اور اگر عورت کو دیکھے اور نامعلوم جگہ ہے اور وہ مکان کسی مردے کی ملک ہے اور وہ مردہ اس عورت کے ساتھ جمع ہوا ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ عورت مرے گی۔ اور اگر وہ مکان معلوم ہے تو عورت کے نقصان کی دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر شوہردار[29] عورت خواب میں دیکھے کہ اس کا دوسرا شوہر ہے اور شادی کو نہیں دیکھا ہے تو یہ شرف اور عزت اور زیادتی مال کی دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی شادی ہونے والی ہے اور اس نے شادی کو نہیں دیکھا ہے اور نہ پہچانا ہے۔ تو اس کے لئے موت کا خوف ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کوئی آدمی اس کے ہاتھ پر ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ بیمار ہے اور نامعلوم عورت کا خواستگار ہوا ہے۔ یا کوئی دیکھے کہ اس کی عورت شوہر کرتی ہے اور اس شوہر کو وہ گھر میں لے گئی ہے تو دلیل ہے کہ اس سبیل سے شوہر کو بہت سامال ملے گا۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ کوئی بدکار عورت اس کے نکاح میں آئی ہے اور اس کے ساتھ جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ مشکل کام اس پر آسان ہو گا اور اگر جماع نہیں کیا ہے تو جو کچھ ہم نے کہا ہے کمتر ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے کنواری لڑکی سے شادی کی ہے اور اس کا کنوارپن زائل کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس سال میں اس کو عورت یا کنیز حاصل ہو گی اور بادشاہ سے خیر و نیکی دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ حرام کے ساتھ کنواری لڑکی کو لے گیا ہے تو اس سے دلیل ہے کہ مال حرام حاصل کریگا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عورت کرنا چار وجہ پر ہے۔ اول بزرگی۔ دوم زیادتی مال۔ سوم آرام۔ چہارم شادی اور خوشی۔

## تسبیح کردن (تسبیح کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تسبیح کرنا حق تعالےٰ کے فرمان کی تابعداری ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ تسبیح کرتا ہے تو دلیل ہے کہ فرمان حق کا مطیع ہو گا اور غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خواب میں اپنے ساتھ تسبیح رکھتا ہے تو اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ لیکن اس کا اس کو اجر اور ثواب ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تسبیح کے ساتھ حق تعالےٰ کا شکر کرتا ہے تو دلیل ہے کہ دین میں قوی ہو گا اور مال پائے گا۔ اور اگر یہ خواب کوئی والی ملک دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کا ملک آباد ہو گا۔ فرمان حق تعالےٰ ہے: لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ (اگر تم شکرگزار ہو گے تو ہم تمہیں اور زیادہ دیں گے)۔

## طشت (تھال)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ طشت خواب میں خادمہ عورت ہے۔

حضرت محمد بن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ طشت خواب میں ایسی کنیز ہے کہ جس کے سپرد گھر کی ضروریات ہوتی ہوں۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس طشت ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ یا اس نے خریدا ہے تو دلیل ہے کہ گھر میں خادمہ عورت لائے گا۔ یا کنیز خریدے گا۔ اور اگر دیکھے کہ طشت ٹوٹا ہے یا ضائع ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی کنیز بھاگے گی یا دنیا سے رحلت کرے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے طشت خریدا ہے تو دلیل ہے کہ خادم عورت یا کنیزک کو اپنی عورت بنائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں طشت کا دیکھنا تین وجہ پر ہے۔ اول زن خادمہ۔ دوم

کنیزک۔ سوم عورتوں سے نفع حاصل کرنا۔

## تشنگی (پیاس)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیرابی پیاس سے بہتر ہے اور اگر دیکھے کہ بہت پیاسا ہے اور پانی نہیں ملا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو دین کے لئے یا دنیا کے لئے رنج اور زحمت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ پیاسا تھا یا پانی نہ ملا' یا کسی نے اس کو دیا اور اس نے نہ پیا۔ تو دلیل ہے کہ رنج اور بلا سے نجات پائے گا اور آخرکار مراد کو پہنچے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پیاس دین کا فساد ہے اور اگر دیکھے کہ پیاس میں پانی پایا اور پیا تو دلیل ہے کہ گناہ کرے گا اور آخرکار توبہ کرے گا اور مصلح پارسا ہو گا۔

## تعویذ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس اسمائے الٰہی کا تعویذ ہے تو دلیل ہے کہ سختی اور غم سے چھوٹے گا۔ اور اگر قرضدار ہے تو قرض سے سرخرو ہو گا۔ بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔ قیدی ہے تو رہا ہو گا۔ سفر میں ہے تو سلامتی سے واپس آئے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ تعویذ لکھ کر لوگوں کو دیتا ہے تو دلیل ہے کہ اس سے لوگوں کو منفعت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ تعویذ لکھ کر اور قیمت لے کر لوگوں کو دیتا ہے تو دلیل ہے کہ فکرمند اور غمناک ہو گا۔

## تغار (بڑا تھال' تغاری)

خواب میں تغار کا دیکھنا غمگسار اور صالح عورت ہے جو گھر کو درست رکھتی ہے اور لوگوں کو بہتری کی راہ سکھاتی ہے اور شر اور فساد سے توبہ کرتی ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ اس کا تغار ٹوٹ گیا ہے یا ضائع ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ وہ عورت اس سے جدا ہو گی یا دنیا سے رحلت کرے گی۔ اور بعض اہل التعبیر کے نزدیک تغار کنیز اور خادمہ ہے۔

## تفشلہ (پختہ مسور)

تفشلہ یعنی پکے ہوئے مسور کو خواب میں دیکھنا غم و اندوہ کی دلیل ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ پکے ہوئے مسور کھاتا ہے تو دلیل ہے کہ غم و اندوہ کھائے گا یا اس کا کسی کے ساتھ جھگڑا ہو گا۔ اس باعث سے رنجور ہو گا۔ حاصل یہ ہے کہ مسور کھانے میں خیر و منفعت نہیں ہے۔

## تکبیر کردن (تکبیر کہنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ تکبیر کہتا ہے تو دلیل ہے کہ دشمنوں کی شرارت سے امن میں رہے گا اور خیرات کے دروازے اس پر کشادہ ہوں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تکبیر کہنا چار وجہ پر ہے۔ اول دشمن سے امن۔ دوم بلا اور فتنہ سے خلاصی۔ سوم خیر و برکت۔ چہارم بستہ کاموں کی کشائش۔

## تگرگ (ژالہ' اولہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اولہ خواب میں دیکھنا اگر وقت پر اور تھوڑا نہ ہو تو عذاب اور دنیا کی تنگی ہے۔ اور اگر وقت پر ہے تو موضع والوں کو فراخی اور نعمت ملے گی۔ لیکن بے وقت اولوں کا دیکھنا اس موضع کے اہل پر غم اور اندوہ اور پریشانی کی دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں اولوں کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: اول بلا۔ دوم جھگڑا۔ سوم لشکر۔ چہارم قحط۔ پنجم بیماری۔

## تل (پشتہ)

تل فارسی میں پشتہ کو کہتے ہیں۔ اس کی شرح اور تعبیر حرف باء میں بیان ہو چکی ہے۔ (ص )

## تمام شُدنِ کار (کاموں کا پورا ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے دنیاوی کام نظام سے ہیں اور بامراد ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے احوال میں تغیر ہو گا۔ فرمان حق تعالےٰ ہے: حَتّٰۤى اِذَاۤ اَخَذَتِ الْاَرْضُ زُخْرُفَهَا وَازَّيَّنَتْ (یہاں تک کہ زمین جب اپنا بناؤ سنگار کرتی ہے اور سنور جاتی ہے)۔

اور جو شخص دیکھے کہ اس کا کام پورا نہیں ہوا ہے تو اس کے تغیر حال پر دلیل ہے اور خوف ہے کہ اس کی عمر پوری ہو چکی ہے اور کوئی ظالم آئے گا کہ اس سے انتقام لے گا۔

## تنِ مَردم (آدمی کا جسم)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ آدمی کا جسم خواب میں دیکھنا غم اور اندوہ کی دلیل ہے کہ لوگوں کی معیشت ہے۔ اور جس قدر جسم میں کمی اور زیادتی دیکھے گا۔ عیش اور معیشت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جسم لاغر اور نحیف ہے تو درویشی اور بستہ کاموں پر دلیل ہے۔ اور اگر جسم فربہ دیکھے تو توانگری اور کشائش کار پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جسم سے دھاگہ نکلا ہے اور لمبا ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ عیش اور فراخی سے زندگی گزارے گا اور اس کا مال زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جسم لوہے یا تانبے کا ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی عمر

دراز ہو گی اور روزی و نعمت اس پر فراخ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جسم کانچ کا ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کا جسم درست اور قوی ہے تو دلیل ہے کہ اس کا کام نظام سے ہو گا اور اس کا راز پوشیدہ[52] رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جسم ضعیف[53] ہے تو دلیل ہے کہ درویش ہو گا۔ اور اس کا راز ظاہر ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی اپنے جسم پر زیادتی دیکھے تو قوت اور تونگری اور دشمن پر فتح پانے کی دلیل ہے۔ اور اگر اپنے جسم پر نقصان دیکھے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے تمام جسم پر ورم ہے تو دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔

## تندر (کڑک)

تندر یعنی کڑک کو خواب میں دیکھنا حاکم اور عام لوگوں سے خوف اور دہشت ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص کڑک کو بارش کے ساتھ دیکھے تو دلیل ہے کہ لوگوں کو خوف اور دہشت کم ہو گی اور نعمت اور خیر زیادہ حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ بارش سخت برستی ہے اور کڑک بھی سخت ہے۔ تو دلیل ہے کہ صاحب خواب ماں باپ کی دعا سے خوف کھائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ تھوڑی رعد کا کڑکڑانا اور تھوڑی بارش زاہد[54] اور صالح[55] لوگوں کی دعا سے دہشت ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کڑک کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: اول عذاب۔ دوم حکومت۔ سوم زحمت۔ چہارم دبدبہ۔ پنجم بادشاہ کا غصہ۔

اگر کوئی شخص خواب میں کڑک کی آواز برسنے کے وقت سنے تو دلیل ہے کہ اس ملک میں خیر و برکت ظاہر ہو گی۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ بارش اور کڑک اور بجلی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس ملک کے لوگوں کو بادشاہ سے خوف اور دہشت ہو گی۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ بارش میں اولے بھی پڑتے ہیں تو دلیل ہے کہ اس ملک میں فتنہ' عذاب اور ہلاکت برپا ہو گی۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ بجلی سخت کڑکڑائی ہے۔ تو دلیل ہے کہ آوازہ اور ہیبت بادشاہ کی اس ملک میں چھاجائے گی۔ اور اگر دیکھے کہ کڑک' بجلی اور ہوا تاریک ہے تو دلیل ہے کہ ظالم بادشاہ ظاہر ہو گا۔

## تندیسها (تصویریں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اگر تصویروں کا سایہ زمین پر پڑتا ہوا دیکھے۔ خاص کر اگر سیاہ ہے تو غم و اندوہ کی دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تصویریں تین وجہ پر ہیں: اول غم و اندوہ۔ دوم نقصان قدر اور مرتبہ۔ سوم کاموں میں خیانت۔

## تنگی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ تنگی سے فراخی میں آیا ہے اور امن کی جگہ میں ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے کام انتظام سے ہوں گے اور رنج سے راحت اور آسانی میں ہو گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو تاویل نیک نہیں ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ تنگ جگہ میں گرفتار ہوا ہے تو دلیل ہے کہ مشکل کام میں پڑے گا اور خلاصی نہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس جگہ خوراک تنگ ہے تو دلیل ہے کہ اس پر روزی تنگ ہو گی اور تمام چیزوں کی تنگی خواب میں نیک نہیں ہے۔

## تنور

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ تنور خواب میں بزرگ اور گھر کا سردار ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ تنور خواب میں گھر کی مالکہ ہے۔ اگر دیکھے کہ تنور اس کے پاس ہے تو دلیل ہے کہ امور خانہ داری میں انتظام ہو گا اور تندرستی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ تنور گرا اور خراب ہو گیا ہے تو رنج اور آفت اور بیماری اور خانہ داری کی بربادی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ روٹی تنور میں لگتی ہے تو دلیل ہے کہ اسی قدر حلال کی روزی پائے گا اور اس کا کام نیک ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ تنور میں بہت سی آگ ہے اور بغیر روشنی کے ہے اور تنور پر آگ کی لپیٹ بغیر دھوئیں کے ہے تو دلیل ہے کہ سفر بیت المقدس یا حج کو جائے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: مِنْ شَاطِئِ الْوَادِ الْاَیْمَنِ فِی الْبُقْعَۃِ الْمُبٰرَکَۃِ (وادیٔ ایمن کے کنارے سے مبارک جگہ میں) اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ صاحب خواب کو خیر و منفعت حاصل ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تنور کا دیکھنا دو وجہ پر ہے: اول خیر و منفعت' خاص کر اگر نیا ہے۔ دوم مرد بانہیبت سخت ہے۔

## توبرہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ توبرہ خواب میں خاص کر اگر نیا ہے تو خیر و برکت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس توبرہ ہے۔ یا کسی نے اس کو دیا ہے تو دلیل ہے کہ کسی سے خیر و منفعت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے توبرے ضائع ہو گئے ہیں تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## توبہ کردن (توبہ کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے توبہ کی ہے۔ تو دلیل ہے کہ سب گناہوں اور نافرمانی سے پشیمان ہو گا۔ اور خدا تعالےٰ کی خوشنودی کے کام کرے گا اور دنیا سے ہاتھ اٹھا

کر طالب آخرت ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں توبہ کرنا چار وجہ پر ہے: اول گناہ سے پشیمانی۔ دوم رضائے حق تعالے۔ سوم راہ آخرت۔ چہارم سعادت۔

## توتیا (سُرمہ)

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرمہ دیکھنا مال ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے سرمہ ڈالا ہے اور اس سے مقصود آنکھ کی روشنی ہے تو دلیل ہے کہ دین کی صلاح ڈھونڈے گا۔ اور اگر اس کا مقصود اس کے خلاف ہے تو دلیل ہے کہ اپنی دینداری لوگوں پر منافقانہ طور پر ظاہر کرے گا تاکہ لوگ اس کو اچھا جانیں۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کو کسی نے سرمہ دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر مال حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سرمہ کھایا ہے تو دلیل ہے کہ محتاج اور غمناک ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ بغل کے نیچے بدبو دور کرنے کے لئے سرمہ رکھتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس کے باعث اس کی مدح و ثنا اور نیکی بیان کی جائے گی۔

## توت (شہتوت)

خواب میں شیریں توت کھانا روزی ہے اور شہتوت کا کھانا غم و اندوہ ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ شیریں توت موسم میں کھانا دلیل ہے کہ اسی قدر اپنے کسب سے روزی پائے گا۔ اگر یہ خواب توت کے موسم میں دیکھے تو بے موسم سے نہایت اعلےٰ ہے۔ اور اگر موسم پر نہیں ہے تو غم اور اندوہ کی دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ توت شیریں کھاتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ جوان آدمی سے مزدوری، صلہ[56] اور عطا پائے گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ شہتوت کھائے ہیں تو دلیل ہے کہ غمگین اور فکرمند ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں توت تین وجہ پر ہے: اول مال۔ دوم کسب سے منفعت۔ سوم عورت کے لئے جھگڑنا۔

## تورات

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ تورات کو پڑھتا ہے تو بظاہر دلیل ہے کہ اس کو کسی باحشمت[57] شخص سے قوت حاصل ہو گی اور کسی سے جھگڑا کرے گا اور اس پر فتح پائے گا اور اس کی مراد حاصل ہو گی۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ کسی کو تورات کی تعلیم دیتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اس سے خیر پہنچے گی۔

## تیر

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تیر کا دیکھنا راست[58] گو مرد ہے کہ اس سے لوگوں کو خیر پہنچتی

ہے۔ اور بعض اہل تعبیر کہتے ہیں کہ غیبت کرتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کی طرف تیر ڈالا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو پیغام پہنچے گا۔ خاص کر اگر دیکھے کہ اس نے چھونے کے لئے ڈالا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے تیر مارا ہے اور اس کی نیت نشانہ ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اس کا خط آئے گا۔

# کتاب کاملُ التّعبیر سے حرفِ جیم

## چادر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ چادر خواب میں دیکھنا عورت کا ستر پوش ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ عورتوں کی طرح چادر پہنے ہوئے ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کام میں خیر و شر ہے۔ لیکن اس کام کو اس سے برا جانیں گے اور اگر کوئی دیکھے کہ چادر پھٹ گئی ہے۔ یا جل گئی ہے تو دلیل ہے کہ اس وقت اس کی پردہ داری کی جائے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ چادر شب خواب میں دیکھنا عورت ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس چادر شب ہے۔ یا اس کو کسی نے دی ہے تو دلیل ہے کہ نئی عورت کرے گا۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ نئی چادر خریدی ہے۔ تو دلیل ہے کہ کنیز خریدے گا۔ اور اس کو فرزند پیدا ہو گا۔ اور اگر یہ خواب عورت دیکھے تو دلیل ہے کہ وہ شوہر کرے گی۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی چادر شب جل گئی ہے تو دلیل ہے کہ اس کا شوہر مرے گا یا اس کو طلاق دے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چادر دیکھنا تین وجہ پر ہے۔ اول قدر و جاہ۔ دوم مرد کو عورت اور عورت کو مرد کا حصول۔ سوم گھر کی حکومت اور سرداری۔

## جادو کردن (جادو کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جادو کرنا کارِ باطل ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ جادو کرتا ہے تو دلیل ہے کہ بے ہودہ اور باطل کام کرے گا۔ اور بعض اہل تدبیر کے نزدیک جس کے لئے جادو کیا جائے اس کو فتنہ ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جادو کرنا جھوٹ کا عہد ہے کہ جس سے لوگوں کو فریب دے گا اور خواب میں جادو فریب دینے والا دشمن ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جادو کرنا چھ وجہ پر ہے۔ اول فتنہ۔ دوم فریب۔ سوم مکر۔ چہارم اندیشہ۔ پنجم باطل اور جھوٹ۔ ششم بے اصل کام۔

## چہارپایہ (چوپایہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس چوپایہ ہے اور اس کا مطیع و فرماں بردار ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی قیمت کے مطابق جنگلی آدمی سے فائدہ اٹھائے گا۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ جنگلی چوپایوں کا ریوڑ اس کے پاس آیا اور اس کا مطیع ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ جن لوگوں کا

مسکن جنگل میں ہے اس کے تابع ہوں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ جنگلی چوپایوں کو پوجتا ہے تو دلیل ہے کہ دانا لوگوں سے جھگڑے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ چوپایہ ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی عقل زائل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ چوپایہ اس سے باتیں کرتا ہے تو دلیل ہے کہ بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چوپائے کا گوشت کھاتا ہے تو دلیل ہے کہ اسی قدر مال پائے گا۔

## جارُوب (جھاڑو)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جھاڑو خواب میں دیکھنا خادم اور خدمت گار ہے اور رات میں جھاڑو خادم ہے۔ جو کئی چیزوں کا تقاضا کرتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ گھر میں جھاڑو دیتا ہے تو اس کا مال ضائع ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کے گھر میں جھاڑو دیتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ کسی کا مال اس کو پہنچے گا۔ خاص کر اگر دیکھے کہ گھر میں جھاڑو دے کر خاک کو اپنے گھر میں لے آیا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جھاڑو کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: اول خادم۔ دوم منفعت۔ سوم لوگوں کی چیزوں کا تقاضا کہ اس کو پہنچیں۔

## جام (پیالہ)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ پیالہ پانی سے پر یا گلاب سے پر پکڑا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے اور اس نے پیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ عورت کرے گا یا کنیز خریدے گا کہ اس سے پارسا لڑکا پیدا ہو گا اور اس سے راحت دیکھے گا۔

اور اگر دیکھے کہ پانی پیالہ سے گرا اور پیالہ رہا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا فرزند مرے گا اور عورت بچے گی۔ اور اگر پیالہ ٹوٹا اور پانی گرا تو عورت اور فرزند دونوں کی موت کی دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ پیالے اس کے گھر کی دیوار پر لگائے ہوئے ہیں تو دلیل ہے کہ ان پیالوں کے شمار پر اس کی عورت اور کنیزیں ہوں گی اور اگر پیالہ سفید یا سبز دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کی عورتیں صالح اور پارسا ہوں گی۔

اور اگر کوئی سرخ پیالے دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کی عورتیں عیش پسند اور مفسد ہوں گی اور اگر زرد پیالے دیکھے، تو دلیل ہے کہ اس کی عورتیں بیمار اور زرد ہوں گی۔ اور اگر سیاہ پیالے دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کی عورتیں غمناک اور مصیبت زدہ ہوں گی۔

## جامہ (کپڑا۔ لباس)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کپڑا کسب اور مرد کا کام ہے۔ اگر اپنے کپڑے

اچھے دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کا کسب اور کام بد ہو گا۔

اور اگر بادشاہ خواب میں اپنے کپڑے سیاہ دیکھے تو اس کی نیک حال کی دلیل ہے۔ اور اگر رعیت اپنے کپڑے سیاہ دیکھے تو غم اور اندوہ کی دلیل ہے۔ اور زرد کپڑا خواب میں بیماری ہے اور سرخ کپڑا خواب میں خوشی ہے اور توفیق طاعت ہے۔ دلیل یہ ہے کہ سبز کپڑا بہشتیوں کا ہے۔ وہ بھی اچھا ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: عَالِيَهُمْ ثِيَابُ سُندُسٍ خُضْرٌ وَّاِسْتَبْرَقٌ (ان کے اوپر سبز ریشم کے جامے ہیں)۔

اور سفید کپڑا خواب میں دھویا ہوا دیکھنا آدمی کے کام کے بننے کی دلیل ہے۔ اور نیلا کپڑا نقصان کی دلیل ہے اور جلا ہوا کپڑا عورتوں کی دلیل ہے۔ جو بادشاہ کے باعث سے ہے اور پھٹا ہوا کپڑا راز کے ظاہر ہونے کی دلیل ہے۔ اور پشمینے اور نمدے اور ٹاٹ کا کپڑا مال اور مراد کے حاصل ہونے پر دلیل ہے اور چیتھڑے لگا ہوا کپڑا درویشی اور تنگدستی کی دلیل ہے' اور میلا کپڑا خواہ کسی قسم کا ہو' اندوہ اور غم کی دلیل ہے اور کاغذی کپڑا ملامت اور بدی کی دلیل ہے اور چوپاؤں کے پوست کا جامہ خیر اور منفعت کی دلیل ہے۔ اور بے درز کپڑا کفن کی شکل پر دلیل ہے کہ اس کے دین کے کام پورے ہو گئے ہیں۔ لیکن اس کی عمر بھی آخر کو پہنچ گئی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ گدھے کا چمڑا پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ پائے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ سرداری کے کپڑے پہنے ہوئے ہے۔ اگر اس کپڑے کا اہل ہے تو دلیل ہے کہ اس کا کام قوی ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ وزارت کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ مال بہت پائے گا۔ لیکن لوگوں سے ملامت دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دربانی کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ کوئی اس کو عطا پہنچانے میں مددگار ہو گا۔ اور اگر جلاد کی پوشاک پہنے ہوئے دیکھے تو دلیل ہے کہ نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نمبردار کی پوشاک پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ باامانت اور زباں آور ہو گا اور لوگوں کے ضروری کاموں میں مشغول ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ صوفیوں کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ اس کا دین زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ زاہدوں کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ باامانت ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سوداگروں کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ اس کا دنیا کا کاروبار نیک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اہلِ صلاح کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ اس کا دین صلاح پر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اہل فساد کا لباس پہنے ہوئے ہے تو اندوہ اور غم کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مزدور کارکن کا لباس پہنا ہے تو دلیل ہے کہ فکرمند اور رنجور ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ طبیب کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ اس کا کام نیک ہو گا اور لوگوں میں مشہور ہو گا۔

اور اگر کوئی شخص دیکھے کہ یہودیوں کا لباس پہنا ہے تو دلیل ہے کہ کسی کو مکروحیلہ سے ہلاک کرے گا اور اس کا سرانجام بد ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ عیسائیوں کا لباس پہنے ہوئے ہے تو اس سے دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس کے باعث دوست سے امن میں نہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ پادریوں کا لباس پہنے ہوئے ہے تو اس سے دلیل ہے کہ وہ بدعتی ہو گا اور اس کی رغبت کفر اور گمراہی کی طرف ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس آتش پرستوں کا لباس ہے تو دلیل ہے کہ اس کی رغبت بددینوں اور جاہلوں کی

طرف ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ سپاہیوں کا لباس پہنے ہوئے ہے تو اس سے دلیل ہے کہ اس کی کسی کے ساتھ عداوت ہو گی۔

اور اگر کوئی شخص دیکھے کہ اس کے پاس کسی مرتد کا لباس ہے تو دلیل ہے کہ اس کو کوئی شخص چیز دے کر پھر واپس لے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بت پرست کا لباس ہے۔ تو دلیل ہے کہ کسی بادشاہ یا امیر کی خدمت میں مشغول ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ عورت کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ اپنے بزرگ سے دور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ جیل والوں کے کپڑے پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ کسی کام کے لئے غمگین اور حاجت مند ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ قلی کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ امانت دار ہو گا اور انگشت نما ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ گورکن کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ کسی کمینے اور کم ہمت کی خدمت میں مشغول ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ نانبائی کا لباس پہنے ہوئے ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو کسی مصلحت سے حلال کی روزی پہنچے گی اور اگر دیکھے کہ قصائی کا لباس اس کے پاس ہے تو دلیل ہے کہ اس کو نقصان اور اندوہ پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے باشکوہ لباس پہنا ہے تو دلیل ہے کہ عورت کے ساتھ راستی سے محبت نہ رکھے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس نیا کپڑا ہے اور دھوبی کا دھلا ہوا نہیں ہے تو نیکی کی دلیل ہے اور تنگ اور کمینہ کپڑا دیکھنا اور کورا کپڑا دھوبی کے دھلے سے بہتر ہے اور زربفت کا جامہ عقلمند اور دانا کنیز ہے۔

اور چادر کا کپڑا دھاری دار خیر و منفعت ہے۔ اور نامعلوم رسی کا کپڑا کوڑے کا زخم یا سخت غم ہے جو اس کو پہنچے گا اور مقرر کپڑا طلب کیا ہوا امل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جامہ دیکھنے کی تاویل دو طرح پر ہے۔ ایک کا تعلق دین سے ہے اور دوسرے کا تعلق دنیا سے ہے۔ اور سفید کپڑا دین ہے اور کپڑا نیا دستار کا دنیا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس نیا سفید پاکیزہ کپڑا ہے تو یہ دنیا اور دین دونوں کے لئے بد ہے۔ اور اگر کپڑے کو میلا اور پھٹا ہوا دیکھے۔ تو یہ بھی فساد دین اور فساد دنیا کی دلیل ہے۔ اور سرخ کپڑا عورتوں کی دنیا کے لئے نیک ہے اور مردوں کے لئے بھی نیک ہے اور پیراہن اور ازار اور ریشمی چادر اور قبا اور دستار یہ سب چیزیں مردوں کے لئے غم و اندوہ ہے یا جنگ اور خصومت اور جھگڑا ہے اور زرد کپڑا مردوں کے لئے بیماری ہے۔

اور بعض اہلِ تعبیر کے فرمان کے مطابق اگر عورت دیکھے کہ اس نے زرد لباس پہنا ہے تو دلیل ہے کہ وہ شوہر کرے گی اور اگر شوہر دار ہے تو بیمار ہو گی اور جامہ سبز عورتوں اور مردوں کے لئے دین ہے اور اگر زندے پر دیکھے تو دین کی صلاح ہے اور اگر مردے پر دیکھے تو آخرت کی نجات کی دلیل ہے۔ اور سیاہ کپڑا اس کے لئے جو ہمیشہ سیاہ پہنتا ہے نیک ہے۔ لیکن سفید پہننے والے کے لئے سیاہ لباس نیک نہیں ہے۔ نہ دین میں اور نہ دنیا میں اچھا ہے۔

اور بعض اہلِ تعبیر کے نزدیک سیاہ کپڑا خطیب اور قاضی اور بادشاہ کے لئے اچھا ہے اور رعایا کے لئے غم و اندوہ ہے۔ اور نیلا کپڑا بہتان' غم اور مصیبت ہے۔

اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس رنگ دار کپڑا ہے۔ سبز' سرخ اور زرد ہے۔ تو دلیل ہے کہ بادشاہ سے یا اس ولایت

کے حاکم سے ایسی بات سنے گا جو اسے بھلی نہ معلوم ہو گی۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس کپڑا دونوں طرف سے دو رنگا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اہل دنیا اور اہل دین کے ساتھ ذلت سے زندگی بسر کرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اپنا کپڑا کھاتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اپنے مال میں سے بہت کچھ خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پھٹا ہوا کپڑا پہنا ہے تو دلیل ہے کہ سفر میں رہے گا۔ یا کسی کام کے لئے اس کو قید خانہ میں لے جائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جامہ ضائع ہوا۔ یا اس سے کسی نے لیا اور وہ خود برہنہ رہا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عزت اور مرتبہ کم ہو گا اور ذلیل و خوار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنا کپڑا پھاڑا ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ غم ناک ہو گا اور اپنی عورت سے جھگڑا کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا کپڑا پھٹا ہوا ہے تو دلیل ہے کہ عورت سے جدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے کپڑے کو یا اپنے اہل خانہ کے کپڑے کو موی کرتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا اپنا خویش سے جھگڑا پڑے گا یا دوست سے لڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا کپڑا کسی نے چھینا ہے اور وہ ننگا رہ گیا ہے تو دلیل ہے کہ عزت اور مرتبے سے گرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تہ لگے ہوئے کپڑے کو کھولا ہے تو دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کھلے کپڑے کو لپیٹتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا غائب شخص سفر سے واپس آئے گا۔

اگر دیکھے کہ عورتوں کا لباس پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہو گا۔ لیکن اس کو بہت خوف لاحق ہو گا۔ اور ایک قول کے مطابق اس کو غم و اندوہ ملے گا اور بے حرمت ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مردوں کا لباس رکھتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو خیر و نعمت حاصل ہو گی۔ اور خواب میں لباس کا پانا سفر کی دلیل ہے اور جامہ کے طول و عرض کے مطابق سفر کی مدت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ جامے کو تمام کر دیا ہے تو دلیل ہے کہ غم سے نجات پائے گا۔

حضرت اصفہانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سب جاموں سے بہتر سوتی جامہ ہے۔ جس میں ریشم اور ابریشم نہ ہو۔ اور سوتی عنابی لباس یا ریشم کا لباس دونوں مال حرام اور فساد دین کی دلیل ہیں۔

اور جامہ دیبائے حریر اور ابریشم کا مردوں کے لئے برا اور عورتوں کے لئے اچھا ہے اور پرانا کپڑا بادشاہ کی طرف سے غم و اندوہ ہے۔ اور اگر کوئی خواب میں پرانا کپڑا بیچے تو نیک اور اگر پرانا کپڑا خریدے تو بد ہے اور پرانا لباس پہننا برا اور پرانا کپڑا جسم پر سے اتارنا اچھا ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دھلا ہوا کپڑا پہنے تو بخار کی دلیل ہے اور اگر میلا کپڑا دیکھے تو درویش ہو گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے رنگین کپڑا پہنا ہے تو عورت اور سپاہی کے لئے نیک تاویل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ عجیب رنگ کا لباس رکھتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ کوئی مکروہ بات اس کے آگے آئے گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ نیا کپڑا خواب میں دیکھنا چار وجہ پر ہے۔ اول عورت۔ دوم بادشاہ۔ سوم مال۔ چہارم خیر و منفعت۔ اور یہ بھی فرمایا ہے کہ اگر خواب میں کوئی شخص دیکھے کہ وہ اپنا کپڑا مقراض سے کترتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو کوئی چیز پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ چوروں نے اس کے کپڑے نکالے ہیں تو دلیل ہے کہ اس کی عورتوں کے درمیان فساد برپا ہو گا۔

## جامہ خواب (شب خوابی کا لباس)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جامہ خواب دیکھنے کی تاویل عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ جامہ خواب پاکیزہ اور سفید ہے تو دلیل ہے کہ اس کے عیال پارسا اور دیندار ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جامہ خواب سیاہ ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اپنے عیال سے غم و اندوہ پہنچے گا۔

اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں جامہ سیاہ بادشاہ کے لئے اچھا اور رعیت کے لئے برا ہے۔ اور اگر جامہ خواب کو نیلا دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کو عیال کے باعث غم و اندوہ اور مصیبت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے خواب کا کپڑا گندہ اور پھٹا ہوا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عورت گندی' میلی' پلید اور ناموافق ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا جامہ خواب میں ضائع یا چوری ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔ یا اس سے مفارقت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جامہ خواب جل گیا ہے یا چوری ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا عیال مرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ شب خوابی کا لباس دیکھنا تین وجہ پر ہے۔ اول عورت نیک۔ دوم راحت اور آسانی۔ سوم رنج اور اندوہ و غم و مصیبت۔

## جان (رُوح)

حضرت محمد ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جان کا دیکھنا فرزند یا مال یا عیال موافق ہے۔

اور اگر دیکھے کہ جان اس کے جسم سے نکل گئی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا فرزند یا عورت مرے گی یا اس کا مال ضائع ہو گا۔ اور یہ خود ہلاک ہو گا۔ اور اگر اپنی روح کسی نیک مرد کی صورت پر دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کے یہاں نیک فرزند ہو گا اور اس کا حال نیک ہو گا اور یا خوش طبع اور جوان مرد بادشاہ کی خدمت حاصل کرے گا اور اس کا حال نیک ہو گا اور اگر اپنی روح کو کسی برے مرد بدخو کی صورت پر دیکھے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

### حکایت

حدیث شریف میں وارد ہے کہ ایک شخص آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور عرض کی کہ یارسول اللہ ! میں نے خواب میں ایسا دیکھا ہے کہ روح میرے جسم سے باہر نکلی ہے اور مجھ کو گود میں لیا ہے اور پھر آسمان پر گئی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ وصیت کر کہ تیری روح اپنی جگہ پر پہنچی ہے۔ پھر اسی دن اس شخص نے دنیا سے سفر کیا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص اپنی جان خواب کے اندر اپنی ہتھیلی میں دیکھے تو دلیل ہے کہ کسی خطرناک کام میں مشغول ہو گا کہ اس کو خوف جان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ روح اس کی ہتھیلی سے آسمان پر گئی ہے۔ تو دلیل ہے کہ جلدی مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی روح کا رنگ زرد ہے' تو دلیل ہے کہ سخت بیماری میں مرے گا۔ اور اگر روح کو سرخ یا سفید دیکھے تو اس کا انجام اچھا ہو گا اور غم سے نجات پائے گا۔ اور اگر روح کا رنگ سیاہ دیکھے تو دلیل ہے کہ حق تعالےٰ کے عذاب کا مستوجب ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ مردے کی جان نکلتی ہے اور اس کے قریبی اس پر گریہ اور زاری کرتے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ مردے کے اہل بیت کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے قریبی آہستہ آہستہ روتے ہیں تو دلیل ہے کہ مردے کی جان عذاب میں ہے۔

## چاہ (کُنوّاں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ کنوئیں کی اصل تاویل عورت ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ کسی جگہ کنواں کھودتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کنواں کھودنے میں کوئی اس کی مدد کرتا ہے تو دلیل ہے کہ اس میں اور اس عورت میں کوئی وکیل ہے اور چاہتا ہے کہ مکروحیلہ سے اس عورت کی شادی کرائے۔ کیونکہ کہاوتوں میں کنواں کھودنا مکر و حیلہ ہے کہ فلاں، فلاں کے لئے کنواں کھودتا ہے۔ یعنی اس کے ساتھ بدی اور مکر کرے گا۔ اور خواب میں کنوئیں کا پانی عورت کا مال ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ اس نے کنوئیں کا پانی پیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ عورت کا مال کھائے گا۔ اور اگر کنوئیں سے پانی پیا کہ جو پختہ اینٹ سے نکلا تھا۔ یہ عورت کے مال پر دلیل ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ کنواں کھودنے سے پانی نہیں نکلا ہے تو دلیل ہے کہ مفلس عورت سے شادی کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ کنوئیں کا پانی پینے میں خوشذائقہ ہے تو دلیل ہے کہ عورت کا مال نفرت سے لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کنوئیں کا گرم پانی پیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ عورت کے مال کے لئے تکلیف اٹھائے گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ وہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کنوئیں کا پانی عمدہ اور ٹھنڈا ہے۔ تو دلیل ہے کہ عورت سے خیرومنفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کنوئیں میں بہت پانی ہے تو دلیل ہے کہ عورت جواں مرد اور سخی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کنوئیں میں تھوڑا پانی ہے تو دلیل ہے کہ سفلہ اور کمینی عورت ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کنواں کھودا اور جلدی پانی نکل آیا۔ تو دلیل ہے کہ عورت بیمار ہو گی اور اپنا مال بیماری میں کھائے گی اور اگر کنوئیں سے سیاہ پانی یا نیلا پانی نکلا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر کنوئیں سے سفید پانی نکلے تو دلیل ہے کہ وراثت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کنوئیں کا پانی گہرائی میں گیا اور کچھ نہ رہا تو دلیل ہے کہ عورت ہلاک ہو گی اور اس کا مال ضائع ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کنواں زمین کے نیچے چلا گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی عورت ہلاک ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کنوئیں میں ڈول ڈالا ہے تاکہ پانی نکالے اور رسی ٹوٹ گئی ہے تو دلیل ہے کہ اس کے ادھورا فرزند پیدا ہو گا۔

## حکایت

حدیث شریف میں ہے کہ ایک مرد نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے دریافت کیا کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میں نے کنوئیں میں پانی نکالنے کے لئے ڈول ڈالا ہے اور رسی کے دو ٹکڑے ہو گئے۔ ایک

کنوئیں کے اندر رہا اور دوسرا باہر نکل لیا۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے اس خواب کی تاویل میں فرمایا کہ تم اپنے میاں سے غائب تھے اور تمہارے شش ماہہ لڑکا پیدا ہوا اور اس کو دفن کر دیا۔ اس مرد نے کہا کہ مجھے ان کی بات سے نہایت تعجب آیا۔ یعنی پوری تاویل بیان فرمائی۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ کسی معلوم جگہ میں کنواں کھودتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اپنوں کے ساتھ مکروفریب کرے گا۔ اور بعض اہل تعبیر کے قول کے مطابق کنواں کھودنا اور پانی نکالنا نکاح کا حکم رکھتا ہے اور اگر دیکھے کہ کسی دوسرے کے لئے کنواں کھودتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی وساطت سے کسی کا نکاح ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کنوئیں سے پانی نکالتا ہے تو دلیل ہے کہ مکروفریب سے مال جمع کرے گا۔ خاص کر اگر خود کنواں کھودا ہو۔ اور اگر دیکھے کہ ڈول سے پانی نکال کر مٹکے میں ڈالتا ہے تو دلیل ہے کہ اپنے مال کی حفاظت کرے گا۔

اور اگر پانی نکال کر زمین پر گراتا ہے تو دلیل ہے کہ مال کو بہتری میں خرچ کرے گا' اور اگر دیکھے کہ کنوئیں میں گرا ہے' تو دلیل ہے کہ مکروحیلہ میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ باغ کو پانی دیتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ جو مال کمایا ہے اس سے عورت کرے گا یا کنیز خریدے گا اور اگر دیکھے کہ اس باغ میں پھل ہیں تو یہ فرزند کے پیدا ہونے کی دلیل ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ اگر دیکھے کہ باغ کو پانی دیتا ہے تو دلیل ہے کہ اپنی عورت سے نکاح کرے گا' اور اگر دیکھے کہ پانی کنوئیں کے سر پر آیا اور جاری ہوا ہے تو دلیل ہے کہ مالدار عورت سے شادی کرے گا اور اس عورت سے اس کو مال اور نعمت حاصل ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کنوئیں کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: اول عورت۔ دوم کنیز۔ سوم عالم۔ چہارم تونگری۔ پنجم مکر۔ ششم فریب و حیلہ۔ اور خواب میں کنوئیں کا کھودنا مکروحیلہ ہے۔

## جُبّہ (چوغہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ چوغہ خواب میں عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس فراخ اور پاکیزہ چوغہ ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عورت نیک رائے اور نیک سیرت ہے۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو اس کی عورت بدخواہ اور ناموافق ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا چوغہ پھٹ گیا یا جل گیا ہے تو دلیل ہے کہ مرد اور عورت میں جدائی پڑے گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سردی کے موسم میں اپنے جسم پر چوغہ دیکھنا نیک ہے اور چار وجہ پر ہے۔ اول عورت۔ دوم قوت۔ سوم شادی۔ چہارم منفعت۔

اور پرانا اور میلا چوغہ غم و اندوہ ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس چوغہ ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے اور اس کا رنگ سبز ہے تو دلیل ہے کہ پاک دین عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سفید اور نیا چوغہ ہے۔ دلیل ہے کہ پارسا اور باامانت عورت کرے گا۔ اور اگر زرد دیکھے تو بیمار عورت کرے گا۔ اور اگر نیلا دیکھے تو فکرمند اور غمناک عورت کرے گا۔ اور اگر سرخ چوغہ دیکھے تو عورت عیش پسند ہو گی اور اس سے موافقت

نہ کرے گی۔

## چتر (چھتری)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے سر پر چھتر لگاتے ہیں تو دلیل ہے کہ اگر شاہی کے اہل میں سے ہے تو بادشاہی پائے گا۔ ورنہ بزرگی کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ کا چھتر اس کے ہاتھ میں ہے۔ تو دلیل ہے کہ بادشاہ کے حضور میں مقرب ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھتر کا دیکھنا سات وجہ پر ہے:
اول سلطنت۔ دوم عزت۔ سوم مرتبہ۔ چہارم ریاست۔ پنجم رفعت۔ ششم ولایت۔ ہفتم بڑوں کی صحبت۔

## چراغ

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چراغ گھر کا خادم ہے اور دوسرے اہل تعبیر نے فرمایا ہے کہ گھر کی مالکہ ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے گھر میں پاکیزہ چراغ روشن ہے۔ تو دلیل ہے کہ گھر کی مالکہ باصلاح اور نیک خصلت عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چراغ جلتا ہے تو یہ گھر کی مالکہ یا عورت یا خادمہ کے رنج پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چراغ گل ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ گھر گرے گا اور گھر کی مالکہ مرے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ چراغ دان میں چراغ روشن ہے تو دلیل ہے کہ اگر شادی شدہ ہے تو لڑکا ہو گا۔ ورنہ عورت کرے گا یا کنیز خریدے گا۔ اور اگر کوئی اس کا سفر میں گیا ہے تو واپس آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شہر میں بہت سے چراغ ہیں تو دلیل ہے کہ ملک کا بادشاہ عادل اور قاضی منصف ہے اور شہر کے لوگوں کو خوشی اور نشاط بہت ہو گی۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں بہت سے چراغ ہیں۔ تو دلیل ہے کہ اس کے فرزند آئے گا جو عزت و دولت پائے گا۔ اور اگر خواب دیکھنے والا بدکار ہے تو دلیل ہے کہ حق تعالےٰ کی طرف رجوع کرے گا اور توبہ کرے گا اور اگر مشرک ہے تو ہدایت پائے گا اور اگر مسلمان ہے تو عبادت کی توفیق پائے گا۔ فرمان حق ہے: وَسِرَاجًا مُّنِيرًا ۝ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِينَ بِأَنَّ لَهُم مِّنَ اللَّهِ فَضْلًا كَبِيرًا (اور چراغ روشن ہے اور ایمان والوں کو بشارت دو کہ ان پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے بڑا فضل ہے)۔

اور اگر دیکھے کہ چراغ گل ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا فرزند ہلاک ہو گا یا اس کی عزت و دولت میں نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے سامنے چراغ روشن ہے تو دلیل ہے کہ دنیا اور دین کی مراد پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں دو بتی والا چراغ روشن ہے تو دلیل ہے کہ اس کے دو فرزند ایک شکم سے پیدا ہوں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چراغ کا دیکھنا چودہ وجہ پر ہے: اول بادشاہ۔ دوم قاضی۔ سوم فرزند۔ چہارم عروسی۔ پنجم ولایت۔ ششم سرائے۔ ہفتم سردار۔ ہشتم شادی۔ نہم علم۔ دہم توانگری۔ یازدہم عیش خوش۔ دوازدہم کنیزک۔ سیزدہم منفعت۔ چہاردہم جیسا دیکھا اسی طرح ہو گا۔

## چراغ پایہ (چوکھٹ جس پر چراغ رکھتے ہیں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چوکھٹ گھر کا خدمت گار ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس چوکھٹ ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی خادمہ خوش طبع اور مہربان ہو گی۔ اور اگر چوکھٹ کو زنگار لگا ہوا دیکھے تو دلیل ہے کہ خادمہ عورت متکبر اور مغرور ہو گی اور اس کا دین کمزور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چوکھٹ لکڑی کا ہے تو دلیل ہے کہ خادمہ عورت سفلہ اور کمینہ ہو گی۔ اس کی بات پر اعتبار نہ کرنا چاہیے۔

## چراغدان

چراغدان خواب میں عورت ہے۔ اور اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ گھر اور قبیلے کا خدمت گار ہے اور چراغدان حکومت ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ چراغ دان لوہے کا ہے تو دلیل ہے کہ اس خدمت گار کی اصل گبھو ہے۔ اور اگر مٹی کو دیکھے تو اس خدمت گار کی اصل مسلمان ہے اور دیندار باامانت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چراغدان اس کے ہاتھ سے گرا اور ٹوٹ گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عورت یا خدمت گار مرے گا۔

## چرغ

چرغ ایک شکاری جانور ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چرغ بادشاہ ہے۔ اگر خواب میں وحشی چرغ کو دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کا فرزند بلوغ اور مردانگی تک پہنچے گا۔
اور اگر دیکھے کہ چراغ کو پکڑا ہے اور اس سے شکار کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ بادشاہ اس پر ظلم و ستم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو چراغ دیا ہے اور وہ شکار کرتا ہے تو دلیل ہے کہ بادشاہ سے عزت اور حرمت پائے گا اور دوسروں پر ظلم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چرغ شکار کرتا ہے اور اس کو پکڑا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے نافرمان فرزند آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گوشت سے چرغ نے کچھ کھایا ہے تو دلیل ہے کہ فرزند سے رنج اور بدی دیکھے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چرغ دیکھنے کی تاویل بزرگ مرد باہیبت و قوت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چرغ نے اس کے گھر میں ایک بار یا دو بار آواز کی ہے تو دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔ اور اگر تین بار بولا ہے تو کچھ نقصان نہ ہو گا۔
اور بعض اہلِ تعبیر نے فرمایا ہے کہ خواب میں چرغ چور آدمی ہے جو راتوں کو کئی طرح کے کام کرتا ہے۔

## چرک (میل)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جو کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کا کپڑا میلا ہے تو دلیل ہے کہ کام خراب ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا کپڑا میل سے یا کسی اور چیز سے آلودہ ہے۔ تو یہ اس کے دین اور دنیا کی تباہی کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے کپڑے کی میل مردوں کی وجہ سے ہے۔ تو یہ دین کے فساد اور صلاح دنیا کی دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جسم اور سر پر میل دیکھنا غم و اندوہ ہے اور خواب میں جسم پر میل دیکھنا کسی طرح کی خیر و منفعت کی دلیل نہیں ہے۔

## جَزع (کوڑی)

جزع یعنی کوڑی خواب میں مختلف حال اور پراگندہ اور غلام زادی عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کوڑی ہے۔ یا اس کو کسی نے دی ہے۔ تو دلیل ہے کہ صفات بالا کی عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سے کوڑی ضائع ہوئی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی یا طلاق دے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ کوڑی سفید روشن کا دیکھنا دلیل ہے کہ پارسا باامانت اور خوبصورت عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی سیاہ اور تیرہ ہے تو اس کی تاویل پہلے خواب کے برعکس ہے۔

## جستن (کُودنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اور کوئی خواب میں دیکھے کہ کسی جگہ سے کودا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے حال میں تبدیلی ہو گی۔ اور اگر دور کودا ہے تو دور کا سفر کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں لکڑی یا نیزہ ہے اور اس کے ساتھ ایک جگہ سے دوسری جگہ پر کودتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ مدد کے لئے کسی قوی مرد پر اعتماد کرے گا۔ تاکہ وہ کام اس کے منشاء کے مطابق ہو جائے اور اگر دیکھے کہ دیوار سے کودا ہے اور چوپائے پر بیٹھا ہے۔ تو دلیل ہے کہ ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چوبارے پر کودا ہے اور گھر دب گیا ہے اور وہ مرگیا ہے تو دلیل ہے کہ عورت اس سے جدا ہو گی اور پھر اس کے پاس آئے گی۔

اور اگر دیکھے کہ زمین سے ہوا پر کودا ہے اور قبلہ کی طرف رخ کیا اور پھر اپنے آپ کو حرم کعبہ یا مکہ یا مدینہ شریف میں دیکھا ہے۔ یہ سب حج کرنے کی دلیلیں ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ نامعلوم مقام سے نامعلوم مقام کی طرف کودا ہے۔ تو دلیل ہے کہ ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ شگون کے ساتھ کودا ہے اور ادھر لٹکا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس پر عیش تباہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ ہوا میں کودا ہے اور پرندے کو پکڑا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اپنی عورت چھوڑے گا اور دوسری عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چوب یا عصا کے ساتھ ایک جگہ سے دوسری جگہ پر کودتا پھرتا ہے تو دلیل ہے کہ رنج و اندیشہ سے رہائی پائے گا اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔

## چشم (آنکھ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں آنکھ کا دیکھنا ایک بینا مرد کو دیکھنا ہے کہ جس سے راہ ہدایت پائے گا۔ گربہ چشم بدعت ہے' اور گلابی آنکھ فرزند ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خود نابینا ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ راہ ہدایت سے گم ہو گا یا اس کا فرزند مرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ایک آنکھ اندھی ہو گئی ہے' تو اس سے دلیل ہے کہ اس کا نصف دین ضائع ہو گیا ہے یا اس نے بہت بڑا گناہ کیا ہے۔ یا اس کے ایک ہاتھ یا ایک پاؤں یا جسم کے ایک حصے پر مصیبت آئے گی یا اس کے کام کا

نصف خراب ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ آنکھ میں سرمہ لگایا ہے تو دلیل ہے کہ دین کی اصلاح تلاش کرتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سرمے سے اس کا مقصد زینت اور آرائش ہے۔ تو دلیل ہے کہ اپنے آپ کو لوگوں کے سامنے بالمانت اور دین دار ظاہر کرتا ہے تاکہ ان میں عزت پائے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے سرمہ دیا ہے تاکہ آنکھ میں ڈالے تو دلیل ہے کہ اسی قدر مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی آنکھ کی بینائی کمزور ہو گئی ہے تو دلیل ہے کہ وہ ظاہر اور باطن میں دو رویہ منافق ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جسم پر بہت سی آنکھیں ہیں اور سب چیزوں کو کامل طور پر دیکھتا ہے۔ تو یہ صلاح دین کی دلیل ہے اور شریعت کے فرائض اور سنتیں اچھی طرح سے بجالاتا ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کی آنکھ نکال دی ہے۔ تو دلیل ہے کہ جس چیز سے اس کی آنکھ روشن تھی۔ جیسے عورت فرزند' مکان' باغ اس کی نظر سے غائب ہو جائے گا' ایسا کہ پھر نہ دیکھے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر لوہے کی آنکھ دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا پردہ پھٹے گا اور اگر دیکھے کہ اس کی دونوں آنکھوں پر ورم ہے کہ آنکھ کھل نہیں سکتی ہے۔ تو دلیل ہے کہ مخالف آدمی کی صحبت میں بیٹھے گا۔ اور اگر آنکھ کے نور میں ضعف دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو طاعت کرنے میں نقصان پہنچے گا۔ اور اگر اپنی دونوں آنکھیں نکلی ہوئی دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ دین شریعت سے بے بہرہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے چہرے کے درمیان ایک آنکھ ہے۔ تو دلیل ہے کہ دین کے بارے میں اپنی زبان سے نالائق باتیں کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی آنکھیں روشن ہیں اور لوگ معلوم کرتے ہیں کہ اندھی ہیں یا اندھرا تا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے دین کا باطن ظاہر سے بہتر ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ اس کی سیاہ چشم کلکی ہو گئی ہے۔ تو بدی اور حال کے بدلنے کی دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **وَنَحْشُرُ الْمُجْرِمِيْنَ يَوْمَئِذٍ زُرْقًا** "(اور ہم گنہگاروں کو قیامت کے دن گربہ چشم کر کے اٹھائیں گے)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی دونوں آنکھیں سفید ہو کر پھر سیاہ ہو گئی ہیں تو دلیل ہے کہ بیمار ہو گا یا کسی سے جھگڑا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ آنکھ سیاہ ہو گئی ہے اور سفیدی نہیں رہی ہے۔ تو دلیل ہے کہ متکبر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ایک آنکھ پر آفت پہنچی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے بیٹوں کو کوئی آفت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اپنا ہاتھ بڑھا کر اس کی ایک آنکھ نکالی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے فرزند کو راہ سے لے جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کی آنکھ باندھی یا ہاتھ میں لی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے فرزند یا مال کو نقصان ہو گا۔ یا گناہ کرے گا اور اگر دیکھے کہ اس کی آنکھ سے خون جاری ہے تو دلیل ہے کہ اس کو فرزند کی طرف سے غم ہو گا یا اس کے مال کا نقصان ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کی آنکھ کان ہو گئی ہے اور کان آنکھ ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ لڑکی والی عورت کرے گا اور دونوں سے جماع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی آنکھ' کف دست پر ہے۔ تو دلیل ہے کہ مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی آنکھ میں سفیدی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ فرمان حق تعالے ہے: **وَابْيَضَّتْ عَيْنَاهُ مِنَ الْحُزْنِ** (غم کے مارے اسکی دونوں آنکھیں سفید ہو گئی ہیں)۔

## حکایت

بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص حضرت دانیال علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میری دائیں آنکھ بائیں آنکھ کو بوسے دے رہی ہے۔ آپ نے تاویل میں فرمایا کہ اے مرد! خدا سے ڈر اور توبہ کر اور آئندہ اپنے ہمسایہ کی عورت سے خیانت نہ کر۔ تاکہ تو حق تعالےٰ کے عذاب سے امن میں رہے۔ صاحب خواب نے عرض کیا کہ میں نے توبہ کی ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں آنکھ کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: اول روشنائی۔ دوم ہدایت دین۔ سوم اسلام۔ چہارم فرزند۔ پنجم مال۔ ششم علم۔ ہفتم مال اور دین کی زیادتی۔

## چشمہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پانی کا چشمہ سرداری ہے اور بخشش کرنے والا جوان مرد، خوش مزہ اور خوشبودار پانی جیسا ہے۔ فرمان حق تعالے ہے: **فیھا عین جاریۃ** (اس میں چشمہ جاری ہے) اور اگر چشمے کا پانی سیاہ اور گندہ اور بدصورت ہے۔ تو دلیل ہے کہ انجام غم، بیماری اور مصیبت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس چشمے سے مسح کرتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ غموں سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چشمہ کا پانی زیادہ ہوگیا ہے تو دلیل ہے کہ عزت و مرتبہ اور اس ملک میں سخاوت زیادہ ہوگی۔ اور اگر دیکھے کہ چشمہ کے پانی میں نقصان ہوگیا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چشمے کا پانی خشک ہوگیا ہے تو دلیل ہے کہ کوئی سخی سردار اس ملک سے رحلت کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں یا اس کی دکان میں پانی کا چشمہ ظاہر ہوا ہے تو دلیل ہے کہ اس چشمہ کی قدروقیمت پر اس کو غم و اندوہ ہو گا۔ اور اگر پانی کو تیرہ اور ناخوش دیکھے تو اور زیادہ غم و اندوہ سخت ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس چشمہ میں ہاتھ منہ دھویا ہے تو دلیل ہے کہ اگر غلام ہے تو آزاد ہو گا۔ اور اگر غمناک ہے تو غم سے نجات پائے گا اور اگر بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔ قرض دار ہے تو قرض سے سرخرو ہو گا۔ اور اگر گناہ گار ہے تو توبہ کرے گا۔ اور اگر حج نہیں کیا ہے تو حج کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چشمہ کا پانی صاحب خواب کی عمر پر دلیل ہے خاص کر اگر پانی میں ہاتھ مارا ہے تو چشمہ کے مطابق عمر ہوگی اور کھڑا پانی جاری پانی سے تاویل میں کمزور ہے۔

اور بعض اہل تعبیر نے فرمایا ہے کہ اگر چشمہ کا پانی کھڑا ہے تو تاویل میں دین کی خیر اور صلاح کی دین ہے اور اگر جاری ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چشمہ کا پانی دیکھنا پانچ وجہ پر ہے۔ اول سرداری اور سخاوت۔ دوم غم و اندوہ۔ سوم مصیبت۔ چہارم بیماری۔ پنجم عمر اور زندگی پانا۔

## چغانہ (بجانے کا ساز)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ساز بے ہودہ بات اور جھوٹ ہے۔ اگر کوئی

دیکھے کہ باجا بجاتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ بے ہودہ بات اور جھوٹ بولے گا۔ یا اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو باجا دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے غم اور اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ساز کو توڑ کر گرا دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ جھوٹ اور باطل سے توبہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ باجہ بجاتا ہے اور پہلے باجہ بجانا نہیں جانتا تھا۔ تو دلیل ہے کہ اگر صاحبِ علم ہے تو لوگوں کو تعلیم دے گا اور اپنے علم سے فائدہ پہنچائے گا۔ اور لوگوں کو علم حدیث و فقہ اور علم تفسیر بتائے گا۔

اور اگر صاحبِ خواب جاہل ہے تو ایسا شغل اختیار کرے گا کہ جس پر لوگ اس کو ملامت کریں گے اور اگر دیکھے کہ ساز کے ساتھ تالیاں بجاتا اور ناچتا ہے تو غم و اندوہ اور مصیبت پر دلیل ہے۔

## چُغد (چھوٹا الو)

الو خواب میں بدکار اور حرامی آدمی ہے۔ اگر دیکھے کہ کوئی آدمی الو پکڑتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو ایسے آدمی سے جھگڑا پڑے گا۔ اور کسی حال میں بھی الو کا دیکھنا مبارک نہیں ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ الو کی آواز سنتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس جگہ الو کی آواز کے مطابق رونا پیٹنا ہو گا۔ اور اگر خواب میں الو کا بچہ دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کا فرزند منحوس اور ناخلف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ الو کا گوشت کھایا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اسی قدر چور اور بدکار آدمی کے مال کو کھائے گا۔

## چغندر (چقندر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چقندر غم و اندوہ کی دلیل ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس نے چقندر کھایا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اسی قدر غم و اندوہ کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چقندر کو گھر کے باہر گرایا ہے تو دلیل ہے کہ غم سے نجات پائے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چقندر عورتوں کے لئے تھوڑی منفعت ہے اور پکا ہوا چقندر کھانا بھی عورتوں کے لئے تھوڑی منفعت ہے۔

## چک (قبالہ)

حضرت محمد بن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں مہر کیا ہوا چک پائے یا اس کو کسی نے دیا ہو۔ تو دلیل ہے کہ مال و منفعت پائے گا۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ کسی نے اس چک یا قبالے یا خط پر کچھ لکھا ہے تو دلیل ہے کہ پچھنے لگوائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ چک مہر کیا ہوا ہے یا اس کے پاس ہے اور اس پر سے مہر اتاری ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے مال میں نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چک اس کے پاس سے ضائع ہوا ہے یا جلا ہے تو دلیل ہے کہ وہ ضائع ہو گا۔

## چکوک (سُرخاب)

سُرخاب ایک پرندہ ہے۔ خواب میں اس کی تاویل فرزند یا غلام ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے نر قبرہ (سرخاب) پکڑا ہے۔ یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے غلام یا فرزند آئے گا۔ اگر نر ہے تو غلام کے بیٹا ہو گا۔ اگر مادہ ہے تو غلام کے لڑکی ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ قبرہ خواب میں ایک مرد شیریں سخن ہے۔ غریب۔ کم آزار اور چرب زبان ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے قبرہ پکڑا ہے یا کسی نے اس کو بخشا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی ایسے آدمی سے صحبت ہو گی۔

## جگر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جگر چھپا ہوا مال ہے۔ اگر آدمی کا جگر دیکھے تو چھپا ہوا مال پائے گا اور خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سا پکا ہوا یا بریاں کیا ہوا یا خام جگر اس کو ملا ہے تو دلیل ہے کہ خزانہ پائے گا۔ گائے اور بکری کا جگر بھی مال و نعمت کی دلیل ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے فرمایا ہے کہ جگر خواب میں دیکھنا فرزندوں پر دلیل ہے۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: اَوْلَادُنَا اَکْبَادُنَا۔ (ہماری اولاد ہمارے جگر ہیں)۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جگر کا نکلنا یا ظاہر ہونا پوشیدہ مال پر دلیل ہے جو ظاہر ہو گا اور بہت سا جگر پختہ یا خام خزانہ پانے اور علم غیب پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جگر کا خواب میں دیکھنا تین وجہ پر ہے: اول فرزند اور مال۔ دوم دوست جو بجائے فرزند ہو گا۔ سوم علم۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر سے جگر کو باہر نکالا ہے۔ یا آگ جگروں کو جلاتی ہے تو دلیل ہے کہ بادشاہ اس کا مال خزانہ لے گا۔ اور اگر یہی خواب کوئی عالم دیکھے تو دلیل ہے کہ تمام علموں کو بھول جائے گا۔

## جماع

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جماع خواب میں حاجت کا پورا ہونا ہے۔ خاص کر اگر دیکھے کہ منی اس سے جدا ہو گئی ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ کسی سے جماع کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس سے نیکی پائے گا اور اس کی مراد پوری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس سے جماع کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا خاندان مالدار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس سے جماع کیا ہے اس طرح کہ مرد نیچے ہے اور عورت اوپر ہے تو دلیل ہے کہ دوسری عورت کرے گا اور اس سے خیر و منفعت دیکھے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اپنی عورت سے یا کسی اور عورت سے دوسرے راستے سے جماع کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ مرد کوئی نالائق حرکت کرے گا اور اس کام میں اس کے لئے نفع نہ ہو گا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کو نگاہ نہ رکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ماں سے یا بہن سے یا کسی اور سے جو اس پر حرام ہے جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ قرابت کی محبت اس سے جدا ہو گی۔ اگر وہ زندہ ہے خواہ مردہ ہے۔

بہرحال غم و اندوہ کی دلیل ہے۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے فرمایا ہے کہ اگر زندہ ہے تو اس سے خیر و نیکی دیکھے گا اور ممکن ہے کہ حج اسلام کرے گا اور اگر کسی مری ہوئی عورت سے خواب میں جماع کرے۔ تو دلیل ہے کہ غمناک اور محتاج ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ بیگانہ عورت سے جماع کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ جس کام سے ناامید ہے اس کو کرے گا اور پورا نہ کر سکے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نامعلوم جوان سے جماع کیا ہے اور آپس میں جھگڑا تھا تو دلیل ہے کہ انجام محبت پر ہو گا اور اس سے خیر و نیکی دیکھے گا اور اگر وہ مرا ہوا جوان معلوم ہے تو اس پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بوڑھے آدمی سے جماع کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اپنے نصیب سے خیر اور نیکی دیکھے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اسے دوشیزہ لڑکی ملی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اسی سال شادی کرے گا۔ یا کنیز خریدے گا اور اگر دیکھے کہ شاہی حرم میں گیا اور جماع کیا تو دلیل ہے کہ دشمنوں پر فتح پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے ساتھ جماع کیا گیا ہے تو بھی یہی دلیل ہے اور اس کا کام بامراد ہو گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر کہتے ہیں کہ اس کو بادشاہ کی طرف سے خوف اور دہشت حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ مرغ سے جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی طرف جو شخص منسوب ہے اس پر فتح پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ عیسائی یا یہودی یا پارسی سے جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے دنیوی کام انتظام سے ہوں گے۔
اور اگر بوڑھا آدمی کہ جس کی شہوت بالکل ضائع ہو چکی ہے۔ خواب میں دیکھے کہ اس کی شہوت غالب ہے جیسا کہ جوانی میں تھی تو دلیل ہے کہ دین کے کام میں اچھی طرح رغبت کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے بدکار عورت سے جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ طالب دنیا و مال حرام ہو گا اور اگر یہی خواب کوئی عورت دیکھے تو بھی اس کی یہی تاویل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اونٹ سے جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ سختی سے رہائی پائے گا اور دشمن پر فتح اور اس کا مال زیادہ اور نام بلند ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ بادشاہ سے جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا محرم راز اور مقرب ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ کی عورت سے جماع کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس سے نفع پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے حیض والی عورت سے جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا کام برا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مردہ عورت سے جماع کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا کام برا ہو گا۔ یا اس کے خویشوں سے پیوند اور وصلت کرے گا اور اگر وہ عورت زندہ ہے تو اس کے خویشوں سے جدائی کرے گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ حائضہ عورت سے خواب میں جماع کرنا دنیا کے کاموں کے لئے آسائش ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کی عورت کے ساتھ جو کنیز تھی جماع کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ بادشاہ سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے معلوم جوان شخص سے جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ اس سے اس کو خیر پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ نامعلوم جوان شخص سے جماع کیا ہے تو دلیل

ہے کہ اس کا مطلب بادشاہ سے پورا ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ مرد مرد سے جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے لئے دعا یا خیرات کرے گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس نے دوسری عورت سے جماع کیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی نیکی دیکھے گی اور اس کی مراد پوری ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جماع کرنا جس پر کہ غسل واجب ہو جائے۔ اس کی تاویل نہیں ہے۔

## جلاب (گُلاب)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ گلاب کا پینا مال حلال اور پاک دین ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے گلاب دیا ہے اور اس نے پیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر مال حاصل ہو گا اور نیز اس کے اعتقاد پاک اور درستی دین کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے گلاب دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گلاب پیا نہیں ہے۔ بلکہ زمین پر گرایا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## جنازہ

اگر کوئی خواب میں جنازہ لے جاتوں کو دیکھے تو دلیل ہے کہ صاحب خواب اتنے لوگوں پر حکومت کرے گا۔ لیکن ان پر ظلم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ خود مرا ہے اور اس کا جنازہ لے گئے ہیں اور لوگ جنازے کے پیچھے چلتے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ شرف و بزرگی پائے گا۔ لیکن اس کا دین خراب ہو گا اور اس قوم پر حکومت کرے گا۔
اور اگر دیکھے کہ خود مردے کا جنازہ اٹھا کر لے جا رہا ہے تو دلیل ہے کہ بادشاہ کی خدمت کرے گا۔ اور اس سے خیر اور نیکی دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لوگ اس کے جنازے کے پیچھے چلتے ہیں اور ہوا میں ہیں تو دلیل ہے کہ اس شہر کا کوئی بڑا آدمی سفر میں مرے گا۔
اور اگر اپنا جنازہ دیکھے کہ زمین پر جا رہا ہے تو دلیل ہے کہ سفر کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ زندے کا جنازہ لے جا رہے ہیں اور اس کے پیچھے کوئی نہیں ہے تو اس کی عزت و مرتبے اور کام کے نقصان کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ لوگ اس کے جنازے کے پیچھے تھے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا جنازہ جاری تھا۔ تو دلیل ہے کہ لوگوں پر ظلم کرے گا۔
اور اگر دیکھے کہ جنازہ ہلکا ہے۔ تو دلیل ہے کہ لوگوں پر رحم کرے گا اور اس کا حال نیک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ جنازے سے گرا ہے۔ یا لے جانے والوں نے اس کو گرا دیا ہے تو دلیل ہے کہ عزت اور مرتبے سے گرے گا اور اس کا کام رک جائے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جنازہ خواب میں تین وجہ پر ہے : اول بزرگی۔ دوم ولایت۔ سوم عزت و مرتبہ اور رفعت۔

## جُنب بُودن (ناپاک ہونا)

اگر کوئی خواب میں اپنے آپ کو جنبی دیکھے تو دلیل ہے کہ حرام میں حیران و پریشان ہو گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ سفر کرے گا اور دنیا کی مراد پائے گا اور اس کا کام تباہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ غسل جنابت کیا ہے اور لباس پہنا ہے۔ تو دلیل ہے کہ آخرکار کام سے نجات پائے گا۔ اور اس کا کام تباہ ہو گا۔ اور اگر تمام ہو کر بیٹھا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا کام تمام نہ ہو گا۔ یعنی پورا نہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں اپنے آپ کو جنبی اور برہنہ دیکھے تو دلیل ہے کہ اپنے کام میں حیران اور عاجز ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ حمام میں غسل کیا ہے اور نکل کر پاکیزہ لباس پہنا ہے۔ تو دلیل ہے کہ حق تعالےٰ کی طرف رجوع کرے گا اور توبہ کرے گا۔

## چنگل (پنجہ)

اگر کوئی خواب میں اپنے آپ کو مرغوں کی طرح پنجہ دار دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کو کسبؔ و معیشت میں قوت ہو گی اور دشمنوں کو مغلوب کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں مرغوں کا پنجہ ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس مرغ کی قدروقیمت کے مطابق خیروؔ منفعت حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پنجے کا دیکھنا تین وجہ پر ہے : اول کاموں میں قوت و توانائی۔ دوم معیشت۔ سوم کسب کرنا۔

## چنگالہ (کانٹا)

کانٹا خواب میں بدکردار اور دکھ دینے والا مرد ہے اور چنگالہ کو فارسی میں معلاق کہتے ہیں۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس کانٹا ہے اس کسی نے اس کو دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ ایسی صفت کے آدمی سے اس کی صحبت اور دوستی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کانٹے نے اس کے جسم کو زخمی کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو کسی بدکردار آدمی سے عذر اور نقصان پہنچے گا اور اگر دیکھے کہ کانٹا اس سے ضائع ہوا یا اس نے کسی کو بخشا ہے۔ تو دلیل ہے کہ بدکردار آدمی کی صحبت سے جُدا ہو گا۔

## چنگ زدن (ساز بجانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ساز بجانا جھوٹی بات ہے۔ اگر دیکھے کہ ساز بجاتا ہے تو باطل اور جھوٹی بات پر دلیل ہے۔ اور اس کو اس سے غم و اندوہ اور نقصان پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو بادشاہ نے ساز دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے عطا اور بزرگی حاصل ہو گی۔ اور اگر اس کے اہل سے نہیں تو غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ ساز کو توڑا یا گرایا ہے تو دلیل ہے کہ جھوٹ اور باطل سے توبہ کرے گا۔ اور اگر کوئی ساز بجاتا ہے اور وہ سنتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ جھوٹ اور باطل کو سنے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں ساز بجانا درازی عمر کی دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ ساز بجاتا ہے تو دلیل ہے کہ سرداروں میں سے کسی عورت کے ساتھ پیوستہ ہو گا۔ عزت اور مال پائے گا۔ آخرکار اس عورت سے نکاح کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ساز کے ساتھ ناچ و رنگ بھی ہے۔ یہ سب دلیل غم و مصیبت ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی بیماری میں دیکھے کہ ساز بجاتا ہے۔ تو یہ اس کی وفات کی دلیل ہے۔

## جنگ کردن (لڑنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ وہ لوگوں کے ساتھ لڑتا ہے۔ یا

حیوانوں کے ساتھ جنگ میں ہے اور وہ غائب ہو گئے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

## جہُود شُدن (یہودی ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ یہودی ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ بدعت کی راہ پر چلے گا اور یہودیوں کی مدد کرے گا اور ان کی بات پر یقین کرے گا۔

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ یہودی یا عیسائی یا مشرک یا بت پرست ہوا ہے۔ تو یہ اس کی گمراہی اور ضلالت کی دلیل ہے اور حق تعالےٰ پر بہتان اور جھوٹ کہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس مذہب سے پھر کر مسلمان ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس نے کوئی بڑا گناہ کیا ہے اور پھر اس سے توبہ کرے گا اور حق تعالےٰ کی طرف رجوع کرے گا۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ وہ اپنے آپ کو دین سے بے علم جانتا ہے اور اس کو پتہ نہیں ہے کہ کس قبلے کی طرف نماز پڑھے۔ تو دلیل ہے کہ سرگشتہ' حیران اور عاجز ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ یہودی ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ صاحب خواب کو مشکل کام پڑے گا اور شرعی سنت کی مخالفت کرے گا۔

اور اگر خواب میں آتش پرست کو دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ صاحب خواب دنیا پر فریفتہ ہو گا' اور آخرت کے کام سے غفلت کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر یہودی خواب میں دیکھے کہ مسلمان ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ جلدی مرے گا یا مسلمان ہو گا۔

## جَو

جو ایک غلہ ہے۔ حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ جو تر یا خشک یا پکے ہوئے کھاتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو کچھ تھوڑی چیز ملے گی۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس جو ہیں یا کسی نے اس کو دیئے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر خیر اور نیکی پہنچے گی اور تندرست رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جو زمین میں بوئے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ اس کے پاس مال جمع ہو گا اور خوشنودی حق کا کام کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جو خواب میں مال ہے جو آسانی سے ملے گا اور جو فروش ایسا آدمی ہے کہ دنیا کو دین پر اختیار کرتا ہے۔

## جوال دوز (بوری سینے کا سُوا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جوال دوز ایسا مرد ہے جو لوگوں کے کام کرتا ہے اور خاص کر زیادہ چھوٹے چھوٹے کام کرتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سوا ہے۔ یا اس کو کسی نے دیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی اس صفت کے آدمی سے صحبت ہو گی۔ اور اگر سوا ٹوٹا یا ضائع ہوا ہے۔ تو یہ اس مرد کی ہلاکت کی

دلیل ہے۔

## جوان شُدن (جوان ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ جوان ہوا ہے اور سفید بال سیاہ ہو گئے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ کمینہ ہو گا۔ اور اگر نامعلوم جوان کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے ذلت دیکھے گا اور اس کی مراد پوری نہ ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ جوان بوڑھا ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی حرمت زیادہ ہو گی۔ عورتیں بھی اس خواب میں مردوں کے برابر ہیں۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے جوان سے بوڑھا ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ علم اور ادب سیکھے گا اور اس کی شرح حرف میم میں آئے گی۔

## چوب (لکڑی)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لکڑی کا دیکھنا نفاق ہے۔ اگر کوئی بیگانہ اس کو دے اور اس سے نفاق کرے گا۔

اور ٹیڑھی لکڑی خواب میں دیکھنا۔ اس کی تاویل سیدھی لکڑی کے مطابق ہے۔ اور اگر ٹیڑھی لکڑی جلانے کے قابل دیکھے تو یہ مرد منافق اور جھوٹ بولنے والا ہے۔

## جوراب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جوراب ایک خادم عورتوں کے شمار میں سے ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ نئی جوراب ریشم کی یا دھاگوں کی پہنی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا خادم اصیل ہو گا اور اس سے فائدہ اٹھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی جوراب پشمینہ کی یا نقش دار ہے تو دلیل ہے کہ خوبصورت کنیز خریدے گا یا صاحب جمال عورت کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس زرد رنگ کی جوراب ہے تو دلیل ہے کہ اس کا خادم بیمار سا ظاہر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی جوراب سرخ ہے تو دلیل ہے کہ اس کا خادم بے شرم اور شوخ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی جوراب سیاہ ہے۔ اگر صاحب خواب مصلح ہے' تو تاویل نیک ہے اور اگر مفسد ہے تو تاویل بد ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی جوراب پرانی اور میلی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے کام پر تہمت لگے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی جوراب ضائع ہو گئی ہے یا جل گئی ہے۔ تو یہ خادم کی موت پر دلیل ہے۔

اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں جوراب مال اور مراد ہے۔ اور اگر جوراب بو دیتی ہے۔ تو دلیل

ہے کہ مال کی زکوٰۃ دے گا۔ اور اگر جوراب کی بو ناخوش ہے تو دلیل ہے کہ مال کی زکوٰۃ نہ دے گا اور لوگوں کی زبان اس پر دراز ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے' اگر دیکھے کہ اس کی جوراب چمڑے کی ہے۔ اگر اونٹ کے چمڑے کی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا خادم باہمت اور اصل کا بزرگ ہے۔ اور اگر بکری کے چمڑے کی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اسکا خادم عام لوگوں میں سے ہے۔ اور اگر گھوڑے کے چمڑے کی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا خادم بزرگ اور سپاہیوں کی نسل سے ہے۔ اور اگر اس کی جوراب جنگلی جانور کے چمڑے کی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا خادم جنگلی شخص ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے اگر دیکھے کہ اس کے پاؤں میں جوراب ہے تو دلیل ہے کہ مال کو نگاہ رکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاؤں میں سفید اور پاکیزہ جوراب ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس نے اپنے مال کی زکوۃ دی ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بالمعمال جوراب مرد ہے اور مال زکوٰۃ کا نگہدار ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی جوراب سے خوشبو آتی ہے۔ تو دلیل ہے کہ موت اور زندگی میں نیک نام ہو گا۔ اور اگر بدبو آتی ہے تو لوگ اس کو ملامت اور نفرین کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی جوراب ضائع ہو گئی ہے۔ تو دلیل ہے کہ زکوٰۃ نہ دے گا اور اس کا مال ضائع ہو گا۔

## جوشن (لوہے کا کُرتہ)

حضرت محمد بن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جوشن کا پہننا بقدر اس کی روشنی اور پاکیزگی کے پشت و پناہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس جوشن ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ اور اس کے اہل بیت دشمنوں کے شر سے امن میں رہیں گے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے جوشن پہنا ہوا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے جسم کا قلعہ دشمنوں کے شر سے امن میں رہے گا اور وہ اس پر ظفریاب نہ ہوں گے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس جوشن کے ساتھ اور ہتھیار بھی ہیں۔ تو دلیل ہے کہ منافق کے مکر اور عام لوگوں کی شرارت سے امن میں رہے گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں جوشن دیکھنے والے کے دین کی زیادتی ہے۔ جو شخص خواب میں جوشن دیکھے۔ دلیل ہے کہ پوشیدہ طور پر حق تعالے کی حفاظت میں رہے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جوشن کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: اول بزرگی۔ دوم پناہ۔ سوم قوت۔ چہارم مال۔ پنجم زندگانی۔ ششم دین کی زیادتی۔ خواب میں جوشن مونس و غمخوار ہے۔

## چوگان زدن (گیند بلا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چوگان بازی دلیل ہے کہ جس چیز کی جستجو ہے اس کو پائے گا اور عزت اور مرتبہ پائے گا لیکن دین اور عبادت میں سست ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں چوگان بادشاہ کے ہاتھ میں دیکھے تو دلیل ہے کہ دشمنوں پر فتح پائے گا۔ اور اگر چوگان کسی عام آدمی کے ہاتھ میں دیکھے تو دلیل ہے کہ کسی سے لڑائی جھگڑا کرے گا۔ اور عورتوں کی طرف سے بری بات سنے گا۔ اور اہل تعبیر گیند کو منہ سے اور چوگان کو زبان سے تشبیہ دیتے ہیں۔

## جولاہا

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جولاہا مرد مسافر یا قاصد ہے جو جہان میں گھومتا ہے۔ اگر دیکھے کہ جولاہا کپڑا بنتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا کسی کے ساتھ دنگہ فساد ہو گا۔ کیونکہ کپڑا بننے کی تاویل لڑائی جھگڑا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ (کپڑوں کا بننا اور چیزوں کے بٹنے کا بیان حرف با میں ہو چکا ہے) اگر خواب میں دیکھے کہ کپڑا سارا بن لیا ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔

## جوہر (موتی)

(جوہر۔گوہر) حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ موتی اور مروارید بیچتا ہے اور وہ اس کی ملکیت ہیں۔ دلیل ہے کہ صاحب علم و دین ہو گا اور ہر ایک کے ساتھ نیکی اور احسان کرے گا۔ اور اگر صاحب دین نہ ہو گا تو غلاموں کا مالک ہو گا اور ان جواہرات کی قدر و قیمت کے مطابق اس کو مال حاصل ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر مصلح اور پارسا ہے اور دیکھے کہ جواہرات بیچتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو علم اور دین حاصل ہو گا۔

## جوئے آب (پانی کی نہر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پانی کی نہر دیکھنا خوش مزہ اور پاکیزہ پانی جیسا ہے دلیل ہے کہ اس کی زندگانی اچھی گزرے گی۔

اور اگر دیکھے کہ نامعلوم نہر سے صاف پانی پیا ہے اور یہ شخص سفر میں ہے یا بیگانی جگہ میں ہے۔ دلیل ہے کہ نامعلوم کام میں مشغول ہو گا اور اپنی عمر گزارے گا اور اس نہر سے پانی کے پینے کے مطابق منفعت پائے گا۔ اور اگر نہر کا پانی تلخ اور بے مزہ ہے تو تلخی عیش اور خراب زندگانی کی دلیل ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نہر کا دیکھنا اس کی اصل وکیل ہے جو مقرب ہو گا۔ اگر کوئی نہر کا پانی جاری اور صاف دیکھے' دلیل ہے کہ اس کا کام جاری رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نہر کا پانی گدلا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا کام تباہ اور بے انتظام ہو گا۔ اور جس جگہ کی نہر کا پانی دیکھے' اس کی تاویل ساحل کی تاویل ہے اور جس قدر کی زیادتی نہر میں دیکھے گا وکیل پر واقع ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ تخت پر بیٹھا ہے اور اس کے نیچے پانی جاری ہے۔ دلیل ہے کہ دولت و اقبال اس کی طرف رخ کرے گا۔ اور اس کے دونوں جہان کے احوال نیک ہوں گے۔ فرمان حق تعالے ہے :

تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ لَهُمْ فِیْهَا مَا یَشَآءُوْنَ (اس کے نیچے نہریں جاری ہیں' اور ان کے لئے من مانی مرادیں ہیں)۔

اور اگر دیکھے کہ نہر کے صاف پانی میں بیٹھا ہے تو دلیل ہے کہ غم سے نجات پائے گا۔ اگر بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔ قرضدار ہے تو قرض ادا ہو گا۔ سفر میں ہے تو وطن کو آئے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ نہر تاویل میں باحشمت اور بامنفعت مرد ہے۔ اور اگر دیکھے کہ نہر کا پانی اٹھایا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اسی قدر کسی مالدار آدمی سے مال حاصل کرے گا اور چھوٹی نہر زندگانی ہے اور اللہ تعالے تمام امور کی حقیقتوں کو خوب جانتا ہے۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرف الحاء

## حبر (سیاہی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیاہی کا طلب کرنا عیش اور مال پانا ہے۔
اور اگر دیکھے کہ سیاہی خریدی یا اس کو کسی نے دی ہے۔ تو دلیل ہے کہ عیش اس پر فراخ ہو گی اور مراد حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سیاہی گرائی ہے یا اس سے ضائع ہوئی ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سیاہی اس کے کپڑے پر گری ہے۔ اگر منشی ہے تو اس کے لئے نقصان دہ نہیں ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سیاہی سے کچھ لکھتا ہے۔ اگر لکھی ہوئی چیز قرآن مجید یا اسمائے الٰہی ہیں تو خیر و صلاح کی دلیل ہے اور اگر اس کے خلاف ہے تو شر و فساد کی دلیل ہے۔

## حبّ خوردن (گولی کھانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں گولی کھانا کسی بیماری کے لئے دیکھے کہ اس کے کھانے سے شفاءؔ اور نفع پایا ہے تو بہتری اور کاموں میں نفع کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دوا کسی نفع کے لئے نہیں کھائی ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## حج گزاردن (حج کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے حج کیا ہے تو حق تعالےٰ اس کے نصیب میں حج کرے گا۔ اگر بیمار یہ خواب دیکھے تو شفاء پائے گا۔ اگر قرضدار دیکھے تو قرض سے فارغ ہو گا اگر مسافر دیکھے تو وطن کو سلامتی سے واپس آئے گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ حج کو گیا ہے اور حج نہیں کر سکا تو دلیل ہے کہ عمر دراز ہو گی اور کاؔم نظام سے ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ حج کو گیا ہے اور حرم شریف میں لبیک کہتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو خوف اور ڈر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ حج اس پر واجب ہوا ہے اور جانے کا ارادہ نہیں کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ خیانت کرے گا اور اگر دیکھے کہ عرفے کا دن ہے۔ تو دلیل ہے کہ کسی سے صلح کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خانہ کعبہ میں نماز پڑھتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ بزرگوں سے نفع پائے گا اور اس کا کام بہتر ہو گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں حج کرنا سات وجہ پر ہے۔ اول نکاح کرنا۔ دوم کنیز خریدنا۔ سوم عادل بادشاہ کی زیارت کرنا۔ چہارم نیکی۔ پنجم نیک کام کی کوشش کرنا۔ ششم ثواب کی اجرت پانا۔ ہفتم اہل علم کی صحبت میں جانا۔

## حجرِ اَسوَد

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ حجر اسود پر ہاتھ ملتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اہل حجاز سے اس کو نفع پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ حجر اسود کو اکھیڑا ہے۔ تو دلیل ہے کہ بدمذہب اور بداعتقاد اور ناپاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ حجر اسود کو پھر اس کی جگہ پر رکھ دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ پھر راہ راست پر آ جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ آب زمزم پیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی کھوئی ہوئی چیز پھر اس کو ملے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ حجر اسود کو بوسے دیتا ہے اور اس پر منہ کو ملتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے دین کی خیر و صلاح زیادہ ہو گی اور اہل علم سے ملے گا۔

## حجامت کردن (سینگی لگانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو پچھنے کسی بیگانے نے کسی بیگانی جگہ میں لگائے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ امانت اپنی گردن پر لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پچھنے کسی دوست نے لگائے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ امانت اس کو واپس کرے گا اور دشمن کی شرارت سے امن میں رہے گا اور غم سے نجات پائے گا۔ اگر جوان یہ خواب دیکھے تو یہی تاویل ہے اور اگر بوڑھا دیکھے تو بزرگی پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ کسی بوڑھے کو اس نے پچھنے لگائے ہیں تو دلیل ہے کہ اس کا کام عمدہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ کو سینگی لگائی ہے۔ تو دلیل ہے کہ بادشاہ کا مقرب ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سینگی لگانے سے خون نہیں نکلا ہے۔ تو دلیل ہے کہ مُتصدی یا بادشاہ کا منشی ہو گا۔ اور اگر جاہل ہے تو قرض میں غرق ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پچھنے لگانا سات وجہ پر ہے۔ اول امانت ادا کرنا۔ دوم شرط کرنا۔ سوم ولایت پانا۔ چہارم عزت و بزرگی۔ پنجم مرتبہ۔ ششم سنت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم۔ ہفتم اگر حاکم ہے تو کام سے معزول ہو گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اگر سینگی لگانے والا جوان ہے۔ تو دلیل ہے کہ خرچ کا محاسب ہو گا۔ یا چیزوں کا اندازہ کرنے والا اور لوگوں کے کام اس کے ہاتھ پر کشادہ ہوں گے۔

## حدّزدن (سزا دینا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں حد لگانا عورتوں کے کام پورا کرنے کی دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے حد لگائی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اسی قدر عورتوں کے کام کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے حد لگائی ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کسی گناہ پر حد لگائی ہے۔ اگر خواب دیکھنے والا مصلح ہے تو دنیا کے شغل میں مشغول ہو گا۔ اور اگر خواب دیکھنے والا مفسد ہے تو غم و اندوہ کی دلیل ہے۔

## حَربہ (نیزہ چھوٹا۔ بھالا)

اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس نیزہ ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے فرزند آئے گا۔ اور اگر شادی شدہ نہیں ہے تو مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نیزے کے ساتھ اور ہتھیار بھی ہیں۔ تو دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو بادشاہ نے نیزہ دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ بادشاہ سے نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کو خود نیزہ دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس سے اس کو کچھ ملے گا اور اگر دیکھے کہ نیزہ اس کے ہاتھ میں ٹوٹ گیا ہے تو دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ نیزہ خواب میں دیکھنا چھ وجہ پر ہے: اول غرور۔ دوم ولایت۔ سوم عمردراز۔ چہارم فتح۔ پنجم ریاست۔ ششم منفعت۔

## حَرم (کعبہ)

حرم امن کی جگہ ہے۔ اگر دیکھے کہ حرم کعبہ میں ہے تو دلیل ہے کہ دنیا کی آفات سے امن میں رہے گا۔ اور حج اس کو نصیب ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بادشاہ یا کسی سردار کے حرم میں گیا ہے تو دلیل ہے کہ تمام شہروں میں اس کے لئے امن ہے اور اس کو بادشاہ سے کچھ ملے گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کو اس حرم کے اہل سے کام پڑے گا اور اگر دیکھے کہ اس کو بادشاہ نے اپنے حرم میں خود بلایا ہے اور اس جگہ مقیم ہوا ہے۔ تو دلیل ہے کہ بادشاہ کا کام کرے گا اور اس کو اس کام سے بدنامی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کسی ظالم بادشاہ کے حرم میں گیا ہے اس کی بھی یہی تاویل ہے۔

## حریر (ریشم)

حریر۔ خز۔ دیبا۔ ان کا بیان حرف دال میں آئے گا۔

## حساب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ حساب کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ محنت اور عذاب میں پڑے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے حق تعالیٰ نے اس پر قیامت میں حساب کو آسان کر دیا ہے۔ امید ہے کہ نجات پائے گا۔ اور اگر خلاف دیکھے تو زحمت میں پڑنے کی دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں قیامت کا حساب دیکھنا چھ وجہ پر ہے: اول بادشاہ کا عذاب۔ دوم مشغولی۔ سوم سختی اور رنج۔ چہارم بدحالی۔ پنجم اندوہ اور غم۔ ششم تھوڑی عمر۔

## حِصار (قلعہ۔ گھیرا)

اگر دیکھے کہ حصار میں ہوا ہے تو دلیل ہے کہ دشمن کے شر سے امن میں ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ حصار سے نکلا ہے تو دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مضبوط حصار میں ہے اور وہ اس کی ملک ہے۔ تو دلیل ہے کہ شر دشمن سے امن میں رہے گا اور اگر دیکھے کہ حصار سے نکلا ہے تو پہلے کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر اپنے آپ کو حصار میں دیکھے تو دلیل ہے کہ نعمت اور روزی اس پر فراخ ہو گی۔ اگر اس کے خلاف دیکھے تو احوال کی تباہی اور کاروبار کے بند ہونے کی دلیل ہے۔

## حصیر (چٹائی)

حصیر۔ بوریا۔ چٹائی۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس چٹائی ہے۔ یا اس کو کسی نے دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس چٹائی کے قدر پر نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چٹائی بن رہا ہے تو دلیل ہے کہ کسی عورت پر عاشق ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چٹائی تھوڑی قیمت کی ہے اور وہ اس کو بن رہا ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ عورت بے اصل اور درویش ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ چٹائی قیمتی اور پاکیزہ ہے تو دلیل ہے کہ اصیل دولتمند عورت کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چٹائیاں بنتا ہے اور بیچتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو غم لاحق ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چٹائی کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: اول عورت۔ دوم منفعت۔ سوم خواستگاری کہ جس سے اس کو نعمت حاصل ہو گی۔

## حُقنہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ حقنہ خواب میں غصے کے ساتھ ایک جگہ سے دوسری جگہ پر جھانا ہے۔ اس طرح کہ اس سختی سے بے ہوش ہو جائے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ حقنہ خواب میں ایسا کام ہے کہ دیکھنے والے پر واپس آتا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو حقنہ کیا گیا ہے اور اس نے اس سے رنج دیکھا ہے تو یہ اس کی بدحالی کی دلیل ہے۔ اگر اس کے خلاف دیکھے تو خیر و منفعت پائے گا۔

## حُقّہ (جواہرات کا ڈبہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ڈبیہ خواب میں عورت یا کنیز ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس نئی ڈبیہ ہے۔ یا اس نے خریدی ہے یا کسی نے اس کو دی ہے۔ تو دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ یا کنیز خریدے گا۔ اگر دیکھے کہ ڈبیہ ٹوٹی ہے یا ضائع ہو گئی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس سے عورت جدا ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بڑا ڈبہ نقشدار ہے۔ دلیل ہے

کہ مالدار عورت کرے گا اور اس سے نفع پائے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ بدصورت اور درویش عورت سے شادی کرے گا۔

## حکمت

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ علم حکمت پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ قرآن شریف پڑھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے حکمت کی کتاب جلائی ہے تو یہ اس کے دین کی تباہی کی دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ حکمت کے کتاب کے ورقے کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ علم حکمت بہت پڑھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ورقوں کو پھاڑتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ صاحب خواب نماز نہیں پڑھتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی حکمت کی کتاب پڑھتا ہے اور وہ سنتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ علم پڑھے گا۔

## حلاّج (دھنیا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دھنیا قوی مرد ہے کہ جس کے ہاتھ سے لوگوں کے کام ہوتے ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ دھننے کا کام کرتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ ایسے آدمی سے جس کا اوپر ذکر ہوا ہے اس کی صحبت ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دھنیا گری دو وجہ پر ہے: اول نفع۔ دوم کشائش۔

## حلتیت (ہینگ)

حلتیت۔ انگوزہ۔ ہینگ۔ اس کا خواب میں دیکھنا ہر ایک حال میں غم و اندوہ ہے۔

## حلوا

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں حلوہ ایسا مال ہے جو بادشاہ کے ہاتھ پر گزر کر حرام ہو چکا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں حلوہ بہت سا مال اور دین خالص ہے۔ اور حلوے کا ایک لقمہ خواب میں فرزند کو بوسہ دینا ہے' اور میوہ جات والے حلوے کا ایک نوالہ اچھا ہے اور جس حلوے میں کہ مغز بادام یا مغز اخروٹ ہے اس کی تاویل منفعت ہے جو اس کو بخیل سے پہنچے گی۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے خواب میں حلوہ کرنا دلیل ہے کہ اسی قدر مال حلال اور حلال روزی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس میں زعفران ہے یہ بھی بہتری کی دلیل ہے اور خواب میں حلوا فروش آدمی شیریں سخن مرد ہے۔

## حمّال (قلی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں قلی صاحب مرتبہ اور خطرناک شخص ہے۔ اور

اگر دیکھے کہ اس کی پشت پر ہلکا بوجھ ہے اور وہ بوجھ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اس بوجھ کے مطابق اس کو راحت اور خیر و منفعت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ وہ بوجھ اس قدر ہے کہ اس سے اس کی پشت کو تکلیف پہنچ رہی ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ گار اور نافرمان ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: لِيَحْمِلُوٓا اَوْزَارَهُمْ كَامِلَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ (تاکہ وہ پورے طور پر اپنے بوجھ قیامت کے دن اٹھائیں)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ دوسروں کا بوجھ بغیر اجرت کے اٹھاتا ہے۔ تو دلیل ہے کہ خلقت خدا سے خیر اور احسان کے ساتھ پیش آتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اجرت لے کر بوجھ اٹھاتا ہے تو اس کی تاویل غم و اندوہ ہے۔

## حنا (مہندی)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ اور پاؤں کو مہندی لگی ہوئی ہے تو دلیل ہے کہ اپنے آپ کو آراستہ کرے گا۔ لیکن اس کے دین میں کراہت ہو گی۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خویشوں کا حال اس سے پوشیدہ نہ رہے گا۔ اور اگر یہ خواب ایسا آدمی دیکھے کہ جس کے حسب حال مہندی لگانا نہیں ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو غم لاحق ہو گا اور وہ جلدی نجات پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مہندی لگانا تین وجہ پر ہے۔ اول اپنوں کی آرائش۔ دوم اہل بیت کا ستر۔ سوم غم و اندوہ۔

## حنوط (میت کی خوشبو)

حنوط خوشبو ہے جو مردے کو ملتے ہیں۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ حنوط سے اس کو ملا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا اور خدا تعالے کی پناہ میں ہو گا۔ اور اگر یہ خواب کوئی مصلح شخص دیکھے تو غم و اندوہ سے نجات پائے گا اور خوف سے امن میں ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ حنوط سونگھنا لوگوں کی بڑی تعریف ہے۔ کیونکہ بعض اہل تعبیر نے فرمایا ہے کہ حنوط کے اندازے پر اہل میت کی نیک نامی ہے۔

## حوض

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں حوض کی اصل علم و دانش ہے۔ اگر دیکھے کہ حوض سے پاک و صاف پانی پیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اسی قدر علم سے حصہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے آپ کو حوض کے پانی سے دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ طاعت کی توفیق پائے گا اور نافرمانی سے باز رہے گا' اور اگر دیکھے کہ حوض کا سارا پانی پیا ہے۔ دلیل ہے کہ عمر کو سلامتی سے گزارے گا اور اس کا مال زیادہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے اپنے کپڑے حوض پر دھوئے ہیں دلیل ہے کہ اس کے اہل بیت توبہ کریں گے اور دین کے راستہ پر آئیں گے۔

اور اگر دیکھے کہ حوض میں کپڑا دھویا ہے اور پانی کے نیچے بلندی ظاہر ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ علم پر کام نہ کریگا۔
اور اگر دیکھے کہ حوض کے کنارے سبزہ جما ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے علم سے نفع اٹھائے گا اور لوگ اس کے علم سے نفع پائیں گے۔ خاص کر اگر حوض اس کی ملک ہے۔ اور اگر دیکھے کہ حوض کا پانی زیادہ ہوا ہے' بغیر اس کے کہ کسی جگہ سے حوض میں پانی آئے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال اور علم اسی قدر زیادہ ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ حوض کا پانی گدلا اور تلخ ہے تو غم اور اندوہ کی دلیل ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے حوض کا پانی پیتا ہے' دلیل ہے کہ کسی دولتمند آدمی سے مال پائے گا اور اس کی عاقبت محمود ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں حوض کا دیکھنا چار وجہ پر ہے : اول بامنفعت مرد۔ دوم مالدار شخص۔ سوم مال جمع کرنا۔ چہارم عالم کہ جس کے علم سے لوگ نفع پائیں۔

## حوض کوثر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ قیامت قائم ہے اور لوگوں کو حوض کوثر پر بلاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ ایسا بادشاہ ظاہر ہو گا جو لوگوں میں عدل و انصاف کرے گا۔
اور اگر دیکھے کہ حوض کوثر سے ایک پیالہ پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت اسلام پر ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ حوض کوثر کے آس پاس پھر کر پانی مانگا ہے اور اس کو نہیں ملا ہے۔ دلیل ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ والہ و اصحابہ وسلم کے دوستوں کا دشمن ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وَاصحابہٖ وسلم نے اس کو حوض کوثر کا پانی دیا ہے اور اس نے پیا ہے۔ دلیل ہے کہ آنحضرتؐ کی شفاعت پائے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا نام حوض کوثر پر لکھا ہوا ہے اور اس نے پیالہ اٹھا کر پانی پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کسی عالم سے صحبت ہو گی اور دونوں جہان کی مراد پائے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے اس نے حوض کوثر سے پانی پیا ہے اور پانی گدلا ہے۔ دلیل ہے کہ خواب دیکھنے والا منافق ہے اور اس کو قرآن و حدیث سے علم نصیب نہ ہو گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ حوض کوثر اسی طرح کا ہے جس طرح حدیث شریف میں آیا ہے اور اس نے آب کوثر پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس شخص کا حق تعالےٰ نزدیک بڑا مقام اور مرتبہ ہے اور وہ بزرگان دین میں سے ہو گا۔

## حیض

حیض۔ بے نمازی۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں حیض مردوں کے لئے معیشت میں بقاء ہے اور عورتوں کے لئے مال کی زیادتی ہے۔اور اگر دیکھے کہ حیض آیا ہے تو فساد اور حرام کی دلیل ہے۔
اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ حیض آیا ہے۔ تو اندوہ و سختی کی دلیل ہے۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کو حیض آیا ہے۔ دلیل ہے کہ خون کے اندازے پر مال حرام حاصل کرے گی۔ اور اگر مرد دیکھے کہ اس کی

عورت کو حیض آیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر دنیا کا کام بند ہو جائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ صاحبِ خواب مستور ہے۔ دلیل ہے کہ دین میں حیران ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی عورت پاک ہوئی اور اس نے حیض کے بعد غسل کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس پر دنیا کے کام کشادہ ہوں گے۔ اور اللہ تعالے خوب جانتا ہے۔

# کتاب کامل التّعبیر سے حرفُ الخاء

## خاج (صلیب' چلیپا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے صلیب خریدی ہے یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دین میں خلل ہے اور اس کی رغبت کافروں کی طرف ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ صلیب اس کی گردن میں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا اعتقاد خراب ہے۔ اور اگر دیکھے کہ صلیب پرستی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ ذات حق کا شریک ٹھہرائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے صلیب دی ہے اور اس نے توڑ ڈالی ہے یا گھر سے باہر گرائی ہے۔ دلیل ہے کہ دین اسلام اس کے دل میں محکم اور مضبوط ہو گا اور کافروں کا دشمن ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ صلیب کو بوسہ دیا ہے اور اس کو عزیز رکھتا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## خار (کانٹا)

خار۔کانٹا۔ خواب میں قرض ہے۔ اگر دیکھے کہ کانٹا اس کے جسم میں ہے یا کسی نے اس کو چبھویا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے قرض لے گا۔ اور خار کے قدر کے رنج کے مطابق اس سے تلخ بات سنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کے جسم میں کانٹا مارا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ کسی کو قرض دے گا اور اس سے ناگوار باتیں سنے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے بہت سے کانٹے ہیں اور ان سے اس کے پاؤں کو تکلیف پہنچتی ہے۔ دلیل ہے کہ قرضدار ہو گا اور آخرکار رہائی پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ کانٹا خواب میں تین وجہ پر ہے۔ اول قرض۔ دوم گالی۔ سوم کاموں میں مشکل۔

## خارُپشت (سیہ)

خار پشت سیہ یا سیی۔ حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خار پشت دشمن بدصورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خار پشت کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن مغلوب ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ خار پشت کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر دشمن کا مال کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خار پشت نے اس کو کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو دشمن سے نقصان پہنچے گا۔ خاص کر اگر دیکھے کہ زخم سے خون بھی نکلا ہے۔

## خارشِ تن (کھجلی)

خارش تن۔ جسم کی خارش۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس

کے جسم پر خارش ظاہر ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنوں کی طلب کرے گا اور ان کے لئے غم و اندوہ کھائے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جسم کی کھجلی خویشوں اور اہل بیت کے احوال کی جستجو اور ان کے لئے غم و رنج اٹھاتا ہے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر جسم کی خارش تکلیف دے۔ تو اس کو اپنوں سے زحمت ہو گی۔

## خاشاک (کُوڑا کرکٹ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کوڑا کرکٹ دیکھنا عام لوگوں کے لئے مال و نعمت ہے۔ اگر دیکھے کہ گھر میں کوڑا کرکٹ بہت ہے اور وہ اس میں مقیم ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال و نعمت حاصل کریگا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے خاشاک کو ہوا لے گئی ہے یا جل گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس کا مال لے گا اور اگر دیکھے کہ خاشاک کو دیگ کے نیچے یا تنور میں جلاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے مال کو عیال پر خرچ کرے گا اور جمع کریگا۔ اور اگر دیکھے کہ خاشاک کو جنگل سے لاکر گھر میں جمع کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر سفر سے مال حاصل کرے گا۔
اور اگر دیکھے کہ شہر میں یا کوچے میں ہوا خاشاک لاتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس شہر کے لوگوں کو بھی اسی قدر خیر و منفعت حاصل ہو گی۔

## خاک

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خاک تھوڑی ہو یا بہت۔ درہم ہیں۔
اگر دیکھے کہ گھر میں کاک ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر درہم پائے گا اور اس کو بغیر رنج کے ملیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ خاک پر چلتا ہے۔ یا کھاتا ہے' یا جمع کرتا ہے یا اٹھاتا ہے۔ یہ سب مال کی دلیل ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ خاک گھر سے نکالتا ہے اور باہر گراتا ہے دلیل ہے کہ اپنا مال ضائع کرے گا۔
اور اگر دیکھے کہ خاک کو ہاتھ سے بکھیرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کا مال ضائع ہو گا۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ مال سے تہی دست ہو جائے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خاک پانچ وجہ پر ہے : اول مال۔ دوم منفعت۔ سوم شغل۔ چہارم بادشاہ کی طرف سے فائدہ۔ پنجم رئیس کی طرف سے منفعت۔

## خاکستر (راکھ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں راکھ مال باطل ہے جو بادشاہ کی طرف سے ہوتا ہے اور کسی کے پاس نہیں رہتا ہے۔ اور اہل تعبیرؒ نے بیان کیا ہے کہ ایسا علم حاصل کرے گا کہ جس میں خیر و منفعت نہ ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خاکستر نو وجہ پر ہے: اول نامقبول علم۔ دوم مال حرام۔ سوم بے ہودہ کام۔ چہارم جھگڑا۔ پنجم بدکاری۔ ششم مکروحیلہ۔ ہفتم حسرت و افسوس۔ ہشتم پشیمانی۔ نہم ایسا کام کہ جس میں بہتری نہ ہو گی۔ فرمان حق تعالٰے ہے: مَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ اَعْمَالُهُمْ كَرَمَادِنِ اشْتَدَّتْ بِهِ الرِّيْحُ فِيْ يَوْمٍ عَاصِفٍ (جو لوگ اپنے رب کے ساتھ کفر کرتے ہیں ان کا حال راکھ کے مشابہ ہے' جسے جھگڑ کے دن میں آندھی اڑائے لئے پھرتی ہے)۔

## خامہ (قلم)

اگر دیکھے کہ قلم لیا ہے۔ یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ علم حاصل کرے گا اور اس کا کام درست ہو گا۔ اور مراد پوری ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ قلم سے کچھ لکھتا ہے۔ اگر وہ لکھا ہو نیک ہے۔ تو نیکی پر دلیل ہے اور اگر برا ہے۔ تو بدی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دو قلموں سے لکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا سفر میں گیا ہوا شخص جلدی واپس آئے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنے ہاتھ میں لکھنے کا قلم دیکھے۔ اگر اہل علم سے ہے۔ دلیل ہے کہ علماء اور صلحاء سے محبت رکھے گا۔

اور اگر دیکھے کہ قلم سے کچھ لکھتا ہے اور پڑھتا ہے تو یہ اس کی موت کی دلیل ہے: اِقْرَاْ كِتَابَكَ كَفٰى بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا" (اپنی کتاب پڑھ' تیری جان پر آج کے دن حساب کے لئے کافی ہے)۔ اور اگر جو کچھ لکھا ہے اہل سنت والجماعت کی کتابوں کے موافق ہے۔ دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ قلم اس کے ہاتھ میں ٹوٹ گیا ہے۔ اگر عالم ہے تو اس کی حرمت کم ہو گی اور اس کا کام بے رونق ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ٹوٹا ہوا قلم لکھ رہا ہے اور اس نے جو کچھ لکھا ہے چوپایوں کے شمار سے یا پرندوں کے شمار سے ہے۔ اس کی تاویل اس کی ذات اور صورت اور خاصیت کے مطابق ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں قلم سات وجہ پر ہے:

اول حکمت۔ دوم فرمان۔ سوم علم۔ چہارم دانائی۔ پنجم ولایت۔ ششم چیزوں کا درست کرنا۔ ہفتم کام اور مراد۔

## خانہ (گھر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالٰے علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گھر مرد کے لئے عورت ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ گھر کو ستونوں سمیت جگہ سے اٹھا لیا ہے۔ دلیل ہے کہ باموت اور مہربان عورت سے شادی کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ گھر کا دروازہ نیا بنا ہے۔ دلیل ہے کہ مالدار عورت کرے گا اور مالدار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ تنہا گھر کو چونا لگا ہوا ہے اور یہ معلوم نہیں ہے کہ گھر کس کی ملک ہے۔ تو دلیل ہے کہ گھر والا دنیا سے جائیگا۔

اور اگر دیکھے کہ گھر کا دروازہ بوسیدہ ہے اور وہ گھر میں بند ہے اور وہ گھر دوسرے گھروں سے ملا ہوا ہے دلیل ہے کہ رنج اور سختی سے نجات پائے گا اور بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے گھر کا دروازہ خود توڑا ہے۔ دلیل ہے کہ مال جمع کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا گھر بہت بڑا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر مال و نعمت فراخ ہو گی اور اگر اس کے خلاف دیکھے' دلیل ہے کہ مال و نعمت سے اس پر تنگی ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے اس کے گھر کی دیوار یا گھر گر گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو بہت سا مال پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا گھر بے وجہ خراب ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو مال اور درہم ملیں گے اور اگر دیکھے کہ لوہے کا گھر ہے۔ دلیل ہے کہ تونگر ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر کا دروازہ چاندی کا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو توبہ کرنی چاہیے۔ فرمانِ حق ہے: لِمَنْ يَكْفُرُ بِالرَّحْمٰنِ لِبُيُوتِهِمْ سُقُفًا مِّنْ فِضَّةٍ (جو لوگ رحمن کے ساتھ کفر کرتے ہیں ان کے گھروں کی چھت چاندی کی ہے)۔

اور اگر مالدار ہے تو نعمت اور زیادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر کے آس پاس کوئی گھر نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال تباہ ہو گا۔

## خرابی (ویرانی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ویرانی غم و اندوہ ہے۔ کیونکہ خرابی اوپر سے نیچے ہوتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خرابی میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ویرانے میں غسل کیا ہے دلیل ہے کہ غموں سے نجات پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر سرائے میں یا گھر میں بہت سے مکانات ظاہر ہوں دلیل ہے کہ اس جگہ غم و اندوہ اور مصیبت ہو گی۔

## خائسک (ہتھوڑا)

خائسک' مطرقہ۔ ہتھوڑا۔ خواب میں دیکھنا سرداری ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے ہتھوڑے ہیں یا کسی نے اس کو دیئے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ اس کی صحبت قوم کے سردار سے ہو گی اور اس سے نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کو ہتھوڑے سے مارا ہے۔ دلیل ہے کہ سردار کو مغلوب کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا ہتھوڑا ضائع ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ سردار سے جدا ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی لوہارا کام نہیں جانتا ہے اور دیکھے کہ ہتھوڑا اہرن پر مارتا ہے۔ دلیل ہے کہ دو سرداروں میں سخن چینی کرے گا اور دشمنی ڈالے گا۔

## خایہ مرغ (انڈا)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ خواب میں انڈہ کنیز پر دلیل ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ مرغی نے اس کے سامنے انڈا دیا ہے اور اس کو معلوم نہیں ہے کہ کیسا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا اور مدت تک اس عورت کے ساتھ رہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ پکا ہوا انڈا کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ رنج اور مشقت سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نیم پختہ انڈا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام کھائے گا اور اس کو رنج و غم پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چھلکے سمیت انڈا کھایا ہے دلیل ہے کہ مردوں کا کفن چرائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ خود انڈا دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو بہت چاہے گا اور جماع پر حریص ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ انڈوں پر پرندوں کی طرح بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ عورتوں کے پاس بیٹھے گا اور فائدہ پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ انڈا مرغی کے نیچے رکھا ہے اور مرغی نے اس کو باہر ڈال دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مرا ہوا کام زندہ ہو گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کے یہاں باایمان لڑکا آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ انڈا ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ لڑکی جوان ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے انڈے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے بہت لڑکے ہوں گے۔ اور بطخ کا انڈا تاویل میں درویش اور بیچارہ فرزند ہے اور چڑیا کا انڈا خوشی پر دلیل ہے۔

## خایۂ آدمی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا عضو تناسل بڑا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ قوت اور فرزند اور اس کا مال زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دونوں خصے چھوٹے ہو گئے ہیں۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا عضو تناسل کٹا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس پر فتح پائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنا عضو کسی کو دیا ہے اور بخشا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند حرامزادہ ہو گا کہ اس کی نسب کسی دوسرے سے ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے **خُصیے** سوج ہوئے ہیں یا ان میں ہوا بھری ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ مال بہت پائے گا۔ لیکن اس کو دشمن سے خوف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے **خُصیے** دراز ہو گئے ہیں کہ زمین پر گھسٹ رہے ہیں دلیل ہے کہ اس کو مال بہت حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کے خصیے کھینچتا ہے۔ دلیل ہے کہ دونوں ایک دوسرے کی عورت سے فساد کرتے ہیں۔

اور اگر دیکھے کہ اپنے عضوِ تناسل کا چمڑا اتارا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی اس کے فرزند پر ظلم کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کا خایہ سخت پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ فرزند کی موت کی خبر سنے گا اور اگر اس کا فرزند نہ ہو گا دلیل ہے کہ اس کی عزت و حرمت کم ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ خایہ جڑ سے کٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی قوت کٹ جائے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے خائے رسی یا کسی چیز سے باندھے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس شخص پر سب کام بند ہو جائیں گے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں آدمی کا خایہ دشمن کی سختی کو اس سے روکنے کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے خایہ میں نقصان ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا بایاں خایہ نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ ہلاک ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خایہ کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: اول فرزند۔ دوم مال۔ سوم اہل بیت۔ چہارم عزت۔ پنجم بزرگی۔ ششم طالب حاجت۔ ہفتم مراد پانا۔

## خایۂ مُرغابی (مرغابی کا انڈا)

مرغابی کا انڈا خواب میں دیکھنا چار وجہ پر ہے۔ اول مراد کا پانا۔ دوسرے عورت کرنا۔ تیسرے کنیز خریدنا۔ چوتھے فرزندوں کا پیدا ہونا۔

## خبہ کردن (خیمہ لگانا)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ خیمہ لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا اور ایک علم میں مشغول ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کے لئے خیمہ لگایا ہے تو بھی غم و اندوہ کی دلیل ہے اور بعض اہل تعبیر نے کہا ہے کہ عیش تنگ ہو گا۔

## ختنہ کردن (ختنہ کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے ختنہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسی سنت بجالائے گا جو اس کو گناہوں سے پاک کرے گی۔

اور اگر دیکھے کہ ختنہ کے وقت اس سے خون جاری ہوا ہے دلیل ہے کہ اس سنت میں ثابت قدم ہو گا اور گناہوں سے توبہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ختنہ کرنے کے وقت ختنہ پر نظر رکھی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ بہت پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا ختنہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہوں سے پاک ہو گا۔ اور اگر ختنہ نہیں کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسلام اور سنت کے رستے کو پس پشت ڈالے گا۔ لیکن اس کا مال زیادہ ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ختنہ کرنا پانچ وجہ پر ہے: اول سنت بجالانا۔ دوم فرزند۔ سوم نیکی۔ چہارم آرام۔ پنجم عورت اور فرزند سے جدائی۔

## خربزہ (خربُوزہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خربوزہ خواب میں بیماری ہے اور سبز و شیریں اگر موسم پر ہے تو صحت اور منفعت ہے اور چھوٹا خربوزہ بڑے سے اچھا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سبز خربوزہ اندوہ اور غم کے زوال پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے آگے بہت سے خربوزے پڑے ہیں۔ دلیل ہے کہ غم میں گرفتار ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خربوزہ موسم پر دیکھنا بہت سی منفعت کے ساتھ عورت ہے اور نہایت خوشی اور عیش کی دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خربوزہ پانچ وجہ پر ہے: اول بیماری۔ دوم عورت۔ سوم غلام۔ چہارم منفعت۔ پنجم خوش عیش خاص کر اگر موسم پر ہے۔

## خرچنگ (کیکڑا)

خرچنگ۔ کیکڑا۔ خواب میں کم ہمت آدمی پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کیکڑا پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کم ہمت کمینہ کا مصاحب ہو گا اور اس سے تھوڑا نفع پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کیکڑے کو مارا یا دور ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ بدخو اور کم ہمت آدمی سے جدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کیکڑے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اسے ملے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس کیکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ خوش طبع آدمی سے دوستی کرے گا جو تُند خو ہو گا اور اس سے نیکی دیکھے گا۔

## خر (گدھا)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ گدھا خواب میں نصیب اور بزرگی ہے۔ اور گدھے کی نیکی اور بدی صاحب خواب پر رجوع کرتی ہے۔ اگر دیکھے کہ گدھا اس کی ملک ہوا ہے۔ یا اس کے قبضہ میں آیا ہے اور اس نے گدھے کو پکڑ کر باندھ لیا ہے۔ دلیل ہے کہ خیر کا دروازہ اس پر کھلے گا اور غم سے نجات پائے گا۔ اور اگر بہت سے گدھے دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی نعمت اور مال زیادہ ہو گا۔ اور بہترین گدھے کی خواب کا یہ ہے کہ گدھا اس کا تابعدار ہو۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سیاہ گدھے پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگی اور سرداری پائے گا اور عزت اور مرتبے کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سبز گدھے پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ عابد اور زاہد ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سرخ گدھے پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ عیش اور عشرت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ زرد گدھے پر بیٹھا ہے دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر حاملہ گدھی پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ خیر اور خوشی ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ گدھے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ تجارت سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گدھے کو ذبح کیا ہے اور اسکا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال جمع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے بیٹھنے سے گدھا مر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب جلدی مرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنے گدھے سے گرا ہے۔ دلیل ہے کہ درویش اور تنگ عیش ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ گدھے سے جو اس کی ملک نہ تھا گرا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے ضرر اور نقصان پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ وہ گدھے سے نیچے اترا ہے اور دوسرا شخص بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کام کے لئے گدھے سے نیچے اترا ہے۔ دلیل ہے کہ جس کام اور حاجت کا طالب ہے وہ جلدی پوری ہو

جائے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گدھے کو شیر کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور جلدی شفاء پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ گدھا خریدا ہے اور اس کی قیمت نہیں دی ہے۔ دلیل ہے کہ سختی کے باعث جو کسی بزرگ کو کی ہو گی راحت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ گدھے کی ایک آنکھ ہے۔ یا ایک آنکھ کمزور ہے۔ دلیل ہے کہ مشکل سے معیشت طلب کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس گدھا ہے اور اس کی دونوں آنکھیں نہیں ہیں۔ دلیل ہے کہ جو مال اس کے پاس ہے ضائع ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ گدھے کے دست و پا بہت ہیں اور گدھا دراز ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے بہت لوگ تابعدار ہوں گے۔

اور اگر دیکھے کہ گدھا مر گیا ہے اور وہ دوسرے گدھے پر بیٹھ گیا ہے یا پاس کا گدھا بیچا ہے اور دوسرا خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی معیشت ایک حال سے دوسرے حال کی طرف پھرے گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا گدھا استر ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی معیشت بادشاہ سے ہو گی۔ لیکن ظلم سے ہو گی اور اگر دیکھے کہ گدھا بکری ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حلال پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا گدھا پرندہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا روزگار ایسے کام سے ہو گا کہ جو اس پرندے کی طرف منسوب ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا گدھا چور لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت فساد کی شہوت پائے گی اور اس کا نتیجہ اس سے جدائی ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا گدھا قوی اور زور والا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کی کار اور کمائی اس پر آسان ہو گی۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ دنیا کا کاروبار اس پر تنگ ہو گا اور تکلیف سے ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ گدھے پر بوجھ لادا ہوا ہے اور وہ اس کے اوپر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ تونگر ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ گدھے سے جماع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی مرادیں پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گدھے کو پشت سے پکڑا ہے اور پانی میں سے نکالا ہے۔ تو یہ قوت حال اور بزرگی بخت اور اقبال کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ گدھا بینگا ہے۔ دلیل ہے کہ یہ نیک نہیں ہے۔ فرمان حق تعالےٰ ہے: **اِنَّ اَنْكَرَ الْاَصْوَاتِ لَصَوْتُ الْحَمِيْرِ** (تمام آوازوں سے کرخت آواز گدھے کی ہے)۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گدھے پر بیٹھا ہے اور اس گدھے نے اس کے نیچے سے آواز کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا عیال بدخو ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنا گدھا دوسرے گدھے سے بدلا ہے اور اس سے برا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال برا ہو جائے گا اور اگر پہلے گدھے سے بہتر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال نیک ہو گا اور مال بڑھے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنا گدھا گھوڑے یا استر سے بدلا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے مال اور منفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ درندے کے ساتھ بدلا ہے۔ دلیل ہے کہ ظالم بادشاہ سے اس کو کچھ ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنا گدھا پرندے سے بدل کیا ہے۔ دلیل ہے کہ پرندے کی قدروقیمت کے مطابق اس کو کچھ ملے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گدھے کو دیکھنا دس وجہ پر ہے: (۱) نصیب (۲) دولت (۳) حکومت (۴) ریاست (۵) مال (۶) عورت یا کنیز (۷) شادی (۸) اقبال (۹) سرداری (۱۰) مرتبہ۔

اور خواب میں گدھے کے رکھوالے کو دیکھنا صاحب ولایت اور تدبیر ہے اور کاموں کو سنوارنے والا اور معیشت کو تیار رکھنے والا ہے۔

## خرگور

گور خر۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس گور خر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غنیمت ملے گی۔ اور اگر دیکھے کہ گور خر بیٹھا ہوا ہے اور اس کا تابعدار ہے۔ دلیل ہے کہ نافرمان اور گنہگار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ گور خر اس کے ساتھ جنگ کرتا ہے۔ تو یہ کام کی سختی اور رنج کی دلیل ہے کہ اس کو پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گور خر کا شکار کیا ہے۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دو گور خر آپس میں لڑتے ہیں۔ دلیل ہے کہ دو نابکار آدمی اس کے لئے جنگ کریں گے اور اگر دیکھے کہ گور خر کو گھر میں لایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بدکار آدمی کو گھر میں لائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ خواب میں گور خر کا دیکھنا مرد جاہل احمق کا دیکھنا ہے کہ جس کو علم و عقل نہیں ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے اُولٰئِکَ کَالْاَنْعَامِ بَلْ ھُمْ اَضَلُّ (وہ لوگ چوپاؤں جیسے ہیں بلکہ ان سے بھی زیادہ گمراہ ہیں)۔

اور اگر دیکھے کہ گور خر کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال بہت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گور خر پر بیٹھا اور گر پڑا ہے دلیل ہے کہ کوئی کام طلب کرے گا اور نہ پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اندھے گور خر پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ بے انداز مال پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گور خر کا چمڑا اور گوشت دیکھنا مال غنیمت اور عزت اور مرتبہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ گور خر کا مغز لیا ہے۔ دلیل ہے کہ ہزار درہم پائے گا یا اس کی صحبت کسی سردار سے ہو گی جس سے خیر اور منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گور خر کی سری کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ بہت عبادت کرے گا اور دین کا رستہ قبول کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گور خر اس کے پاس سے بھاگ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مسلمانوں سے جدائی تلاش کرے گا۔

## خردل (رائی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں رائی اندوہ اور اندیشے پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ رائی کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ مال کا نقصان ہو گا۔ یا رنج اور بیماری میں گرفتار ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں رائی کا کھانا مصیبت اور جھگڑے اور بیماری پر دلیل ہے۔

## خرس (ریچھ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ریچھ کینہ اور احمق دشمن ہے۔ اور اگر دیکھے کہ ریچھ پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے ذلت اٹھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ ریچھ کو مار ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ریچھ کا گوشت کھایا ہے اور چمڑا اپنے پاس رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خوف پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ نر ریچھ خواب میں بدبخت اور دیوانہ آدمی ہے اور ریچھ کی مادہ اسی شکل اور خصلت کی عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مادہ ریچھ پکڑی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی صفت کی عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ریچھ اس کے گھر میں آیا ہے۔ اگر نر ہے تو اس صفت کا آدمی اس کے گھر میں آئے گا اور ہر حال میں ریچھ کا دیکھنا برا ہے۔

## خرگاہ (تنبو)

خرگاہ۔ عالی شان خیمہ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خرگاہ دیکھنا نیک ہے اور اگر دیکھے کہ خرگاہ میں بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے سامان سے کچھ پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ خرگاہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا اور اگر خرگاہ سبز یا سفید ہے۔ تو خیر اور نیکی کی دلیل ہے۔

اور اگر خرگاہ معلوم اور سبز ہے اور اس میں بیٹھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ دیندار ہو گا اور اگر خرگاہ نامعلوم ہے دلیل ہے کہ شہید ہو گا اور سفید خرگاہ مال اور نعمت پر دلیل ہے۔

ار اگر خرگاہ سرخ ہے۔ تو کھیل کود اور عیش میں مشغول ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ خرگاہ کا رنگ نیلا ہے تو غم و اندوہ اور مصیبت پر دلیل ہے۔ اور سیاہ خرگاہ تھوڑی منفعت ہے۔

اور اگر خرگاہ اس کی ملک ہے تو اس کی تاویل صاحب خواب کی طرف اچھا اور برا ہونے میں رجوع کرتی ہے۔

## خرگوش

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ خرگوش پکڑا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ بری عورت کرے گا یا بدکار کنیز خریدے گا۔

اور اگر دیکھے کہ خرگوش کا چمڑا پہنا ہے۔ یا اس کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کی طرف سے اس کو کوئی چیز ملے گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس خرگوش کا بچہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو مال حاصل ہو گا اور اس میں خیر نہ ہو گی۔

اور بعض اہل تعبیر کہتے ہیں کہ اس کو فرزند کی طرف سے رنج اور بیماری اور اندوہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خرگوش خواب میں پارسا اور خاموش عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا خرگوش مرا ہے یا اس نے مار ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت ہلاک ہو گی۔ یا اس کو عیال کی طرف سے زحمت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ خرگوش کی گردن پیچھے کو مڑی ہے اور اس کو پچھاڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی عورت کے ساتھ دوسری طرف سے جماع کرے گا۔

## خرما (کھجور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خرما خواب میں مال اور مراد ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خرما

کھایا ہے۔ اگر اہلِ علم سے ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا علم زیادہ ہو گا اور اگر سوداگر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ خرما کھایا ہے اور اس کی گٹھلی باہر ڈالی ہے۔ دلیل ہے کہ شریعت کے حکم بجالائے گا اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے خرما کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ وراثت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کچا خرما کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے فرزند کی میراث کھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں کھجور کا درخت ہے اور بہت پھل لگا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی کو ملے گا اور اس سے نفع پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ وہ خرما کا درخت جڑ سے خشک ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ ان کے درمیان جدائی پڑے گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں کھجور خشک تھی اور وہ سبز ہو گئی ہے۔ اگر بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کھجور کی جڑ کٹ گئی ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی اس کے کنبے سے بیمار ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس تازہ کھجور ہے۔ دلیل ہے کہ سختی سے مال حاصل کرے گا۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خرما خواب میں منفعت ہے جو اس کو کسی امیر سے حاصل ہو گی اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر اور مکان میں بہت سی کھجوریں ہیں۔ دلیل ہے کہ خرما کے اندازے پر مال اور متاع حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خرما تازہ یا خشک کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ ایمان کی لذت پائے گا اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کھجور کی جڑ کاٹی ہے۔ دلیل ہے کہ جو کام ہاتھ میں رکھتا ہے وہ نہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس خرما ہے۔ دلیل ہے کہ مال دار عورت کرے گا اور دوسرے قول کے مطابق مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کھجور کو بہت سے انگور لگے ہیں اور اس نے لئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی سیاہ کنیز فرزند جنے گی۔ اور اگر دیکھے کہ خشک کھجور سے تازہ کھجوریں لی ہیں۔ دلیل ہے کہ پاکیزہ بات منافق آدمی سے سنے گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ جاہل آدمی سے فائدے کی بات سنے گا۔ اور اگر صاحب خواب غمناک ہے تو غم سے نجات پائے گا۔ فرمان حق تعالےٰ ہے: **بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسَاقِطْ عَلَيْكِ رُطَبًا جَنِيًّا** (ترجمہ کھجور کی تجھ پر تازہ کھجور گرائے گی)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خرما کا دیکھنا سخی رئیس کی طرف سے مال حلال ہے۔ اور خواب میں خشک خرما دین پاک اور مال حلال کی دلیل ہے اور تازہ خرما آنکھ کی روشنی اور مال حلال اور نیک فرزند کی دلیل ہے۔

## حکایت

ایک شخص حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور عرض کیا کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میں نے بادشاہ کے محل کے دروازے پر چالیس خرما پائے ہیں۔ آپ نے تاویل میں فرمایا کہ کل کو تجھے اسی جگہ پر چالیس بید لگیں گے اور اسی طرح ہوا۔ پھر اگلے سال وہی شخص حضرت ابن سیرینؒ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور عرض کیا کہ میں نے شاہی محل کے دروازے پر چالیس خرما پائے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ تو چالیس ہزار درہم پائے گا۔

اس نے عرض کیا کہ گذشتہ سال اس خواب کی تعبیر دوسری طرح کی تھی اور اس سال کیسی ہے؟ آپ نے فرمایا کہ گذشتہ سال درخت خرما پر خرما نہ تھے۔ لہٰذا اس کی تاویل یہی ہے۔ پھر ایک ہفتہ کے بعد اس شخص نے چالیس ہزار درہم پائے۔

## خرمن گرفتن (ڈھیر لگانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں غلے کا ڈھیر ایسا مرد ہے کہ جو رنج اور مشقت سے مال حاصل کرتا ہے اور اس مال کو فضول جمع کرتا ہے۔ اور اگر دیکھے بویا اور کاٹا اور ڈھیر لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ رنج سے مال حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ غلے کا ڈھیر خریدا ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کی ایسے مرد سے صحبت ہو گی کہ جو مال کو سختی اور رنج سے حاصل کرتا ہے۔

## خرنوط (ایک غلہ ہے)

خرنوط۔ ایک قسم کے دانے ہیں۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ خواب میں خرنوط ایسا شخص ہے کہ جو مال کو سختی اور رنج سے حاصل کرتا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے خرنوط کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال اس نے رنج سے حاصل کیا ہے اور کھا لیا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خرنوط ہاتھ میں جمع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ بخیل آدمی سے اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خرنوط آگ میں جلایا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ مال اور ملک لے گا۔

## خروس (مُرغا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے اس کے پاس مرغا ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ غلام زادے پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مرغے کے ساتھ لڑتا ہے۔ دلیل ہے کہ عجمی آدمی کے ساتھ جھگڑا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو مرغے سے تکلیف پہنچی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو عجمی شخص سے ضرر پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے مرغ کا بچہ پایا ہے۔ دلیل ہے کہ چھوٹا غلام یا اس کو کنیز سے لڑکا حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لڑکے نے مرغ کی آواز سنی ہے۔ دلیل ہے کہ نیکی اور خیرات پسند کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ مرغا اس پر اچھلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی سے اندوہ پہنچے گا۔ اور خواب میں مرغ کا انڈا غلام ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو مرغ کا بچہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو وہ شخص غلام بخشے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس مرغا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے لڑکا پیدا ہو گا۔ یا اس کی مرد موذن کے ساتھ صحبت ہو گی۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ تعالے علیہ والہ و

اصحابہ وسلم نے فرمایا ہے: اَلدِّیْکُ صَدِیْقِیْ وَعَدُوُّ عَدُوِّیْ یَدْعُوْا اِلَی الصَّلٰوۃِ (مرغا میرا دوست ہے جو نماز کی طرف بلاتا ہے)۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ مرغے پر قابو پایا ہے۔ دلیل ہے کہ سردار زادے پر قابو پائے گا اور اس کو مغلوب کرے گا۔
اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے مرغے کا انڈہ پایا ہے اور توڑا ہے۔ تو دلیل ہے کہ کسی چھوٹے بچے پر قابو پائے گا۔

## خرید و فروخت (لین دین)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خرید و فروخت اچھی چیز ہے۔ کیونکہ درم و دینار سے کرتے ہیں۔ اور اگر سامان کا سامان سے تبادلہ کرے۔ دلیل ہے کہ اس کے اندازے کے مطابق وہ شخص خیر و منفعت پائے گا۔

## خز (ریشم)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ریشم کا چوغہ اور پگڑی اور ٹوپی اور جو اس کے مشابہ ہے' مردوں کے لئے پسندیدہ ہے اور ان کا رنگ اگر ایک صورت پر ہے۔ نیک ہے اور اگر ایک سا رنگ نہیں ہے تو غم و اندوہ ہے اور کپڑوں پر سبز رنگ اچھا ہوتا ہے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ریشم کا خواب میں دیکھنا' جو کوئی ریشم کو خریدتا ہے' پانچ وجہ پر ہے: اول مال و منفعت۔ دوم خیروبرکت۔ سوم عزت و مرتبہ۔ چہارم مرتبہ باندازہ قیمت۔ پنجم ریاست اور بزرگی۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ریشم کا کپڑا پہننا مال حرام پر دلیل ہے۔ اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ مردوں کے لئے ریشم خواب میں دیکھنا برا ہے اور عورتوں کے لئے اچھا ہے۔ اور ریشم فروش مرد خواب میں ایسا ہے کہ دین کے بدلے دنیا کو اختیار کرتا ہے۔

## خستہ کردن (زخمی کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اس کے جسم کو کسی نے زخمی کیا ہے اور اس سے خون نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ زخمی کرنے والا اس کو سچی بات کہے گا۔ چنانچہ وہ اس کا جواب نہ دے سکے گا اور اگر دیکھے کہ اس زخم سے خون نہیں نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو وہ شخص جھوٹی بات کہے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ تلوار لے گیا ہے اور اس کے دو ٹکڑے کئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے سامنے بات کہے گا اور اس پر لوگ طعنہ ماریں گے۔ اور اگر کوئی خواب میں اپنے جسم پر بہت سے زخم دیکھے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے منفعت پائے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جسم پر بہت سے زخم دیکھنا مال کا نقصان ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زخم تین وجہ پر ہے: اول مال و دولت۔ دوم

خیر و منفعت۔ سوم ناخوشی کی بات۔

## خشت (اینٹ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اینٹ مال جمع اور اکٹھا کیا ہوا ہے۔ چنانچہ ہر ایک اینٹ کے عوض ہزار درہم مقرر کرتے ہیں۔ اگر دیکھے کہ اس نے بہت سی اینٹیں جمع کی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا بہت سا مال جمع ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے دیوار میں سے اینٹ تراشی ہے۔ دلیل ہے کہ دیوار کے مالک کا مال لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اینٹ کو پارہ پارہ کر کے پراگندہ کر دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے مال کو پراگندہ اور تلف کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ پختہ اینٹ خواب میں بری ہے۔ کیونکہ اس کو آگ پہنچی ہوئی ہے۔ اس وجہ سے غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## خشم گرفتن (غصہ کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی پر غصہ دنیا کے لئے کیا ہے۔ دلیل ہے کہ دین کے کام کو خوار اور ذلیل جانے گا اور دنیا پر مغرور ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس پر ماں اور باپ نے غصہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اونچی جگہ سے گرے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَمَنْ يَّحْلِلْ عَلَيْهِ غَضَبِيْ فَقَدْ هَوٰى (اور جس پر میرا غصہ نازل ہوتا ہے وہ گرتا ہے)۔

## خصومت (جھگڑا)

خصومت۔ لڑائی جھگڑا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی کے ساتھ جھگڑا کیا ہے اور اس پر غالب آیا ہے۔ دلیل ہے کہ آخرکار غالب آئے گا اور دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دشمن اس پر غالب آیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس ملک کے حاکم سے جھگڑا کیا ہے اور اس پر غالب آیا ہے۔ دلیل ہے کہ حاکم سے اس کو خیر و منفعت پہنچے گی۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو حاکم سے رنج دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ کے سامنے جھگڑے کے ساتھ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری ہو جائے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی کے ساتھ بے وجہ جھگڑا کیا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس سے اندوہ گین ہوں گے۔ کیونکہ لوگوں کو ستانا چاہتا ہے۔

## خصی کردن (خصی کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے آپ کو خصی کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس

کی مراد پوری ہو گی۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کا فرزند مرے گا۔ ورنہ خدا تعالےٰ کی عبادت میں رغبت کرے گا اور تونگر ہو گا۔ اور اگر کسی نامعلوم آدمی کو خصی دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہ آدمی پسندیدہ اور صالح ہو گا۔ اور یہ بھی کہتے ہیں کہ فرشتہ ہو گا جو اس کو خیر و صلاح کی طرف بلاتا ہے۔ اور خیرات کی خوشخبری سناتا ہے۔ کیونکہ فرشتوں کو خواہش شہوت نہیں ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی بات میں علم و حکمت نہیں ہے۔ تو وہ مخص فرشتہ نہ ہو گا۔ اور اگر جس کو دیکھا ہے وہ خصی اور معلوم مخص ہے۔ تو جو کچھ نیک اور بد دیکھا ہے اس کی تاویل صاحب خواب پر رجوع کرے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اس کا خایہ کٹا ہوا ہے' وہ گر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں خایہ کا کٹنا دلیل ہے کہ آئندہ اس کے لڑکیاں پیدا نہ ہوں گی۔ کیونکہ خائے لڑکیاں ہوتی ہیں۔

اور اگر دیکھے کہ اپنا خایہ نکال کر کسی کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو لڑکیاں دے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ بے وجہ خصی ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ذلت اور نقصان پہنچے گا۔ اور اگر اس کا عضوِ تناسل جسم سے کٹ جائے تو بھی یہی تاویل ہے اور اس کا نام لوگوں سے گم ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خصی دیکھنا تین وجہ پر ہے: اول زاہد آدمی کا دیکھنا ہے۔ دوم فرشتہ۔ سوم عبادت۔

## خضاب کردن (خضاب کرنا)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ریش پر خضاب کرنا کاموں کو چھپانا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ ریش کے ساتھ سر کا بھی خضاب کیا ہے اور رنگ نہیں چڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا ظاہر لوگوں کو دکھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خضاب کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام نیک ہو گا۔ لیکن اس کے کام پوشیدہ رہیں گے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ ایسی چیزوں سے خطاب کرتا ہے کہ جن سے لوگ خضاب کیا کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اپنے آپ کو محال اور ناپسندیدہ باتوں میں لگائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنے ہاتھ اور پاؤں کو مہندی لگائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا ضائع شدہ مال واپس آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنے دونوں ہاتھوں کو مہندی لگائی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے فرزندوں کو کسی آرائش سے آراستہ کریگا جو خلاف شرع ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے اور اگر دیکھے کہ اپنے ہاتھ کو نقش کیا ہے اور مہندی بھی لگائی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے کام اور کسب میں مکر و حیلہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تمام جسم پر نقش ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کوئی عزیز مرے گا اور یا وہ خود ہلاک ہو گا۔ اور اگر ان خوابوں کو کوئی عورت دیکھے تو شادی اور خوشی کی دلیل ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے ہاتھ پاؤں کو خضاب لگایا ہے۔ دلیل

ہے کہ ایسا کام کرے گا جس کے باعث لوگ اس پر افسوس کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ سر اور انگلیوں کا خضاب کیا ہے۔ دلیل ہے کہ تسبیح کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خضاب کرنا چار وجہ پر ہے: اول شائستہ کام۔ دوم دنیا کے حال کی آرائش۔ سوم طلب عزت و مرتبہ۔ چہارم جھوٹ سے مشہور ہونا۔

## خُطبہ خواندن (خطبہ پڑھنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ منبر پر خطبہ پڑھا ہے اور وہ اس کے اہل میں سے ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب عزت اور بزرگی پائے گا۔ اور اگر اس بات کا اہل نہیں ہے۔ تو دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا اور بہت دیر رہے گا اور اس کو خوف و خطرہ ہو گا اور کہتے ہیں کہ اگر تونگر ہے تو درویش ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی بے دین شخص خطبہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مسلمان ہو گا یا مرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بادشاہ منبر پر خطبہ پڑھتا ہے۔ اگر بادشاہ مُصلح ہے تو عدل کرے گا اور اگر مفسد ہے تو غائب ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ عورت منبر پر خطبہ پڑھتی ہے اور لوگوں کو نصیحت کرتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا شوہر رسوا اور ذلیل ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ خطبہ کے درمیان ترویج پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ہر ایک کے ساتھ نیکی کرے گا اور خیر و صلاح اور منفعت پائے گا۔

## خطمی

خطمی ایک دوا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خطمی موسم پر دیکھنا منفعت ہے اور بے موسم دیکھنا غم و اندوہ ہے اور اس کا کھانا ضرر و نقصان ہے اور اس کا گوندھنا توبہ اور دین پاک کی دلیل ہے۔

## خُفتن (سونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اپنے آپ کو سوتے ہوئے دیکھنا راحت اور نجات ہے۔ اور اگر دیکھے کہ تخت پر سویا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگی پائے گا اور راہ دین اور پرہیزگاری سے بے خبر ہو گا۔ کیونکہ سونا راہ دین میں غفلت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی جگہ میں بستر پر سویا ہوا ہے۔ تو حقارت اور ذلت کی دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ نیند ڈرنے والے کے لئے امن ہے اور مردے کے لئے بخشش۔ اور بیمار کے لئے شفاء اور قیدی کے لئے خلاصی ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردوں کے درمیان سویا ہوا ہے اور لوگ اس کو دیکھتے ہیں۔ دلیل ہے کہ لوگوں میں شہرت پائے گا۔ فرمان حق تعالےٰ ہے: وَتَحْسَبُهُمْ اَيْقَاظًا وَّهُمْ رُقُوْدٌ (تم گمان

کرتے ہو کہ وہ جاگتے ہیں۔ حالانکہ وہ سوئے ہوئے ہیں)۔

## خلال کردن (دانتوں کا خلال کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خلال کرنا اچھا نہیں ہے۔ کیونکہ دانت خواب میں اہل بیت ہیں اور خلال جھاڑو کی مانند ہے۔ جو اہل بیت کے مال کو جھاڑتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خلال کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ جو کچھ دانتوں سے نکلتا ہے۔ اہل بیت کا نقصان ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ جو کچھ خلال کے ساتھ دانتوں سے نکلا ہے وہ کسی کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے اہل بیت سے ناحق مال لے کر کسی کو دے گا۔

## خلعت (سروپا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خلعت خواب میں پاکیزہ اور خوب ہے۔ تو عزت پانے' مرتبہ' ریاست اور سلطنت کی دلیل ہے اور عورت اور کنیز ہے۔ اور خلعت دینے والے کی قدروقیمت کے مطابق تاویل کا حکم ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو خلعت دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس بادشاہ سے اس خلعت کے مطابق مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی عالم نے اس کو خلعت دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس عالم سے علم و دانش حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو سفید یا سبز خلعت ملی ہے۔ دلیل ہے کہ دین کا مرتبہ اور عزت پائے گا۔ اور اگر دیبا یا ریشمی کپڑا ہے۔ دلیل ہے کہ دین اور دنیا کی عزت پائے گا۔

## خرقہ (پرانا کپڑا)

خرقہ۔ پرانا کپڑا۔ اِس کا پہننا خواب میں غم و اندوہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے پہنا ہوا کپڑا اپنے جسم سے اتارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غم و اندوہ دور ہو گا اور تمام چیزیں نئی خواب میں دیکھنا بہتر ہے۔ لیکن موزہ پرانا دیکھنا نئے سے بہتر ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں پرانے کپڑے بیچے تو بہت برا ہے اور اگر اپنے نئے کپڑے فروخت کرے تو اچھا ہے۔ اور گودڑی فروش خواب میں ایسا شخص ہے جو بدی کو اپنے سے دور کرتا ہے۔

## خِلم (سینڈھ)

خلم۔ مخاط۔ سینڈھ جو ناک سے نکلتا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ناک سے سینڈھ نکلتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا قرض اتر جائے گا اور غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سینڈھ فرزند پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے کپڑے پر سینڈھ پڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے یہاں لڑکا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ سینڈھ اس کی ناک سے زمین پر گرا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے لڑکی ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے زمین پر سینڈھ گرایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت حاملہ ہو گی اور اس کے شکم سے فرزند کا اسقاط ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ عورت نے اس پر سینڈھ گرایا ہے۔ دلیل ہے کہ ہمسایہ کی عورت سے فساد کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سینڈھ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ قید خانہ کا مال نیک وجہ پر کھائے گا۔

## خلیفہ (بادشاہ اسلام)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں خلیفہ کو روکشادہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ دین اور دنیا کی خیر اس کو پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ خلیفہ نے اس کو خاص کاموں میں سے کسی کام کا حکم دیا ہے۔ دلیل ہے کہ عزت، بزرگی اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خلیفہ نے اس کو کوئی ولایت دی ہے۔ دلیل ہے کہ مسلمان ہے تو شرف و بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خلیفہ کے محل میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مقربوں میں سے ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ خلیفہ نے اس کو دنیا کے اسباب میں سے کچھ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مرتبہ پائے گا اور امیروں میں بڑا نام پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خلیفہ نے اس کے ساتھ کسی شرعی کام میں جھگڑا کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری ہو گی اور دشمن پر فتح پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ بستر پر بجائے خلیفہ کے سویا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خلیفہ عورت یا کنیز یا مال دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خلیفہ کے پیچھے گھوڑے پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ خلافت میں اس کے ساتھ شریک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ خلیفہ آگے یا اس کے پہلو میں چل رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے کاموں میں مختار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ خلیفہ اس کے ساتھ ترش رو ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دین میں خلل ہو گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ خلیفہ ہو گیا ہے۔ حالانکہ خلافت کا اہل نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ خلیفہ اس کو کسی کام پر بھیجے گا۔ اور اگر دیکھے کے خلیفہ نے اس کو کسی کام پر بھیجا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ خیر و منفعت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خلیفے مردہ یا زندہ کو دیکھے اور خوش ہے اور اس کے ساتھ باتیں کی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو مراد حاصل ہو گی اور عزت اور دولت پائے گا۔ اور اگر خلیفہ کو غمناک دیکھے، تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## خُم (مٹکا)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مٹکا ایسی عورت ہے کہ جس کی طرف سے مٹکے کی بڑائی کے مطابق

گھر میں فائدہ پہنچتا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سر آمد شراب خزانہ ہے اور پانی کا مٹکا عورت ہے۔ لیکن عورت مالدار ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں پانی کا مٹکا ہے اور اس میں سے پانی پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال بہت پائے گا اور راہ خیر میں خرچ کرے گا۔

اور خواب میں سرکہ کا مٹکا پرہیزگار آدمی ہے۔ اور روغن اور مکھن کا مٹکا مال حلال کی زیادتی پر دلیل ہے۔ اور آب ترش کا مٹکا مرد بیمار پر دلیل ہے اور روغن نفت کا مٹکا مرد کمینہ اور جوان ہے۔ اور خواب میں مٹکا بادشاہ اور بادشاہ کے ارکان سلطنت پر دلیل ہے۔

## خمیر کردن (گوندھنا)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ آٹا گوندھنے کی تاویل دین کی درستی ہے۔ اور گیہوں کا آٹا گوندھنا ایسے مال کی دلیل ہے جو تجارت سے حاصل کیا ہو گا' اور اگر خمیر اٹھا ہوا ہے تو فساد کی دلیل ہے۔ اور خواب میں باجرے کا آٹا گوندھنا تھوڑے نفع کی دلیل ہے جو اس کو حاصل ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے خمیر کیا ہے یا خریدا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ اگر جو کا خمیر ہے تو دین اور صلاحیت کی درستی ہو گی۔ اور اگر خمیر گندم ہے تو مال حلال تجارت سے حاصل کرے گا اور اگر باجرے کا خمیر ہے۔ تو تھوڑا نفع پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خمیر دیکھنا تین وجہ پر ہے: اول دین کی زیادتی۔ دوم منفعت۔ سوم مال حلال۔

## خنبرہ (چھوٹا مٹکا)

اس میں تین قول ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ خادمہ ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ شہروں میں پیغام لے جائے گا اور لائے گا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کانچ کا خنبرہ اس کے گھر میں ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس خنبرہ ہے۔ یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت خادمہ یا کنیز اس کو خنبرے کے اندازہ پر حاصل ہو گی۔ یا اسکی خادمہ عورت سے محبت ہو گی۔ جس سے فائدہ اٹھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس سے خنبرہ ضائع ہوا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## خنجر (چھوٹی تلوار)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں خنجر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کسی سے عداوت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا خنجر ٹوٹ گیا ہے یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ ان کے درمیان سے جھگڑا اور عداوت اٹھ کر صلح کا انجام ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں خنجر ہے۔ دلیل ہے کہ جو کام چاہتا ہے اس کو اس میں کسی سے مدد حاصل ہو گی۔ اور اگر خنجر کے ساتھ بہت سے ہتھیار اس کے پاس ہیں۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔

## خندہ (ہنسی)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ہنسی غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کھلکھلا کر ہنسا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم زیادہ لاحق ہو گا۔ فرمان حق ہے: **فَلْيَضْحَكُوْا قَلِيْلًا" وَّلْيَبْكُوْا كَثِيْرًا"** (چاہیے کہ ہنسیں کم اور روئیں زیادہ) اور اگر دیکھے کہ آہستہ ہنسا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا اندوہ کم ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں آہستہ ہنسنا مراد اور بشارت پانے کی دلیل ہے۔ فرمان حق تعالیٰ ہے: **فَتَبَسَّمَ ضَاحِكًا" مِّنْ قَوْلِهَا** (اس کے قول سے آہستگی کے ساتھ ہنسا)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں آہستہ ہنسی فرزند پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **وَضَحِكَتْ فَبَشَّرْنٰهَا بِاِسْحٰقَ** (وہ ہنسی تو ہم نے اسحقؑ کی بشارت دی)۔

اور قہقہہ کی ہنسی خواب میں غم و اندوہ پر دلیل ہے اور خداتعالےٰ کے کاموں سے تعجب کرنا ہے۔ فرمانِ حق ہے۔ **اَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ تَعْجَبُوْنَ** (کیا تم اس بات سے تعجب کرتے ہو)۔

## خوان (خوانچہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس خوان ہے اور اس میں کھانا ہے اور اس میں سے کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر غنیمت پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خوان آراستہ نیک ہے۔ اگر بغیر کھائے کے اٹھائیں تو غم و اندوہ ہے۔ اور کھانا بہت کھانا درازی عمر کی دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ خوان میں تین طرح کا کھانا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی روزی فراخ ہو گی۔ فرمان حق تعالیٰ ہے: **رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ** (اے ہمارے رب! ہم پر آسمان سے کھانا اتار) اور بعض اہل تعبیر کہتے ہیں کہ عزت اور مرتبہ اور خوشی ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خوان دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) غنیمت حاضرہ (۲) مرد شریف (۳) قوت (۴) کاموں کا انتظام (۵) عزت' مرتبہ اور خوشی۔

## خود (لوہے کی ٹوپی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے سر پر فولاد کا خود ہے۔ دلیل ہے کہ مرتبہ اور فرزند ہو گا اور خود کی چمک کے مطابق اس کی قوت زیادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے سر پر خود ہے۔ دلیل ہے کہ سردار سے قوت حاصل کرے گا اور اگر دیکھے کہ اپنا خود کسی کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس آدمی کو طاقت

لور حشمت ہو گی۔ لور اگر دیکھے کہ اپنا خود توڑا ہے یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر کم ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خود کو دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) قوت (۲) مال (۳) فرزند (۴) بقاء لور نیکی (۵) اپنے آپ کو فریب سے بچانا۔

## خوردن (کھانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جس خوراک کی بو اچھی ہے اس کا کھانا خیر لور خوشی ہے۔ لور اگر ناخوشبو ہے تو درویشی لور بے چارگی کی دلیل ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے اگر خوراک مزے میں شیریں ہے۔ تو خوشی لور شادی ہے۔ لور اگر ترش لور تلخ ہے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ لور خواب میں کھانے کی چیز فروخت کرنے والا' بات کرنے والا آدمی ہے۔

## خوشہ (بال' گچھا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خوشہ دیکھنا۔ اگر تازہ ہے تو فرزند لور برکت لور مال کی زیادتی ہے۔ لور اگر خشک ہے تو لمبی عمر والے فرزند پر دلیل ہے۔ لیکن اس سال تنگی لور قحط ہو گا لور انگور لور خرما کا خوشہ بہتر ہے۔ خاص کر اگر اس کے موسم میں دیکھے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سبز خوشہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اس سال میں عیش کی فراخی ہو گی۔ لور اگر خوشے خشک لور زرد دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس سال قحط لور تنگی ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سبز خوشہ دیکھنا فرزندوں لور برکت پر دلیل ہے۔ فرمان حق تعالے ہے: سَبْعَ سَنَابِلَ فِیْ کُلِّ سُنْۢبُلَةٍ (سات بالیں ہیں' ہر ایک بال میں آخر تک) لور خشک خوشہ قحط ہے۔

## خُوک (سؤر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سور تونگر مرد ہے' قوت والا۔ لیکن بے خبر ہے۔ لور اگر دیکھے کہ سوروں کو ایک جگہ میں نگاہ میں رکھا ہوا ہے لور رہا نہیں کرتا ہے۔ تاکہ پراگندہ ہو جائیں۔ دلیل ہے کہ بہت مال جمع کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سور کی حفاظت دنیا داری کے لئے نیک ہے اور دین کے لئے بد ہے۔ لور سور کا بچہ خواب میں غم و اندوہ ہے۔ لور اگر دیکھے کہ وہ سور کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ بیاج کھاتا ہے۔ لور اگر دیکھے کہ سوروں کو جگہ جگہ لئے پھرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دنیا کے احوال اچھے ہوں گے اور اس کی آخرت کے احوال برے ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ سوروں کے درمیان پھرتا ہے۔ دلیل ہے کہ جو وہ حرام کا مال جمع کرتا ہے خوش ہو گا۔

اور کہتے ہیں کہ خواب میں مادہ سور کا دودھ پینا غم و اندوہ اور مصیبت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سوروں کے درمیان بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر غالب آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سور اس کے پیچھے سے آیا ہے اور اس کے چہرے کے سامنے سے باہر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی ناپاک مراد پوری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ سور کا گوشت اس کے پاس ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ سوروں کا گڈریا ہے۔ دلیل ہے کہ بددین اور بدفعل گروہ پر سردار ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سور کے ساتھ جنگل میں جنگ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ ظالم اور کمینہ آدمی کے ساتھ اس کا جھگڑا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سور کے بال یا چمڑا یا ہڈی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حرام پائے گا۔

## خُون آمدن (خوُن آنا یا نکلنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ خون بغیر زخم کے اس کے جسم سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔ اور اگر اپنے جسم پر زخم پائے۔ تو نقصان مال اور غم و اندوہ کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو تلوار سے مارا ہے اور خون جاری ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا نقصان لمبا ہو گا اور وہ اس پر ثواب پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ زخم کے خون سے اس کا کپڑا آلودہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ حرام کا مال حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ خون پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام کھائے گا یا ناحق خون کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جسم میں سوراخ ہے اور اس میں سے خون یا پیپ جاری ہے اور اس کے کپڑے کو آلودہ کر دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حرام حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل سے خون نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی لڑکی حمل میں ساقط ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی پاخانہ کی جگہ سے خون نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حرام حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دانتوں کی جڑوں سے خون نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے اہل بیت سے غم و اندوہ کھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ شہر کے کوچوں میں خون بہہ رہا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سی خون ریزی وقوع میں آئے گی۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کی ناک سے بہت سا خون نکلا ہے۔ تو حرام مال پانے کی دلیل ہے۔ خاص کر اگر کپڑا آلودہ نہ ہوا ہو۔ دلیل ہے کہ درویش ہو گا اور اس کے مال کا نقصان بھی ہو گا۔

## خیار (کھیرا' ککڑی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خیار خواب میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ جس عورت کو چاہتا ہے' اس سے کوئی اچھی بات سنے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے خیار میں سے کچھ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس عورت سے اس کی مراد پوری ہو گی اور خیار پر ہی بالو رنگ کا حکم ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خیار کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: اول کلام سے پشیمانی۔ دوم

خوشی اور آرام۔ سوم خویشوں اور دوستوں سے فائدہ۔

## خیک (مشک)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مشک کا دیکھنا شیر اور سانپ کا چہرہ ہے کہ جس کے ہاتھ پر مال حرام خرچ ہوتا ہے اور شہد کی مشک خواب میں عالم اور عقل سکھانے والا اور رہبر آدمی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اسکے پاس مشک ہے یا اس نے خریدی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی ایسے آدمی سے صحبت ہو گی جس سے خیر و منفعت دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مشک چوری ہو گئی ہے یا ضائع ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی ایسے مرد سے جدائی ہو گی۔

## خیمہ (تنبو)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے اپنے لئے یا کسی کے لئے خیمہ لگایا ہے اور اس میں بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ اگر خیمہ سیاہ ہے تو اس کی بڑائی اور چھوٹائی کے مطابق مال پائے گا۔ اور اگر سوداگر ہے تو سفر کریگا اور مال پائیگا۔ اور اگر کوئی بڑا آدمی اس خواب کو دیکھے گا۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر پرانا خیمہ ہے تو بہت زیادہ ضرر ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ خیمہ سے باہر گیا ہے تو شرف اور بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ خیمہ کے دروازے پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام نیک ہو گا اور دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو اپنے خیمے میں بلایا ہے اور اس جگہ بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے بزرگی پائے گا اور اس کا کام نہایت انتظام سے ہو گا۔

## خیو (تُھوک)

خیو۔ آب دہن' تھوک۔ حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے تھوکا ہے۔ دلیل ہے کہ ناجائز بات بولے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مسجد میں تھوکا ہے۔ دلیل ہے کہ دین کے بارے میں بات کہے گا اور اسی طرح جس جگہ میں کہ تھوکا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ والوں کی بابت بات کہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دیوار پر تھوکا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسی جگہ مال خرچ کریگا جس میں کہ حق تعالیٰ کی ناخوشی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ زمین پر تھوکا ہے تو اپنا نقصان دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ درخت پر تھوکا ہے۔ دلیل ہے کہ عہد شکنی کرے گا اور جھوٹی قسم کھائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ گرم تھوک درازی عمر کی دلیل ہے اور سرد تھوک موت پر دلیل ہے اور الٹ کا الٹ ہے۔ اور سیاہ تھوک غم و اندوہ پر دلیل ہے اور زرد تھوک۔ بیماری پر دلیل ہے اور اگر تھوک منہ سے نکلے اور کپڑا آلودہ نہ کرے۔ دلیل ہے کہ باطل اور جھوٹے علم تقریر کرے گا۔ اور اگر اس کا اہل نہیں ہے' تو جھوٹ بولے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بلغم گلو سے نکال کر آستین میں لی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال عیال پر خرچ کرے گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی نے خون والا تھوک اس کے چہرے پر ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ

اس کے اہل میں طعنہ ماریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ خون تھوک سے ملا ہوا تھا۔ دلیل ہے کہ حرام کھائے گا اور جھوٹ بولے گا اور وعدہ پورا نہ کرے گا۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرفِ دال

## دارو (دوا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس نے بیماری کے لئے دوا کھائی ہے اور اس کے موافق ہے۔ دلیل ہے کہ دین کی صلاح تلاش کرے گا' اور اگر دیکھے کہ دوائی کھائی ہے اور موافق نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ دین کی صلاح اس سے زائل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ دوا تندرستی کے لئے کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ جس قدر موافق ہے دنیا کی صلاح طلب کرے گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ لوگوں کے لئے دوا بنائی ہے۔ دلیل ہے کہ خلق خدا پر احسان کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دوا خشک ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے خلاصی پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اس نے دوا کھائی ہے اور بہت دست آئے ہیں' دلیل ہے کہ اس کو ضرر پہنچے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو منفعت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے دوا کھائی ہے اور عقل و ہوش جاتے رہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ جو دوا کہ زرد ہے' رنج اور بیماری ہے اور جس کے کھانے سے نفرت ہے تو وہ بیماری پر دلیل ہے۔

## دارچینی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے دار چینی کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غم و اندوہ اور زیادہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے دارچینی کسی بیماری کی وجہ سے کھائی ہے اور اس کو فائدہ دیا ہے۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔

## داغ کردن (داغ کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں داغ کرنا مال اور خزانہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ لوگوں نے اس کو داغ لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال راہ خدا میں خرچ کرے گا اور آخرت میں عذاب سے نجات پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ داغ کے نشان سے خون اور پیپ نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کی کچہری میں مقیم ہو گا اور اگر خون اور پیپ نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے کسی طرح کی منفعت نہ پائے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی کے جسم پر داغ کیا ہے۔ اس کی تاویل بری بات ہے۔ یا اس کو تہمت لگائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی بیماری سے اس کی پشت پر داغ لگایا ہے۔ تو یہ دین اور دنیا کی صلاح کی دلیل ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ داغ لگانا بادشاہ کے کام میں بنیاد ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں داغ لگانا۔ زکوۃ کو روکنا اور بادشاہ کے ساتھ مشغولی ہے۔ فرمان حق تعالےٰ ہے: یَوْمَ یُحْمٰی عَلَیْھَا (جس دن کہ اس پر داغ لگایا جائے گا)۔

## داس (درانتی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں درانتی ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا لوزار بنائے گا جس سے اس کو مال حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی درانتی ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سونے یا چاندی کی درانتی ہے۔ دلیل ہے کہ حرام کے مال کی کوئی چیز حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس سے کوئی سنہری چیز کاٹی ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت حاصل کرے گا۔

## دام (جال)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جال مکر اور حیلہ ہے اور اگر دیکھے کہ اس کا پاؤں پھندے میں پھنسا ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ جانور کو پھندے میں لایا ہے۔ تو جو شخص اس جانور سے منسوب ہے اس کو مکر و حیلہ سے قبضہ میں لائے گا۔

## دانہا (دانے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دانے خواہ پختہ ہوں خواہ خام۔ غم و اندوہ پر دلالت کرتے ہیں۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ دانے زمین پر گرے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ ان کا نرخ ارزاں ہو گا' اور جس طرح کے دانے دیکھے' اگر گھر میں لائے یا بوری میں ڈالے۔ دلیل ہے کہ وہ چیز گراں ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ مردے لوگوں کو دانے دیتے ہیں۔ دلیل ہے کہ وہ دانے ارزاں ہوں گے۔

## دباغی کردن (چمڑا رنگنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ خواب میں چمڑا رنگنا شغل اور فرمان کا جاری کرنا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ چمڑا رنگتا ہے۔ دلیل ہے کہ دباغت کا پیشہ اختیار کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ دباغت خواب میں حاکم ہے اور چمڑا وراثت ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ دباغ خواب میں ایسا مرد ہے کہ وراثت کی صلاح کاری اس کے ساتھ وابستہ ہوتی ہے۔

## دبہ (ڈبا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں روغن کا ڈبہ امانت دار آدمی ہے' اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس روغن کا ڈبہ ہے۔ یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت امانت دار آدمی سے ہو گی۔ اور اس سے خیر و منفعت دیکھے گا۔ اور اس روغن کے ڈبے کے مطابق فائدہ اٹھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ڈبہ میلا اور پرانا ہے۔ دلیل ہے کہ دیکھنے والے کو ضرر پہنچے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈبے کا دیکھنا نو وجہ پر ہے: (۱) امانت دار آدمی (۲) عورت (۳) غلام (۴) دین کی مضبوطی (۵) جسم کی اصلاح (۶) درازی عمر (۷) مال و نعمت (۸) خیر و برکت (۹) عورتوں کی طرف سے وراثت۔

## دبیری (مُنشی گیری)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ منشی گیری کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ مردوں کا مال حیلے سے لے گا اور نہ کرنے کے کام کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ منشی کا منشی بنا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہی لوگوں سے نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ عام لوگوں کا منشی پنا کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کے دل اپنے آپ پر گرمائے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ منشی ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں سے مکروحیلے کے ساتھ روزی حاصل کرے گا۔ اور اگر منشی دیکھے کہ منشی کا کام کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سی خیر اور منفعت پائے گا۔ اور اگر صاحب خواب عملدار ہے تو معزول ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قرآن مجید اور حدیث شریف لکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جہان کی خیر اور منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ غزل اور شعر لکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ عیش و طرب میں مشغول ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ خط لکھتا ہے اور سیاہی عمدہ ہے۔ دلیل ہے کہ قبالہ لکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی تحریر خلاف شرع ہے۔ دلیل ہے کہ اس شخص کا انجام بد ہو گا۔

## دبیرستان (منشی خانہ)

منشی خانہ خواب میں دیکھنا غم کی جگہ ہے۔ لیکن عاقبت بخیر ہو گی اور نفع اور بزرگی کی دلیل ہے۔

## دجّال

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ دجال کو معلوم جگہ میں دیکھنا دلیل ہے کہ اس جگہ فتنہ پڑے گا اور وہاں جھوٹے لوگ جمع ہوں گے اور وہاں خیر و برکت نہ ہو گی۔

## دُختر (لڑکی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لڑکی کا دیکھنا شادی اور خوشی ہے' اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے لڑکی ہوئی ہے یا کسی نے اس کو دی ہے یا بخشی ہے' دلیل ہے کہ لڑکی کے جمال اور خوبی کے مطابق اس کو مال و نعمت اور خوشی حاصل ہو گی' اور اگر دیکھے کہ لڑکی مری ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لڑکی ناقص اور میلی ہے۔ تو غم کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ لڑکی کو گود میں لے کر گیا ہے تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنی لڑکی کسی کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے اس آدمی کو خوشی پہنچے گی۔

## دخنہ (دھونی)

اگر دیکھے کہ اپنے نیچے عود کی دھونی کی ہے' یا خوشبودار چیزوں میں سے کچھ رکھتا ہے' دلیل ہے کہ کسب سیکھے گا اور اس سے نفع پائے گا' اور لوگوں سے خوشی اور عیش کے ساتھ گزارے گا اور اگر ناخوشبو ہے تو اس کے خلاف تاویل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دھونی تین وجہ پر ہے: (۱) کسب و معیشت (۲) خیر و منفعت (۳) اچھی بنیاد۔

## دوگاں (درندے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس کے درندے سب گدھے ہو گئے ہیں۔ یا ایک گدھا اور دوسرا بیل یا بکری ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی روزی فراخ ہو گی لیکن اس کے لئے نقصان بھی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے چوپائے درندے ہو گئے ہیں۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ درندوں کا خواب میں دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) دشمن (۲) بادشاہ ظالم (۳) بے فکر عورتیں (۴) ہمسایہ۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ درندوں کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کا مال حیلے کے ساتھ حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ درندے کی صورت پر ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عقل زائل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ درندے اس سے باتیں کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ درندوں کو مارتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

## دُرّاج (تیتر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ تیتر خواب میں خوبصورت عورت ہے' بد مہر ہے جو خاوند کے ساتھ موافقت نہیں کرتی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ تیتر پکڑا ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس قسم کی عورت کرے گا اور اگر دیکھے کہ تیتر کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی مقدار پر عورت کا مال لے گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے تیتر ہیں اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر عورتیں اور کنیزیں حاصل ہوں گی۔ اور اگر دیکھے کہ تیتر اس کے ہاتھ سے اڑا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔

## درائعہ (زرہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ نئی اور بڑی اور فراخ اور سبز زرہ پہنی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کو مرتبہ اور قوت حاصل ہو گی اور بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ زرہ میلی اور تنگ پہنی ہے اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے اس نے سفید زرہ پہنی ہے۔ دلیل ہے کہ مال' نعمت اور بزرگی پائے گا اور اگر سرخ زرہ پہنی ہے۔ دلیل ہے کہ مصیبت ہو گی اور اگر سیاہ ہے تو غم و اندوہ کی دلیل ہے۔ لیکن سیاہ زرہ قاضی اور خطیب کو نقصان نہیں دیتی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ زرہ اس کے جسم سے اتاری ہے۔ دلیل ہے کہ عورت سے جدا ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں درائعہ کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) خوشی (۲) قوت (۳) محبت (۴) بزرگی (۵) مرتبہ اور ولایت (۶) کاموں کا انتظام (۷) عورت۔

## دَر (دروازہ)

دروازہ خواب میں دیکھنا عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بند دروازے معلوم یا نامعلوم جگہ کے اس کے برابر سے کھلے ہیں اور جو دروازے کھلے ہیں راستے کی طرف ہیں۔ دلیل ہے کہ پاس کے مال کو خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گھر میں اس کے برابر دروازہ کھلا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے مال پائے گا اور عیال پر خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر کا دروازہ ٹوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ مصیبت اور بڑا رنج ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے گھر کا دروازہ اکھیڑ کر لے گئے ہیں اور کسی کو معلوم نہیں ہے کہ کہاں لے گئے ہیں۔ تو یہ گھر والے پر محنت اور مصیبت کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر کا دروازہ بند کر دیا ہے۔ تو یہ گھر والوں پر مصیبت کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر کا دروازہ چھوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے عیال کو آفت پہنچے گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر کا دروازہ تمام گھروں کے دروازوں سے کشادہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے گھر میں نافرمان قوم' قوت' مصیبت اور جھگڑے کے ساتھ آئے گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے مکان کے دروازے کی کنڈی ہلائی ہے۔ اگر اس کا جواب ملا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی دعا قبول ہو گی اور ممکن ہے کہ خزانہ پائے گا' اور اگر دیکھے کہ جب اس نے کنڈی ہلائی' تو گھر کا دروازہ جلدی کھل گیا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کی دعا قبول فرمائے گا اور دشمن پر فتح پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے اور اگر دیکھے کہ اس نے نیا دروازہ مضبوطی سے بند کیا ہے اور اس پر قفل لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی یا اس کو طلاق دے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے بڑھئی کو نیا دروازہ بنانے کو کہا ہے تاکہ اس کے گھر پر لگائے۔ دلیل ہے کہ کنواری کنیز خریدے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر کے دروازہ کو زنجیر نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ بیوہ عورت کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے گھر کے دروازے پر درندے کودے ہیں اور آوازے کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ جوان اس کے عیال کا قصد کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ آسمانوں کے دروازے کھلے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے لوگوں پر خیرات کا دروازہ کھلے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دروازے کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) گھر کا مالک (۲) عورت (۳) خادم۔

## دروازہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جو کوئی شہر کا دروازہ خواب میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا حاجب اور دربان ہو گا اور خواب میں دربان کو دیکھنا بزرگ آدمی کو دیکھنا ہے۔

## دربانی کردن (دربانی کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ وہ دربانی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری ہو گی اور کسی بڑے آدمی سے عزت اور مرتبہ پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ دربانی کرتا ہے اور دروازہ نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد جو کسی کے باعث ہے پوری ہو گی۔ لیکن مرتبہ نہ پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بادشاہ کی دربانی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا مقرب ہو گا۔

## دربر گرفتن (گود میں لینا)

اس کی شرح حرف الف میں بیان ہو چکی ہے۔

## درختان

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ایسے درخت کا دیکھنا کہ جو لوگوں کے نزدیک ہے۔ تو وہ

شریف اور بزرگوار مرد کا دیکھنا ہے۔ اور اگر ذلیل درخت کو دیکھے۔ تو کمینے آدمی پر دلیل ہے۔ اور اگر درخت میوہ دار ہے۔ دلیل ہے کہ تونگر مرد ہو گا۔ اور بغیر پھل کے درخت درویش مرد پر دلیل ہے اور جو درخت کہ ملک عرب میں ہے' جنگلی آدمی پر دلیل ہے اور جو درخت ملک عجم میں ہے' مرد عجمی پر دلیل ہے اور جس درخت کو باغ میں دیکھے۔ صاحب باغ پر مال کی دلیل ہے' اور اگر دیکھے کہ درخت کو جڑ سے اکھیڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی شخص کو مرتبے اور نعمت سے گرائے گے۔

## درختِ خرما

درختِ خرما۔ کھجور کا درخت۔ اگر کھجور کا درخت خواب میں دیکھے۔ تو شریف اور عالم مرد پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں کھجور کا درخت ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے آشنا ہو گا اور اگر کھجور کا درخت باغ میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی تحویل صاحب باغ کی طرف رجوع کرتی ہے۔'

## درختِ آبنوس

درختِ آبنوس۔ جو شخص اپنے کلام میں عاجز ہے' اس پر دلیل ہے۔ اور بعض اہل تعبیر کہتے ہیں کہ عورت یا کنیز ہے۔

## درختِ آلو

درختِ آلو طبیب آدمی ہے کہ جس سے ہر ایک کو فائدہ پہنچتا ہے۔

## درختِ بادام

درختِ بادام خوب صورت صاحب جمال عورت ہے۔

## درختِ انار

درختِ انار تونگر مرد منفعت والا ہے۔

## درختِ پلپل

درختِ پلپل۔ مرچ کا درخت۔ شریف اور بڑا آدمی ہے۔

## درختِ برگد

درختِ برگد آہستہ اور اطمینان والے مرد پر دلیل ہے۔

## درختِ ترنج

درختِ ترنج- نیبو کا درخت- مرد مخالف اور خود رائے پر دلیل ہے-

## درختِ زیتون

درختِ زیتون اصیل اور نسب والے آدمی پر دلیل ہے-

## درختِ حنظل

درختِ حنظل- اندراین یعنی تمہ درویش اور بددین آدمی پر دلیل ہے-

## درختِ زرد آلو

درختِ زرد آلو' مبارک آدمی پر دلیل ہے- جو نفع پہنچاتا ہے-

## درختِ سرو

درختِ سرو مرد عجمی خوش طبع پر دلالت کرتا ہے-

## درختِ سنجد

درختِ سنجد کا دیکھنا نازک مزاج اور دولت مند شخص پر دلیل ہے-

## درختِ سیب

درختِ سیب بیمار جیسے مرد پر دلالت کرتا ہے-

## درختِ شمامہ

درختِ شمامہ تیز دولت مرد پر دلیل ہے جو جلدی ہلاک ہو گا-

## درختِ شفتالو

درختِ شفتالو کا دیکھنا بزرگوار شرم والے مرد پر دلیل ہے-

## درختِ عود

درختِ عُود مرد خوبصورت اور خوش زبان پر دلیل ہے-

## درختِ فستق

درختِ فستق پستے کا درخت- تونگر اور بخیل مرد پر دلیل ہے-

## درختِ گل

درختِ گل۔ پھول کا پودا۔ اس کی شاو کام مرد پر دلیل ہے۔

## درختِ فندق

درختِ فندق۔ غریب مرد سخت پر دلالت کرتا ہے۔ جو کھیل کو پسند کرتا ہے۔

## درختِ بلوط

درختِ بلوط کا خواب میں دیکھنا بے خبر اور منافق آدمی پر دلالت کرتا ہے۔

## درختِ جوز

درختِ جوز کا خواب میں دیکھنا شریف اور جواں مرد پر دلیل ہے۔

## درختِ جوزہندی

درختِ جوزہندی۔ اخروٹ۔ عجمی آدمی پر دلیل ہے۔ جو لوگوں کے ساتھ بخل کرتا ہے اور اپنے عیال کے ساتھ سخت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ درخت کے اوپر ہے۔ دلیل ہے کہ بڑے آدمی کو ملے گا اور اس سے منفعت اور بزرگی پائے گا۔

## درختِ لیموں

درختِ لیموں کا دیکھنا جادوگر یا نجومی آدمی پر دلیل ہے۔

## درختِ مورد

درختِ مورد ناسازگار اور گراں طبع آدمی پر دلیل ہے۔

## درختِ نے

درختِ نے بدخو اور سخن چین آدمی پر دلیل ہے۔

اور جو درخت میوہ دار ہے۔ اس کے میوے کے قیاس پر اس کی تاویل ہے۔ اگر دیکھے کہ میوہ دار درخت سے میوے کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس میوے کی قدروقیمت پر مال اور نعمت پائے گا۔

اور اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب کے اندر اپنے گھر میں درخت دیکھنا عورت ہے۔ اور جو درخت کہ بادشاہ کے گھر میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا خدمتگار ہوگا۔ اور اگر درختوں کو بغیر تنے کے دیکھے۔ جیسے خیار اور خربوزے کا پیڑ۔ اس کی تاویل کم ہمت لوگ ہیں۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر درخت کی رگیں قوی دیکھے۔ دلیل ہے کہ مال کی زکوۃ دی ہو گی۔ ورنہ اس کے خلاف ہے۔ اور درخت کی چھال روزی پر دلیل ہے کہ درخت کے مالک کے لئے ہو گی۔ اور درخت کی شاخیں برادر' خویش اور فرزند ہیں۔ اور اگر درخت پر بہت سے پتے دیکھے۔ دلیل ہے کہ صاحب درخت خوش طبع ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ درخت پر تھوڑا پھل ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے اور درخت کا میوہ اس کے مالک پر دلیل ہے کہ پرہیزگار اور دیندار ہے۔ اور اگر دیکھے کہ درخت کاٹا اور گرا دیا ہے تو صاحب درخت کی موت پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ خوشبودار ہے اور اس کا میوہ مزے دار ہے۔ تو مصلح اور پاک دین پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ درخت بے مزہ میوہ اور خاردار ہے۔ تو یہ مفسد اور بددیانت آدمی پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں یا دوسروں کے گھر میں چھوٹا سا درخت ہے۔ دلیل ہے کہ اس گھر میں مصیبت پڑے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے گھر میں بیج بویا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے تخم کے اندازے پر کوئی چیز اس کو پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ کسی بیگانے کی زمین پر درخت لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بیگانے آدمی سے اس کی صحبت ہو گی اور شرف اور بزرگی پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنے گھر میں درخت لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ داماد کو لائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ درخت کی چوٹی پر چڑھا ہے دلیل ہے کہ اس کا کام بڑا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ درختوں کے پتے جمع کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر درہم حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ درختوں سے میوہ حاصل کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی نسل اور فرزند زیادہ ہوں گے۔

اور اگر بہت سے درخت میوہ دار دیکھے اور جانے کہ اس کی ملک ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور فتح اور بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ درخت کو کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ یا کوئی اس کے عزیزوں سے مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خزاں کے موسم میں کسی نامعلوم باغ میں ہے اور دیکھتا ہے کہ درختوں کے پتے جھڑتے ہیں۔ تو غم و اندوہ کی دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ درخت اس سے باتیں کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا جس سے لوگ متعجب رہیں گے اور اگر دیکھے کہ درخت کو کسی جگہ سے اکھاڑا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ یا وہاں سے کہ جہاں درخت اکھاڑا ہے کوئی مریگا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر درخت کٹے ہوئے یا خشک دیکھے۔ دلیل ہے کہ لوگ بددین ہوں گے اور جو درخت کہ اچھا دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا دین اچھا ہے۔ اور جس قدر درخت میں نقصان دیکھے۔ تو اس کے نقصان پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ درخت کے سائے میں بیٹھا ہے۔ یا سویا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے مرد کے سائے میں جائے گا۔ جو اس درخت سے منسوب ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ درخت خواب میں دس وجہ پر ہے: (۱) بادشاہ (۲) عورت (۳)

سوداگر (۳) مرد میدان (۵) عالم (۶) ایماندار (۷) کافر (۸) مددگار (۹) جھگڑا (۱۰) شبہ کا مال۔

## درد اندامہا (جوڑوں کا درد)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے جوڑ درد کرتے ہیں۔ دلیل ہے اس کے قبضہ سے مال جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر درد کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت گناہ کئے ہیں۔ توبہ کرے اور صدقہ دے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَرِيضًا أَوْ بِهِ أَذًى مِنْ رَأْسِهِ فَفِدْيَةٌ مِنْ صِيَامٍ أَوْ صَدَقَةٍ أَوْ نُسُكٍ۔ (جو شخص تم میں سے بیمار ہے یا اس کے سر میں تکلیف ہے تو روزوں کا فدیہ یا صدقہ یا عبادت ہے)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی پیشانی درد کرتی ہے تو فساد دین اور غم و اندوہ کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی آنکھ درد کرتی ہے دلیل ہے کہ کوئی اس کو حق کا راستہ دکھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا کندھا درد کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے بری بات سنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک درد کرتی ہے اور یا اس کی زبان میں نقصان ہے۔ دلیل ہے کہ ایسی بات کرے گا کہ جس کا وبال اس پر آئے گا۔ اور اگر یہ خواب سوداگر دیکھے۔ دلیل ہے کہ تجارت میں جھوٹ بولے گا۔

اور اگر اپنی زبان کٹی ہوئی دیکھے تو صلاح اور پارسائی کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا تالو درد کرتا ہے اور سوجا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کے حق سے منکر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا منہ درد کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے سے اندوہ پائے گا اور اگر دیکھے کہ اس کی گردن درد کرتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ذمے امانت ہے اور وہ ادا نہیں کرتا ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا پیٹ درد کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس نے مال حرام کھایا ہے اور اگر دیکھے کہ اس کی کمر درد کرتی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے سردار سے آزردہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا پہلو درد کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ خویشوں کے باعث درد دیکھے گا اور بیمار ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا جگر درد کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے فرزند پر مہربان ہو گا۔ اور اگر ہاتھ میں درد دیکھے۔ دلیل ہے کہ ہمسایہ کے بھائی پر ظلم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ انگلی میں درد ہے دلیل ہے کہ کینہ دار ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ بغل میں درد ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے عیال کو ستائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل میں درد ہے۔ دلیل ہے کہ فساد کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاخانے کی جگہ میں درد ہے۔ دلیل ہے کہ فساد اور حرام کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے سرین میں درد ہے۔ دلیل ہے کہ اپنوں اور دوستوں پر ظلم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا پاؤں درد کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ عاجزوں پر مہربانی نہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جسم پر داغ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا۔

## درہم

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ لوگوں کی طبیعتیں مختلف ہیں۔ اور جو شخص درہم کو

خواب میں دیکھے تو بیداری میں درہم حاصل ہونے کی دلیل ہے۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ جو شخص خواب میں درہم دیکھے۔ دلیل ہے کہ نیک بات سنے گا یا حق تعالیٰ کی تسبیح کہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ درہم سفید ہے۔ تو اس کی تاویل نہایت اچھی ہے اور اگر درہم سیاہ ہے اور اسی نقش و صورت پر ہے۔ تو جنگ اور جھگڑے پر دلیل ہے۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے چھوٹا درہم پایا ہے۔ تو چھوٹے فرزند پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس سے درہم ضائع ہوا ہے یا کسی نے چرایا ہے۔ دلیل ہے کہ چھوٹے فرزند سے اس کے دل پر بوجھ آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چھوٹا درہم ضائع ہوا ہے اور پھر پایا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ رنج اس سے زائل ہو گا۔ اور اگر پھر نہیں پایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند ہلاک ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب کے اندر درہم ہاتھ میں رکھنا نیک بات ہے۔ اور ٹوٹا ہوا درہم پراگندہ بات ہے اور بہت سے درہم مال ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے عیال میں اپنے ہاتھ سے درہم تقسیم کیئے ہیں۔ دلیل ہے کہ ان کے درمیان جھگڑا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ بہت سے درہم گھر میں رکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سے درہم جمع کیئے ہیں۔ دلیل ہے کہ لوگوں کو حق و باطل سے باز رکھے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: جَمَعَ مَالاً وَّعَدَّدَهٗ يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗٓ اَخْلَدَهٗ (مال کو جمع کیا اور شمار کیا۔ گمان کرتا ہے کہ اس کا مال ہمیشہ رہے گا۔

اور اگر اپنی ہتھیلی میں ایک سفید درہم دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ درہم اس سے ضائع ہوا ہے۔ تو یہ اس کے فرزند کے مرنے کی دلیل ہے۔ اور اگر خواب میں درہم و دینار کے بدرے پائے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت حلال جمع کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر سفید درہم خواب میں دیکھے تو سیاہ درہم پائے گا اور بہت لوگ خواب میں درہم دیکھتے ہیں اور بیداری میں ان کو پاتے ہیں۔

حضرت اسماعیل اشعثؒ نے فرمایا ہے کہ صاف درہم خواب میں دین کی صفائی ہے اور ٹوٹا ہوا درہم جھگڑا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو درہم دیا ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے خلاصی پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں درہم گیارہ وجہ پر ہے: (۱) درست باتیں (۲) مراد کا پورا ہونا (۳) ولایت (۴) مال جمع (۵) دوست (۶) فرزند (۷) فتنہ (۸) فراخ روزی (۹) امن (۱۰) کنیزک (۱۱) درہم پانا خاص کر اگر صاحب خواب پارسا ہے۔ اور اگر پارسا نہیں ہے۔ تو فرزندوں کی زحمت اور غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ لیکن ٹوٹا ہوا درہم خواب میں دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) بری بات (۲) جنگ اور جھگڑا (۳) بند اور قید (۴) گفتگو۔

## درمنہ (ایک دوا ہے)

درمنہ ایک بوٹی ہے۔ حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ درمنہ خواب میں دیکھنا غم و اندوہ پر دلیل ہے اور اس کا کھانا مال اور عیال کے نقصان پر دلیل ہے۔

## دروغ گفتن (جھوٹ بولنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جھوٹ بولنا دین کی تباہی اور فساد پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے جھوٹی گواہی دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دین تباہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بادشاہ نے جھوٹ بولا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کی بدی اور برائی کریں گے اور اس کی خلافت اور آبرو جاتی رہے گی۔

## درودگری کردن (لکڑی تراشنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لکڑی تراشنے والا لوگوں کا خیر خواہ ہے۔ لیکن اس کی صحبت منافق لوگوں کے ساتھ ہوتی ہے اور وہ بدمذہب ہوتا ہے اور ان کے مطلب پر چلتا ہے۔ کیونکہ لکڑی والوں کو خواب میں دیکھنا نفاق پر دلیل ہے: فرمانِ حق تعالےٰ ہے: کَاَنَّھُمْ خُشُبٌ مُّسَنَّدَۃٌ (گویا کہ وہ ناتراش کندے ہیں)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لکڑی تراشنے والا لڑکوں کا معلم ہے کہ جاہل اور نادان کو عقل و دانش سکھاتا ہے اور لوگوں کے کاموں کی صلاح اور تدبیر کرنے والا ہے اور فساد اور نفاق کی راہ کو ان سے دور کرتا ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ بڑھئی لڑکوں کا معلم ہے۔

## درویشی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں درویشی تونگری سے بہتر ہے۔ خاص کر اگر راہ دین اور صلاح میں ہے۔ اور اگر دیکھے کہ درویش ہو گیا ہے تو صلاح دین پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ تونگر ہو گیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اس نے درویش مسلمان کو خیرات دی ہے۔ دلیل ہے کہ غم اور رنج سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لوگوں کے دروازوں پر روٹی مانگتا پھرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس شخص کو خیر و منفعت پہنچے گی۔

## دریا

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دریا بادشاہ یا بڑا عالم ہے اور اگر دیکھے کہ دریا کا پانی روشن، صاف اور مزے دار ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ پارسا، عادل اور منصف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ پانی میلا اور بے مزہ ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ فسادی اور ظالم ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے دریا کا پانی پیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے عزت اور مرتبہ پائے گا، یا عالم سے نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا سے پانی لے کر مٹکے میں ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کو بادشاہ سے نفع حاصل ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ دریا میں ڈوبا ہے اور اس کا جسم کیچڑ سے بھر گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے غم و اندوہ

پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے جسم کو مٹی سے دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غم و اندوہ زائل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا کے پانی میں تیرتا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس کو قید کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ دریا سے تیر کر نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ قید سے رہائی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا میں غرق ہو کر مر گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ دین کے کام میں غرق ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ دور سے دریا کو دیکھا ہے اور نزدیک نہیں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی امید پوری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ دریا پر سے گزرا ہے اور اس کے پاؤں تر نہیں ہوئے۔ دلیل ہے کہ دوزخ کی آگ سے امن میں ہو گا اور دنیا کے کام اس پر آسان ہوں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے دریا میں ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کی خدمت میں تابعدار اور فضیلت والا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ درمیان دریا کے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام باخطر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ بے غم ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا سے ٹھنڈا پانی پیا ہے اور خواب دیکھنے والا عالم ہے۔ دلیل ہے کہ پورا نصیب پائے گا۔ اور اگر خواب دیکھنے والا پورا عالم نہیں ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ فرمان حق تعالیٰ ہے: قُلْ لَّوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّكَلِمَاتِ رَبِّيْ لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ كَلِمَاتُ رَبِّيْ (کہہ دو کہ اگر دریا میرے رب کے کلمات کے لئے سیاہی ہو جائیں۔ تو میرے رب کے کلمات ختم ہونے سے پہلے دریا ختم ہو جائیں گے)۔

اور اگر خواب دیکھنے والا بادشاہی لوگوں سے ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے معتبر لوگوں میں سے ہو جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا کے پانی سے اپنے آپ کو دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے امن میں رہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ دریا کا گرم پانی پیا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ کرے گا۔ فرمانِ حق ہے: وَسُقُوْا مَآءً حَمِيْمًا فَقَطَّعَ اَمْعَآءَهُمْ (اور ان کو کھولتا ہوا پانی پلایا جائے گا جو ان کی آنتوں کو کاٹے گا)۔

اور اگر دیکھے کہ دریا کا پانی گندہ اور بے مزہ پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا سامنا بڑے خوفناک دشمن سے ہو گا۔ فرمان حق تعالےٰ ہے: يَتَجَرَّعُهٗ وَلَا يَكَادُ يُسِيْغُهٗ (اس کو گھونٹ گھونٹ کر کے پئے گا اور نگل نہ سکے گا)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ دریا کے پانی میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ عبادت کی توفیق پائے گا اور امانت ادا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا سے گزر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا کا پانی زیادہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا لشکر زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا کا پانی خشک ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ لشکر سمیت ہلاک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ نہروں اور دریا کا پانی ایک جگہ جمع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کا خزانہ اپنا خزانہ ایک جگہ جمع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جہان سے موجیں اٹھی ہیں اور سارا جہان ابر سے تاریک ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے لوگ نافرمان اور گنہگار ہوں گے: فرمان حق تعالےٰ ہے: مِنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ (اس کے اوپر موج ہے اور اس کے اوپر بادل ہے)۔

اور اگر دیکھے کہ دریا سے شکار پکڑتا ہے۔ دلیل ہے کہ حلال روزی پائے گا اور اس کے عیال پر عیش فراخ ہو گی۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: اُحِلَّ لَكُمْ صَيْدُ الْبَحْرِ وَطَعَامُهٗ مَتَاعًا لَّكُمْ (تمہارے لئے دریا کا شکار حلال ہے اور اس کا کھانا تمہارے

لئے سرمایہ ہے)۔
اور اگر دیکھے کہ دریا کا پانی شور ہے۔ دلیل ہے کہ حرام کمائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا کا پانی گدلا ہے اور اس میں سے شکار پکڑتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ ہلاک ہو گا۔ فرمان حق تعالے ہے: **وَاسْئَلْهُمْ عَنِ الْقَرْيَةِ الَّتِيْ كَانَتْ حَاضِرَةَ الْبَحْرِ** (ان گاؤں والوں سے پوچھ جو دریا پر حاضر تھے)۔
اور اگر دیکھے کہ دریا میں سے یاقوت اور مرجان نکالے ہیں۔ دلیل ہے کہ دین کا علم سیکھنے میں مشغول ہو گا۔ اور اگر اہل علم سے ہے۔ تو اس کا علم اور زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا میں سے مگرمچھ کو پکڑا ہے اور مار ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا دشمن اس کے ہاتھ سے مارا جائے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دریا کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) بادشاہ (۲) حاکم (۳) رئیس (۴) مال (۵) عالم (۶) بڑا کام۔

## دِژ (قلعہ)

دژ۔ قلعہ۔ چوبارہ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے قلعہ بنایا ہے تو یہ اس کی بہتری کی دلیل ہے' اور اگر دیکھے کہ اپنے قلعہ کو خراب کیا ہے تو یہ اس کے دین کی تباہی اور فساد پر دلیل ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ قلعہ خواب میں اگر گچ اور پکی اینٹ سے بنایا ہے' دلیل ہے کہ دوزخی ہو گا اور اگر دیکھے کہ مٹی اور اینٹ سے بنایا ہے' دلیل ہے کہ بہشتی ہو گا۔
اور اگر قلعہ میں مقیم ہے۔ تو یہ صلاح دین اور ثبات راہ کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ ہر وقت قلعہ کے اندر اور باہر جاتا ہے۔ دلیل ہے کہ دین کے کام میں کامل نہ ہو گا۔
حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے اگر اپنے آپ کو قلعہ میں دیکھے تو صلاح دین پر دلیل ہے۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو دین کے ضعف اور تباہی پر دلیل ہے۔

## دزدی کردن (چوری کرنا)

اگر دیکھے کہ کسی کا مال چرایا ہے اور کچھ خرچ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو پکڑیں گے۔
اور اگر دیکھے کہ چرانے کی نیت تھی اور چرایا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو بری بات پہنچائے گا' اور بعض کہتے ہیں کہ بیمار ہو گا اور شفاء پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر سے کچھ چرایا ہے' دلیل ہے کہ اس کو کوئی آفت اور رنج پہنچے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ وہ چور کے ہاتھ میں قید ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال بد ہو گا اور غم و اندوہ میں اسیر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چوروں نے اس کا راستہ بند کیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص غم و اندوہ دیکھے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چور لوگوں کا سامان لے گئے ہیں

کہ اس کا عیش تباہ ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ چوری خواب میں بیماری ہے۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ جس جگہ چوری کریں دامادی کی دلیل ہے۔ یا لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر صاحب خواب کا کوئی لڑکا غائب ہے تو سلامتی سے واپس آئے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چور کو دیکھنا خیانت اور حیلہ ہے۔

## دستارچہ (دستار)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ خواب میں دستار کا دیکھنا دین ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی پگڑی سفید یا سبز یا السی کی یا سوتی ہے۔ تو صلاح دین کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دستار سفید اور پاکیزہ رکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دین اور دنیا کی اصلاح ہو گی۔ اور ابریشم اور ریشم کی پگڑی دنیا کے کاموں کی درستی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی دستار کے ساتھ دوسری دستار پیوست ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی بزرگی اور مرتبہ زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی دستار گر گئی ہے' اور ضائع ہوئی ہے۔ تو نقصان دین اور اس کی بے حرمتی کی دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنی دستار چرائی ہوئی دیکھے۔ تو اس کے مرتبہ اور قدر کے نقصان کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دستار کو پیچ دے کر خوب رکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیاداروں اور دینداروں سے موافقت رکھے گا۔

اور اگر نقش دار پگڑی رکھے۔ دلیل ہے کہ سفر کے درمیان لوگوں میں مشہور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی دستار اور لباس سب سبز ہیں۔ دلیل ہے کہ دنیا سے شہید ہو کر جائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جس قدر دستار بڑی ہو گی' اس کا مرتبہ اور عزت زیادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی دستار میلی ہے تو اس کے مرتبہ اور عزت کے نقصان کی دلیل ہے۔

اور اگر دستار سرخ دیکھے' دلیل ہے کہ کسی پر ظلم کرے گا۔ اور اگر زرد دیکھے دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔

اور اگر دستار نیلی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو مصیبت پہنچے گی۔ اور اگر سیاہ دیکھے تو اس کو نقصان اور ضرر پہنچے گا۔ لیکن خطیب اور قاضی کو نقصان نہیں ہے۔ اور سر پر ابریشم کی دستار دیکھے۔ دلیل ہے کہ منصف اور حاکم ہو گا اور لوگ اس کو عزیز جانیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ لمبی دستار لپٹی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ سفر سے جلدی واپس آئے گا۔ اور ابریشم کی پگڑی دین کے فساد پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دستار کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) دین (۲) ریاست (۳) عمل (۴) ولایت (۵) مرتبہ (۶) توانائی (۷) سفر۔

## دستار حمامی

انشاء اللہ تعالےٰ اس کا بیان حرف میم میں آئے گا۔

## دستِ آس (چکّی)

دست آس۔ ہاتھ کی چکی۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چکی فکر سے نجات ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس چکی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر خیر اور منفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ چکی کا پتھر ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ چکی والا ہلاک ہو گا یا محنت میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چکی کا پتھر چرا لیا گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چکی سے مہندی وغیرہ کو پیستا ہے۔ تو جھگڑے کی دلیل ہے۔

## دست (ہاتھ)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دائیں ہاتھ کی تاویل بھائی ہے اور بائیں ہاتھ کی تاویل بہن ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا دایاں ہاتھ دراز ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے بھائی یا اس کے شریک کا کام نیک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے دونوں ہاتھ پیر چھوٹے ہو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا بھائی اور بہن اس سے منہ موڑیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دونوں ہاتھ کوتاہ ہو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اپنے بھائی اور بہن سے نفع واپس لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دونوں ہاتھ کٹے ہوئے اور گرے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا بھائی اور بہن اس کی زندگی میں جدا ہو جائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے دونوں ہاتھ سینے پر رکھے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اپنے دوستوں کے لئے غم کھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ لوگوں کے درمیان ہے اور تالیاں بجاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس جگہ شادی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تنہا ہاتھ مارتا ہے اور خوش ہوتا ہے۔ تو غم و اندوہ کی دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ قاضی یا بادشاہ نے اس کا دایاں ہاتھ کاٹا ہے۔ تو حضرت ابن سیرینؒ کے قول کے مطابق اس کا بھائی یا بہن یا فرزند مرے گا۔ اور اگر اس کے دونوں ہاتھ کاٹے ہیں۔ دلیل ہے کہ اپنے کسب اور مراد سے باز رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ایک ہاتھ کے ساتھ دوسرے ہاتھ کا چمڑا اتارا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنوں پر ظلم کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنا ہاتھ چھری سے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے جھگڑا کرے گا یا اس کا دل کسی میں مشغول ہو گا۔ فرمان حق تعالے ہے: فَقَطَّعْنَ اَیْدِیَهُنَّ (انہوں نے اپنے ہاتھ کاٹے)۔

اور اگر دیکھے کہ اپنی ہتھیلیاں ایک کو دوسرے سے دھوتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی خویش عورت سے نکاح کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا ایک ہاتھ کاٹا ہے اور اس کو پھانسی دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ کے امیر معزول ہوں گے۔

اور اگر دیکھے کہ چوپاؤں کی طرف ہاتھ پاؤں سے چلتا ہے اور منہ آسمان کی طرف کیا ہے۔ دلیل ہے کہ محال آرزو ڈھونڈے گا اور مشکل سے پوری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا ہاتھ مادر زاد خشک ہے۔ دلیل ہے کہ صدقہ دینے اور کار خیر سے عاجز ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ سوئی سے نیک کئے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی ہمت علم اور دانش کی تعلیم پر ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا ہاتھ کٹا ہوا ہے اور نہیں جانتا ہے کہ دایاں ہاتھ کٹا ہے یا بایاں۔ دلیل ہے کہ اس کو مصیبت پہنچے گی۔

اور اگر دیکھے کہ جب اس کا ہاتھ کٹا ہے' وہ قرآن مجید پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا ہاتھ گناہ سے رکے گا۔
اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں ہاتھ کٹا ہوا۔ دلیل ہے کہ عمر دراز ہو گی اور گناہ ترک کرنا اور کار خیر میں مشغول ہونا ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا دایاں ہاتھ کسی گناہ کے باعث کاٹا گیا ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹی قسم کھائے گا۔ حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالٰے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنا ہاتھ حلقہ کی طرح گردن میں ڈالا ہوا ہے۔ تو نیک کام نماز' طاعت' حج' جہاد اور نیک کام بجالانے پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا ہاتھ بادشاہ وقت کے جسم پر بدل کر لگایا گیا ہے۔ اگر بادشاہ مصلح ہے۔ تو خیرات اور دین کی صلاحیت پر دلیل ہے اور اگر بادشاہ مفسد اور بے دین ہے تو اس کے دین کے شر اور فساد پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا ایک ہاتھ دوسرے ہاتھ سے بہت لمبا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ قوت اور مرتبہ زیادہ ہو گا اور جو کچھ طلب کرے گا پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے دونوں ہاتھ نہیں ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو اپنے کام پر بھروسہ نہیں ہو گا۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اپنوں سے نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ اور پاؤں باتیں کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا عیش خوش ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے دوست کے لئے مروارید باندھ کر رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ سارا قرآن ناظرہ پڑھے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا ہاتھ بادشاہ کے ہاتھ جیسا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگی اور بادشاہی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا دایاں ہاتھ سنہری ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی دولت زائل ہو جائے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اپنا ہاتھ صابون اور بجی سے دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ ناامید ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ جس جانور کی تاویل نیک ہے اس کے بائیں ہاتھ سے نکلا اور دائیں ہاتھ سے باہر گیا ہے۔ یا دائیں ہاتھ سے نکلا اور بائیں ہاتھ سے باہر گیا۔ دلیل ہے کہ غم سے نجات پائے گا اور اس کی عاقبت محمود ہو گی۔ اور اگر وہ جانور تاویل میں بد ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کمزور پر ظلم کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا ہاتھ خشک ہو گیا ہے۔ تو اس کے فساد صحبت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا ہاتھ کسی زندہ یا مردہ نے اپنے ہاتھ میں پکڑا ہے یا اسکی گردن میں ہاتھ ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کسی مشرک سے ہاتھ ملایا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ مشرک اس کے ہاتھ پر اسلام لائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ہاتھ کا دیکھنا بارہ وجہ پر ہے: (۱) برادر (۲) بہن (۳) شریک (۴) دوست (۵) فرزند (۶) رفیق (۷) قوت (۸) توانائی (۹) ولایت (۱۰) مال (۱۱) محب (۱۲) پیشہ اور صنعت۔

## دست اور نجن (ہاتھ کنگن یا کڑا)

دست اور نجن۔ کڑے جو ہاتھوں میں پہنتے ہیں۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالٰے علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کڑے عورتوں کے لئے شوہر ہیں اور مردوں کے لئے غم و اندوہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس چاندی کا کڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا اندوہ کم ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کسی نے اس کو کڑا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند یا بھائی پیدا ہو گا۔ اور اگر یہ خواب عورت دیکھے تو شوہر کرے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے دونوں ہاتھوں میں کڑے ہیں۔ تو دلیل ہے کہ اس کو مال اور نعمت رنج سے حاصل ہوں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کڑوں کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) ریاست (۲) حکمت (۳) مکر (۴) غم (۵) برادر یا فرزند۔

## دست و رُوشستن (ہاتھ منہ دھونا)

دست و رُوئے شُستن۔ ہاتھ منہ دھونا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے ہاتھ اور منہ صاف پانی سے دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ غم سے نجات پائے گا۔ اور اگر بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔ قرضدار ہے تو قرض سے سرخرو ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ بے ہاتھ منہ دھوئے نماز پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دین ضعیف ہو گا اور اس کا مال ہاتھ سے جائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دونوں ہاتھ سے منہ دھوتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے دوستوں سے مدد مانگے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہاتھ اور منہ دھوتا ہے اور اس کا وضو اسی وقت ٹوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے کسب اور کمائی میں عاجز ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا وضو ٹوٹا ہے اور پھر ہاتھ منہ دھویا ہے اور نماز شروع کی لیکن تمام نہیں کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر آخر ہو گئی ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی نے اس کا ہاتھ اور منہ دھویا ہے اور وہ اس میں تامل کر رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری ہو گی۔

## دستینہ' دستانہ (ہاتھ کا غلاف)

دستانہ۔ ہاتھ کا غلاف خواب میں مردوں کے لئے عورتوں سے بہتر ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں لوہے کا دستانہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو تونگری اور قوت ہو گی اور دشمن پر فتح پائے گا۔ خاص کر اگر فولاد کا دستانہ ہے۔ اس کی تاویل ہاتھ کے کڑے کے مطابق ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دستانے کا خواب میں دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) قوت اور توانائی (۲) دشمن پر فتح پانا (۳) دنیا کے کام کا انتظام۔

## دُشمن

اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے دشمن پر غلبہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری ہو گی۔ اور اگر دشمن نے

اس پر غلبہ کیا ہے اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ دشمن نے اس گوُ کھلایا ہے۔ دلیل ہے کہ بلا اور مصیبت میں پڑے گا۔ توبہ کرنی چاہیے۔ تاکہ بلا دفع ہو جائے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دشمن کا خواب میں دیکھنا تین وجہ پر ہے: (ا) کاموں کا بند ہونا (۲) غم و اندوہ (۳) مال کا خسارہ۔

## دشنام (گالی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کسی نے اس کو گالی دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال نیک ہو گا۔ اور وہ گالی دینے والے پر فتح پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے گالی دی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ آدمی اس پر غالب اور کامگار ہو گا۔

## دُعا کردن (دعا کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دعا کرنا مراد کا پورا ہونا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے لئے دعا مانگی اور بخشش چاہی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خاتمہ اور کام خیر سے ہو گا اور مراد پوری ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ کسی مصلح کے لئے دعا کی ہے۔ دلیل ہے کہ ظلم اور فساد کی طرف مائل نہ ہو گا اور امر معروف بجا لائیگا۔ اور اگر دیکھے کہ خلقت کے لئے دعا کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ خلقت کا خیرخواہ ہو گا اور اس کی مراد پوری ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ خاص دعا مانگی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند پیدا ہو گا۔ فرمان حق تعالیٰ ہے: اِذْ نَادٰی رَبَّہٗ نِدَآءً خَفِیًّا" (جب اپنے رب کو نہایت پوشیدگی سے پکارا)۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایاہے۔ اگر دیکھے کہ تاریکی میں دعا مانگی ہے' اگر مصلح اور پارسا ہے۔ تو حق تعالیٰ اس کو بخشے گا اور اس کی مراد پوری ہو گی۔ اور اگر خواب میں دیکھنے والا مفسد ہے تو توبہ کرے گا۔ اور اگر کافر ہے تو اسلام لائے گا۔

## دَف زدن (دَف بجانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دف بجانا امر معروف کرنے کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دف بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کام کے ترک کی صلاح کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا استاد دف بجانے والا ہے۔ دلیل ہے کہ بدکردار عورت کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دف کی آواز سننا خوشی ہے اور اگر کنیز یا کسی عورت

سے سنے تو بہتر ہے۔ اور اگر کسی مرد سے سنے تو دولت اور بندگی پائے گا۔ اور اگر کسی جوان سے سنے تو کاموں کے ظاہر ہونے کی دلیل ہے۔

## دلالی کردن (دلالی کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دلالی کرنا چار وجہ پر ہے: (۱) لوگوں کے درمیان صلح کرنا (۲) سیدھا رستہ (۳) نیک کام (۴) معروف بجالانا۔

اور دلال ایسا مرد ہے کہ جو لوگوں کی خیر کی طرف رہبری کرتا ہے۔ اور اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ دلالی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ نیکی کا رستہ دکھائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دلالی کرنا مذکورہ بالا چار وجہ پر ہے:

## دل

جسم کے شہر کا بادشاہ دل ہے اور جسم اس کے فرمان سے قائم ہے اور ظاہر اور باطن میں دل عقل کا خزانہ ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دل کا دیکھنا پہنچے ہوئے مال کو جمع کرتا ہے۔

اور اگر دیکھے کہ دل اس کے جسم سے باہر ہے تو صلاح اور نیکی پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: حَتّٰی اِذَا فُزِّعَ عَنْ قُلُوْبِهِمْ قَالُوْا مَاذَا قَالَ رَبُّكُمْ قَالُوا الْحَقَّ (یہاں تک کہ جب ان کے دل گھبرائیں گے۔ تو وہ کہیں گے کہ تمہارے رب نے کیا فرمایا؟ وہ کہیں گے کہ حق فرمایا ہے)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا دل تنگ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر کام تنگ ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا دل خوش ہے دلیل ہے کہ اس پر کام کشادہ ہوں گے۔ اور اگر دل کو بندھا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ گناہ سے توبہ کرنی چاہیے۔ فرمانِ حق ہے اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ اَمْ عَلٰى قُلُوْبٍ اَقْفَالُهَا (وہ کیوں قرآن کو نہیں سمجھتے ہیں یا ان کے دلوں پر قفل لگے ہوئے ہیں)۔

اگر دل کو ہاتھ پر رکھا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا' اور اگر دیکھے کہ دل کو دونوں ہاتھوں سے پکڑا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے کام پورے ہوں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا دل درد کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دل کی آنکھیں کھلی ہیں۔ دلیل ہے کہ دونوں جہان کے کام پر حریص اور راغب ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے دل سے خون نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ ناکرونی کام سے توبہ کرے گا اور خدا کی طرف رجوع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دل سے صفرا نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دل کو زخم پہنچا ہے۔ دلیل ہے کہ بے غم ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دل سے موتی نکلا ہے اور منہ سے اس موتی کو گرایا ہے۔ دلیل ہے کہ کافر ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ موتی کو زمین سے اٹھایا اور کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ پھر مسلمان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دل سے

موتی نکلا اور اس کے گرد مرلوارید بندھا ہوا تھا اور مروارید زمین پر گرا اور موتی کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ پانچ نمازوں کو ترک کریگا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا دل پارہ پارہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے دل کو محال حرصوں میں لگائے گا۔ اور اگر دیکھے اس کا دل روشن اور منور تھا۔ تو یہ صلاح دین کی دلیل ہے' اور اگر دیکھے کہ اس کا دل تاریک ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دل کا دیکھنا دس وجہ پر ہے: (۱) مال (۲) ریاست (۳) فرزند (۴) بہادری (۵) جواں مردی (۶) حرص (۷) قوت (۸) مدد (۹) شہوت (۱۰) اپنے احوال کو پوشیدہ رکھنا۔

## دُنبال (دُم)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے گھوڑے یا گدھے یا بیل کی دم ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں حیوان کی دم ہے کہ جس کا گوشت حرام ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دم کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) خرید و فروخت (۲) بارش (۳) مال (۴) راحت و عیش۔

## دُنبل (پھوڑا)

دُنبل۔ ایک قسم کا پھوڑا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے دنبل ہے۔ دلیل ہے کہ دنبل کے اندازے پر اس کا مال زیادہ ہو گا' اور اگر دیکھے کہ اس کا دنبل پھٹا ہے اور خون نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کا مال تلف ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دنبل سے خون اور پیپ نکلتی ہے اور وہ اس کو چوستا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حرام پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے دنبل پر دوا لگائی ہے اور کپڑے کو خون سے دھویا ہے۔ تو دلیل ہے کہ حرام سے توبہ کرے گا۔

## دُنبہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دنبہ مال کا بدرہ ہے کہ اس کی حفاظت کرتا ہے۔ یا عورت کا مال ہے اس کی بڑائی اور چھوٹائی کے اعتبار پر۔

اور اگر دیکھے کہ خام دنبہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مشتبہ مال کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پختہ دنبہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دشمن اس کے مال میں سے کھائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا دنبہ بکری جیسا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے

فرزند آئے گا جو صاحب دولت و اقبال ہو گا اور روزی فراخ ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دنبہ دیکھنا سونے کا بدرہ ہے۔

## دندان (دانت)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دانت اہل خاندان ہیں۔ اوپر کے دانت نر پر دلیل ہیں اور نیچے کے دانت مادہ پر دلیل ہیں۔ اور اگلے دانت فرزندوں' بھائیوں' بہنوں یا باپ اور ماں پر دلیل ہیں۔ اور پہلو کے دانت چچا اور چچا زادوں پر دلیل ہیں۔ اور پچھلے دانت دور کے خویشوں پر دلیل ہیں اور دانتوں کی سفیدی اور پاکیزگی اہل بیت کی قوت اور مرتبہ پر دلیل ہیں۔

اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اگلے دانت جو دائیں طرف ہیں۔ اس کے باپ اور خویشوں پر دلیل ہیں۔ اور جو بائیں طرف ہیں مادر اور مادر کے خویشوں پر دلیل ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے اگلے دانت ہلتے ہیں۔ اس جماعت سے جس کا اوپر بیان ہوا ہے ایک شخص بیمار ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے اگلے دانت ہتھیلی پر یا گود میں یا زمین پر گرے ہیں اور خاک آلود نہیں ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند یا بھائی یا بہن آئے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دانت خاک میں گرے یا ضائع ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ ان میں سے جن کا ذکر ہوا ہے کوئی ایک مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دانت ٹوٹے یا بوسیدہ ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ بیان کردہ لوگوں میں سے ایک پر آفت آئے گی ۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے اگلے دانت کوفتہ ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی ایسوں سے دشمنی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ دانتوں میں سے ایک کو اکھاڑا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ جماعت اس کو سخت برا کہے گی اور اس سے مفارقت تلاش کرے گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے اگلے دانت زیادہ ہو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ ان خویشوں میں سے ایک راحت اور خوشی میں ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دانتوں کے پہلو میں ایک اور اگا ہے۔ اگر نیچے کا ہے تو لڑکی آئے گی اور اگر اوپر کا ہے تو لڑکا آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنے اگلے دانت اکھاڑے ہیں۔ دلیل ہے کہ اپنا تاوان مذکورہ بالا خویشوں سے لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تمام دانت گرے اور فوراً ظاہر ہوئے۔ یہ اہل خاندان کی ہلاکت پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے دانت ہاتھ کی ہتھیلی یا گود میں گرے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا خاندان زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے تمام دانت نیچے کی طرف ہیں۔ اگر خواب دیکھنے والا اہل اصلاح سے ہے تو خیر اور نیکی پر دلیل ہے۔ اور اگر اہل شر سے ہے تو شر اور فساد پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دانت چاندی کے ہیں۔ یا کانچ یا ٹھیکری کے ہیں تو یہ اس کی ہلاکت پر دلیل ہے۔

اور اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ دانتوں کا گرنا قرض کو ادا کرنا ہے اور بعض کہتے ہیں کہ لڑائی اور جھگڑے پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اوپر کے دانت جو آنکھ کے مقابل ہیں۔ دلیل اولاد نر پر ہیں اور نیچے کے دانت اولاد مادہ پر ہیں۔

اور اگر دیکھے کہ تمام دانت گود میں گر پڑے ہیں اور اس نے سب ہاتھ کی ہتھیلی میں لئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اپنے خویشوں کو جمع کرے گا اور ان کو جدا نہ ہونے دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دانتوں سے خوشبو آتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے خویش اس کی تعریف کریں گے۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی غیبت کریں گے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے دانت درد کرتے ہیں۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دانت زرد ہیں دلیل ہے کہ جو شخص ان کی طرف منسوب ہے بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دانت سیاہ ہو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اسے غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دانت گرے ہیں اور پتھر کا ٹکڑا باندھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی کہ اس کے سب خویش اس کے سامنے قبر میں جائیں گے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے دانت درد کرتے ہیں اور ان کو اپنے ہاتھ سے اکھاڑا ہے اور دونوں ہاتھوں میں لئے ہیں۔ دلیل ہے کہ بہت سا مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کے منہ سے خون آلود دانت ہاتھ میں پکڑے ہیں۔ دلیل ہے کہ جس کے دانت پکڑے ہیں اس کو نفع ہو گا۔ لیکن اس کو مصیبت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے بعض دانت ظاہر ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے بعض خویش سفر کو جائیں گے اور سلامتی سے واپس آئیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے تمام دانت زبان کے درمیان جمع ہوئے ہیں اور پھر سب اپنی جگہ پر جا لگے ہیں دلیل ہے کہ اپنے خویشوں سے شکی ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دانتوں کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے (۱) اہل بیت (۲) مال (۳) منفعت (۴) غم و اندوہ (۵) مفارقت (۶) ضرر و نقصان۔

## دہان (منہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں منہ کاموں کی کلید اور ان کا خاتمہ ہے اور جو کچھ منہ سے نکلتا ہے جوہر اور کلام پر دلیل ہے۔ نیک ہو یا بد ہو' جو کچھ منہ میں ہو۔ اگر دنیاوی ہے تو عیش میں محنت اور رنج پر دلیل ہے۔ اور جو کچھ منہ میں شیریں ہے اور آسانی سے نگلا جاتا ہے۔ تو روزگار اور راحت اور عیش پر دلیل ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا منہ سختی کے ساتھ بندھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا منہ گندم یا جو کے آٹے سے بھرا ہو ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا منہ فراخ ہوا ہے کہ اس میں بہت سا کھانا سا جائے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر نعمت اور روزی ملے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا منہ اچھا ہے۔ دلیل ہے کہ نیک بات سنے گا۔
اور اگر دیکھے کہ اس کے منہ کا گوشت گرا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے منہ سے خون نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے گفتگو کرے گا۔
حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے منہ سے کیڑا یا کوئی جانور نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے عیال میں سے ایک جدا ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ اس کے منہ سے پلیدی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ جو سلوک کیا ہو گا احسان جتانے سے باطل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے منہ سے مروارید باہر نکلا ہے اور لوگوں نے اٹھایا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کے علم سے فائدہ اٹھائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے منہ سے پلیدی ڈالتا ہے اور لوگ اس سے بھاگتے ہیں۔ دلیل ہے کہ شاعر ہو گا اور لوگوں کی برائی کہے گا۔
اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کے منہ پر مہر لگائی ہے اور لگانے والے کا پتہ نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ رسوا ہو گا۔ فرمان حق تعالیٰ ہے تاَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰۤى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَاۤ اَيْدِيْهِمْ وَ تَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ (آج ہم ان کے مونہوں پر مہر لگائیں گے اور ہم سے ان کے ہاتھ کلام کریں گے اور ان کے پاؤں گواہی دیں گے)۔
حضرت حافظ معبر رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے منہ سے کوئی اچھی چیز نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اچھے مطلب کی باتیں کرے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو تاویل اس کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی چیز منہ میں رکھی ہے اور وہ اچھی چیز تھی۔ دلیل ہے کہ حلال چیز کھائے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں منہ کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) منزل (۲) خزانہ (۳) کاموں کی کشائش (۴) مال (۵) حاجت (۶) وزیر (۷) دربان۔

## دہل زدن (ڈھول بجانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈھول بجانا بے ہودہ کلام' بری خبر' جھوٹ' ظاہر کلام اور روشن ہے اور ان سب کی تاویل یہ ہے کہ ڈھول بجانے والا بد ہے۔
اور اگر دیکھے کہ ڈھول کے ساتھ بانسری بجاتے ہیں اور ناچتے ہیں۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ

صرف ڈھول بجاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ باطل کلام ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈھول بجانا مختلف اور بے فائدہ باتیں ہیں۔

## دہلیز

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دہلیز خادم ہے۔ اگر دیکھے کہ دہلیز پر رونق ہے۔ تو خوب ہے۔ اور تندرستی اور گھر کے خادم کے انتظام پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دہلیز خراب ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر گھر کی دہلیز کی دیوار اینٹ اور مٹی کی ہے تو دلیل ہے کہ گھر کا خادم مفسد اور بے دین ہو گا۔

## دوال (چمڑے کا تسمہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دوال کا دیکھنا خیر و منفعت کی دلیل ہے۔ اس جانور کی قیمت کی قدر پر کہ جس کے چمڑے کا تسمہ بنا ہوا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دوال کو پارہ پارہ کیا ہے۔ یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر ضرر دیکھے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے چمڑے کے تسمے ہیں۔ اور وہ تسمے حلال جانور کے چمڑے کے ہیں۔ دلیل ہے کہ مال حلال پائے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ تو مال حرام پائے گا۔

## دوختن جامہ (کپڑا سینا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اپنا کپڑا سیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام مراد کو پہنچے گا اور اس کا حال درست ہو گا۔ اور اگر اپنے عیال کا کپڑا سیئے۔ تو بھی یہی تاویل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بیگانی عورت کا کپڑا سیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم اور نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی مرد کا کپڑا سی رہا ہے۔ دلیل ہے کہ خیر اور نیکی دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سوئی ہاتھ میں ہے اور تمام کپڑا سی لیا ہے۔ دلیل ہے کہ جو کام اس کے آگے ہے تمام کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں بہت سے کپڑے سئے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی عیش فراخ ہو گی اور پورا مال وراثت سے پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے لئے پیراہن سیا ہے اور تمام کیا ہے۔ دلیل ہے کہ عیال سے موافقت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ شلوار سی ہے اور اس کا نیفہ پورا نہیں کیا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا اور آخرکار اس سے جدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ قبا سی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی خدمت میں مشغول ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ عیال کا کپڑا سیتا ہے۔ دلیل ہے کہ عیال گفتگو میں عاجز ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دھوئے ہوئے کپڑے کو سکھاتا ہے دلیل ہے کہ عیال کو ایک جگہ سے دوسری جگہ بدلے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے عیال کے لئے ریشم کا کپڑا سی

رہا ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا اور گناہ کی تہمت میں اندوہ پائے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں درزی وہ شخص ہوتا ہے جو پراگندہ سامان جمع کرتا ہے اور اصلاح میں لاتا ہے۔

## دُود (دُھواں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دھواں ظالم بادشاہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مشرق یا مغرب کی طرف بہت دھواں ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے لوگ ظالم بادشاہ کے ہاتھ سے ظلم و ستم اٹھائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ دھواں دنیا میں اٹھا ہوا ہے اور آگ شعلے مار رہی ہے۔ دلیل ہے کہ جہان میں فتنہ پڑے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شہر میں یا کسی ولایت میں بغیر آگ کے دھواں ظاہر ہوا ہے دلیل ہے کہ اس جگہ کو حق تعالیٰ کی طرف سے خوف ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ گھر سے یا اس کے منہ سے دھواں نکلتا ہے۔ دلیل ہے کہ ظالم بادشاہ اس کو ضرور ضرر دے گا۔ یا تاوان ڈالے گا اور اس کا مال زور سے لے گا۔

## دوزخ (نرگ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دوزخ میں ہے اور باہر نہیں نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ گنہگار اور بدعمل ہے۔ اس کو توبہ کرنی چاہیے۔ اور اگر دوزخ کو دیکھے اور اس کو اس سے کوئی تکلیف نہیں پہنچی، دلیل ہے کہ رنج اور غم میں گرفتار ہو گا اور آخرکار سلامتی پائے گا۔
اور اگر دیکھے کہ دوزخ میں مقیم ہے اور نہیں جانتا کہ کب اس میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ ہمیشہ دنیا میں روزی کے درپے رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اہل دوزخ کا کھانا پینا کھاتا ہے اور آگ میں جل رہا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا میں برا عمل کریگا۔ اور آخرت میں اس پر وبال ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو فرشتہ نے پیشانی کے بالوں سے پکڑ کر دوزخ میں ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کے لئے بدبختی کی علامت ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنے آپ کو دوزخ میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ گناہ کرنے پر دلیر ہو گا اور اگر دیکھے کہ تو ہر اور کھولتا ہوا پانی پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ علم باطل اور مجہول میں مشغول ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ تلوار کھینچی ہے اور دوزخ میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ فحش اور بری بات کہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دوزخ میں کوئی چیز کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی یتیم کا مال کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے دوزخ کے پاس آگ روشن کی ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی مشکل کام اس کو پیش آئے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو دوزخ میں کھینچ کر لے گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ آخرکار کافر ہو گا۔ فرمان حق تعالیٰ ہے: يَوْمَ يُسْحَبُونَ فِي النَّارِ عَلَىٰ وُجُوهِهِمْ ذُوقُوا مَسَّ سَقَرَ (جس دن چہروں کے بل دوزخ میں گھسیٹ کر ڈالے جائیں گے۔ دوزخ کی گرفت کا عذاب چکھو)۔
اور اگر دیکھے کہ دوزخ میں گیا ہے اور باہر آیا ہے۔ دلیل ہے کہ جو گناہ اس نے کیا ہے۔ اس سے توبہ

کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو دوزخ میں لے گئے ہیں اور وہ فریاد تک نہیں کر سکا ہے۔ یہ اس کے کفر کی دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالٰے ہے: قَالَ اخْسَئُوْا فِيْهَا وَلَا تُكَلِّمُوْنَ (حکم ہو گا کہ اس میں دفع ہو جاؤ اور بولو مت)۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے دوزخ کی آواز سنی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ کی ہیبت اور سیاست پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے دوزخ کے پاس قرار لیا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا اس پر تنگ ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دوزخ کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) حق تعالے کا غضب (۲) گناہ میں مبتلا ہونا (۳) بادشاہ کا ظلم (۴) دنیا کی تنگی (۵) رنج و مصیبت (۶) اس کا دوزخی ہونا۔

## دوشاب (رس)

دوشاب۔ انگور یا چھوہارے کا رس، جس پر دو راتیں گزر جائیں۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دوشاب تھوڑا مال اور نعمت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دوشاب پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دوشاب بناتا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے منہ میں دوشاب ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے اچھی بات سنے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سفید اور پاکیزہ دوشاب پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے گھر خوبصورت فرزند پیدا ہو گا۔

## دوش (کندھا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ کندھا خواب میں مرد کے لئے زینت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا دایاں کندھا کمزور ہے یا ٹوٹ گیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا کندھا مضبوط اور درست ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ذمہ امانت ہو گی۔ اور ناامید جگہ سے مال پائے گا۔

## دوشیزگی (کنوارپن)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کنواری عورت سے نکاح کیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام پائے گا۔ اور اگر عورت کنواری نہیں ہے اور خواب میں دیکھے کہ کنواری ہے۔ تو یہ اس شخص کے ستر اور پارسا ہونے پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالٰے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر مرد خواب میں دیکھے کہ اس کو کنواری عورت ملی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی سال کنواری عورت کرے گا۔ یا کنیز خریدے گا۔

## دوغ (لسی)

دوغ۔ لسی۔ چھاچھ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالٰی علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھاچھ کا خریدنا غم و اندوہ

ہے۔ اور اس کا پینا بیماری ہے۔

اور اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں چھاچھ کا پینا مال حرام کا حاصل کرنا ہے۔ کیونکہ اس میں سے مکھن کو نکال چکے ہیں اور اگر دیکھے کہ کسی کو چھاچھ دی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ آدمی غمناک ہو گا۔

## دکان

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے دکان بنائی ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے دکان خراب کی ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دکان گری ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ مالک کی اجازت کے بغیر اس کی دکان پر بیٹھ گیا ہے دلیل ہے کہ کسی کے عیال پر تصرف کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دکان کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) عیش (۳) عزت اور مرتبہ (۴) نیکی (۵) بلندی (۶) اگر نئی دکان ہے تو مرتبہ پائے گا۔

## دوک (تکلا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تکلا لڑکی پر دلیل ہے۔ اگر کوئی مرد دیکھے کہ اس نے تکلا لیا ہے اور اس میں دو پھرکیاں ہیں۔ دلیل ہے کہ لڑکی کا نکاح کرے گا' اور اگر دیکھے کہ اس کا تکلا ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی لڑکی یا ہمشیرہ دنیا سے رحلت کرے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تکلا مسافر مرد ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس تکلا ہے یا کسی نے اسے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مسافر آدمی کا نکاح کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے چرخے کے تکلے سے پھرکی گر گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس عورت کی محبت اپنے خاوند سے منقطع ہو جائے گی۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ تکلا سیدھا کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔ اور اگر یہی خواب عورت دیکھے۔ دلیل ہے کہ بے غم ہو گی۔ اور یہ بھی کہتے ہیں کہ تکلا دلالہ عورت ہے۔

## دولاب (رہٹ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں رہٹ خزانہ ہے اور آباد گھر اور نعمت سے بھرا ہوا ہے۔ اگر دیکھے کہ رہٹ بناتا ہے۔ اگر اس کام کے اہل میں سے ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا خزانہ بناتا ہے۔ اور اگر اہل سے نہیں ہے تو دوسرے کے لئے خزانہ بناتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے یا کسی بڑے آدمی نے اس کو رہٹ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا اپنا خزانہ یا اس کے گھر کا خزانہ اس کے سپرد ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ رہٹ سے پانی پیتا ہے یا جمع کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خزانچی سے نفع پہنچے گا۔

## دَلو (ڈول)

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈول ایسا شخص ہے کہ ناپچھانے ہوئے مال کو نکالتا ہے۔ اور اگر

دیکھے کہ ڈول کو پانی سے بھرا ہے یا ڈول سے پانی نکالتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال رنج اور سختی سے حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس صاف پانی کا بھرا ہوا ڈول ہے۔ یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو آسانی سے مال ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ڈول کے ساتھ زمین پر پانی گراتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کو نیکی میں خرچ کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بڑا ڈول ہے۔ یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مالدار آدمی سے دوستی کرے گا اور اس سے نفع پائے گا۔

## دوات

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس دوات ہے۔ یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے خویشوں میں سے کسی کے ساتھ جھگڑا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دوات سے لکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے بدی کفایت کو پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ دوات ٹوٹی ہے یا چوری ہوئی ہے یا ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ بیوہ عورت نفرت سے کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قلم کے ساتھ دوات میں سیاہی ڈالتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند پیدا ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سنہری دوات ہے۔ دلیل ہے کہ فکرمند ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چاندی کی دوات ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا یا کنیز خریدے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی دوات بھرت کی ہے۔ دلیل ہے کہ نفع پائے گا۔ اور اگر لوہے کی دوات دیکھے۔ دلیل ہے کہ کاروبار میں طاقت پائے گا۔ اور اگر تانبے کی دوات دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو کچھ تھوڑی چیز ملے گی۔

## دویدن (دوڑنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ خود دوڑتا ہے یا چوپائے کو دوڑاتا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔ اور جس قدر دوڑ زیادہ ہو گی۔ اسی قدر سفر لمبا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ پالان والے گھوڑے پر سوار ہے اور اس کو دوڑاتا ہے۔ دلیل ہے کہ عیال کے ساتھ سفر کو جائے گا اور مال حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دوڑ میں کسی سے آگے بڑھنا چاہتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کی حرص میں اس سے آگے بڑھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دوڑنے میں عاجز ہو گیا ہے اور آرام لیا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کو ترک کر کے صابر ہو گا۔

## دیبا (ریشم)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ریشم اس جہان کی خیر و صلاح ہے۔ اگر عورت ریشم کو دیکھے تو بہتر ہے۔ اگر مرد دیکھے کہ اس نے دیبا اور ریشم کی قبا پہنی ہے اور جلوہ کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ دین اور دنیا میں عزت اور مرتبہ پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر عورت دیکھے کہ اس نے چوغہ اور پیرہن اطلس سبز کا پہنا ہے

دلیل ہے کہ وہ عورت دیندار اور بادیانت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ سفید اطلس پہنا ہے۔ تو یہ اسکی پارسائی کی دلیل ہے۔ اور اگر اطلس نیلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر مصیبت آئے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اطلس سیاہ ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا اور خواب میں ریشم بننے والا آدمی مسافر ہے۔ جو دنیا کی اصلاح اور دین کی خرابی کرتا ہے۔ اور پرنیان کی تاویل دیبا کی تاویل کے مساوی ہے۔

## دیگ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نئی دیگ عورت ہے۔

اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ دیگ گھر کا مالک ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس دیگ ہے یا کسی نے اس کو دی ہے اور اس نے آگ پر رکھی ہے اور کوئی کھانے کی چیز پکائی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی باعث اس کو بادشاہ سے مال اور منفعت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ تانبے کے پاس تانبے یا پتھر کی دیگ ہے۔ دلیل ہے کہ دیگ کی قدروقیمت کے مطابق فائدہ پائے گا۔ اور اگر دیگ مٹی کی ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس کے باعث اس کو گھر کے سردار سے فائدہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دیگ آگ پر رکھی ہے اور اس میں کھانا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو ایسا کام بتائے گا کہ جس سے اس کو نفرت ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ دیگ خواب میں گھر کی مالکہ یا مالک ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دیگ میں گوشت یا کوئی کھانے کی چیز ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو چاول کھانے کو ملیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی دیگ ٹوٹی ہے۔ دلیل ہے کہ گھر کی بیگم اور مالک دونوں مریں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دیگ کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) گھر کا مالک (۲) گھر کی بیگم (۳) رئیس (۴) خادم (۵) کاموں کا ذمہ دار۔

## دیگدان (چولہا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دیگدان دو وجہ پر ہے۔ ایک گھر کا مالک۔ دوسرے گھر کی بیگم۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس دیگدان ہے۔ یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ بیگم کو گھر میں لائے گا' اور اگر عورت دیکھے کہ دیگدان ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ گھر کا مالک مرے گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ دیگدان گھر کا مالک قوی مرد ہے۔ جو کسی سے نہیں ڈرتا ہے۔

## دینار

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں چار سے زیادہ دینار ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو کوئی بری خبر پہنچے گی یا کوئی بات سنے گا جو اس کو بری معلوم ہو گی۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں اس کے پاس ایک دینار یا ہزار دینار ہیں دلیل ہو گا اور اچھی طرح ہو گا۔ اور اگر اس کے پاس ایک دینار یا ہزار دینار ہیں۔ دلیل ہے کہ ایسا علم حاصل کرے گا

کہ جس سے اس کو دینار ملیں گے۔ لیکن اس کا شمار جفت ہونا چاہئے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو دینار دیا ہے یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ فرزند کی طرف سے اس کو مصیبت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے دینار ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو رنج پہنچے گا۔

اور اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں دینار ادا کرنا امانتیں ہیں۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **وَمِنۡهُمۡ مَّنۡ اِنۡ تَاۡمَنۡهُ بِدِيۡنَارٍ لَّا يُؤَدِّهٖۤ اِلَيۡكَ** (اور ان میں سے بعض لوگ ایسے ہیں۔ اگر تو ان کے پاس ایک دینار امانت رکھے تو وہ ادا نہ کریں گے)۔

اور اگر اپنے ہاتھ کی ہتھیلی پر پانچ دینار دیکھے۔ دلیل ہے کہ پانچ وقت کی نماز ادا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے دینار ہیں اور کسی محفوظ جگہ پر رکھے ہیں۔ دلیل ہے کہ مسلمانوں کی امانت نگاہ میں رکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دینار تقسیم کر رہا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں میں امر معروف کرے گا اور امانت گزارے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے ایک دینار پایا ہے۔ دلیل ہے کہ امانت سپرد کرنے کے لئے اس سے قبالہ لکھائیں گے۔ اور بسا اوقات خواب میں دینار دیکھا جاتا ہے اور بیداری میں وہی ملتا ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ دینار خواب میں دیکھنا دین اور راہ راست ہے۔ جب تک کہ دینار پر تصویر نہ ہو۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس دینار ہے۔ اس کی ایک طرف اللہ تعالے کا نام ہے اور دوسری طرف تصویر ہے۔ اگر صاحب خواب مسلمان ہے تو مرتد ہو گا اور اگر کافر ہے تو مسلمان ہو جائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دینار پانچ نمازیں ہیں۔ اور اگر دینار جفت دیکھے تو دین پاک اور علم بامنفعت کی دلیل ہے۔ اور اگر شمار میں طاق دیکھے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت حافظ معتبر رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دینار پانچ نمازیں ہیں اور کنیز ہے اور بہت سے دینار بہت سا مال ہے جو رنج اور جھگڑے سے حاصل ہوتا ہے۔

## دیہہ (گاؤں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کسی نامعلوم گاؤں میں ہے۔ تو خیر اور نیکی کی دلیل ہے۔ اور اگر اس گاؤں کا نام معلوم ہے تو بدی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ گاؤں سے باہر نکلا ہے تو نیکی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی گاؤں میں گیا ہے۔ تو بدی پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ شہر سے گاؤں میں جا کر آباد ہوا ہے کہ جس میں نعمت ہے تو خیر و برکت اور عزت و اقبال پر دلیل ہے۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو بدی اور بدبختی پر دلیل ہے۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ کسی گمشدہ گاؤں میں ہے تو خیر پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کو کسی نے نامعلوم گاؤں دیا ہے یا خریدا ہے یا بنایا ہے۔ دلیل ہے کہ گاؤں کے قدر عمارت پر خیرو منفعت پائے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ تو نقصان پر دلیل ہے۔

## دیوار

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ دیوار خواب دیکھنے والے کا حال ہے۔ اگر دیکھے کہ عمدہ اور مضبوط دیوار ہے تو دنیا میں حال کی نیکی کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دیوار پرانی ہے اور اس کو گراتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نئی دیوار اور خراب کرتا ہے۔ تو دیوار کی خرابی کے مطابق غم و اندوہ کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دیوار کمزور اور تنگ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال دنیا میں کمزور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دیوار قائم ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال مستقیم ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دیوار جھکی ہوئی ہے۔ تو اس کے پراگندگی احوال اور زوال عیش کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دیوار گر گئی ہے۔ دلیل ہے کہ معیشت اور صنعت سے گرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مٹی اور گارے کے ساتھ اپنے ہاتھ سے دیوار بنائی ہے۔ تو اس کے دین کے پاک ہونے پر دلیل ہے۔ اور اگر اینٹ چونے کی بنائی ہے۔ تو دین میں اس کے تباہ حال ہونے کی دلیل ہے۔ اور اگر دیوار چونے اور پتھر سے ہے۔ دلیل ہے کہ دینار پر فریفتہ ہو گا اور آخرت کا طالب نہ ہو گا۔

## دیو (شیطان)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ دیو خواب میں بڑا دشمن' مکار اور فریبی شخص ہے۔

اور اگر دیکھے کہ دیو اس کو وسوسے ڈالتا ہے۔ دلیل ہے کہ نالائق باتوں سے توبہ کرے۔ تاکہ دشمن اس پر کامیاب نہ ہو سکے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے : اِنَّ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا اِذَا مَسَّهُمْ طَآئِفٌ مِّنَ الشَّیْطٰنِ تَذَكَّرُوْا فَاِذَا هُمْ مُّبْصِرُوْنَ (تحقیق جو لوگ پرہیزگار ہیں' جب ان کو شیطانی گروہ چھیڑ چھاڑ کرتا ہے۔ تو وہ نصیحت قبول کرتے ہیں اور وہ بصارت پر ہوتے ہیں) اور اگر دیکھے کہ شیطان کے ساتھ لڑا ہے اور مغلوب کر لیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دین درست ہو گا۔ اور اگر اس کے خلاف ہے تو ضعف دین کی دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر شیطان کو خواب میں خوش دیکھے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب حرص اور شہوت میں مشغول ہو گا۔ اور اگر شیطان کو غمناک دیکھے۔ دلیل ہے کہ عبادت اور دین کی درستی میں مشغول ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ شیطان نے اس کے جسم سے کپڑا اتارا ہے۔ اگر صاحب خواب حاکم ہے تو حکومت سے معزول ہو گا۔ اور اگر یہ خواب کوئی دیہاتی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ دیو اس کے پیچھے چڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ دیو اس پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ دیو کے ہاتھ میں قید ہوا ہے اور اس کو لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ رسوائی میں مشہور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ شیطان کے ساتھ صحبت کی ہے۔ دلیل ہے کہ بہت بڑا گناہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دیو کے ساتھ بات چیت کی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے ہم صلاح ہو گا اور حق تعالےٰ ان کی مراد پوری کرے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے : اِنَّمَا النَّجْوٰى مِنَ الشَّیْطٰنِ لِیَحْزُنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَلَیْسَ بِضَآرِّهِمْ شَیْئًا اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ (کہ سرگوشی شیطان سے ہے۔ تاکہ اہل ایمان کو غمناک کرے اور اللہ کے اذن کے سوا ان کو ضرر نہیں دے سکتا ہے)۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے شیطان کے ساتھ کھانا کھایا

اور پانی پیا ہے۔ دلیل ہے کہ بدکاری اور فساد کے راستے پر آئے گا اور شیطان کی تابعداری کرے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے دلیل ہے کہ خیر و صلاح کے کام پر ہو گا اور دین کی راہ پر قناعت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شیطان کو پکڑا ہے یا اس کے پیٹ میں چلا گیا ہے۔ دلیل ہے کہ راہ فساد سے دور ہو گا اور توبہ کر کے عبادت میں مشغول ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیطان کو دیکھنا چھ وجہ پر ہے : (۱) دشمن کو دیکھنا (۲) فساد (۳) شہوت، معصیت اور خواہش نفس (۴) طاعت سے دور ہونا (۵) اہل خیر اور صلاح سے دوری تلاش کرنا (۶) حرام چیزیں۔

## دیوانگی

دیوانگی۔جنون۔ پاگل ہونا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دیوانگی صاحب خواب کے لئے دیوانگی کے اندازے پر مال حرام کا حاصل ہونا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ دیوانہ ہے۔ دلیل ہے کہ حرام میں پڑے گا اور بیاج کھائے گا۔ فرمان حق تعالیٰ ہے : اَلَّذِیْنَ یَاْکُلُوْنَ الرِّبٰوا لَا یَقُوْمُوْنَ اِلَّا کَمَا یَقُوْمُ الَّذِیْ یَتَخَبَّطُهُ الشَّیْطٰنُ مِنَ الْمَسِّ (جو لوگ سود خور ہیں وہ اس طرح قائم ہیں جیسے کہ وہ لوگ کہ جن کو شیطان نے چھیڑا چھاڑا ہے)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دیوانے کے ساتھ ہم صحبت ہے۔ دلیل ہے کہ سودخور فسادی آدمی کا مصاحب ہو گا اور اس کو ملامت اور بدنامی حاصل ہو گی۔

# کتاب کاملُ التّعبیر سے حرفِ ذال

## ذَکر

ذَکر۔ عضو تناسل۔ حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عضوِ تناسل دیکھنا مبارک اور نام آور فرزند ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے دو عضو تناسل ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند ہو گا اور لوگوں میں بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا عضو تناسل کٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنا عضو خود کاٹا ہے دلیل ہے کہ اس کے فرزند نہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کہ اس کا عضوِ تناسل ست ہو گیا ہے دلیل ہے کہ اس کا فرزند بیمار ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں عضو تناسل کی بڑائی بہت سے فرزندوں اور نام آوری پر دلیل ہے اور چھوٹائی اس کے خلاف ہے۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے عضوِ تناسل کو شاخوں کی طرح اور لگے ہوئے ہیں۔ تو یہ بہت سے بیٹوں اور پوتوں پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل سے چاند نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے لڑکی اس عورت سے پیدا ہو گی جو دریائے مشرق کے کنارے سے لائی گئی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل سے بلی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے چور اور ڈاکو لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل سے پرندہ نکلا ہے۔ اس کی تاویل اس پرندے کے مطابق ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل سے چوہا نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے بدکار لڑکی پیدا ہو گی۔ جس میں کسی طرح کی خیر نہ ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے عضوِ تناسل سے سانپ نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکے فرزند ہو گا جو اسی کا دشمن ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ عضو تناسل سے بچھو نکلا ہے۔ اس کی بھی یہی تاویل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل سے چیونٹا نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے کم ہمت، کمینہ اور کمزور اعضاء کا لڑکا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے عضوِ تناسل سے روئی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند اور عیال بھوکے اور تنگدست ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل سے تل نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ کوئی پوشیدہ طور پر اس کے عیال کو چاہتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل سے پیپ نکلی ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضوِ تناسل سے منی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر مال حسب مراد ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل سے خون نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ حیض والی عورت سے جماع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل سے آگ نکلی ہے اور آدھی مشرق کو اور آدھی مغرب کو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند پیدا ہو گا جو مشرق اور مغرب کا بادشاہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے عضوِ تناسل سے گوبر نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا میلان طبع اغلام کی طرف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا عضو اٹھا ہوا ہے اور سخت ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا نصیب اور اقبال قوی ہو گا۔ اور اگر دیکھے

کہ اس کا عضو تناسل سخت اور دراز ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے بہت لڑکے پیدا ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل کے اردگرد پر اگے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا نام ملک میں مشہور ہو گا اور عزت اور مرتبہ زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے ہاتھ سے عضوِ تناسل کو اکھاڑا ہے اور پھر اپنی جگہ پر رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ پہلا فرزند مرے گا اور دوسرا پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنا عضوِ تناسل کسی کے منہ میں رکھا ہے اور وہ چوستا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نفع پہنچے گا اور اگر دیکھے کہ اس کے عضو تناسل پر بال اگے ہیں۔ دلیل ہے کہ فرزند کی طرف سے خوش ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ عضوِ تناسل اس سے جدا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند مرے گا یا اس کا مال تلف ہو گا۔ اور خواب میں عضوِ تناسل کی حرکت دیکھنا قوت اور فراخی نعمت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا عضو تناسل چر گیا ہے اور اس سے خون جاری ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کا نقصان ہو گا۔ اور اس کا فرزند مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا عضوِ تناسل سوج گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لوگ اس کے عضو تناسل کو مارتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا عیش تباہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ عضوِ تناسل درمیان سے بندھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا گواہ اس کی گواہی نہ دے گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کا عضو تناسل ہے۔ اگر حاملہ ہے تو لڑکا جنے گی۔ لیکن لڑکا مر جائیگا۔ اور اگر حاملہ نہیں ہے تو حمل ہو جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا عضوِ تناسل باریک ہے تو بھی یہی تاویل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا عضوِ تناسل کچھ کٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند مرے گا اور مال اور مرتبہ کم ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضوِ تناسل کے سوراخ سے مروارید یا جواہرات نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے پارسا اور عالم لڑکا پیدا ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عضو تناسل کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) فرزند (۲) اہلِ خانہ (۳) مال (۴) عمر (۵) بزرگی (۶) طلب حاجت (۷) عزت اور حرمت اور بہتری۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرف الرّاء

## رازیانج (سونف)

رازیانج- بادیاں- سونف- حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سونف کا دیکھنا موسم پر یا بے موسم غم و اندوہ ہے- اور اس کا کھانا نقصان دہ ہے- اور اگر زمین میں جو اس کی ملک ہے' بہت سی سونف دیکھے دلیل ہے کہ غم و اندوہ میں گرفتار ہو گا-

## راسو (نیولا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نیولا چور ہے- اور اگر دیکھے کہ نیولے کو پکڑا یا اس کو مارا ہے- دلیل ہے کہ چور کو پکڑے گا اور اس پر فتح پائے گا- اور اگر دیکھے کہ اس نے نیولے کا گوشت کھایا ہے یا اس کے جسم سے اس کے ہاتھ میں کوئی چیز ہے- دلیل ہے کہ چور سے چوری کا مال لے گا-

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے- اگر دیکھے کہ اس کو نیولے نے پکڑا ہے یا کاٹا ہے- دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور آخرکار شفاء پائے گا- اور اگر دیکھے کہ نیولے کے ساتھ لڑا ہے اور اس پر غالب آیا ہے- دلیل ہے کہ دشمن پر غالب آئے گا اور اس کو قابو میں کرے گا-

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نیولے کو دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) چور (۲) غم و اندوہ (۳) بیماری-

## ران

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ران اپنے خویشوں کی قوت ہے- اگر دیکھے کہ اس کی ران ٹوٹ گئی ہے یا گر پڑی ہے- دلیل ہے کہ وہ اپنوں سے جدا ہو گا اور دبلا ہو جائے گا اور سفر میں مرے گا- اور اگر دیکھے کہ کسی کی ران چیری ہے- اس کی بھی یہی تاویل ہے-

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ دائیں ران باپ کے خویشوں پر دلیل ہے اور بائیں ران ماں کے خویشوں پر دلیل ہے- اگر دیکھے کہ اس کی ران باریک ہو گئی ہے- دلیل ہے کہ اس کے خویشوں کا کام کمزور ہو گا- اور اگر دیکھے کہ اس کی ران کاٹی گئی ہے- دلیل ہے کہ اپنوں سے جدائی تلاش کرے گا- اور اگر دیکھے کہ اس کی ران ٹوٹی ہے دلیل ہے کہ کسی سردار سے اس کو ذلت اور خواری پہنچے گی- اور اگر دیکھے کہ اس کی رانوں کا گوشت گرا ہوا ہے- دلیل ہے کہ اس کے خویشوں کا مال ضائع ہو گا-

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے- اگر دیکھے کہ اس کی رانیں رسی سے بندھی ہوئی ہیں- دلیل ہے کہ اپنوں سے جدا نہ ہو گا اور نکاح کرے گا- اور اگر دیکھے کہ اپنی ران کا گوشت خود کھایا ہے- دلیل ہے کہ

اسی قدر اپنوں کا مال کھائے گا۔

## حکایت

بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور سوال کیا کہ میں نے ایک خواب دیکھا ہے کہ میری ران میں سوراخ ہو گیا ہے اور اس پر بال اگے ہیں۔ میں نے کسی کو کہا کہ یہ میرے بال تراش دو۔ آپ نے تاویل میں فرمایا کہ تو قرض دار ہے اور تیرا کوئی قریبی تیرے قرض کو اتارے گا۔ پھر اسی ماہ اس کے اقرباء میں سے ایک شخص آیا اور اس نے اس کے قرض کے دو سو دینار ادا کر دیئے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ران کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) اہل بیت (۲) دوست کہ جن پر بھروسہ ہو (۳) غصہ۔

## راہ (راستہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں رستہ دیکھنا استقامت اور دینداری کی دلیل ہے۔ اور راہ دین میں راستی کی تلاش ہے۔ اگر دیکھے کہ سڑک پر چلا جاتا ہے۔ دلیل ہے کہ دین کے راستے پر ہے۔ اور اگر دیکھے کہ ایک جماعت کی رہبری راہ راست پر کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی قوم کو راہ راست اور صلاح دین پر لگائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ راستے میں حیران اور پریشان ہے۔ دلیل ہے کہ دین کی راہ یا دنیا کے کام میں حیران اور پریشان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چور اس کے سامان کو راستے سے لے گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ جس قدر لے گئے ہیں۔ اسی قدر کسی کا تاوان ادا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ رستہ چلتا ہے تھکتا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا حق کسی سے مشکل کے ساتھ لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی اس کو راہ راست سے ٹیڑھے رستے پر لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ میں مشغول ہو گا اور ثواب کے رستے سے دور ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اندھیری رات میں چلتا ہے اور رستہ اس پر مشکل ہے اور اس کو گمان ہے کہ راہ راست پر ہے۔ دلیل ہے کہ استقامت اور راہ راست پائے گا۔ اور اگر بہت سے رستے دیکھے اور معلوم نہیں کہ کس راستے پر جانا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے دین میں حیران ہو گا اور بددین لوگوں سے صحبت رکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس پر رستہ مشکل ہے اور نہیں جانتا ہے کہ کہاں جاتا ہے؟ اور آنحضرت صلی اللہ تعالے علیہ وآلہٖ واصحابہٖ وسلّم کے فرمان کے مطابق دائیں ہاتھ کی طرف چلا تو دلیل ہے کہ راہ حق اس پر پوشیدہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ جان بوجھ کر راہِ راست سے ایک طرف کو چلا گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے مکر اور حیلہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ راہ راست پر چلتا ہے اور کسی کی عزت کی وجہ سے لوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس سے دین کو نقصان ہو گا اور اپنی عیش کے لئے محال باتوں میں مشغول ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ رستے پر چلتا ہے اور کوئی عورت سامنے آئی ہے اور اس کی وجہ سے رستہ چھوڑ کر دوسری طرف چلا گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دین میں خلل پڑے گا اور دنیا پر فریفتہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے راستہ میں سبزی اور اچھے اچھے پودے ہیں۔ تو یہ اس کی نیکی اور دین کے پاک ہونے کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی پوشیدہ راستے پر گمان کے ساتھ چلتا ہے۔ دلیل ہے کہ دین میں بدعت کرے گا۔ یا اپنے کام میں حیران ہو گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے : اِنَّ ھٰذَا صِرَاطِیْ مُسْتَقِیْمًا فَاتَّبِعُوْہُ (یہ میرا سیدھا راستہ ہے۔ اس کی پیروی کرو)۔

اور اگر دیکھے کہ کسی کو راستے پر سے لے گیا ہے۔ تو یہ اس کے دین کے فساد کی دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے : وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰھَا (جس نے اس کو پامال کیا وہ خسارے میں پڑا)

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیدھا راستہ اسلام ہے اور ٹیڑھا راستہ اس کے خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں راستہ دیکھنا پانچ وجہ پر ہے : (۱) دنیا (۲) آرام (۳) نیک کام (۴) خیر و برکت (۵) آسانی اور رحمت۔

## راہزن (لٹیرا۔ ڈاکو)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ ڈاکو خواب میں لوگوں کے ساتھ لڑاکا آدمی ہے۔

اگر دیکھے کہ ڈاکو اس کا مال لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے آدمی سے ملے گا جو اس کو عزیز اور گراہی کرے گا۔ اور جس قدر ڈاکو نے مال لیا ہے وہ اس سے اسی قدر فائدہ اٹھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس پر ڈاکو جمع ہوئے ہیں اور اس سے کوئی چیز نہیں چھین سکے ہیں۔ دلیل ہے کہ اگر بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ڈاکوؤں نے اس سے کچھ لیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ ڈاکو اس سے جھوٹ بولے گا۔ اور اگر دیکھے کہ راہزن اس کی ٹوپی لے گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ مصیبت میں گرفتار ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے راہزنی کی ہے اور اس کا سامان چھینا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ آدمی اس سے غصے ہو گا۔ اگر دیکھے کہ خود ڈاکہ مارا اور کسی کا سامان لے لیا۔ دلیل ہے کہ وہ شخص بیمار ہو کر شفاء پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں راہزنی تین وجہ پر ہے : (۱) جنگ (۲) ہمیشہ کا جھگڑا اور جھوٹ بولنا (۳) عیش کی تباہی اور بیماری۔

## رُبّما (شیرے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خوشبودار اور خوش مزہ شیرے دیکھنا خیر و برکت پر دلیل ہے اور اس کے خلاف ضرر، رنج اور غم پر دلیل ہے۔

اور شیریں رب کا خواب میں پکانا کار خیر اور منفعت پر دلیل ہے۔ اور اگر ترش ہے تو اس کی تاویل اس کے خلاف ہے۔

## رُباب (ایک ساز ہے)

رُباب ایک مشہور ساز کا نام ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں رباب کا دیکھنا بے ہودہ بات، کھیل اور جھوٹ بولنے پر دلیل ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ باجا بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹ بولے گا اور کسی کی جھوٹی مدح کریگا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے سامنے رباب بجاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ بے ہودہ بات سے راضی ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ رباب کے ساتھ چنگ چغانہ اور بانسری بھی ہے۔ تو یہ سب غم و مصیبت پر دلیل ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ رباب ٹوٹا ہے یا ضائع ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹ سے توبہ کرے گا۔ اور اگر بیمار دیکھے کہ وہ رباب بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ مرے گا یا اس پر بیماری سخت ہو گی۔

## رُخسار (گال)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں رخسار روشنائی اور آدمی کے لئے بزرگی ہے۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا رخسار پاکیزہ اور سرخ ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں میں روشناس ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا رخسار سیاہ یا زرد ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ رخسارہ خواب میں لوگوں کی آرائش اور گھر کا مالک ہے۔ اور اگر جھلسا ہوا رخسارہ دیکھے تو صاحب خانہ کے لئے بہتری اور نیکی کی دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں رخسارہ دیکھنا حال کی بہتری اور آدمی کی خوشی کی دلیل ہے اور برا رخسارہ غم و اندوہ اور بیماری پر دلیل ہے۔

## رز (انگور کی بیل)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں انگور کی بیل نیکوکار اور سخی عورت پر دلیل ہے۔ اور اگر انگور کے پاکیزہ اور سبز درخت دیکھے اور موسم میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ نیکوکار عورت کرے گا اور اس سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ انگور کی بیل کے پتے زرد ہو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور اگر اس کی ملک نہیں ہے۔ تو اس کی تاویل اس کے مالک کی طرف رجوع کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں انگور کی بیل دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) سخی اور نیکوکار عورت (۲) منفعت (۳) رنج و غم۔

اور اگر انگور کی بیل کو خراب دیکھے تو انگور کی بیل کے مالک کی حالت کی خرابی پر دلیل ہے۔

## رستخیز (قیامت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قیامت یقین اور صداقت کے ساتھ قائم ہے۔ دلیل

ہے کہ حق تعالیٰ اس ملک والوں پر رحمت کرے گا اور اگر اس ملک کا بادشاہ ظالم ہے۔ دلیل ہے کہ ان پر بلا اور آفت آئے گی۔ اور اگر مظلوم ہیں۔ تو ان کو ظالموں پر فتح ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اہل ملک حق تعالےٰ کے آگے کھڑے ہیں۔ دلیل ہے کہ ان پر حق تعالےٰ کا قہر و غصہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قیامت قائم ہے۔ دلیل ہے کہ مظلوم ظالم پر قابو پائے گا۔ اور اگر غم و محنت اور اندوہ میں ہے۔ دلیل ہے کہ خلاصی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی علامت قیامت کی علامتوں میں سے ظاہر ہوئی ہے۔ جیسا کہ آفتاب مغرب سے نکلا ہے۔ یا دجال ملعون یا یاجوج ماجوج ظاہر ہوئے ہیں۔ اس کی تاویل یہ ہے کہ توبہ کرے اور حق تعالیٰ کی طرف رجوع کرے۔ اور اگر دیکھے کہ شمار کی جگہ ہے تو غفلت کا نشان ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُهُمْ وَهُمْ فِيْ غَفْلَةٍ مُّعْرِضُوْنَ (لوگوں کا حساب نزدیک آگیا ہے اور وہ غفلت میں منہ پھیر رہے ہیں)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا حساب ہو رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: فَحَاسَبْنَاهُ حِسَابًا شَدِيْدًا وَّعَذَّبْنَاهُ عَذَابًا نُّكْرًا (ہم اس کا سخت حساب لیں گے اور اس کو برا عذاب دیں گے)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے اعمال وزن کرتے ہیں اور اس کی نیکیاں زیادہ ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا انجام نیک ہو گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ (جن کا نیکیوں کا پلڑا بھاری ہے وہی لوگ نجات پانے والے ہیں)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی بدی نیکی سے زیادہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی جگہ دوزخ ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: فَاُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (وہی لوگ ہیں جنہوں نے اپنے عملوں سے اپنی جانوں کو خسارے میں رکھا)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو نامہ اعمال ملا ہے اور دائیں ہاتھ میں ہے۔ دلیل ہے کہ دائیں ہاتھ جائے گا۔ اور امید ہے کہ اس کا راہ دینِ راست ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَاَنْزَلْنَا مَعَهُمُ الْكِتٰبَ وَالْمِيْزَانَ (اور ہم نے ان کے ساتھ کتاب اور میزان کو اتارا)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو نامۂ اعمال دیا ہے اور پڑھنے کو کہا ہے۔ اگر اہلِ صلاح سے ہے تو اس کا کام نیک ہے اور اگر اہل فساد سے ہے تو اس کا کام خطرے میں ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: اِقْرَاْ كِتٰبَكَ كَفٰى بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا (اپنی کتاب پڑھ آج تیری جان کے حساب کے لئے کافی ہے)۔

اور اگر اپنے آپ کو پل صراط پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ راہ راست پر ہے۔ اور اگر دیکھے کہ پل صراط سے گزر نہیں سکتا ہے دلیل ہے کہ راہ خطا پر ہے۔ توبہ کرنی چاہیے تاکہ رضائے خدا ہو۔

## رسن (رسّی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں رسی عہد و پیمان ہے۔ اگر دیکھے کہ ہاتھ میں رسی ہے اور ہوا میں لٹک رہا ہے۔ دلیل ہے کہ رسی کی بلندی کے مطابق مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ رسی ہاتھ میں رہی اور گر پڑا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب عزت اور مرتبہ سے گرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ رسی آسمان سے لٹکی ہے اور اس نے اس کو تھاما ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس میں اور حق تعالیٰ میں کوئی عہد و پیمان ہے۔ مثلاً" اگر بیماری کی حالت میں کہے۔ اگر خداوند کریم مجھ کو شفاء دے تو میں توبہ کروں گا۔ اور اگر دیکھے کہ رسی پاؤں میں ہے اور وہ کھڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس نے دین کو پکڑا ہوا ہے فرمانِ حق تعالےٰ[1] ہے: وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا (سب مل کر اللہ تعالیٰ کی رسی کو تھام لو)۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں رسی کا دیکھنا حق تعالےٰ کے ساتھ اور مخلوق کے ساتھ عہد و پیمان ہوتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ رسی اس کی گردن میں کسی نے ڈالی ہے۔ دلیل ہے کہ اس نے کسی سے اقرار کیا ہے اور اس کے پورا کرنے میں دیر کرتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ شعبدہ بازی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے اعتقاد میں خلل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے آپ کو رسی کے ساتھ چوبارے یا کسی اونچی جگہ سے لٹکایا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ مقصود اور حاجت کو ڈر سے ترک کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں رسی کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) عہد و پیمان (۲) دین (۳) امانت (۴) مراد کا پورا ہونا۔

## رضوان (بہشت کا دربان)

رضوان۔ بہشت کا دربان فرشتہ ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر رضوان کو خواب میں دیکھے دلیل ہے کہ عذاب سے امن میں رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ رضوان بہشت میں کھڑا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب دنیا سے سفر کرے گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں، رضوان بادشاہ کے خزانچی پر دلیل ہے کہ اس کی صحبت میں رہے گا۔ کیونکہ رضوان بہشت کا خزانچی ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو رضوان نے یاقوت' گوہر اور مروارید دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند دانا اور عالم پیدا ہو گا۔ چنانچہ اس کا نام علم سے مشہور عالم ہو گا۔

## رفتن (جانا' چلنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے شہر سے گیا ہے اور معلوم نہیں کہ کہاں گیا ہے؟ دلیل ہے کہ بے چارہ اور حیران ہو گا۔ اور اگر اس کے ساتھ عورت اور فرزند بھی ہیں۔ دلیل ہے کہ سب حیران اور پریشان ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اونٹ کی طرح چلتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا میں سعادت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ درندے کی طرح چلتا ہے تو اس کی تاویل بد ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بچھو کی طرح چلتا ہے تو بھی یہی تاویل ہے۔ اور اگر شکاری پرندوں کی طرح چلے' تو خیر اور نیکی پر دلیل ہے۔ اور اگر ایسا چلے کہ تاریکی سے روشنی کی طرح گیا ہے۔ دلیل ہے کہ راہ باطل سے راہ حق پر آئے گا' اور اگر اجاڑ سے آبادی کی طرف جائے۔ دلیل ہے کہ تنگی سے فراخی آئے گی۔ اور اگر آبادی سے ویرانے کی طرف جائے۔ تو اول کے خلاف دلیل ہے۔ اور اگر بری جگہ جائے تو تاویل بد ہے اور اگر نیک جگہ جائے تو خیر اور نیکی پر دلیل ہے۔

## رفو کردن (رفو کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کپڑے وغیرہ کو رفو کرنا جنگ اور جھگڑے پر دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ اپنے کپڑے یا نقاب کو رفو کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا اپنا خویشوں سے جھگڑا ہو گا یا دوست سے جس میں خیر نہ ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے کپڑے کو رفو نہیں کر سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے عیال کے لئے غم و اندیشہ کرے گا۔ اور خواب میں رفوگر صاحب جنگ اور خصومت ہے اور کوشش سے اپنے کام کو درست کرتا ہے اور جھگڑے سے بھاگتا ہے۔

## رقص کردن (ناچنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناچنا غم و اندوہ اور مصیبت ہے۔
اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ بیماری ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ مردوں کو جیل خانہ سے رہائی ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناچنا عورتوں کے لئے رسوائی ہے اور مردوں کے لئے مصیبت ہے۔ لیکن صوفیوں اور ناچنے والوں کے لئے غم و اندوہ نہیں ہے۔ اور خواب میں ناچنے والا ایسا مرد ہے جو اپنی اور دوسروں کی مصیبت میں ہمیشہ رہتا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناچنا غم اور مصیبت ہے۔

## رَگ کشادن (فصد کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی فصد کی ہے۔ دلیل ہے کہ دوست سے کوئی بات سنے گا یا اس کا مال تلف ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ رگ کھولی ہے اور اس میں سے خون نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے اس کو زحمت پہنچے گی۔
اور اگر دیکھے کہ خون تھوڑا ہے۔ دلیل ہے کہ تھوڑا رنج دیکھے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی عالم نے اس کی فصد کھولی ہے اور بہت خون نکلا ہے اور کسی جگہ ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور اپنا مال بیماری پر خرچ کرے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دائیں ہاتھ کی رگ کھولی ہے۔ تو مال اور مراد کی زیادتی پر دلیل ہے۔ اور اگر بائیں ہاتھ کی کھولی ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور دولت زیادہ ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی معلوم آدمی نے اس کی رگ کھولی ہے۔ اگر اس کی عورت حاملہ نہیں ہے تو حاملہ ہو گی اور اگر حاملہ ہے تو لڑکی جنے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ فصد کھولی ہے اور خون اس کے جسم سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو لوگ حق بات کہیں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں رگ کھولنے کی تاویل چار وجہ پر ہے: (۱) کام کی کشادگی (۲) سفر (۳) جھگڑا (۴) مال کے لئے شریک کرنا۔

اور اگر دیکھے کہ فصد ہوئی ہے اور خون نہیں نکلا ہے۔ تو جھگڑے پر دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ خون نکلا ہے کہ جسم میں اور خون نہیں رہا ہے۔ دلیل ہے کہ جھگڑا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ زخم سے خون آلودہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کچھ ملے گا۔

اور اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں فصد کھولنا' اگر پارسا ہے۔ تو شادی اور خوشی اور اگر پارسا نہیں ہے' تو شر اور فساد پر دلیل ہے۔

## رگ ہا (رگیں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ جسم کی رگیں اہل بیت اور خویشوں پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے جسم کی رگ کو کوئی آفت پہنچی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے خویش غم و اندوہ کھائیں گے۔ اور ہر ایک رگ خاص اشخاص کے ساتھ تعلق رکھتی ہے۔ پیشانی کی رگیں بزرگوں پر دلیل ہیں اور پشت کی رگیں باپ کے خویشوں پر دلیل ہیں۔ ران اور سرین کی رگیں اہل بیت اور عورت اور دوستوں پر دلیل ہیں۔ پنڈلی کی رگیں مال اور منفعت پر دلیل ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی رگیں کھولی ہیں۔ اور چوڑائی سے کٹ گئی ہیں یا خشک ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے خویشوں سے جو شخص اس رگ کے ساتھ تعلق رکھتا ہے۔ دنیا سے سفر کرے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کے خویشوں کو غم و اندوہ پہنچے گا اور خویشوں سے جدا رہے گا اور عذاب میں پڑے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کی رگ کھولی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے خویشوں سے سخت بات سنے گا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ اس کے خون کے اندازے پر اس کے کسی خویش کا مال تلف ہو گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ رگ باسلیق کھلی ہے تو بھی یہی تاویل ہے۔

اور اگر سائل کہے کہ میری رگ سے خون نکلتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا اور اگر دیکھے کہ میرے ہاتھ سے خون جاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔

اور تعبیر بیان کرنے والے کو چاہیے کہ صاحب خواب کے الفاظ پر غور کرے اور الفاظ کے مطابق تعبیر بیان کرے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی رگ خالی اور نیلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم پہنچے گا۔

## رکاب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ رکاب زین سے جدا ہے تو فرزند یا غلام پر دلیل ہے اور اگر رکاب زین کے ساتھ ہے۔ دلیل ہے کہ فرزند بادیانت ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی رکاب سنہری ہے۔ دلیل ہے کہ متکبر اور مغرور لڑکا اس کے ہاں پیدا ہو گا۔

اور اگر چاندی کی رکاب دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند دنیا پر فریفتہ ہو گا۔ اور اگر تانبے یا پیتل کی رکاب دیکھے تو کم ہمت لڑکے پر دلیل ہے۔ اور اگر رکاب لوہے کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی روشنی اور صفائی کے مطابق اس کو دنیا کے کام میں طاقت ہو گی۔ اور اگر لکڑی کی رکاب ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند بدرائے اور کمینہ ہو گا۔ اور رکابدار خواب میں نیک ہے۔ کیونکہ وہ سرداروں کے قریب ہے۔

## رنگ ہا

رنگ ہا۔ کئی طرح کے رنگ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کپڑے وغیرہ پر سفید رنگ دیکھنا دین کی صفائی کی دلیل ہے۔ اور سرخ رنگ مردوں کے لئے برا اور رنج ہے اور عورتوں کے لئے اچھا ہے۔ اور سبز رنگ عورتوں اور مردوں کے لئے دین اور دنیا میں اچھا ہے اور رنگ سیاہ مصیبت ہے۔ لیکن جو لوگ پہنتے ہیں

ان کے لئے نہیں ہے۔ اور نیلا رنگ عورتوں اور مردوں کے لئے اچھا نہیں ہے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ رنگ سبز اور سفید خیر و برکت اور دین کی صفائی پر دلیل ہے۔ کیونکہ اہل بہشت کا لباس ہے۔

## روباہ (لومڑی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ لومڑی خواب میں فریبی شخص یا جھوٹ بولنے والی عورت یا کنیز ہے۔ اگر دیکھے کہ لومڑی لڑتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کسی کے ساتھ جھگڑا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لومڑی کودتی ہے۔ دلیل ہے کہ پریوں سے ڈرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لومڑی کے ساتھ کھیلتا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی عورت اس کو چاہتی ہے۔ لیکن اس عورت کی محبت کمزور ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لومڑی کنگھی کرتی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ کسی کے ساتھ حیلہ و فریب کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لومڑی اس کے ساتھ چاپلوسی کرتی ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی آدمی اس کے ساتھ مکر اور حیلہ کرے گا۔
اور لومڑی کا چمڑا مال ہے جو حیلہ سے حاصل ہو گا اور خواب میں لومڑی کا دودھ پینا بیماری سے شفاء کی دلیل ہے۔ اور غم و اندوہ سے شادی ہے اور قید خانہ سے خلاصی ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ لومڑی کا دودھ پینا بیماری اور خوف پر دلیل ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ لومڑی خواب میں جھوٹی عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ لومڑی اس کے گھر میں آئی ہے اور اس نے قرار پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ آشنا عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے لومڑی پکڑی ہے یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ مکار اور جھوٹی عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لومڑی اس سے بھاگی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا قرضدار بھاگ جائے گا۔

## رود (نہر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ بڑی نہر خواب میں بڑا آدمی ہے۔ اگر دیکھے کہ بڑی نہر میں صاف پانی ہے۔ دلیل ہے کہ دیانت دار بڑے آدمی دیانت دار کو ملے گا اور اس سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نہر سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ بلا اور غم سے نجات پائے گا۔
اور اگر دیکھے کہ بڑی نہر میں گیا ہے اور اس کا پانی گدھلا ہے۔ دلیل ہے کہ بڑے ظالم شخص کو ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نہر میں ڈوب گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے مر کر نجات پائے گا۔
حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بڑی نہر وزیر ہے۔ اگر دیکھے کہ بڑی نہر خشک ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ وزیر موقوف ہو گا۔ اور اگر نہر کا پانی زیادہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ وزیر سے بخشش پائے گا۔ اور اگر تلخ پانی ہے۔ دلیل ہے کہ رشوت لے گا۔
اور اگر نہر کا پانی گندہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر نہر کا پانی سرد اور عمدہ ہے۔ دلیل ہے کہ وزیر سے

انعام پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خون اس نہر میں جاری ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں بہت خونریزی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ نہر کا پانی سفید اور اچھا ہے۔ دلیل ہے کہ عام لوگ وزیر کی تعریف کریں گے۔

اور اگر دیکھے کہ نہر کا پانی زمین میں گھستا ہے اور کچھ نہیں رہا ہے۔ تو عذاب پر دلیل ہے کہ اس ملک پر آئے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: قُلْ أَرَأَيْتُمْ إِنْ أَصْبَحَ مَاؤُكُمْ غَوْرًا فَمَنْ يَأْتِيكُمْ بِمَاءٍ مَعِينٍ (ان سے کہہ دو کہ اگر تمہارا پانی زمین میں جا گھسے تو تمہیں چشمہ دار پانی کہاں سے ملے گا)۔

اور اگر دیکھے کہ نہر کے پانی سے اپنے آپ کو دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اور وزیر کی شرارت سے امن میں رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پانی کے نیچے غوطہ لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ وزیر کے راز سے اطلاع پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنا کپڑا دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اور اس کے اہل بیت کو بادشاہ اور وزیر سے امن ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ نہر میں چلتا ہے اور اس کا کپڑا آلودہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ سوداگری کی طرف سے غم کھائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر نہر دجلہ خواب میں دیکھے تو خلیفہ ہو گا۔ اور اگر جیحوں دیکھے تو خراسان کا بادشاہ ہو گا۔ اور اگر سیحوں دیکھے تو ہند کا بادشاہ ہو گا۔ اور اگر فرات دیکھے تو ملک شام کا بادشاہ ہو گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ ملک روم کا بادشاہ ہو گا۔ اور اگر نہر نیل کو دیکھے تو مصر کا بادشاہ ہو گا۔ اور اگر نہر رودگر کو دیکھے تو آرمینیا کا بادشاہ ہو گا۔ اور پانی پینا اور اپنے آپ کو اس سے دھونا خیر و منفعت ہے۔ اور اس پانی کے اندازے پر کہ جس قدر پیا ہے اس کو بادشاہ کی طرف سے کچھ ملے گا۔ اور اگر اپنے آپ کو دو دا کی نہر میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ فتنہ پڑے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نہر کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) حج (۲) بندگی (۳) بادشاہی (۴) تجارت (۵) مال (۶) ریاست (۷) نفع۔

## رودبار (نہروں کی وادی)

رودبار۔ نہروں کی وادی۔ اگر دیکھے کہ رودبار میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ میں گرفتار ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ رودبار سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے نکلے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ رودبار خواب میں حج اسلام ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: بِوَادٍ غَيْرِ ذِي زَرْعٍ عِنْدَ بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ (غیر کاشت شدہ وادی میں تیرے عزت والے گھر کے نزدیک)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں رودبار شعر گوئی پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَالشُّعَرَاءُ يَتَّبِعُهُمُ الْغَاوُونَ ○ أَلَمْ تَرَ أَنَّهُمْ فِي كُلِّ وَادٍ يَهِيمُونَ (گمراہ لوگ شاعروں کی پیروی کرتے ہیں۔ کیا تم نہیں دیکھتے ہو کہ وہ ہر ایک وادی میں پریشان پھرتے ہیں)۔

## رودہ (آنت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ آنت لی ہے اور کھائی ہے۔ دلیل ہے

کہ اپنے خویشوں سے منفعت دیکھے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے اندر سے آنتیں ظاہر ہوئی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے خویشوں میں سے کوئی لڑکا سردار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کی آنت کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کسی کا مال کھائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں آنتوں کا ظاہر ہونا رکھے ہوئے مال کا ظاہر ہونا ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اس کے منہ سے آنتیں نکلی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزندوں پر موت آئے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کی آنت نکالی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کسی کا چھپایا ہوا مال پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں آنت کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) مال حرام (۲) ناخوش باتیں (۳) گلی (۴) فرزند (۵) زندگانی (۶) اپنا کام کرنا۔

## روزہا (دن)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ جمعہ کا دن شنبہ کا دن ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کام کو نیک سمجھ کر شروع کرے گا۔ حالانکہ اس میں برائی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ سہنچر کا دن جمعہ ہو گیا ہے۔ تو تاویل اول کے خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ رات کا دن ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ یہود سے دوستی کرے گا۔ اور اگر اتوار کا دن خواب میں دیکھے تو عیسائیوں کا دوست ہو گا۔ اور اگر خواب میں شنبہ کو جمعہ معلوم کرے۔ دلیل ہے کہ اہل نعمت کا دوست اور تونگر ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ کہ سب دنوں سے بہتر جمعہ کا دن ہے اور جمعہ کے بعد شنبہ اور پنج شنبہ بہتر ہے۔ اور دن جس قدر زیادہ صاف اور زیادہ روشن ہو گا اسی قدر موجب خیر و برکت ہو گا۔

## روزہ داشتن (روزہ رکھنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے روزہ رکھا ہے اور سبحان اللہ اور لا الہ الا اللہ اور قرآن پڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ حرام اور گناہ سے توبہ کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے روزہ رکھا ہے اور لوگوں کی غیبت کرتا ہے اور فحش بکتا ہے۔ دلیل ہے کہ عبادت میں ریاکاری کرے گا اور دین کے رستے میں سچا نہیں ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ روزوں کا مہینہ ہے۔ تو گرانی اور کھانے کی تنگی پر دلیل ہے۔

اور بعض کہتے ہیں کہ دین کی درستی اور غم اور خلاصی پانے پر دلیل ہے اور اس کا قرض ادا ہو گا۔ خاص کر اگر ماہ رمضان میں ماہ رمضان کو خواب میں دیکھا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں روزہ رکھنا دس وجہ پر ہے: (۱) بزرگی (۲) سیاست (۳) تندرستی (۴) مرتبہ (۵) توبہ (۶) فتح (۷) نعمت (۸) حج (۹) جہاد (۱۰) لڑکا۔

لیکن خواب میں بھول کر روزہ رکھنا نیک مردی اور حلال روزی پر دلیل ہے۔ اور اگر ارادے سے روزہ کھولے دلیل ہے کہ سفر میں بلا آئے گی یا بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دو ماہ کے روزے رکھے ہیں۔ دلیل ہے کہ گناہ سے توبہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نفلی روزہ رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ بیماری سے امن میں رہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ سال کے لگاتار روزے رکھے ہیں۔ دلیل ہے کہ حج کرے گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ عاشورہ کا روزہ رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے خلاصی پائے گا۔

## روستا (گاؤں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر اپنا گاؤں کسی نامعلوم جگہ پر دیکھے تو خیر پر دلیل ہے اور اگر معلوم جگہ پر دیکھے تو برا ہے۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ گاؤں سے شہر میں گیا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فتنہ اور عذاب سے امن میں ہو گا اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ شہر سے گاؤں کو گیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ گاؤں میں اس کی ملک ہے۔ یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس گاؤں کی آبادی کے مطابق اس کو خیر اور نیکی پہنچے گی۔ اور اگر خواب میں گاؤں کو اجڑا ہوا دیکھے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## روشنائی (روشنی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں روشنائی دین کی ہدایت پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے روشنی لی ہے' یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو دین کا علم سکھائے گا اور سیدھا راستہ بتائے گا۔ اور خواب میں اندھیرا گمراہی اور بددینی ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: اَللّٰهُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ (اللہ ایمان والوں کا مالک ہے کہ ان کو تاریکی سے نور کی طرف نکالتا ہے)۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے سینے میں روشنی پڑی ہے۔ دلیل ہے کہ پارسا اور دیندار ہو گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰهُ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ فَهُوَ عَلٰی (کیا وہ شخص کہ جس کا سینہ اللہ تعالیٰ نے اسلام کے لئے کھول دیا ہے۔ وہ اپنے رب کی طرف سے نور پر ہے)۔ اور اگر خواب میں دیکھے اس کے اردگرد روشنائی ہے۔ تو یہ اس کی خیر اور عافیت پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں روشنی کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) دین کی ہدایت (۲) علم (۳) سیدھا راستہ (۴) پاک عقیدہ۔

## روغن (گھی۔ تیل)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں روغن دیکھنا مال اور نعمت ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ وراثت ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس روغن گاؤ ہے اور اس نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت پائے گا۔ اور لوگوں میں عزیز ہو گا۔

اور روغن بکری کی بھی تاویل یہی ہے۔ لیکن روغن گاؤ روغن دنبہ سے بہتر ہے اور روغن بادام اور روغن کنجد مال اور نعمت ہے اور دوسرے قیمتی روغن، جیسے روغن بلسان، روغن بنفشہ، روغن زیتون۔ دلیل ہے کہ سب دیہاتی مرد سے منفعت ہے۔ اور روغن زیتون عرب سے منفعت ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا تمام جسم روغن سے آلودہ ہے۔ دلیل ہے کہ وہ بیمار ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ سر پر روغن ملا ہے۔ تو آرائش پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خوشبودار روغن ہے۔ جیسے بنفشہ اور چنبیلی کا روغن تو دنیا کی آرائش پر دلیل ہے۔ اور سب روغن جب خوشبودار ہوں تو بہتری پر دلیل ہیں اور بدبودار بدی پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زیتون مال اور نعمت ہے۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ ایک مرد دوسرے مرد کے سر پر تیل ملتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس شخص کے ساتھ وہ مکر اور حیلہ کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اپنے آپ کو روغن ملنا آرائش کی دلیل ہے۔ لیکن ساتھ ہی اندوہ اور غم بھی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ روغن سے سینے کو چکنا کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹی قسم کھائیگا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ تمام روغن تاویل میں برے ہیں۔ لیکن روغن زیتون کا کھانا مال کی دلیل ہے اور ملنا غم و اندوہ کی دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا کپڑا روغن سے آلودہ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ عمدہ روغن خواب میں چھ وجہ پر ہے: (۱) خوب صورت عورت (۲) کنیز (۳) نیک تعریف (۴) منفعت (۵) اچھی باتیں (۶) نیک طبیعتیں۔

اور بدبودار روغن کی دلیل تین وجہ پر ہے: (۱) بازاری عورت (۲) بدکاری (۳) بری باتیں۔

## روناس (ایک رنگ دار چیز ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں روناس دیکھنا آرائش دنیا پر دلیل ہے اور اس کا کھانا ضرر اور رنج پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنا کپڑا روناس سے سرخ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کی زندگی میں مشغول ہو جائے گا اور دین کی راہ چھوڑے گا۔

## روئے (چہرہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں چہرے کو جیسا کہ تھا' اس سے زیادہ خوبصورت دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا مرتبہ اور زندگی زیادہ ہو گی اور اگر اپنا چہرہ برا اور ناخوش دیکھے تو اس کا مرتبہ کم ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر اپنے چہرے کا رنگ سرخ اور پاکیزہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ روشناس ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا چہرہ سفید ہے۔ تو دین کی قوت پر دلیل ہے۔ فرمان حق تعالےٰ ہے: وَاَمَّا الَّذِیْنَ ابْیَضَّتْ وُجُوْهُهُمْ فَفِیْ رَحْمَةِ اللّٰهِ هُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ (اور جن کے چہرے سفید ہیں' وہ اللہ تعالےٰ کی رحمت میں ہیں اور وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے چہرے کا رنگ زرد ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر سیاہ ہے۔ تو خلقت میں رسوا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا چہرہ سیاہ ہے اور کپڑے سفید ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے لڑکی پیدا ہو گی۔ فرمان حق تعالیٰ ہے: وَاِذَا بُشِّرَ اَحَدُهُمْ بِالْاُنْثٰى ظَلَّ وَجْهُهٗ مُسْوَدًّا وَّهُوَ كَظِیْمٌ (اور جب ان میں سے کسی کو لڑکی کی بشارت دی جاتی ہے تو اس کا چہرہ غصے کے مارے سیاہ ہو جاتا ہے)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا چہرہ سیاہ اور گرد آلود ہے۔ دلیل ہے کہ وہ مشرک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا چہرہ خون آلود ہے یا اس کے چہرے سے زرد آب نکلتا ہے اور اس کے چہرے پر زخم نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا چہرہ کج ہو گیا ہے۔ تو یہ اس کے حال کی تباہی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے چہرے پر خال ہے۔ تو دلیل ہے کہ قرضدار ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنے چہرے کو خواب میں پانی یا شیشے میں خوب صورت دیکھے یا کوئی کہے کہ تیرا چہرہ خوبصورت ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام نیک ہو گا۔ اور اگر برا دیکھے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا چہرہ سرخ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کسی سے بحث ہو گی اور غصہ کھائے گا۔

اور اگر اپنا چہرہ سپید اور روشن دیکھے۔ دلیل ہے کہ عبادت کی توفیق پائے گا۔ اور اگر اپنا چہرہ سیاہ دیکھے تو غم و اندوہ کی دلیل ہے اور کفر کا خوف ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: وَاَمَّا الَّذِیْنَ اسْوَدَّتْ وُجُوْهُهُمْ اَكَفَرْتُمْ بَعْدَ اِیْمَانِكُمْ ○ (لیکن جن کے چہرے سیاہ ہیں۔ کیا تم ایمان کے بعد کافر ہوئے ہو)۔

اور اگر اپنے چہرے پر زخم دیکھے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر غم و اندوہ پائے گا۔ اور اگر اپنے چہرے پر خراش دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے کام اور چودھر میں خلل پڑے گا۔ اور اگر اپنے دو چہرے دیکھے۔ دلیل ہے کہ منافق ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چہرہ دیکھنا آٹھ وجہ پر ہے: (۱) شرف اور بزرگی (۲) ذلت اور حقارت (۳) کاموں کا انتظام (۴) دین اور دیانت (۵) اندوہ اور رسوائی (۶) قرض (۷) نیکی (۸) عبادت کی توفیق۔

## ریحان (نیازبو)

اگر خواب میں دیکھے کہ ریحان سبز اور خوشبودار ہے۔ تو فرزند پر دلیل ہے۔ اور ریحان کا زمین سے اکھاڑنا رونے اور غم کی دلیل ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر ریحان کو اپنی جگہ پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب نیک کام کرے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چرہ دیکھنا۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب بہت سے نیک کام کرے گا اور نیک کام کی توفیق پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ریحان کو دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) کنیز (۳) دوست (۴) فرزند (۵) نیک بات (٦) مجلس عام (۷) نیک کام۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے مکان یا باغ میں ریحان ہے۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں موسم پر ریحان بیچنے والا نہایت نیک ہے۔

## ریسمان (رَسّی' سُوت کا ڈورا)

ریسمان۔ رسی۔ سوت کا ڈورا خواب میں سفر ہے۔ اگر دیکھے کہ پشم سے یا بالوں سے رسی بٹی ہے۔ جیسے کہ عورتیں بٹتی ہیں۔ دلیل ہے کہ حلال کام کرے گا۔ اور اگر دھاگے جولاہے کے پاس لے گیا ہے۔ تاکہ کپڑا بنے۔ دلیل ہے کہ جھگڑے کے کام کی تدبیر میں ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ عورت بالوں کی طرح پشم یا بالوں سے رسی بٹتی ہے دلیل ہے کہ اس کا غائب سفر سے واپس آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بٹتے وقت رسی ٹوٹ گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غائب سفر میں دیر تک رہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی رسی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور اسی قدر اپنے خویشوں سے خیر اور منفعت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں رسی پانچ وجہ پر ہے: (۱) سفر (۲) کام کی مزدوری (۳) عمر دراز (۴) بہت سی منفعت (۵) مراد اور حلال کی کمائی۔

## ریواس (ریوند)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ریواس اس کے کھانے کے مطابق غم ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے ریواس باہر گرائی ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ریواس شیریں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ضرر کم پہنچے گا۔ اور اللہ تعالیٰ ہی خوب جانتا ہے۔

## ریش (ڈاڑھی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈاڑھی مرد کے لئے آرائش ہے اور اس کی

خانہ داری ہے۔ اور حدیث شریف میں وارد ہے کہ حق تعالےٰ کا ایک فرشتہ ہے جس کی تسبیح یہ ہے: سُبْحَانَ مَنْ زَیَّنَ الرِّجَالَ بِاللُّحٰی وَالنِّسَاءَ بِالذَّوَائِبِ (پاک ہے وہ ذات کہ جس نے مردوں کو ڈاڑھی سے اور عورتوں کو گیسوؤں سے زینت دی ہے)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ڈاڑھی لمبی ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خانہ داری کا کام بن جائے گا۔ لیکن اگر لمبائی میں ناف سے بڑھ جائے۔ تو غم و اندوہ کی دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اپنی ڈاڑھی کو ناخن سے آراستہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی عورت کو بیمار دیکھے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنی ڈاڑھی کا خضاب کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا حال لوگوں پر ظاہر کرے گا اور نہیں چھپائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنی ڈاڑھی کو زمین پر گھسیٹتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ڈاڑھی کٹی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال' مراد اور مرتبے کا نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ڈاڑھی سفید ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس میں بردباری اور نرمی زیادہ ہو گی۔ لیکن غمگین ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ ڈاڑھی کو دانتوں سے کاٹتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے اہل بیت کو نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ڈاڑھی بیماری کے باعث گر گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ناگہانی موت سے ڈر ہے اور اس کا مال اور آبرو بھی زائل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ ڈاڑھی کو کنگھا کرتا ہے' اس کو خوشبودار دھونی دیتا ہے اور اس پر گلاب چھڑکتا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس پر لوگ اس کے شکرگزار ہوں گے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی ڈاڑھی دراز ہو کر ناف کے نیچے تک ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ ڈاڑھی پر ہاتھ پھیرا ہے اور کچھ حصہ ہاتھ میں رہا ہے اور اس کو گرا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اس کے ہاتھ سے جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ڈاڑھی کا کچھ حصہ کسی چیز میں ڈال کر محفوظ رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کو نگاہ میں رکھے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ڈاڑھی چھوٹی ہے۔ اگر قرض دار ہے تو قرض سے نجات ہو گی اور اگر غمگین ہے تو بے غم ہو گا اور اگر دیکھے کہ اس کی ڈاڑھی زمین پر گری ہے۔ دلیل ہے کہ مرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ڈاڑھی اکھاڑی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عزت ایک دم جائے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اپنی ڈاڑھی سے سفید بال نکالتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وأصحابہٖ وسلم کے خلاف سنت ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔اگر دیکھے کہ اس کے سر کے بال حج کے موسم میں خانہ کعبہ میں تراشے گئے ہیں۔ اگر قرضدار ہے تو قرض سے نجات پائے گا اور غم سے چھوٹے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا سر اور ڈاڑھی ایک دم منڈھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی حرمت اور آبرو زائل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ بے وجہ اس کی ڈاڑھی تھوڑی تھوڑی گرتی ہے اور کم ہو رہی ہے۔ دلیل ہے کہ رنج اور سختی سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ساری ڈاڑھی سفید ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی حرمت میں تھوڑا نقصان ہو گا۔

اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی ڈاڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گی اور ایسا کام کرے گی کہ رسوا ہو گی۔ اور

اگر مرد دیکھے کہ اس کی ڈاڑھی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہرگز فرزند نہ ہو گا اور لڑکا ہو گا تو باحشمت اور قوی ہو گا۔ اور اگر نابالغ لڑکا اپنی ڈاڑھی دیکھے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کی ڈاڑھی پکڑی اور کھینچی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص اس کی میراث لے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈاڑھی دس وجہ پر ہے: (۱) خرید و فروخت (۲) عزت اور مرتبہ (۳) بلند رتبہ (۴) ہیبت (۵) مروت (۶) نیکی (۷) آرام (۸) مال (۹) فرزند (۱۰) بزرگی۔

فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِیْٓ اٰدَمَ (اور ہم نے اولاد آدم کو مکرم بنایا ہے) لیکن خواب میں حاجیوں اور قیدیوں کا ڈاڑھی منڈانا نیک ہے۔

## ریگ (ریت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ریت صلح اور خیر کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ ریت میں پڑا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ کسب کے لئے کسی شغل میں مشغول ہوا اور ریت کی کمی بیشی کے مطابق کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ریت کھاتا ہے یا جمع کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر لوگوں سے خیر اور منفعت دیکھے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ریت کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) مشغول ہونا (۲) مال (۳) منفعت (۴) مرتبہ لیکن محنت کے ساتھ۔

## ریش (زخم)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے جسم پر زخم ہے اور اس میں پیپ جمع ہے۔ دلیل ہے کہ اس پیپ کے اندازے پر اس کو مال حاصل ہو گا اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ تو اس کے مال میں کمی ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ پیپ اس کے جسم سے نکلی اور پھر اپنی جگہ واپس ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا اور انجام نیک ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ پیپ چوستا ہے اور کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام کھائے گا۔ حاصل یہ ہے کہ پیپ کا جسم میں جمع ہونا مال کے جمع ہونے پر دلیل ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے جسم سے پیپ نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کے مال کا نقصان ہو گا اور پیپ کا جسم میں جمع ہونا مال پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے تمام جسم پر زخم ہیں۔ تو غم و اندوہ کی دلیل ہے۔

## ریم (پیپ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پیپ دیکھنا صاحب خواب کے لئے مال ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے جسم سے پیپ نکلتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ پیپ جسم سے نکل کر پھر جسم میں ہی جاتی ہے۔ دلیل ہے کہ مال کا نقصان ہو گا۔ لیکن نتیجہ اچھا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پیپ چوستا ہے اور کھاتا ہے۔ پیپ اور چاندی اور سونا وغیرہ غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## ریوند (ایک دوا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سا ریوند ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ میں گرفتار ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ علاج کے لئے ریوند کھائی ہے اور اس سے تندرست ہوا ہے۔ تو صحت و تندرستی اور خیر و صلاح پر دلیل ہے۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو رنج اور بیماری پر دلیل ہے۔ اور اللہ تعالےٰ ہی بہتری کو خوب جانتا ہے۔

# کتاب کامل التّعبیر سے حرفُ الزّاء

## زن (عورت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر عورت خواب میں دیکھے کہ اس کے لڑکی پیدا ہوئی یا اس کے پاس ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کچھ ملے گا اور اپنوں سے خوش ہو گی۔

اور اگر مرد دیکھے اس کے لڑکا پیدا ہوا ہے۔ حالانکہ اس کی عورت حاملہ نہ تھی۔ دلیل ہے کہ اس کے لڑکی پیدا ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ لڑکی پیدا ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے لڑکا پیدا ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر بادشاہ کی عورت دیکھے کہ اس کے لڑکا پیدا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا شوہر خزانہ پائے گا۔ اور اگر بادشاہ دیکھے کہ اس کے لڑکا پیدا ہوا ہے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ لڑکی پیدا ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لڑکا پیدا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام خوب ہو گا۔ اور اگر کنواری لڑکی دیکھے کہ اس لڑکی پیدا ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عورت کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے لڑکا پیدا ہوا ہے اور اسی دن اس نے اس کے ساتھ بات کی ہے۔ یہ صاحب خواب کی موت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ لڑکی پیدا ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی نسل سے فرزند پیدا ہو گا جو قوم کا سردار ہو گا۔

## زاغ (کوّا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کوا فاسق' بددین اور جھوٹا آدمی ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے کوا پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی ایسے آدمی سے ملے گا جس کی کوے کی صفت ہو گی اور بے ہودہ کام میں مشغول ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ کوے کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ کافر' فسادی لوگ اور چور جمع ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ کوے کا شکار کیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی جگہ سے جھوٹ کے ساتھ مال پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ کوے کو خواب میں دیکھنے کی تاویل ہندوستانی کنیز ہے اور خواب میں بہت سے کوے دیکھنا لشکر ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کوے کا چمڑا اتارا ہے۔ دلیل ہے کہ مسافر عورت سے زنا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوے کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے اہل بیت کو نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سے کوے ہوا میں آتے ہیں اور گزرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں ان کوؤں کے برابر لشکر آئے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کوا اور چکور دونوں لڑتے ہیں۔ دلیل ہے کہ کنیز کے ساتھ فساد کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کوے کے ساتھ جماع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ چور آدمی کو بند کرے گا۔

## زاکما (پھنکڑیاں)

زاکما۔ پھنکڑی کی قسمیں۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ تمام پھنکڑیوں سے سبز بہتر ہے۔ اس کے بعد سفید اور زرد بیماری ہے۔ اور سیاہ مصیبت ہے۔ اور پھنکڑی کا کھانا موت پر دلیل ہے۔ اور رنگ کپڑے وغیرہ کا بھی اسی تاویل میں ہے۔ اور دین میں پھنکڑی دیکھنے کا کچھ بھی نفع نہیں ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پھنکڑی چار وجہ پر ہے: (۱) غم و اندوہ (۲) بیماری (۳) مصیبت (۴) عورتوں کی وجہ سے جھگڑا۔

## ژالہ (اولا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شہر میں یا کسی مقام پر اولے برستے ہیں۔ دلیل ہے کہ وہاں کے لوگوں کو بادشاہ سے رنج پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بارش' بجلی' کڑک اور اولوں کے ساتھ ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ قحط' تنگی اور نقصان ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بارش اولوں کے ساتھ دیکھنا نعمت' فراخی اور امن پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں اولوں کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) بلا (۲) جھگڑا (۳) لشکر (۴) قحط (۵) بیماری۔

## زلو (جونک)

زلو۔ جونک۔ فارسی میں اس کا نام دیوچہ ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جونک کو دیکھنا لالچی دشمن ہے۔

اور اگر دیکھے کہ جونک اس کے جسم سے خون چوستی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس پر غلبہ پائے گا اور جس قدر خون چوسا ہے اسی قدر اس کے مال سے نقصان ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ جونک اس کے گلے میں گئی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس کے گھر کے اندر اس کے ساتھ بیٹھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جونک اس کے گلے میں گئی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس پر فتح پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جونک عیال ہے جو دوسروں کا مال کھاتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سی جونکیں جمع ہوئی ہیں اور اس کا خون چوستی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس خون کے اندازے کے مطابق اس کے مال کا نقصان ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے جسم پر جونک ہے اور اس کا خون چوستی ہے دلیل ہے کہ دشمن سے اس کو نقصان پہنچے گا۔

## زانو (گھٹنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گھٹنے کی اصل صاحب خواب کی عیش ہے۔
اگر دیکھے کہ اس کا زانو قوی اور مضبوط ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے کام میں قوت اور اس کا عیش فراخ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ گھٹنے کے بل راستہ چلتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام ضعیف ہو گا اور اس کی عیش تنگ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھٹنے کی آنکھ ضعیف یا ٹوٹی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاتھ سے دولت جاتی رہے گی۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زانو لوگوں کا کسب اور عیش ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا زانو سخت اور قوی ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کسب اور عیش زیادہ ہو گی۔
اور اگر دیکھے کہ اس کا گھٹنا ضعیف ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے کسب اور معیشت میں ضعف ہو گا اور منقطع ہو جائیں گے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زانو رنج' مشقت اور غم کی جگہ ہے اور جو شخص زانو میں کمی بیشی دیکھے' اس کی تاویل اوپر بیان ہو چکی ہے۔

## زباد (میدہ مثل عنبر ہے)

زباد۔ میدہ مثل عنبر خوشبودار ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ زباد اس کے پاس ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ باادب اور صاحب عقل ہو گا۔ اور دلیل ہے کہ لوگ اس کی مدح اور ثنا کریں گے۔
اور اگر دیکھے کہ زباد سے خوشبو آتی ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کی تعریف کریں گے۔
اور اگر دیکھے کہ زباد سے کسی طرح کی خوشبو نہیں آتی۔ دلیل ہے کہ کسی کے ساتھ نیکی کرے گا اور اس سے شکرگزاری نہ دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ زباد کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند باادب و دانش ہوں گے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں زباد چار وجہ پر ہے: (۱) ادب (۲) دانش (۳) نیک کام (۴) پسندیدہ عمل۔

## زبان

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ زبان کٹ گئی ہے اور کسی سے جھگڑے بغیر ناقص ہو گئی ہے اور دلیل کے وقت اس کی زبان بند ہو گئی ہے۔ اس کی تاویل اس کے خلاف ہے۔
اور اگر دیکھے کہ اس کی زبان طول اور عرض میں زیادہ ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی زبان دلیل کے وقت مقابل پر جاری ہو گی اور بڑھے گی اور مخالف پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بغیر لڑائی کے زبان دراز ہو گئی ہے دلیل ہے کہ سخن دراز ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی دو زبانیں ہیں۔ دلیل ہے کہ حق

تعالیٰ اس کو علم اور دانش عنایت فرمائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنی زبان قصداً" بند کر لی ہے اور بات نہیں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹ سے توبہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی زبان سے خطا جاری ہے۔ دلیل ہے کہ ایسی بات کرے گا کہ جس سے حق تعالیٰ راضی نہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کے منہ میں زبان رکھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی سے بات میں قوت اور دلیل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کی زبان چوستا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے علم اور دانش حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی زبان گونگی ہو گئی ہے۔ تو یہ اس کے دین اور دنیا کے فساد کی دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کسی درویش کی زبان بند کی ہے۔ دلیل ہے کہ درویش کو کچھ دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کی زبان کاٹی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بے ستر کرے گا اور اس کا راز ظاہر کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی زبان تالو کو جا لگی ہے۔ دلیل ہے کہ قرض دار ہو گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی زبان قوی اور موٹی ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ مخالف پر غالب آئے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی زبان زخمی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی پر بہتان باندھے گا یا جھوٹ بولے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی زبان پر بال اگے ہیں۔ دلیل ہے کہ بات کی وجہ سے بلا میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی زبان سوج گئی ہے۔ دلیل ہے کہ بات کی وجہ سے اس کو مال ملے گا۔

حضرت اسمٰعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی زبان کی دو شاخیں ہو گئی ہیں۔ دلیل ہے کہ منافق ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ بغیر زبان کے ہے۔ دلیل ہے کہ تمام کاموں میں عاجز ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی زبان کا سر نہیں ہے اور کٹا ہوا ہے کہ بات نہیں کر سکتا۔ دلیل ہے کہ اس کا کام وکیل کے ہاتھ پر آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی زبان خشک ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ تاویل میں بد ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں زبان کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) حکمت (۲) ریاست (۳) ترجمان (۴) حاجت (۵) وکیل (۶) دوست۔

اور کئی زبانوں میں بات کرنے کا بیان حرف سین میں آئے گا۔

## زبرجد (قیمتی پتھر ہے)

زبرجد ایک قیمتی پتھر ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ زبرجد خواب میں دیکھنا خیر و عافیت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سا زبرجد ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس سے زبرجد ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال میں نقصان ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں زبرجد کا دیکھنا تین وجہ پر ہے۔ ایک خوشی۔ دوسرے مال اور تیسرے منفعت۔

## زبور شریف

زبور۔ حضرت داؤد علیہ السلام کی کتاب ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زبور شریف کا پڑھنا دلیل ہے کہ حق تبارک و تعالیٰ کی طرف رجوع کرے گا اور نیک کام کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ زبور کو ظاہر طور سے پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ زہد و تقویٰ اور خیرات' ریاکاری اور نفاق سے کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب دیکھے کہ زبور لکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے کام میں مشغول ہو گا جس سے نفع پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ زبور پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کاروبار بہتر ہو گا۔

## زجر (پرندوں کی آواز سے فال لینا)

اگر خواب میں دیکھے کہ پرندوں کی آواز سے فال لیتا ہے۔ اس کی تاویل غرور اور دنیا کا جھوٹ ہے۔ خواب اور بیداری میں تاویل کی رو سے برا ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پرندوں کی آواز سے فال لیتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے باطل میں مشغول ہو گا اور دین کی راہ میں ضعیف ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں پرندوں کی آواز سے فال کرے۔ اگر طاق ہے تو نیکی پر دلیل ہے۔ اور اگر جفت ہے تو بیماری پر دلیل ہے۔ لیکن پھر شفاء پائے گا۔

## زخم

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے جسم پر زخم ہے اور خون کا نشان ظاہر نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ زخم لگانے والے پر فتح پائے گا اور خیر و منفعت حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے زخم سے خون جاری ہے اور اس کا جسم خون آلود ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام پائے گا۔ دلیل ہے کہ زخم لگانے والا اس کو کسی گناہ یا تہمت کے ساتھ متہم کریگا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے زخم لگا ہے اور خون آلود ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال میں نقصان واقع ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں زخم کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) فتح پانا (۲) خیر اور منفعت (۳) مال کا نقصان ہے۔

## زدن (کوڑے لگنا)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو کوڑے لگے ہیں۔ اس طرح کہ مار کا نشان ظاہر ہے۔ یا اس کو ستون سے باندھ کر اس قدر مارا ہے کہ اس سے خون نکلا ہے۔ اس کی تاویل بد ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں کوڑوں سے پٹے۔ دلیل ہے کہ اس کو مال حرام ملے گا۔ خاص کر اگر دیکھے کہ اس کے جسم سے خون نکلا ہے اور اس کا جسم بھی خون آلود ہو گیا ہے۔ اور اگر اس کے جسم پر خشکی ظاہر ہو جائے۔ دلیل ہے کہ اس قدر ہر ایک سے فائدہ پائے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ نیا کپڑا پہنے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی پشت پر کوڑے لگے ہیں اور خون نکلا ہے دلیل ہے کہ صاحب خواب مال حرام پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اسکی پشت پر تازیانے لگے ہیں اور مارنے والے کا پتہ نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دین اور دنیا کا شغل نیک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو کوڑا مارا ہے۔ اس طرح کہ کوڑا پارہ پارہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے اہل خاندان پراگندہ ہوں گے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے بے شمار تازیانے مارے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو غم پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے تازیانہ مارا۔ دلیل ہے کہ کسی بددین اور منافق آدمی سے غمگین ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ کوتوال نے اس کو تازیانہ سے مارا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس کو حکومت دے گا اور اس کا کام نیک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو ڈھیلے سے مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ڈھیلا اس کی پشت پر مارا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی اس کو رسوا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کے منہ پر تھپڑ مارا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے بری بات سنے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی مردے نے مارا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر سے نفع پائے گا۔ یا گیا ہوا مال واپس ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ ہے اور کسی نے اس کو مارا ہے۔ تو یہ دین کی قوت کی دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مار کھانا چھ وجہ پر ہے: (۱) نفع (۲) جھگڑا (۳) مشکل کام کا روشن ہونا (۴) سفر (۵) شرف اور بزرگی (۶) مال حرام۔

## زر (سونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سونا دیکھنا مردوں کے لئے اندوہ و غم کی دلیل ہے اور عورتوں کے لئے نیک اور پسندیدہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے سونا پایا ہے۔ یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کا مال ضائع ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سونا یا چاندی پگھلائے ہیں۔ دلیل ہے کہ لوگوں کے طعنے میں پڑے گا۔

اور اگر دیکھے کہ سونا بیچتا اور خریدتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سونے کا ڈھیر

اپنے گھر لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سونا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اپنے اہل و عیال پر خرچ کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ سونے کی چیز خواب میں مردوں کے لئے بری ہے۔ اگر کوئی سونا اور چاندی ایک جگہ پائے۔ دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ پائے گا۔

اور اگر چاندی کی کان دیکھے۔ دلیل ہے کہ کسی مالدار شخص کی لڑکی سے نکاح کرے گا اور کہتے ہیں سنار خواب میں جھوٹا آدمی ہوتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سنار کے پاس بیٹھا ہے اور اس سے لین دین کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا واسطہ کسی جھوٹے شخص سے پڑے گا۔

## زرد آلو

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زرد آلو اس کے وقت پر اگر شیریں ہے تو جس قدر زرد آلو کھائے گا۔ اسی شمار پر اس کو دینار ملیں گے۔ اور اگر زرد آلو ترش ہے۔ تو بیماری اور غم کی دلیل ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں زرد آلو کا دیکھنا کنیز یا مال ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے اس نے زرد آلو کی گٹھلی توڑی ہے جو تلخ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم پہنچے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ زرد آلو بے وقت بیماری ہے اور وقت پر اگر ترش ہے۔ تو غم و اندوہ ہے اور اگر شیریں ہے تو منفعت ہے۔

## زردیہا (زردیاں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زرد میوے اور زرد کپڑے دیکھنا بیماری ہے۔

## زرشک

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زرشک دیکھنا اور کھانا غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ زرشک خواب میں درخت سے جمع کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا بخیل آدمی سے جھگڑا ہو گا۔

## زرنیخ (ہڑتال)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ ہڑتال کھاتا ہے۔ تو بیماری اور ہلاکت پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ ہڑتال بیچتا ہے یا کسی کو دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ بیماری سے امن میں ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اسے ہڑتال ملی ہے۔ دلیل ہے کہ اسے بہت سا مال ملے گا اور بیماری میں کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہڑتال کسی جگہ جمع کی ہے۔ دلیل ہے کہ سفر میں بیمار ہو گا۔

## زِرہ (لوہے کی کرتی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے زرہ پہنی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے امن میں رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ زرہ ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس پر غالب آئے گا۔
اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو زرہ دی ہے اور اس نے پہنی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ساتھ قہر کرے گا۔ یا دشمن کو مغلوب کرنے کے لئے اس کی نصرت اور مدد کرے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ زرہ دین کا قلعہ ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس زرہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اور اس کے اہل بیت کو دشمنوں کی شرارت سے امن ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ زرہ کے ساتھ اور ہتھیار بھی لگائے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ شریر اور منافق لوگوں کی شرارت سے امن میں رہے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں زرہ دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) دشمن سے امن (۲) دین کا قلعہ (۳) قوت (۴) مال (۵) زندگانی (۶) نیکی۔
اور خواب میں زرہ بنانے والا آدمی ایسا شخص ہے جو لوگوں کو ادب سکھاتا ہے۔

## زعفران (کیسر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس زعفران ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کی مدح اور ثنا کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ زعفران اس کے جسم اور کپڑے پر ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے ثابت زعفران دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مالدار عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس زعفران کا ڈھیر ہے اور اس میں سے کھاتا ہے دلیل ہے کہ اس کو مال اور نعمت حاصل ہو گی۔

## زغن (چیل)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چیل اس جگہ کے بادشاہ پر دلیل ہے۔
اگر دیکھے کہ چیل اس کی تابعدار ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب بڑا آدمی ہو گا۔ اگر یہی خواب حاملہ عورت دیکھے۔ دلیل ہے کہ لڑکا جنے گی جو بادشاہ کا مقرب ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ چیل اس کے ہاتھ سے اڑ گئی ہے۔ اگر حاملہ عورت ہے تو بچہ مرا ہوا پیدا ہو گا اور اگر موجود ہے تو دنیا سے سفر کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چیل کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) متواضع ہونا (۲)

بزرگواری (۳) فرزند (۴) مال۔

## زفت (ایک دوا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زفت غم و اندوہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس زفت ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ رنج اور اندوہ میں گرفتار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے زفت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ عیال کے لئے اس کو غم و اندیشہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے زفت بیچا ہے یا کسی کو دیا ہے۔ یا گھر سے باہر ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ زفت زخم میں رکھا ہے اور زخم اچھا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے خیر اور راحت دیکھے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا کپڑا زفت سے آلودہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس سے اسے بدنامی حاصل ہو گی۔

## زکات (خدائی ٹیکس)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مال کی زکوٰۃ دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ فطر کا صدقہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ نماز روزہ اور تسبیح کرے گا اور نجات پائے گا اور قرض سے سبکدوش ہو گا۔ بیمار ہے تو شفاء پائے گا اور اگر کوئی اس کا دشمن ہے تو اس پر فتح پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے مال کی زکوٰۃ دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال اس کے قبضے میں آئے گا اور اس سے بلادور ہو گی۔ کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے: **حَصِّنُوْا اَمْوَالَکُمْ بِالزَّکَاتِ** (اپنے مال کو زکوٰۃ دے کر محفوظ رکھو)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے مال کی زکات دے رہا ہے تو یہ مال کے زیادہ ہونے پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **وَمَا اٰتَیْتُمْ مِّنْ زَکٰوۃٍ تُرِیْدُوْنَ وَجْہَ اللّٰہِ فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْمُضْعِفُوْنَ** (اور جو تم خاص رضائے الٰہی کے لئے زکوٰۃ دو گے تو تم ہی اپنے مال کو دگنا کرو گے)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں صدقہ اور زکوٰۃ کا دینا آٹھ وجہ پر ہے: (۱) بشارت (۲) خیر و برکت (۳) مشکل کام کا حل ہونا (۴) مراد کا پورا ہونا (۵) روشنائی (۶) غم سے نجات پانا (۷) زیادتی (۸) دشمن پر فتح پانا۔

## زنگار

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زنگار کا دیکھنا مال حرام کا دیکھنا ہے۔ اگر دیکھے

کہ کسی سے زنگار لیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حرام حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ زنگار آگ پر رکھا ہے اور آگ اچھی طرح روشن ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے معاملہ کرے گا اور اس سے فائدہ اٹھائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زنگار مال اور مراد پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جسم اور کپڑے کو زنگار کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے زنگار کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام کھائے گا اور آخرکار اس کو بادشاہ سے غم و اندوہ پہنچے گا۔

## زُکام

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو زکام کی بیماری ہے۔ دلیل ہے کہ چند روز بیمار رہے گا اور جس قدر زکام زیادہ ہو گا۔ بیماری زیادہ ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو زکام ہے۔ دلیل ہے کہ کسی پر غصہ کرے گا اور پھر جلدی صلح کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں زکام تین وجہ پر ہے: (۱) تھوڑی بیماری (۲) غصہ کرنا (۳) نفع پانا۔

## زلابیہ (حلوا)

زلابیہ ایک قسم کا حلوہ ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں حلوہ بے اندازہ کوشش اور بہت سے مال اور خوشی پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس حلوا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کو مال ملے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے تھوڑا سا حلوہ دیا ہے یا اس کے منہ میں رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے خوشی کی بات سنے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ حلوا بغیر زعفران کے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر پر مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ زعفران والا حلوا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔

## زلزلہ (بھونچال)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ زمین حرکت کرتی ہے۔ دلیل ہے کہ زمین کی حرکت کے مطابق اس ملک کے باشندوں کو بادشاہ سے رنج اور ملامت پہنچے گی۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ لوگوں کو آفت پہنچے گی اور اس ملک میں بیماری پڑے گی۔ اور اگر دیکھے کہ زمین پھری اور زیر و بالا ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں بلا اور فتنہ پڑیں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ زمین آہستہ ہلی ہے اور آدمی غرق ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں ایسا بادشاہ آئے گا جو اس ملک کو عذاب دے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں زلزلہ اور زمین کا غرق ہونا دیکھنا بادشاہ کی طرف سے محنت اور بلائے عظیم پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: فَخَسَفْنَا بِهِ وَبِدَارِهِ الْأَرْضَ (ہم نے اس کو اور اس کے گھر کو زمین میں دھنسا دیا) بہرحال خواب میں زلزلہ اس ملک والوں کے لئے عذاب اور ملامت پر دلیل ہے۔

## زمرّد (ایک قیمتی پتھر ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زمرد فرزند یا برادر یا مال حلال پر دلیل ہے۔

اگر دیکھے کہ زمرد اس کے پاس ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند آئے گا۔ یا وہ بھائی سے نفع پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سے زمرد ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند مرے گا۔ یا اس شخص کا مال تلف ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ زمرد خواب میں دیکھنا مذہب اور پاک دین پر دلیل ہے اور جس قدر زیادتی اور نقصان زمرد میں ہو گا۔ اس کی تاویل اس کے پاک مذہب کی طرف رجوع کرتی ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زمرد کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) فرزند (۲) بھائی (۳) مال حلال (۴) کنیز (۵) نیک غلام۔

اور جس قدر زمرد اچھا ہو گا۔ اسی قدر بیان کی گئیں دلیلیں بہتر ہوں گی۔

## زمستان (موسم سرما)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں موسم سرما بادشاہ ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سردی ہے اور لوگوں کو ستاتی ہے۔ دلیل ہے کہ اہل ملک کو بادشاہ سے نقصان پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ جاڑا ہے اور ہوا سرد ہے اور کسی کو ضرر اور نقصان نہیں دیتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے لوگ بادشاہ سے خیر و منفعت حاصل کریں گے اور خواب میں موسم سرما کو وقت پر دیکھنا نصرت اور فتح مندی پر دلیل ہے۔

## زمین

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ زمین خواب میں عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس فراخ، عمدہ اور پاک و صاف زمین ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت صاحب ستر و صلاح ہو گی اور اقربا میں اس کو زمین کی وسعت اور فراخی کے مطابق عزت اور مرتبہ حاصل ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس زمین میں سبزہ اور نامعلوم نبات ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص مسلمان اور دیندار ہو گا۔ اور خواب میں سبزہ اسلام ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ زمین میں سبزہ اور نبات ہے اور جگہ معلوم ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو فضیلت اور دیانت ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ زمین پر بنا رکھی ہے اور عمارت بنائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو دین اور دنیا میں فضیلت ہو گی اور آخرکار راہ آخرت کا ثواب پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی زمین جنگل میں بیابان کی طرح ہے اور اس زمین کو نہیں پہچانتا ہے۔ دلیل ہے کہ دور کا سفر کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ زمین کو کھودتا ہے اور کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ مٹی کھانے کے اندازے پر مال پائے گا۔ اور اگر

دیکھے کہ زمین میں دھنسا ہے۔ بغیر اس کے کہ وہاں کوئی گڑھا یا کنواں ہے اور اس جگہ غائب ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ زمین کو کنوئیں یا تہہ خانے کی طرح کھودا ہے۔ دلیل ہے کہ اندوہ اور مصیبت میں پڑے گا یا اس سے پہلے اس کا مال تلف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ فراخ زمین میں تھا اور تنگ زمین میں چلا گیا ہے۔ دلیل ہے کہ نیک کام سے نامعلوم کام میں پڑے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ زمین اس سے باتیں کرتی ہے دلیل اس کو خیر و صلاح کی خوشخبری سناتی ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا میں بہت نیکی کرے گا اور وفات کے بعد لوگ اس کو نیکی سے یاد کریں گے۔

اور اگر دیکھے کہ زمین اس کے لئے فراخ اور کشادہ ہو گئی ہے۔ تو اس کی درازی عمر اور فراخ عیش پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ زمین کی پیائش کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔

حضرت اسمٰعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ زمین کو کاشت کرتا اور جوتتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے شغل میں مشغول ہو گا اور عورت کی طرف سے نفع پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنی زمین کو آباد کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام آباد اور نیک ہو گا۔ اور اگر زمین کو خراب دیکھے تو اس کی تاویل اس کے خلاف ہے اور اس کا کسی کے ساتھ جھگڑا ہو گا۔

اور اگر اپنے آپ کو زمین میں بویا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی کسی کے ساتھ شراکت ہو گی اور یا کسی عورت سے نکاح کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ پانی آیا اور زمین کو غرق کیا اور زراعت کو تباہ کیا۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے رنج پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں زمین کو دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) دنیا (۳) مال (۴) ولایت۔

## زنان (عورتیں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جوان عورت خوشی ہے اور بوڑھی عورت دنیا ہے اور اس جہان کا شغل ہے اور عورتوں کو خواب میں دیکھنا بقدر خوبی اور جمال کے فربہی اور لاغری ہے اور بہترین عورت خواب میں معلوم اور زن فربہ ہے۔ اور معلوم عورت روزی کی فراخی ہے۔ اور بدصورت اور لاغر عورت قحط اور تنگی ہے۔ اور عورتیں خوش اور آراستہ اس جہان کی مراد ہے اور بوڑھی عورت گندی' نامرادی اور بدحالی پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر عورت دیکھے کہ اس کے عضوِ تناسل ہے۔ جیسا کہ مردوں کے ہوتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو فرزند ہو گا اور وہ فرزند قوم اور خاندان پر بزرگ اور سردار ہو گا۔

اور اگر جوان عورت دیکھے کہ وہ بوڑھی ہو گئی ہے۔ تو خیر اور دین و دنیا کی صلاح پر دلیل ہے۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کا عضوِ تناسل ہے اور جماع کرتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عزت اور بزرگی کم ہو گی۔

اور اگر عورت دیکھے کہ اس نے مردانہ لباس پہنا ہوا ہے۔ اگر وہ عورت پارسا ہے تو خیر و صلاح پر دلیل ہے اور اگر فسادی ہے تو شر اور فساد پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں عورتوں کی دوستی اہل دنیا کے لئے مال کی زیادتی ہے اور اہل صلاح کے لئے علم ہے اور غریب عورت کی تاویل آشنا سے بہتر ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی عورت پر کوئی شخص دست درازی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس عورت کے اہل مالدار ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی عورت فساد کے لئے بیگانے کے پاس گئی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ لڑکا جنے گی۔ اور خیر اور منفعت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عورتوں کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) شادی (۲) دنیا (۳) اس جہان کا شغل (۴) نعمت کی فراخی (۵) قحط (۶) تونگری۔

## زنار (جنیو)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں زنار ہے۔ دلیل ہے کہ دین میں ضعیف ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ زنار کمر پر باندھا ہوا ہے۔ اگر دیکھنے والا پارساہ نہیں ہے۔ تو کافر ہو گا۔ اور اگر پارساہ ہے تو دشمن سے انصاف حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ زنار کاٹا اور باہر ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ برے کام سے توبہ کرے گا اور حق تعالیٰ کی طرف رجوع کرے گا اور نیک رستے کو پسند کرے گا۔

## زنبور (بھڑ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زنبور سفلہ اور کمینہ آدمی ہوتا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو زنبور نے ڈنک مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی کمینے آدمی سے رنج پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس پر بہت سے زنبور جمع ہیں۔ دلیل ہے کہ وہ کمینے لوگوں میں گرفتار ہو گا۔ خاص کر اگر زنبور نے اس کو ڈنک بھی مارا ہو۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو زنبور نے ڈنک مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کمینی عورتوں اور سخن چینوں سے کام پڑے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے زنبور کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمنوں پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہوا سے بہت سے زنبور اس کے گرد جمع ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں بے قیاس لشکر آئے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں زنبور دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) شور (۲) کمینہ شخص (۳) لشکر (۴) نڈی (۵) دشمن (۶) لڑکے۔

## زنبیل (جھولی)

زنبیل۔ ٹوکرا۔ جھولی۔ بھیک کا کاسہ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زنبیل عورت

یا کنیز ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس زنبیل ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خادم ملے گا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ زنبیل خواب میں مال اور نعمت ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں زنبیل کا دیکھنا آٹھ وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) خادم (۳) کنیز (۴) دین کی مضبوطی (۵) جسم کی درستی (۶) درازی عمر (۷) مال و نعمت (۸) خیر و برکت۔

## زنجبیل (سونٹھ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سونٹھ غم و اندوہ پر دلیل ہے اور اسکا کھانا ضرر اور نقصان دہ ہے۔

اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں سونٹھ حکمت اور گفتگو پر دلیل ہے۔ اور خواب میں سونٹھ کا کھانا اور دیکھنا فائدہ کے نہ ہونے پر دلیل ہے۔

## زنجیر (کنڈی۔ کڑی۔ سنگل)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زنجیر معصیت اور گناہ پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ زنجیر ٹوٹی اور اس نے گرا دی ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ سے توبہ کرے گا اور حق تعالیٰ کی طرف رجوع کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی گردن میں زنجیر ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کے مال میں دست درازی کرے گا اور حرام سے نہ بچے گا۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاؤں میں زنجیر ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کے گھروں میں گناہ کرے گا اور خواب میں زنجیر کا دیکھنا مردِ عاصی اور گنہگار ہے۔

## زنخ (ٹھوڑی)

زنخ۔ ٹھوڑی۔ خواب میں گھر کا سردار اور بہت عقلمند ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی ٹھوڑی بڑی ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ گھر والوں کے لئے ذلیل ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کوئی شخص اس کی ٹھوڑی پر ٹھوڑی مارتا ہے۔ دلیل ہے کہ خاندان کا سردار اس سے بات کرے گا اور اس سے رنجیدہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ٹھوڑی سے خون نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر خاندان کے بزرگوں سے نقصان پہنچے گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کے کسب اور کام میں نقصان پڑے گا۔

## زندان (قید خانہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے قید خانہ میں ہے اور قیدیوں کو نہیں دیکھا ہے۔ تو یہ اس کی ہلاکت پر دلیل ہے۔ اور اگر قید خانہ معلوم ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ قید خانے میں پاؤں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام دیر تک رہے گا اور غم و فکر میں ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب دیکھنے والا پارسا نہیں ہے۔ تو اس کو دین کے شغلوں سے غم و اندوہ حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی مرو بیڑی لگے ہوئے جا رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا رکا ہوا کام پورا ہو جائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ایسا قید خانہ دیکھنا کہ جس کا علم ہے۔ مراد پانے پر دلیل ہے اور عاقبت نیک ہے۔

فرمانِ حق تعالےٰ ہے: قَالَ رَبِّ السِّجْنُ اَحَبُّ اِلَيَّ مِمَّا يَدْعُوْنَنِيْٓ اِلَيْهِ (عرض کی کہ اے میرے رب! جس چیز کی طرف وہ مجھے بلاتی ہیں اس سے قید خانہ میرے لئے زیادہ پسندیدہ ہے)۔

اور اگر قید خانہ نامعلوم ہے۔ اندھا ہو گا اور غم و اندوہ میں رہے گا۔ جیسا کہ حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا ہے: اَلسِّجْنُ قَبْرُ الْاَحْيَاءِ وَمَنْزِلُ الْبَلْوٰى وَ تَجْرِبَةُ الْاَصْدِقَاءِ وَ شَمَاتَةُ الْاَعْدَاءِ (کہ خواب میں قید خانہ زندوں کی قبر ہے اور بلا کی منزل ہے اور دوستوں کی آزمائش اور دشمنوں کی خوشی ہے)۔

اور اگر دیکھے کہ قید خانہ میں گیا ہے اور جلدی نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ پوری مراد پائے گا۔

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں قید خانہ قبر ہے۔

## زنگ (جھانجھ۔ گھنگرو)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گھنگرو لڑائی اور جھگڑا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس جھانجھ ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے لڑائی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی دوست نے اسکو سونے یا چاندی کا گھنگرو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی مالدار سے جنگ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گھنگرو چاندی یا پیتل کا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا جھگڑا کسی عام آدمی سے ہو گا۔

## زہار (ناف کے نیچے بالوں کی جگہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے موئے زہار نہیں ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا کام رک جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناف کے نیچے بیماری یا درد ہے۔ دلیل ہے کہ رنج کے مطابق صاحب خواب کو زحمت ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ زیر ناف کا خواب میں دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) مال اور جو کمی بیشی زیر ناف میں ہو گی۔ اس کی تاویل عورت اور اس کے مال پر رجوع کرتی ہے۔

## زہر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زہر کھانا مال حرام یا خون باطل اور ناحق ہے۔ اور اگر دیکھے کہ زہر کھانے سے اس کا جسم سُوج گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا جسم زہر آلود ہے۔ دلیل ہے کہ جس

کام میں ہو گا سخت حریص ہو گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ بات کہے گا اور آگے بڑھے گا۔
اگر دیکھے کہ اس کے جسم کو زہر سے تکلیف ہوئی ہے یا سوج گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اناس کے مطابق اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ زہر کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی پر غصہ کھائے گا۔

## زہرہ (پتا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ لوگوں کا پتہ کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ غصہ کھائے گا اور اگر دیکھے کہ چوپائے کا پتہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بدخو اور غصے ور ہو گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا جسم لوگوں کے پتوں سے آلودہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کو تکلیف دے گا۔
اور اگر دیکھے کہ اس کا جسم چوپایوں کے پتوں سے آلودہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ حرام کا لباس پہنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جسم پتا دینے سے آلودہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بدخو اور نالائق شخص سے صحبت کرے گا۔

## زوبین (نیزہ)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں نیزہ ہے اور کوئی چیز نیزے کے سوا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند پیدا ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ نیزے کے ساتھ اور ہتھیار بھی ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے خیر اور منفعت دیکھے گا اور دشمن پر فتح پائے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے نیزہ ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو بری بات کہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کو نیزے سے زخمی کیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو جھوٹی تہمت لگائے گا۔

## زیتون کا روغن

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زیتون غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس زیتون ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے اور اس نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر غم و اندوہ کھائے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زیتون کا روغن خیر و برکت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ روغن زیتون صاف کرتا ہے اور کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر غم و اندوہ کھائے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ زیتون تلخ نہیں ہے اور روٹی کے ساتھ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو محنت کے ساتھ نفع حاصل ہو گا۔

## زیرہ باج (مصالحہ دار چٹنی)

زیرہ باج۔ زیرے والی چٹنی۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زیرہ باج اگر

ترش نہیں ہے اور مٹھاس کی طرف مائل ہے۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔

اور اگر ترشی کی طرف مائل ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر اس میں زعفران ہے تو بیماری پر دلیل ہے۔

اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں زیرہ باج کھانا غم اور مصیبت پر دلیل ہے۔

## زیلو (قالین)

زیلو ایک قسم کا قالین ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بچھا ہوا قالین دیکھنا درازی عمر اور کام کے پورا ہونے پر دلیل ہے۔ اور جس قدر قالین دراز ہو گا' بہتر ہو گا۔ اور اگر قالین لپیٹا ہوا ہے تو عمر کے نقصان پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ چھوٹے قالین پر بیٹھا ہے اور وہ اس کے نیچے فراخ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی عزت اور دولت کو تباہ کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے قالین پشت پر رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کی ملامت اس کے ذمے ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ قالین لپیٹ کر کسی کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر ختم ہو گئی ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سبز اور پاکیزہ قالین ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر نعمت فراخ ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ پرانا اور پھٹا ہوا قالین ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر عیش کی تنگی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ نامعلوم قالین ڈالا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ جو کچھ اس کے پاس ہے جاتا رہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو نیا قالین ملا ہے اور اس نے گھر میں بچھایا ہے۔ دلیل ہے کہ دولت اور اقبال پائے گا اور اس کی عمر دراز ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں قالین دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) کام کا بننا (۲) درازی عمر (۳) فراخ روزی (۴) عزت و دولت (۵) عیش کی دشواری (۶) گناہ۔

## زیرہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اگر بہت سا زیرہ دیکھے۔ تو دین اور دنیا کی منفعت پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں اگر تھوڑا زیرہ دیکھے تو تھوڑی منفعت ہے۔

## زین

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زین اگر چوپائے کی پشت پر نہیں ہے تو عورت ہے۔ اور اگر چوپائے کی پشت پر دیکھے۔ تو اس کے اچھا اور برا ہونے کا حکم سوار پر ہے۔

اور اگر دیکھے کہ زین خریدی یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ کنیز خریدے گا یا عورت کرے گا اور بہت

مالدار ہو گا۔ اور ممکن ہے کہ کسی کی وراثت پائے۔ اور اگر دیکھے کہ زین ٹوٹ گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی یا بیمار ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی زین سونے اور چاندی سے آراستہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مغرور اور متکبر ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی زین سیاہ ہے اور اس میں کوئی آرائش نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت پارسا اور دیندار ہو گی اور خواب میں زین بنانے والا دلالہ عورت ہے۔ جس کا پیشہ دلالی ہے۔ اور اللہ تعالےٰ ہی بہتر اور خوب جانتا ہے۔

# کتاب کاملُ التّعبیر سے حرفُ السّین

## سار (ایک پرندہ ہے)

سار- ایک خوش آواز پرندہ ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس سار ہے۔ تو حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ کے مطابق مکار آدمی پر دلیل ہے کہ بہت سفر کرتا ہے۔

اگر دیکھے کہ اس نے سار پکڑا ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مسافر آدمی کے ساتھ اس کی صحبت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سار کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ جس قدر اس نے کھایا ہے۔ اس کو اسی قدر خیر و منفعت پہنچے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سار کا دیکھنا کافر مرد کا دیکھنا ہے۔ جو بہت جھوٹ بولتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سے سار اس پر جمع ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ کافروں میں گرفتار ہو گا۔

## ساطور (چھری)

ساطور- چھری- حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھری بہادر اور دلیر مرد ہے۔

اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس چھری ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی ایسے مرد سے صحبت ہو گی۔ جس سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چھری ٹوٹی ہے یا ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی ایسے آدمی سے جدائی ہو جائے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھری ایسا مرد ہے کہ مشکل کام اس کی وجہ سے آسان ہوتے ہیں۔ خاص کر اگر بڑا چھرا ہے۔

## ساعد (کلائی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ہاتھ کی کلائی خواب میں دوست اور معتبر شریک ہے۔

اگر دیکھے کہ اس کی کلائی قوی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو دوستوں اور شریکوں سے خیر و منفعت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی کلائی ٹوٹی ہے۔ دلیل ہے کہ دوست اور شریک اس سے جدا ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ کی کلائی پر بہت سے بال ہیں۔ دلیل ہے کہ دوست اس سے جدا ہوں گے اور وہ غمگین ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنی کلائی سے بال مونڈے ہیں۔ دلیل ہے کہ قرض سے سرخرو ہو گا۔

## ساق (پنڈلی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پنڈلی مال اور معیشت ہے کہ جس پر لوگوں کو بھروسہ ہے۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ پنڈلی لوگوں کے لئے عزت اور مرتبہ ہے۔

اگر دیکھے کہ پنڈلی اس کی قوی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام اچھا ہو گا۔ اور اگر اس کی پنڈلی کمزور ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال اور کام ضعیف اور بے انتظام ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی پنڈلی لوہے یا ہشتؔ دھات کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور اس کا مال پائیدار رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی پنڈلی ٹوٹی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے جسم پر بدی ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پنڈلی کا دیکھنا مردوں کے لئے عورت اور عورتوں کے لئے خاوند ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی پنڈلیاں ایک دوسری پر لپٹی ہیں تو خوف ہلاکت کی دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی پنڈلی پر بہت سے بال ہیں۔ دلیل ہے کہ قرض دار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے پنڈلی سے بال مونڈے ہیں۔ دلیل ہے کہ وہ قرض سے فارغ ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پنڈلی کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) مال (۲) معیشت (۳) درازی عمر (۴) مردوں کے لئے عورت اور عورتوں کے لئے خاوند۔

## سایہ (چھاؤں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سایہ بزرگی اور ہیبت ہے اور بادشاہ کا سایہ بھی تاویل میں بادشاہی ہے اور دیوار کا سایہ بزرگ آدمی ہے اور بے ثمر درخت کا سایہ فساد پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی جگہ سایہ کے نیچے بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا (تو اپنے رب کی قدرت کی طرف نہیں دیکھتا ہے؟ کہ اس نے سایہ کو کس طرح دراز کیا ہے۔ اور اگر چاہتا تو اس کو ٹھہرا دیتا)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سائے کے نیچے بیٹھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) بزرگی (۲) ہیبت (۳) پناہ (۴) منفعت (۵) موت۔

## سائبان

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سائبان کمینہ بادشاہ ہے۔ اگر دیکھے کہ سائبان کے نیچے بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے بادشاہ کی خدمت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سائبان اس پر گرا ہے اور اس کو کچھ ایذا نہیں پہنچی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس پر غصہ کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سایہ بان پشم یا سوت کا ہے اور اس کا رنگ سفید یا سبز ہے دلیل ہے کہ ظالم بادشاہ کی خدمت کرے گا۔

## سپر (ڈھال)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈھال کو ہاتھ میں رکھنا دلیل ہے کہ بادشاہ کے لوگوں سے اس کو پناہ ہو گی۔ اور اگر ڈھال کے ساتھ اور ہتھیار بھی دیکھے۔ تو ایسے مرد پر دلیل ہے جو دوستوں اور بھائیوں کو برائی سے حفاظت میں رکھتا ہے۔

اور اگر دیکھے کہ ڈھال زمین پر رکھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کسی فاضل شخص سے صحبت ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈھال کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) بھائی (۲) دوست (۳) قوت (۴) فرزند (۵) امن (۶) ڈھال کی بزرگی کے مطابق پشت و پناہ۔

## سپرز (تلی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تلی دیکھنا مال اور شادی ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بیل کی تلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اس سال میں کچھ حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس تلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اس سال میں کچھ آسائش حاصل ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس جنگلی چوپایوں کی تلیاں ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو مسافر آدمی سے مال ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی تلیاں ہیں۔ دلیل ہے کہ گرا ہوا مال پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سب طرح کی تلیوں کا دیکھنا مال ہے۔ اور جس جانور کا گوشت حلال ہے۔ اس کی تلی کا دیکھنا مال حلال کا پانا ہے اور جس جانور کا گوشت حرام ہے۔ اس کی تلی کا دیکھنا مال حرام ہے۔

## سبزہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سبزہ دین ہے۔ خاص کر اگر وقت میں ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس زمین ہے اور اس میں بہت سبزہ ہے تو صلاح اور پاک دینی پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس زمین میں نامعلوم گھاس ہے اور وہ اس کو پہچانتا نہیں ہے اور اس کو تعجب سے دیکھتا ہے اور جانتا ہے کہ وہ زمین اس کی ملک ہے۔ یہ سب کچھ صاحب خواب کے دین اور دیانت پر دلالت کرتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس زمین میں معلوم گھاس ہے۔ تو اس کے مال اور فراخی نعمت پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سبزہ اگر وقت پر ہے۔ تو اس کے زہد اور پرہیزگاری پر دلیل ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سبزہ زار اچھا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سبزہ زار میں مقیم ہے۔ دلیل ہے کہ راہِ دین پر قائم ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ سبزہ زار میں مقیم ہے۔ تو اس کی عاقبت اور ثواب آخرت پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر سبزہ زار پاکیزہ اور لہلہاتا دیکھے اور جانے کہ میری ہی ملک ہے۔ تو پاک دین اور پرہیزگاری اور اس کی دیانت پر دلیل ہے۔ اور اگر سبزہ زار زرد اور مرجھایا ہوا دیکھے تو اس

کی تاویل اول کے خلاف ہے۔
اور اگر دیکھے کہ سبزہ زار میں ہے جو دوسروں کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت پارسا اور دیانت دار لوگوں کے ساتھ ہو گی۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت برے لوگوں سے ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سبزے کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) سلامتی کا رستہ (۲) دین (۳) پاک اعتقاد (۴) پرہیزگاری۔

## سُبل (آنکھوں کی بیماری ہے)

سبل ایک بیماری چشم ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی آنکھوں میں سبل ہے۔ جس کے باعث دیکھ نہیں سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ تاریکی کے مطابق اس کے دین میں نقصان ہو گا۔ اور اگر آنکھیں نیلگوں ہیں اور ان میں سبل ہے۔ دلیل ہے کہ بدعت کے راستے پر ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ سرخ آنکھوں میں سُبل ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی آنکھ سے سبل نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا۔
اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کا فرزند بیماری سے شفاء پائے گا۔ اور اگر سفر میں ہے تو سلامتی کے ساتھ واپس آئے گا۔

## سبو (مٹکا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مٹکا منافق آدمی ہے کہ جس کے ہاتھ پر مال ضائع ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مٹکا کنیز یا خادم ہے۔ اگر دیکھے کہ نیا مٹکا لیا ہے یا خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ کنیز خریدے گا یا غلام حاصل کرے گا۔
اور اگر دیکھے کہ مٹکا ضائع ہوا یا ٹوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کنیز یا خادم مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے مٹکے میں سوراخ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کنیز یا خادم بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مٹکا صاف پانی سے بھرا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ کنیز یا خادم سے منفعت حاصل کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مٹکا پانچ وجہ پر ہے: (۱) منافق مزدور (۲) عورت (۳) خادم (۴) کنیز (۵) دین کی مضبوطی۔

## سبوس (بُھسّی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بھسی محتاجی پر دلیل ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کوئی مرد بھسی کی روٹی کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں قحط اور تنگی پڑے گی۔ اور اگر دیکھے کہ بھسی کو گھر کے باہر ڈالا ہے۔ تو نعمت اور فراخی پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بھی تین وجہ پر ہے۔ ایک حماقت۔ دوسرے قحط۔ تیسرے عیش کی تنگی۔

## سپید آب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سپید آب دیکھنا غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سپید آب ہے۔ یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے گفتگو کرے گا اور ہمیشہ غمگین رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے چہرے پر سفید آب ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر دنیا کا سامان حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ سپید رو خدمتگار ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ گھر کا مالک ہے اور اس کا نیک و بد صاحب خانہ کی طرف رجوع کرتا ہے۔

## سپید مہو (کوڑی)

سپید مہو۔ کوڑی۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں کوڑی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا پوشیدہ راز ظاہر ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ کوڑیوں سے کھیل نہیں سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ نہ جانتا ہوا کام کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سپید مہو دیکھنا مردوں کے لئے رنج اور سختی ہے۔ اور عورتوں کے لئے رسوائی اور راز کا ظاہر ہونا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سپید مہو دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) بری چیز (۲) جھوٹی بات (۳) راز کا ظاہر ہونا (۴) رنج اور سختی۔

## ستارگاں (ستارے)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ستارے بزرگوں اور امیروں پر اور آفتاب بادشاہ پر اور چاند وزیر پر دلیل ہے۔

اگر خواب میں زحل ستارے کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام دیہاتی لوگوں سے ہو گا اور اس کو ان سے مال اور نعمت حاصل ہو گی۔

اور اگر مشتری ستارے کو خواب میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام سردار مصلح' پارسا اور خیرخواہ سے پڑے گا۔

اور اگر خواب میں مریخ ستارے کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام خوبصورت' بارُعب عورتوں سے اور غلاموں سے پڑے گا اور ان سے خیر و آرام پائے گا۔

اور اگر خواب میں عطارد ستارے کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت مرد دانا اور بات کرنے والے سے ہو گی۔ اور اس سے فائدہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بعض ستارے اس سے باتیں کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ بزرگی اور مرتبہ پائے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ تین ستاروں تک جیسے عیوق۔ عقیق۔ سہیل۔ کلیل کہ جن کی مشرک لوگ پرستش کرتے ہیں' ایک کو خواب میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ مشرکوں کے ساتھ اس کی صحبت ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ روشن ستارہ زمین پر گرا ہے اور گم ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں سے کوئی عالم دنیا سے رحلت کرے گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: وَبِالنَّجْمِ هُمْ يَهْتَدُونَ (اور وہ لوگ ستارے سے ہدایت راہ پاتے ہیں)۔ اور اگر دیکھے کہ ستارے پھرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ بزرگوں میں فتنہ اور آشوب پڑے گا۔

اور اگر دیکھے کہ ستارہ ہاتھ میں پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے لڑکا پیدا ہو گا اور وہ بادشاہ کا مقرب ہو گا۔ اور اگر اپنے گھر میں ستارہ دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کے بہت سے فرزند ہوں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ستارے آسمان سے متفرق ہو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے کاروبار میں تفرقہ پڑے گا۔

اور اگر دیکھے کہ سعد ستارے ایک جگہ جمع ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا حال نیک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ستارے اس کے گھر سے نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند بادشاہ کے مقرب ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ ستارے اس کے تابعدار ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہی پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ ستارے باتیں کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ وقت کا بادشاہ منصف ہو گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ جابر اور ظالم ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ستارے آپس میں جنگ کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں لڑائی اور جنگ برپا ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنی بغل میں ستارے رکھے ہیں۔ دلیل ہے کہ بہت سا مال حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ستاروں میں سے ایک ستارے نے اس کے برابر حرکت کی ہے اور اس کی گود میں گرا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند عزیز اور صاحب مرتبہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ستارہ جو اس کا صاحب طالع ہے اپنی منزل میں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی نسل زیادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ ستارے کی پرستش کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بزرگ یا عالم کی خدمت کرے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ان ستاروں کا دیکھنا کہ جن سے لوگ جنگل میں رستہ معلوم کرتے ہیں۔ خیر و منفعت پر دلیل ہے۔ اور جن ستاروں کو لوگ پوجتے ہیں۔ ان کا دیکھنا برائی اور نقصان پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ستاروں کا دیکھنا نو وجہ پر دلیل ہے: (۱) فقہاء (۲) علماء (۳) قصاب (۴) خلفاء (۵) وزراء (۶) ویرانہ (۷) خزانہ (۸) لڑاکے لوگ (۹) شاگرد لوگ۔

## حکایت

بیان کرتے ہیں کہ بغداد شریف میں ایک شخص نے خواب میں دیکھا کہ ایک روشن ستارہ زمین پر گرا ہے۔ اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ کوئی عالم دنیا سے رحلت کرے گا۔ اور پھر اسی ہفتہ میں امام اعظم رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ اس جہان فانی سے آخرت کی طرف کوچ فرما گئے۔

## ستون

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ستون صاحب خواب کے لئے صاحب دولت اور با اقبال شخص ہے۔

اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس قوی ستون ہے۔ دلیل ہے کہ کسی اقبال والے مرد سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر کا ستون گرا ہے یا ٹوٹا ہے۔ تو یہ اس کی ہلاکت پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ستون اسلام ہے۔ اور اگر دیکھے کہ گھر کا ستون گرا ہے یا ٹوٹا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خانہ ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر کا ستون باریک ہے۔ تو یہ اس کے دین کے ضعف پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ستون دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) صاحب دولت (۲) سوت (۳) باحشمت مرد (۴) کاموں میں قوت (۵) ولایت۔

## سجادہ (جانماز)

سجادہ مصلےٰ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جانماز دیکھنا بہتری ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مسجد میں مُصلےّ پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ ملک حجاز کے سفر کو جائے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهِیْمَ مُصَلًّی (اور مقام ابراہیمؑ پر جائے نماز بناؤ) خاص کر اگر دیکھے کہ مسجد میں اعتکاف بھی کیا ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ جائے نماز پشم یا سوت کا ہے۔ دلیل ہے کہ طاعت اور عبادت میں مشغول ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا جانماز جل گیا ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جانماز پشمینہ کا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عبادت ریاکاری کی ہو گی۔

## سجدہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ حق تعالےٰ کو سجدہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگ مرد اور فتح مند ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ غیرِ حق کو سجدہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دل کی مراد پوری نہ ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی سردار کو سجدہ کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے دکھ پہنچے گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَالَا يَنْفَعُكُمْ وَلَا يَضُرُّكُمْ (کیا تم غیر اللہ کی عبادت کرتے ہو، جو تمہیں نہ تو نفع دیتا ہے اور نہ نقصان دیتا ہے)۔

## سختن (تولنا)

سختن۔ وزن کرنا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں ترازو ہے

اور کچھ تولتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں میں انصاف کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ درست تولتا ہے۔ دلیل ہے کہ سچائی پر حکم کرے گا۔ فرمانِ حق ہے: وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ (اور صحیح ترازو کے ساتھ وزن کرو)۔

اگر دیکھے کہ درست تولتا ہے۔ اگر اہل علم سے ہے تو قاضی ہو گا۔ اور اگر عالم نہیں ہے تو دلیل ہے کہ قاضی کا محتاج ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں صحیح تولنا چار وجہ پر ہے (۱) صحیح حکم (۲) نیکی (۳) انصاف کی محتاجی (۴) حاکم بننا۔ اور اگر وہ صحیح نہ تولے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## سخن (بات)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بات کرنا اور سننا زبانوں کی تاویل پر مختلف ہے۔

اگر دیکھے کہ عربی زبان میں گفتگو کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگوں سے عزت اور مرتبہ پائے گا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث شریف سنے گا۔

اور اگر فارسی زبان میں بات کی ہے یا سنی ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگوں کی صحبت میں رہے گا۔ اور ان سے نیکی پائے گا۔

اور اگر عبرانی زبان میں بات کی ہے یا سنی ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور وراثت حاصل کرے گا۔ اور اگر ہندی زبان میں بات کرے یا سنے۔ دلیل ہے کہ بے اصل اور کمینے آدمی سے اس کو کام پڑے گا۔ اور اگر ترکی زبان میں بات کرے یا سنے۔ دلیل ہے کہ دیہاتیوں کی صحبت میں رہے گا۔ اور اگر خوارزمی زبان میں بات کرے یا سنے دلیل ہے کہ بری بات سنے گا۔

اور اگر سقلابی زبان میں بات کرے یا سنے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام بے انصاف آدمی سے پڑے گا۔ اور اگر یونانی زبان میں بات کرے یا سنے۔ دلیل ہے کہ عقلی مشاغل میں مشغول ہو گا۔ اور اگر رومی زبان میں بات کرے یا سنے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی نادان کی صحبت سے غم و اندوہ پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ تمام زبانوں میں بات کرتا ہے اور سنتا ہے۔ دلیل ہے کہ جس کام کو شروع کرے گا' اس سے نفع پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ہر ایک زبان میں بات کرتا اور سنتا ہے۔ اگر خواب خیر اور صلاح کا ہے۔ تو اس کی تاویل خیر اور صلاح ہے۔ اور اگر شرارت اور فساد کی باتیں کرتا ہے۔ تو اس کی تاویل شر اور فساد ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اپنے اعضاء میں سے کسی سے بات کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے آپ پر سچی گواہی دے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: يَوْمَ تَشْهَدُ عَلَيْهِمْ اَلْسِنَتُهُمْ وَاَيْدِيْهِمْ وَاَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (اور جس دن ان کی زبانیں اور ہاتھ اور پاؤں ان کے عملوں کی گواہی دیں گے)۔

اور جس عضو کے ساتھ بات کرے گا۔ دلیل ہے کہ بے انصافی اور ظلم پر ہو گا۔

## سراب (ریت جو دور سے پانی نظر آتی ہے)

سراب۔ جو دور سے پانی معلوم ہوتی ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سراب جھگڑا اور خصومت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سراب ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے جھگڑا کریگا اور اگر دیکھے کہ سراب کھائی ہے۔ تو بھی یہی دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سراب زرد ہو گئی ہے اور کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سراب کسی کو دی یا گھر سے باہر ڈالی ہے۔ دلیل ہے کہ لڑائی جھگڑے سے خلاصی پائیگا اور سراب کو خواب میں دیکھنا غیر مفید ہے۔

## سر (سری)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سر دیکھنا قوم کا سردار ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کٹا ہوا سر لیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سردار کو دوست رکھے گا اور اس سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بغیر زخم تلوار کے اس کا سر جسم سے جدا کیا ہے۔ اگر قرضدار ہے تو قرض سے سرخرو ہو گا اور غم سے خوشی پائے گا۔ اور اگر یہ خواب غلام دیکھے۔ دلیل ہے کہ آزاد ہو جائے گا۔ اور اگر بیمار دیکھے تو شفاء پائے گا اور اگر سردار دیکھے تو ملک پائے گا۔ اور اگر آزاد اور مالدار یہی خواب دیکھے تو عورت کرے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی بہت سے کٹے ہوئے سر دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ بہت سے سردار لوگ جمع ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ ان سروں سے بال' چمڑا یا بھیجا نکالا ہے۔ دلیل ہے کہ ان سرداروں سے مال حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ سروں کا چمڑا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگوں اور سرداروں سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لوگوں کے سروں کا چمڑا کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی رئیس اس پر عتاب کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی معلوم آدمی کا سر کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا سرمایہ کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جنگلی چوپائے کا سر کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نامعلوم آدمی کا سر کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ کسی کا سرمایہ کھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ مرغی کا سر کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر بادشاہ کا مال کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی شخص ایک سر یا کئی سر اس کے پاس لایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس گروہ کا سردار ہو گا اور اس سے خیر اور نیکی پائے گا۔

اور اگر خواب میں کسی عورت کا سر دیکھے۔ دلیل ہے کہ مالدار عورتوں سے راحت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکری کی سری کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور مال حلال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بیل کا سر کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سال مال اور نعمت پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں اپنا سر بڑا دیکھے۔ دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے دو سر ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا کام قوی ہو گا۔ اور اگر اپنا سر ننگا دیکھے۔ دلیل ہے کہ اپنے کام سے گرے گا اور غمگین ہو گا۔ اور اگر اپنے سر پر زخم دیکھے کہ اس سے خون بہتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے

جھگڑا پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے سر سے بھیجا نکلا ہے اور زمین پر گرا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاتھ سے سرمایہ جاتا رہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ بھیجے کو پھر اس کی جگہ پر رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ پھر مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر چکنا ہے۔ دلیل ہے کہ نیک کام کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں کٹا ہوا سر ہے۔ دلیل ہے کہ مال بہت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا سر نیک بات کہتا ہے۔ دلیل ہے کہ نیکوکار ہو گا اور کاموں میں انصاف کرے گا۔ اور اگر بری بات کہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر اپنے سر کے دو ٹکڑے دیکھے۔ اس طرح کہ آدھا دائیں ہاتھ میں اور آدھا بائیں ہاتھ میں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ماں باپ مریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر اس کے ہاتھ میں ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سردار سے خیر و منفعت پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا سر ہاتھی کے سر جیسا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ ملک پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا سر اونٹ کے سر جیسا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ فساد اور حرام کی طرف مائل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر گھوڑے کے سر جیسا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر گدھے کے سر جیسا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے بخت سے نصیب پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر بیل کے سر جیسا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ خلقت کے نزدیک خوار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر بکری جیسا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر جہالت غالب آئے گی۔

اور اگر اپنا سر شیر کے سر جیسا دیکھے۔ دلیل ہے کہ حکومت پائے گا اور دشمن کو مغلوب کرے گا۔ اور اگر اپنا سر کتے کے سر جیسا دیکھے۔ دلیل ہے کہ ذلت اور خواری پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر خنزیر کے سر جیسا ہو گیا ہے۔ خدا کی پناہ! اس کا میلان کفر کی طرف ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا سر بلور کا ہو گیا ہے۔ تو یہ اس کی ہلاکت پر دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ اس کا سر سونے یا چاندی کا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر لوہے یا پتھر کا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کمینے سردار کی خدمت کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا سر لکڑی کا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر ٹھیکری کا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی گپی آدمی کی خدمت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر مرغوں کے سر جیسا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر کٹا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو پھانسی پر لٹکائیں گے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا سر جسم سے جدا ہوا ہے اور پھر اس کی جگہ پر رکھ دیا ہے اور درست ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ آخرکار شہیدوں کا مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سر ہے اور اس کی عورت حاملہ ہے۔ دلیل ہے کہ لڑکا پیدا ہو گا۔

اور اگر عورت اپنا سر منڈا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا شوہر مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سر کا بھنا ہوا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بھنا ہوا سر خریدا ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے اور اس کو کھایا ہے۔

دلیل ہے کہ کسی رئیس سے فائدہ اٹھائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بھنا ہوا سر تاویل میں رئیس یا سردار ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کچی سری کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ کسی سردار کی غیبت کرے گا۔ اور بھنی ہوئی سری کچی سے خواب میں دیکھنا بہتر ہے۔

حضرت حافظ معتبر رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں آدمی کا سرباپ ہے یا سردار ہے یا بیٹا ہے اور اگر اپنے سر کو کٹا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ ماں اور باپ سے جدا ہو گا۔ اور اگر اپنا سر اپنے ہاتھ میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ ان سے ملے گا۔ اور اگر اپنے سر کو پھر گردن پر لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے سرمایہ لے گا یا قرض دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کٹے ہوئے سر اس کے پاس ہیں اور رقص کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ولایت کے سرداروں کو مصیبت اور غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر اپنے کندھے پر بادشاہ کا سر دیکھے۔ دلیل ہے کہ دس ہزار درہم پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں آدمی کا سر دیکھنا بارہ وجہ پر ہے: (۱) رئیس (۲) مہتر (۳) باپ (۴) ماں (۵) امام (۶) مؤذن (۷) عالم (۸) دس ہزار درہم پانا (۹) لڑکا (۱۰) غلام (۱۱) عورت (۱۲) مالدار شخص۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا سر بڑا ہے۔ اور نئے کپڑے پہنے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی سرداروں سے صحبت ہو گی۔ اور اگر گندا کپڑا پہنے ہوئے ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سردار سے غم و اندوہ پائے گا اور اگر دیکھے کہ اس نے تنور میں سریاں رکھی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا سرداروں کے نوکروں سے کام پڑے گا۔

## سراب کی زمین

سراب کی زمین۔ اس کی تاویل بے ہودہ علم اور بات ہے کہ جس میں نفع نہیں ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سراب والی زمین میں مقیم ہے۔ دلیل ہے کہ باطل علم اور بے ہودہ بات میں مشغول ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سراب والی زمین سے کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ باطل علم سے روزی جمع کرے گا۔

## سراپردہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنے آپ کو سراپا پردے میں دیکھے اور جانے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگی اور مرتبہ پائے گا اور ممکن ہے کہ سردار ہو۔

اور اگر دیکھے کہ بادشاہ کے سراپردے میں مقیم ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ کا سرا پردہ گر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی سلطنت کو زوال ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ بادشاہ کا سرا پردہ جل گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ مرے گا اور اگر دیکھے کہ اس کو بادشاہ سراپردہ سے باہر لایا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہی پائے گا اور ملک حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرا پردہ دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) سلطنت (۲) ریاست (۳) ولایت (۴) دولت (۵) سپاہی بننا۔

## سرا (سرائے)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ بیگانی سرا میں ہے اور کسی کو نہیں پہچانتا ہے۔ اور وہاں پر مردے ہیں۔ دلیل ہے کہ وہ سرائے آخرت ہے اور صاحب خواب کی موت قریب ہے۔

اور اگر دیکھا کہ وہاں جا کر واپس آیا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ لیکن شفاء پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ معلوم سرا میں گیا ہے اور اس کی بنیاد مٹی کی ہے۔ دلیل ہے کہ حلال روزی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی بنیاد چونے اور پختہ اینٹ کی ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ وہ سرائے بڑی اور فراخ ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر روزی فراخ ہو گی۔ اور اگر چھوٹی سرائے دیکھے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنی سرائے اکھاڑتا ہے۔ دلیل ہے کہ درست راستہ اپنے اوپر بند کرے گا اور عبادت نہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پرانی سرائے اکھاڑی ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر خیرات کا دروازہ کھلے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نئی اور پاکیزہ سرائے ہے۔ تو تندرستی اور ماں باپ کی درازئی عمر پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پاکیزہ اور نئی سرائے کے اندر ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی روزی فراخ ہو گی اور عزت اور مرتبہ پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ سرائے کا خواب میں دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) مرد کے لئے عورت اور عورت کے لئے خاوند (۲) دولت (۳) امن (۴) عیش (۵) مال (۶) ولایت (۷) امانت اور عزت۔

## سرب (سیسہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس سیسہ ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کا خسیس مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سیسہ پگھلاتا ہے۔ دلیل ہے کہ بدی کے ساتھ لوگوں کی زبان پر پڑے گا۔

## سُرخی جامہ

سرخی جامہ۔ کپڑے کی سرخی۔ مردوں کے لئے سرخ کپڑا برا' رنج اور اندیشہ ہے اور عورتوں کے لئے خیر اور خوشی ہے۔

اور اگر مرد دیکھے کہ اس کا تمام لباس سرخ ہے۔ دلیل ہے کہ فتنہ اور خونریزی اس کی ہاتھ پر ہو گی اور سرخی کے مطابق لوگوں پر ظلم کرے گا۔

## سرخچہ (سُرخ دانے)

سرخچہ۔ سرخ دانے۔ خواب میں دیکھنا زیادتی مال پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جسم پر سرخ دانے نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ مال کو رنج اور سختی سے حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سرخچہ اس کے جسم سے گم ہو گیا ہے۔ تو

اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## سُرفہ (کھانسی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کھانسی پانچ وجہ پر ہے (۱) تر کھانسی (۲) خشک کھانسی (۳) بلغمی (۴) جس میں خون نکلے (۵) جس میں صفرا نکلے۔

اگر خواب میں دیکھے کہ کھانستے وقت بلغم نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کے آگے موجودہ بلا کی شکایت کرے گا۔ یا مال کی شکایت جو ضائع ہو گیا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو خشک کھانسی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی شکایت محال اور بے ہودہ سے ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو تر کھانسی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اپنوں سے شکایت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کھانسی خون کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو فرزندوں سے شکایت ہو گی۔

اور اگر اس کو صفرا سے کھانسی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ ہر ایک کی شکایت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی سردار کھانستا ہے۔ دلیل ہے کہ دین کا غمخوار ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کو کھانسی آئی ہے۔ تو ناتوانی پر دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ کھانسی اس کے گلے میں رہ گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت کا وقت قریب ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو بوڑھوں کی کھانسی ہے کہ بلغم گراتا ہے۔ دلیل ہے کہ غم اور محنت سے نجات پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کھانستا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ کی طرف سے آفت پہنچے گی۔

## سرکہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ سرکہ خواب میں مال حلال ہے۔ بابرکت ہے اور اس کے کھانے کی تاویل نیک ہے۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ تعالے علیہ والہ واصحابہ وسلم نے فرمایا ہے: **خیر الادام خل** (بہترین سالن سرکہ ہے)۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں ترش سرکہ غم و اندوہ ہے اور خواب میں سرکہ فروش آدمی جھگڑالو مرد ہے۔

## سرگین (لید)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گھوڑے کی لید مال اور نعمت ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے بہت سی لید جمع کی ہے۔ تو دلیل مال اور نعمت کی ہے۔ اور اگر آدمی کی سرگین دیکھے۔ تو مال حرام پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے آب خانے میں سرگین ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بری بات پہنچے گی اور اس کے مال کا نقصان ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے بستر میں پلیدی کی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے مال کا کچھ حصہ اپنے عیال کو دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سرگین ڈالی اور اس کو زمین میں دفن کیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال زمین میں چھپائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ آدمی سرگین کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نامعلوم جگہ پر سرگین ڈالی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال کسی جگہ خرچ کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنا جسم سرگین سے آلودہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خواب میں دست لگے ہیں۔ دلیل ہے کہ اپنا مال اسراف سے خرچ کرے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ آدمی کی سرگین مال حرام ہے۔ اور چوپاؤں کی سرگین مال حلال ہے اور درندوں کی سرگین مال ہے جو ظلم سے حاصل ہو گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ جو پلیدی آدمی سے جدا ہوتی ہے۔ نقصان کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ پلیدی میں گیا ہے اور غرق ہوا ہے دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پاؤں پلیدی پر رکھا اور گر پڑا اور اس کا کپڑا اور جسم آلودہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ حاکم سے نقصان پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرگین کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) مال حرام (۲) کشائش رزق (۳) عیال پر خرچ کرنا (۴) غم کا دور ہونا۔

## سرگین گرداں (جعل کیڑا)

سرگین گرداں۔ گندگی کو پھرانے والا کیڑا۔ یعنی جعل مال جمع کرنے والا مرد ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے جعل کو پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی حرام خور مرد سے صحبت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ جعل کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ حرام خور آدمی کو مارے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ حرام خور کا مال کھائے گا۔

## سَرما (جاڑا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرما رنج اور نقصان ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے سرما پائی ہے۔ دلیل ہے کہ سرما کے مطابق اس کو درویشی اور تنگدستی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو سرمانے نقصان پہنچایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اپنوں سے نقصان پہنچے گا۔

## سُرمہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرمہ مال ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے آنکھ میں سرمہ لگایا ہے دلیل ہے کہ صلاح دین کا متلاشی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو سرمہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر صاحب خواب مال پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرمہ مردوں اور عورتوں کے لئے عزت اور مرتبہ

ہے۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں سرمہ پانا راہِ حق اور صواب ہے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرمہ فروش ایسا شخص ہے جو اصلاحِ دین کی جستجو کرتا ہے۔ کیونکہ آنکھ دین ہے اور سرمہ روشنائی ہے۔

## سُرمہ دانی

سرمہ دان یا سرمہ دانی۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرمہ دانی عورت ہے۔ جو ہر وقت حق تعالےٰ کی طرف رجوع ہے۔ اور لوگوں کو دین کی راہ کی طرف بلاتی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی سرمہ دانی ٹوٹ گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرمہ دانی دین دار عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی سرمہ دانی کھو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کی صحبت سے جدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سرمہ دانی خریدی ہے۔ دلیل ہے کہ دیندار کنیز خریدے گا۔

## سرنج (ایک دوا ہے)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرنج غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سرنج اس کے پاس ہے یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین اور فکرمند ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سرنج کھاتا ہے دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سرنج کسی کو دیا ہے یا بیچا ہے۔ دلیل ہے کہ غم سے آزاد ہو گا۔

## سرود (گانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرود بے ہودہ بات اور مصیبت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سرود دوسرے سازوں کے ساتھ' جیسے کہ باجہ اور بانسری کے ساتھ گاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اندوہ اور مصیبت زیادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ سرود سنتا ہے۔ دلیل ہے کہ بے ہودہ بات سنے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ گاتا ہے۔ اگر بازار میں ہے۔ دلیل ہے کہ مالدار لوگ رسوا ہوں گے اور درویشوں کو غم ہو گا۔ اور اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں گانا یا سننا چھ وجہ پر ہے۔ (۱) بے ہودہ کلام (۲) غم و اندوہ (۳) مصیبت (۴) رسوائی (۵) جنگ (۶) علم و حکمت۔

## سرونہا (سینگ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سب طرح کے سینگ نیک ہیں۔ اور صاحب خواب کسی بزرگ سے خیر و منفعت دیکھے گا اور اگر مادہ گاؤ کے سینگ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس سال اس کو بہت نفع ہو گا۔ اگر بہت بڑے ہیں تو بہت زیادہ نفع ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سینگ ہوا میں لٹکے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ملک والوں کو خیر و منفعت حاصل ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے سر پر دو سینگ ہیں۔ دلیل ہے کہ کسی بزرگ سے قوت پائے گا۔ اور اگر صاحب خواب اپنے سر پر بہت سے سینگ دیکھے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے' اگر دیکھے کہ ایک سینگ رکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام پھر درست ہو گا اور خوشی میں عمر گزارے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لوگوں کو اس سینگ سے مارتا ہے' دلیل ہے کہ لوگوں کو بدی پہنچائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جنگلی چوپاؤں کے سینگ خیر اور منفعت پر دلیل ہیں اور شہری چوپاؤں کے سینگ اس کے خلاف ہیں۔

## سریش

سریش ایک لیس دار چیز ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سریش غم و اندوہ پر دلیل ہے اور اس کا کھانا ضرر اور نقصان کا موجب ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سریش سے کوئی چیز چسپاں کی ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی کام کرے گا کہ اس کو پھر درستی پر لائے گا۔

## سریشم

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سریشم ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر آرام پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے سریشم کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عیال کے باعث کوئی کام کرے گا۔ جو محکم اور مضبوط ہو گا۔

## سرین (چوتڑ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ سرین خواب میں دیکھنا اپنوں میں سے ایک کا دیکھنا ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ دایاں سرین فرزند پر دلیل ہے اور بایاں سرین لڑکی پر دلیل ہے۔ اور اگر سرین کمزور اور چھوٹا دیکھے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سرین ٹوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند مرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سرین دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) فرزند (۲) قوت (۳) بلوغ (۴) خویشوں میں سے کوئی شخص۔

## سطل (تسلا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سطل خدمت گار پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے

کہ نیا سل خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ کنیز خریدے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے سل میں سوراخ ہے دلیل ہے کہ کنیز پر عیب ظاہر ہو گا۔

## سُعتر

سعتر ایک قسم کی گھاس ہے۔ جس کو معشوقوں کی زلف سے تشبیہ دیتے ہیں۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سعتر غم و اندوہ ہے اور اس کا کھانا جھگڑا ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ اس کا کھانا نقصان مال ہے اور خواب میں سعتر کا دیکھنا اچھا نہیں ہے۔

## سفر کردن (سفر کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے سفر کیا ہے اور وہ مقام پہلے سے بہتر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال نیک ہو گا۔ ورنہ اس کے خلاف تاویل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ سفر کیا ہے اور نہیں جانتا ہے کہ کہاں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے عیال سے جدا ہو گا۔ یا وہاں سے نقل مکان کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی جماعت کو وداع کرنے گیا ہے۔ یا کوئی گروہ اس کو وداع کرنے آیا ہے۔ دلیل ہے کہ ایک مدت تک اس کا حال اور کام متغیر ہو گا اور پھر اپنے حال پر آئے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس نیا اور پاکیزہ دسترخوان ہے یا اس نے خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کنیز بدصورت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ دسترخوان پر نان و نعمت ہے۔ دلیل ہے کہ کنیز سے نفع پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دسترخوان نہایت منفعت والا سفر ہے۔ اور اگر دسترخوان چھوٹا اور خالی ہے۔ دلیل ہے کہ تھوڑی منفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا دسترخوان جلا ہے۔ یا ضائع ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کنیز مرے گی۔ یا اس کا مال ضائع ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دسترخوان چار وجہ پر ہے: (۱) کنیز (۲) خدمت گار (۳) سفر (۴) کسب اور معیشت۔

## سفوف (پھکی)

سفوف۔ پھکی۔ اس کا خواب میں کھانا غم و اندوہ ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے سفوف کھایا اور اس سے خیر و منفعت پائی تو بہتری پر دلیل ہے۔

## سقّا

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ سقا ایسا شخص ہے کہ جس کے ہاتھ پر خیرات ہوتی ہے۔ خاص کر

اگر دیکھے کہ لوگوں کو پانی بغیر طمع اور لالچ کے دیتا ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بغیر کسی لالچ کے سقائی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ آخرت کی طرف راغب ہے۔
اگر دیکھے کہ مشک پانی سے بھری ہے اور کسی کو پانی نہیں دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال جمع کرے گا اور اس سے آرام نہ پائے گا۔
اور اگر دیکھے کہ لوگوں کے گھروں میں پانی لے جاتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کے لئے مال جمع کرے گا اور اس سے اس کو فائدہ نہ ہو گا۔

## سقنقور (ایک مچھلی ہے)

سقنقور ایک مچھلی ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس سقنقور ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نیک کام حاصل ہوں گے اور دل کی مراد کو پہنچے گا۔ لیکن اس کا دین ضعیف ہو گا۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ سقنقور مچھلی خواب میں مکروہ ہے۔

## سقمونیا (ایک دوا ہے)

سقمونیا۔ ایک مسہل دوا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سقمونیا غم و اندوہ اور نقصان مال پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی بیماری کے لئے کھائی اور اس سے شفاء پائی۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ سقمونیا کھانے سے نقصان پایا ہے۔ تو مال کے نقصان پر دلیل ہے۔

## سگ (کُتّا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کتا کمینہ اور مہربان دشمن ہے اور سیاہ کتا عرب میں سے دشمن ہے اور سفید کتا عجم میں سے دشمن ہے اور اگر دیکھے کہ کتے نے اس کو کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے تکلیف اٹھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا کپڑا کتے کے منہ کے تھوک سے آلودہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کی بات سے خستہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کتے نے اس کا کپڑا پھاڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال میں نقصان ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ اس نے کتے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کو دفع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کتے کو روٹی دی ہے، دلیل ہے کہ اس پر روزی فراخ ہو گی۔
اور اگر دیکھے کہ کتا اس کے نزدیک ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس میں لالچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کتے نے اس پر تکبیر کی ہے۔ دلیل ہے کہ کمینے دشمن پر بھروسہ کرے گا۔
اور اگر دیکھے کہ کتیا کا دودھ پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خوف اور دہشت پہنچے گی اور اگر دیکھے کہ کتا اس سے بھاگا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن مختلط ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کتیا اس کے گھر میں آئی ہے۔ دلیل ہے کہ

کم ہمت اور کمینی عورت سے شادی کرے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شکاری کتا ظاہر دشمن ہے۔ اور اگر دیکھے کہ شکاری کتے کے ذریعہ شکار کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو دشمن سے' جو دانشمندی کا دعوی کرتا ہے خیر پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ شکاری کتے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ وراثت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شکاری کتا اس سے دور ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بامنفعت دشمن سے جدا ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کتا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) دشمن (۲) لالچی بادشاہ (۳) دانش مند (۴) چغل خور آدمی۔

## سکبا (کھانے کی قسم ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر سکبا بکری کے گوشت اور اچھی چیزوں کے ساتھ پکا ہوا ہے تو عیش و خوشی اور عزت و مرتبے پر دلیل ہے۔ اور اگر گائے کے گوشت کے ساتھ پکایا ہوا دیکھے تو مال اور مراد کے پانے پر دلیل ہے اور اگر گوشت مرغ کے ساتھ پکایا ہوا ہے تو عیش' خوشی اور بزرگی و حکومت پر دلیل ہے۔

## سکورہ (آب خورہ)

سکورہ۔ کچا آبخورہ مٹی کا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو کسی نے نیا سکورہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ پاکیزہ بات سنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سکورہ ٹوٹا ہے یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹی بات سنے گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں سکورہ کنیز ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نیا آب خورہ خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ نئی کنیز خریدے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سکورہ ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کنیز ہلاک ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں آبخورہ نو وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) خادم (۳) کنیز (۴) دین کی پائیداری (۵) جسم کی درستی (۶) درازیٔ عمر (۷) مال (۸) پاکیزہ بات (۹) عورتوں کی طرف سے وراثت پانا۔

## سکنجبین

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سکنجبین اگر شیریں ہے تو مال اور حلال روزی پر دلیل ہے جو آسانی سے حاصل ہو گی اور اگر ترش ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## سلاح (ہتھیار)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ہتھیار پہن کر بیگانہ لوگوں میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ عام لوگ اس پر زبان درازی کریں گے۔ لیکن اس کو کوئی بری بات نہ پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ آشنا جماعت میں ہے۔ دلیل ہے کہ دشمنوں پر فتح پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنے آپ کو خواب میں تیر و کمان کے ساتھ دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ بزرگی پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ ان اوزاروں سے کہ جن کے ساتھ جنگ کرتے ہیں۔ کوئی چیز ٹوٹ گئی ہے یا ضائع ہو گئی ہے۔ تو کسی بڑے نقصان پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کے ساتھ جنگ اور لڑائی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ جنگ اور جھگڑے میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی اس کو لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس شخص کو نقصان پہنچائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو زخمی کیا ہے اور اس شخص کا پتہ نہیں ۔:۔ کہ کون ہے؟ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے زخم میں پیپ جمع ہو گئی ہے دلیل ہے کہ اسی قدر مال جمع کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس زخم سے گوشت اور ہڈی ٹوٹ گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس آدمی سے مال اور نعمت حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ لڑائی میں کسی کا ہاتھ کاٹ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو سخت بات کہے گا اور ان کے درمیان جدائی پڑے گی۔

اور اگر دیکھے کہ کسی کا سر کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال لے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لڑائی کا اوزار دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) قوت (۲) بزرگی (۳) دولت (۴) ولایت (۵) ریاست (۶) قلعہ۔

اور ہتھیار خواب میں بڑا بادشاہ منصف طبع ہے۔

## سلام کردن (سلام کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کسی دوست نے اس کو سلام کیا ہے دلیل ہے کہ وہ دوست اس سے خوشی دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی دشمن نے اس کو سلام کیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ دشمن اس کا دوست ہو جائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی نامعلوم شخص نے اس کو سلام کیا ہے کہ جس کو نہ دیکھا تھا۔ دلیل ہے کہ کوئی مسافر اس کا دوست اور آشنا بنے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی بوڑھے نے اس کو سلام کیا ہے کہ جس کو پہلے نہ دیکھا تھا۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ کے عذاب سے امن میں ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی آشنا بوڑھے نے اس کو سلام کیا ہے۔ دلیل ہے کہ خوبصورت عورت کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی دوست نے سلام کیا ہے اور اس کو سلام کا جواب نہیں دیا ہے۔ دلیل ہے کہ ان ہر دو کے درمیان جدائی پڑے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو جوان عورت نے سلام کیا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کا اقبال پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ نماز میں ہے اور اس نے بائیں طرف سلام کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام پریشان ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سلام چار وجہ پر ہے: (۱) امن (۲) شادی (۳) اقبال (۴) مال کی منفعت۔

## سُلطان (بادشاہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بادشاہ سرائے یا مسجد یا کسی شہر یا کسی گاؤں کو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ رنج اور مصیبت پہنچے گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: اِنَّ الْمُلُوْکَ اِذَا دَخَلُوْا قَرْیَۃً اَفْسَدُوْھَا (کہ بادشاہ جب کسی بستی میں داخل ہوتے ہیں تو اس کو خراب کر دیتے ہیں)۔

اور اگر دیکھے کہ لڑائی میں بادشاہ پر غالب آیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ مراد پوری ہو گی اور مطلب کو پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کا دایاں ہاتھ کاٹا ہے' دلیل ہے کہ اس کو قسم دیں گے۔

اور اگر دیکھے کہ بادشاہ تخت سے گرا ہے' یا تخت ٹوٹا ہے یا گھوڑے نے اس کو دولتی ماری ہے یا اس کی تلوار ٹوٹی ہے' یا بیل نے اس کو سینگ مارا ہے اور اس کو زخمی کر دیا ہے۔ یہ سب سلطنت کے زوال کے نشان ہیں۔

اور اگر عادل بادشاہ کو دیکھے۔ تو عدل کے مطابق اس کے شرف اور بزرگی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے بہت بڑا بساط بچھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکو دنیا کا ملک ہو گا اور اس کی عمر دراز ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر بادشاہ اپنے کام میں نیک ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر اور مرتبہ زیادہ ہو گا۔

اور اگر مرے ہوئے بادشاہ کو کشادہ رو اور خوش دیکھے اور اس سے باتیں کرے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام نیک ہو گا اور اس کے مردہ شغل زندہ ہوں گے۔

## ساروغ (ایک گھاس ہے)

ساروغ ایک گھاس ہے جس کو کماغ بھی کہتے ہیں۔ اس کا خواب میں دیکھنا عورت کا دیکھنا ہے کہ جس میں بھلا نہیں ہے اور اگر بہت سا دیکھے تو مال و نعمت پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بڑے ساروغ کا دیکھنا فرزند پر دلیل ہے اور چھوٹے ساروغ کا دیکھنا لڑکی پر دلیل ہے۔

## سماق (ایک دوا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سماق کا دیکھنا جنگ اور جھگڑے پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سماق کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے گفتگو کرے گا اور سماق کھانے میں بھلائی نہیں ہے۔

## سمانہ (بٹیر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بٹیر غلام کا لڑکا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ بٹیر پکڑا

ہے۔ یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے غلام کے فرزند پیدا ہو گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ بٹیر اس کے ہاتھ سے اڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے غلام کا فرزند مرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بٹیر مال اور حلال کی روزی ہے۔ فرمان حق تعالے ہے: وَاَنۡزَلۡنَا عَلَيۡكُمُ الۡمَنَّ وَالسَّلۡوٰى (اور ہم نے تم پر من اور سلوے اتارا تھا)۔

اور اگر دیکھے کہ بٹیر کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ حلال روزی پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بٹیر کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) غلام کا فرزند (۲) حلال کی روزی (۳) منفعت (۴) خیر و مال۔

## سمور (لُومڑی جیسا جانور ہے)

سمور۔ لومڑی جیسا جانور ہے۔ جس کی کھال سے پوستین بناتے ہیں۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سمور کافر، ظالم اور ڈاکو آدمی ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سمور کے ساتھ لڑائی کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس صفت کے آدمی سے جھگڑا کرے گا اور جو غالب رہے گا وہی قوی ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سمور کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ ظالم کا مال کھائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سمور مرد مسافر اور مالدار ہے اور خواب میں اس کا گوشت اور پوست مال اور مراد ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سمور کو مارا اور اس کا گوشت زمین پر گرا۔ دلیل ہے کہ مسافر آدمی کا مال ضائع کرے گا۔

## سنان (نیزہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دشمن کے جسم پر نیزہ مارا اور اس کو گرا دیا۔ دلیل ہے کہ دشمن پر غالب آئے گا اور اس کو دلیل سے قائل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا تیر ٹوٹ گیا ہے یا ضائع ہو گیا ہے۔ اس کی تاویل پہلے خواب کے برخلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اس کے پاس فولادی نیزہ چمکدار ہے۔ دلیل ہے کہ ولایت پائے گا۔ اگر اہل ولایت سے ہے تو بزرگی اور منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے نیزے کو زنگ لگا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو تھوڑا نفع ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نیزے کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) دلیل (۲) ولایت (۳) درازی عمر (۴) فتح (۵) ریاست (۶) قیمت نیزہ کے مطابق نفع۔

## سُنب (سُنبہ)

سنب، سوراخ کرنے کا اوزار ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سنب فرزند ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سنبہ ہے، یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس

کے پاس سے سنبہ کھو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند غائب ہو گا یا مرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھوٹا سنبہ مال ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سنبے ہیں یا کسی نے اس کو دیئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاؤں پر سنب ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر خوشی اور آرام سے گزرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ سنب گرا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## سنبل (ایک گھاس ہے)

سنبل بالوں جیسی ایک گھاس ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس سنبل ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس خشک سنبل ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ تازہ سنبل کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حلال حاصل کرے گا۔ یا اس کے فرزند ہو گا جو ملک میں مشہور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سنبل کو آگ پر جلایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا۔

## سنجاب (چوہے سے بڑا جانور ہے)

سنجاب ایک جانور ہے جو چوہے سے بڑا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سنجاب مرد مسافر مالدار اور غیر ہے۔ اور اس کا پوست، پشم اور ہڈی مانگا ہوا مال ہے۔ اور اس کا گوشت مسافر آدمی کا مال ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سنجاب کو مارا ہے اور اس کا گوشت کھایا ہے اور ڈالا ہے اور اس کا پوست پارہ پارہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ مسافر آدمی کا مال تباہ کرے گا یا زور سے لے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے سنجاب کا گلا گھونٹا ہے اور اس کی گردن سے خون جاری ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ کنواری لڑکی سے جماع کرے گا۔

## سنجد

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سنجد مال صالح ہے جو محنت سے حاصل ہو گا۔ اگر دیکھے کہ اس نے سنجد خریدا ہے، یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سا مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سنجد کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کو عیال پر خرچ کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سنجد تین وجہ پر ہے: (۱) مال جو محنت سے ملے گا (۲) مال جو بغیر محنت حاصل ہو گا (۳) بدخو آدمی سے فائدہ اور نفع۔

## سندان (اہرن)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اہرن کا دیکھنا رئیس اور بزرگ مرد کا دیکھنا ہے۔ اگر

دیکھے کہ اس کے پاس اہرن ہے۔ یا کسی نے اس کو دی ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ رئیس سے خیر اور منفعت حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اہرن دلیل ہے کہ کسی سردار کی صحبت میں رہے گا اور اس سے راحت پائے گا۔

اگر دیکھے کہ اس نے اہرن کسی کو دی ہے یا کھو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی کی صحبت سے جدا ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں اہرن کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) رئیس (۲) منفعت (۳) قوت (۴) ولایت (۵) کاموں میں اقبال۔

## سنگھا (کئی طرح کے پتّھر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پتھروں کا دیکھنا دو وجہ پر ہے: (۱) مال (۲) رئیس اور نرم پتھر کی منفعت بہت زیادہ ہے۔

اگر دیکھے کہ اس نے سفید پتھر لیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی خوش خلق رئیس سے اس کو صحبت ہو گی اور اس سے نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سیاہ پتھر لیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عرب کے رئیس سے صحبت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سرخ پتھر لیا ہے۔ دلیل ہے کہ مفسد سردار سے اس کو آرام پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ پہاڑ پر گیا ہے اور دامن کوہ سے بہت سے پتھر لایا ہے اور دیکھے ہیں۔ اگر پتھر سفید یا سیاہ ہیں تو نفاق کی دلیل ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پتھروں کا دیکھنا سختی ہے۔ اگر دیکھے کہ پانی کے نیچے سے پتھر جمع کئے ہیں۔ دلیل ہے کہ مکر اور حیلے سے مال جمع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پتھر پہاڑ سے تراشا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بزرگ سے مال جمع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی پر پتھر ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے مال سے نفرت کے ساتھ کسی کو کچھ دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس پر پتھر ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی پر پتھر ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ اس پر تہمت لگائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پتھر دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) مال (۲) سرداری (۳) کاموں میں سختی (۴) محنت کی کمائی۔

## سنگخوارہ (ایک جانور ہے)

سنگ خوارہ ایک پرندہ ہے' جو پتھر کھاتا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے' اگر دیکھے کہ اس نے سنگ خوارہ پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کام میں سختی دیکھے گا اور اس میں بھلائی نہ ہو گی۔ یا اس کو بے وقوف مرد سے کام پڑے گا۔

اور اگر دیکھے کہ سنگ خوارہ اس کے ہاتھ سے اڑا ہے' یا اس کے ہاتھ میں مرگیا ہے۔ دلیل ہے کہ مشکل کام

سے جلدی خلاصی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سگ خوارہ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کمائی سے کوئی چیز مشکل کے ساتھ حاصل کرے گا۔

## سواری کردن (سوار ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر دیکھے کہ اس نے سواری کی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے گھوڑا' ہتھیار اور نعمت پائے گا اور اگر دیکھے کہ سواروں کے ساتھ پھرتا ہے اور سوار اس کے تابعدار تھے۔ دلیل ہے کہ ایک جماعت پر حکومت کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ نامعلوم سواروں نے اس کو دنیا کے سامان میں سے کچھ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی مسافر سے فائدہ پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو معلوم سواروں نے کچھ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو آشنا یا دوست سے کچھ فائدہ پہنچے گا اور اگر سواروں کو نیلے لباس اور گندوں اور دیلونن گھوڑوں پر دیکھے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

# سُورہ ہائے قرآنی (قرآن مجید کی سورتیں خواب میں پڑھنا)

## سُورۃ الفاتحہ

سورۃ الفاتحہ۔ الحمد شریف۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے سورہ الحمد شریف پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور اس کے کام کا خاتمہ ایمان پر ہو گا۔

## سورۃ البقرہ

اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ البقرہ پڑھی ہے۔ تو بھی یہ تاویل ہے جو سورۃ الفاتحہ کی ہے۔ اور دشمنوں کی شرارت سے امن میں رہے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خلقت کے اندر راست گو ہو گا' اور اگر درویش ہے تو مالدار ہو گا۔ اور اگر بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔ غمگین ہے تو خوش ہو گا۔ غلام ہے تو آزاد ہو گا۔

## سُورۃ آلِ عمران

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے سورۃ آلِ عمران پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ تمام برائیوں سے امن میں رہے گا اور پاک ہو گا اور اس کی عاقبت بالخیر ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ آیت شَہِدَ اللہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ کی قضاء پر راضی ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر قرض دار ہے تو قرض سے سرخرو ہو گا اور لوگ

اس کو عزیز رکھیں گے۔

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ آیت قُلِ اللّٰھُمَّ مَالِکَ الْمُلْکِ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگی عزت اور مرتبہ پائے گا اور اس کی مرادیں پوری ہوں گی۔

## سُورۃ النِّساء

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر دیکھے کہ سورۃ النساء پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ وراثت پائے گا۔ اور اس کے خویش اور اہل بیت زیادہ ہوں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ اس کا مال اور نعمت بہت زیادہ ہوں گے۔

## سُورۃ المائدہ

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سورۃ المائدہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ شرف اور بزرگی پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ سورۃ المائدہ کا پڑھنا مال اور نعمت کی زیادتی پر دلیل ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں سورۃ المائدہ کا پڑھنا صحت و سلامتی پر دلیل ہے۔

## سُورۃ الانعام

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ سورۃ الانعام پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا اور آخرت کی سعادت حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ بہت سے چوپائے حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ احسان اور سخاوت کی توفیق پائے گا۔

## سُورۃ الاعراف

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ اعراف پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دیندار اور مومن ہو گا۔ اور اس کی عاقبت محمود ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سورہ اعراف پڑھنا دلیل ہے کہ صاحب خواب کوہ طور کی زیارت سے مشرف ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سورۃ الاعراف کا پڑھنا۔ دلیل ہے کہ سب لوگ اس سے خوش ہوں گے اور امانت کی حفاظت کرے گا۔

## سُورۃ الانفال

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الانفال پڑھتا ہے۔ دلیل ہے

کہ خیر اور صلاح پائے گا۔

## سورۃ التوبہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ التوبہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ سے توبہ کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر سورۃ التوبہ پڑھتا ہے دلیل ہے کہ صاحب خواب کے کام کا انجام خیر سے ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ راہ دین میں یگانہ روزگار ہو گا۔

## سُورۃ یونس

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ یونس پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی روزی فراخ ہو گی اور اس کا کام مراد کو پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ کافروں کا مکر اور جادوگروں کا فریب اس سے دور ہو گا اور دشمنوں پر فتح حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے اس کے الفاظ اور عبارت سب درست ہوں گے۔

## سُورۃ ھُود

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ ہود پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی روزی کاشت کاری اور زراعت سے ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کا کام نیک ہو گا اور تمام کاموں میں بااقبال ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دین کے کاموں میں یگانہ روزگار ہو گا۔

## سُورۃ یوسف

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ یوسف پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سفر کرے گا اور مال پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ رنج اور محنت کے بعد عزت و بزرگی پائے گا اور اس کا بول بالا ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بات کا سچا، راست گو اور باامانت ہو گا۔

## سُورۃ الرعد

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الرعد پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ

ہمیشہ عبادت اور قرآن مجید پڑھنے میں مشغول ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ سورۃ الرعد خواب میں پڑھنے والا کار خیر اور طاعت میں راغب ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر کوتاہ ہو گی۔

## سُورَۃ ابراہیمؑ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ ابراہیم پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ہمیشہ طاعت اور نیک کاموں میں مشغول ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ حق تعالے کے نزدیک عزیز اور گرامی ہو گا اور اس کی عاقبت محمود ہو گی۔

## سُورۃ الحِجَر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الحجر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ کے نزدیک پسندیدہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی ہر ایک امید پوری ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ حق تعالےٰ اس کو علم عنایت کرے گا اور اس کی حاجت بڑھائے گا۔

## سُورۃ النّحل

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النحل پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حلال روزی پائے گا اور اہل دین کا دوست ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ محنت اور آفت سے امن میں رہے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ حق تعالے اس کو علم عنایت کرے گا۔

## سُورَۃ بنی اسرائیل

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ بنی اسرائیل پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالے کے نزدیک قرب پائے گا اور دنیا میں عزت و مرتبہ حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا اور دل کی مراد کو پہنچے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کا دین اور اعتقاد پاک ہو گا۔

## سُورۃ الکہف

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الکہف پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ

تمام بلاؤں سے امن میں رہے گا اور دین کی راہ میں یگانہ روزگار اور بااخلاص ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور سعادت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے اس قدر کمائے گا کہ مراد کو پہنچے گا۔

## سُورَۃ مریم

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ مریم کو پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ قیامت کے دن عذاب سے خدا تعالے کی پناہ میں ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خیرات کے راستہ پر ہو گا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی سنت بجالائے گا۔

## سُورَۃ طٰہٰ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ طہٰ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کو کوئی بات کہے گا اور اس کو مغلوب کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ملک میں اس کا نام روشن ہو گا اور نیکی کے ساتھ مشہور ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دین کی راہ میں یگانہ روزگار اور مالدار ہو گا۔

## سُورَۃ الانبیاء

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الانبیاء پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالے اس کو انبیاء علیہم السلام کی خصلت عطا فرمائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ دونوں جہان کا اقبال پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ عالم اور دانا ہو گا اور مشقت سے آسانی پائے گا۔

## سُورَۃ الحجّ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الحج پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال حق تعالے کی راہ میں خرچ کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ نیک اور پسندیدہ کام اختیار کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ زہد میں یگانہ اور راہ دین میں کوشش کرے گا۔

## سُورَۃُ المُومِنُون

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سُورَۃ المومنون پڑھتا ہے۔ دلیل ہے

کہ اہل ایمان کے ساتھ بہشت میں جائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کے دین کے درجے قوی ہوں گے اور اس کی خصلت پسندیدہ ہو گی۔

## سُورۃ الفرقان

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الفرقان پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق کی راستی کے ساتھ باطل سے جدا ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خلقت کے درمیان منصف اور عادل ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ باطل راہ سے راہ حق کی طرف آئے گا۔

## سُورۃ النُّور

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النور پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دل علم اور حکمت سے منور ہو گا۔

## سُورۃ الشُّعراء

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الشعراء پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ حق تعالےٰ کی پناہ میں ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ گناہ سے پاک ہو گا اور راہ دین میں کوشش کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ حق تعالیٰ اس کو گناہوں سے بچائے گا۔

## سُورۃ النّمل

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النمل پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگی پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ دولت اور نصیب اس کی موافقت کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کا مال اور نعمت زیادہ ہوں گے۔

## سُورۃ القصص

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ القصص پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت پائے گا اور ذکر حق میں مشغول ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ ہمیشہ راہ دین اور صلاح میں کوشش کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ رحمت کے دروازے اس پر کشادہ ہو جائیں گے۔

## سُورۃ العنکبوت

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ العنکبوت پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ موت کے وقت تک خدا تعالےٰ کی پناہ میں ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ رنج اور بلا سے امن میں رہے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خلقت کو اس سے صلاحیت اور نعمت نصیب ہو گی۔

## سُورۃ الرُّوم

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الروم پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاتھ پر روم کا کوئی شہر فتح ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ دین کی راہ میں جہاد اور غزا اور کوشش کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ لوگوں کو اس کے دین سے صلاح نصیب ہو گی۔

## سُورۃ السجدہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ السجدہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سجدہ کرتا ہوا دنیا سے رحلت کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ حق تعالےٰ کو بہت سجدے کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کے کام کی عاقبت محمود ہو گی۔

## سورۃ الاحزاب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الاحزاب پڑھتا ہے' دلیل ہے کہ مال پائے گا اور دشمن کو دے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے' اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ احزاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سو دینار پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ سورہ احزاب پڑھنے والا حق تعالےٰ کا اتباع کرے گا۔

## سُورۃُ السباء

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے' اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ السباء پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ زاہد اور عابد ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ ہمیشہ حق تعالیٰ کی عبادت میں لگا رہے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ نیک لوگوں کی خصلت اختیار کرے گا۔

## سُورۃُ الفاطر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ الفاطر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عاقبت محمود ہو گی۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ ہمیشہ اطاعتِ الٰہی میں مشغول ہو گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ نعمت کا دروازہ اس پر کھلے گا۔

## سُورۃ یٰسٓ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ یٰس پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عاقبت بالخیر ہو گی۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور حق تعالےٰ کی رحمت پائے گا۔
حضرت جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ واَصحابہٖ وَسلّم کی محبت اس کے دل میں مضبوط ہو گی۔

## سُورَہ الصّٰفّٰت

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ الصافات پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالے سے ہدایت دین کی توفیق پائے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ صلاح و خیر کے راستے پر چلے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ حق تعالےٰ اس کو فرزند صالح عطا کرے گا۔

## سُورَۃ صٓ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ ص پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہو گا اور بزرگ ہو گا۔

## سُورَہ الزّمر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ الزّمر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالے اس کے گناہ معاف کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ اس کے کام کا خاتمہ خیر پر ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کا دین قوی ہو گا۔

## سُورۃ مومن

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ مومن پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ایماندار اور مخلص ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شریعت کی حفاظت کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ رحمت اور بخشش و عطا پائے گا۔

## سُورۃ فُصِّلَت

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ فصلت پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ حق تعالے کے مقربوں میں سے ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ ہمیشہ دین کی صلاح میں لگا رہے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ حق تعالےٰ کی طرف داعی ہو گا اور اس کو قبول کرے گا۔

## سُورۃ حٰمٓ عسق

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ حم عسق پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ آخرت میں عذاب سے نجات پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ قیامت کے دن عذاب سے خلاصی حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی۔

## سُورۃ الزّخرف

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ الزخرف پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ نماز اور عبادت بہت کرے گا۔ اور ہمیشہ روزہ دار رہے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ قول کا صادق اور نیک کردار ہو گا۔

## سُورۃ الدّخان

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ الدخان پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ رات عبادت میں گزارے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ سچائی کی کوشش کیا کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ مالدار ہو گا۔

## سُورۃ الجاثیہ

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الجاثیہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا اور حق تعالے کی طرف رجوع کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر گناہ گار ہے تو توبہ کرے گا۔

## سُورۃُ الاحقاف

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الاحقاف پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ماں باپ کا فرمان بجالائے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ ماں باپ سے نیک سلوک کرے گا اور بہت سے عجائبات دیکھے گا۔

## سُورۃ محمد صَلّی اللہ عَلیہِ وَسَلّم

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمنوں پر فتح پائے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ ہر ایک بلا اور آفت سے امن میں رہے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دنیا میں توفیق خیر پائے گا۔

## سُورۃ الفتح

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ الفتح پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سب دروازوں سے اس کو فتح اور نصرت ہو گی۔

## سُورۃ الحجرات

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الحجرات پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ کوں کو القاب سے بلائے گا اور غیبت نہ کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ کسی کو دکھ دینا نہ چاہے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ لوگوں سے میل ملاقات کرے گا۔

## سُورۃَ الذاریات

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سُورۃَ الذاریات پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ طاعت اور عبادت میں مشغول ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خلقِ خدا کے ساتھ بخشش اور احسان کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ روزی اس پر فراخ ہو گی۔

## سُورۃ قاف

حضرت ابراہیم سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ قاف پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالے اس کو خیر اور صلاح کے کاموں کی توفیق بخشے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ مشکل کام اس پر آسان ہوں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اپنے کسب سے نصیب پائے گا۔

## سُورۃ الطُّور

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الطور پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ حق تعالے اس کی مدد کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بیت اللہ شریف میں مجاور ہو گا۔

## سُورۃ النجم

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النجم پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالے اس پر اپنی رحمت کا دروازہ کھولے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ حق تعالےٰ اس کو فرزند صالح عطا فرمائے گا۔

## سُورۃُ القمر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القمر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح و نصرت پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ مشکل کام اس پر آسان ہوں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس پر جادو کارگر نہ ہو گا۔

## سُورۃُ الرّحمٰن

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الرّحمٰن پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹ اور حرام سے پرہیز کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ نیک خصلت اور دین کی راہ اختیار کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس جہان میں مال اور آخرت میں منفعت پائے گا۔

## سُورۃُ الواقعہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الواقعہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہوں سے توبہ کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ طاعت اور عبادت کی توفیق پائے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ طاعت الٰہی میں پیش قدمی کرے گا۔

## سُورۃُ الحدید

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الحدید پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ رنج اور سختی سے روزی حاصل کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ راہ آخرت پسند کرے گا اور رضائے حق ڈھونڈے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ راہ دین میں قابل تعریف ہو گا۔

## سُورۃُ المجادلہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ المجادلہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکا عورتوں کے ساتھ جھگڑا ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ راہ دین میں لوگوں سے جھگڑا کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اپنے اہل کے ساتھ نزاع کرے گا۔

## سُورۃُ الحشر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الحشر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حشر اخلاص والوں کے ساتھ ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی صحبت دینداروں اور اہل صلاح کے ساتھ ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اپنے دشمن پر فتح پائے گا۔

## سُورۃُ الممتحنہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الممتحنہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ کلام کی آزمائش راستی سے کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی صحبت اہلِ صلاح کے ساتھ ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ایسی محنت میں گرفتار ہو گا کہ اس میں مرے گا۔

## سُورۃ الصَّفّ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورت الصف پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ راہ حق میں جہاد کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ ہمیشہ حق تعالے کی رضا میں رہے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ آخر عمر میں درجہ شہادت پائے گا۔

## سُورۃُ الجُمعہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الجمعہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالے اس کو توبہ کرنا نصیب کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خیر کی توفیق پائے گا۔

## سُورۃُ المُنافِقُون

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ المنافقون پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ منافق ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اس کو چاہیے کہ نفاق سے توبہ کرے۔

## سُورۃ التّغابن

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ تغابن پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سے صدقات دے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ضعیفوں کی مدد کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بات کا سچا اور درست حالات والا ہو گا۔

## سُورۃُ الطَّلاق

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ الطلاق پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ عورتوں سے گفتگو کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ حق کی خصلت نگاہ میں رکھے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دین کے کلام کے لئے گفتگو کرے گا۔

## سُورۃ التّحریم

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ سورۃ التحریم پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے گھر میں خلق کی بات کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ حرام سے توبہ کرے گا اور اس سے دور رہے گا۔

## سُورۃُ المُلک

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الملک پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو عذاب قبر نہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی عاقبت محمود ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ شرف اور بزرگی پائے گا۔

## سُورۃُ القلم

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القلم پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ خیرات اور صدقہ دینا پسند کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ تمام لوگوں کے ساتھ احسان کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ حق تعالےٰ اس کو بردباری عنایت کرے گا۔

## سُورۃُ الحاقّہ

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الحاقہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ کے فرائض اچھی طرح پورے کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ حق کی خصلت اختیار کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ شرع شریف کے طریق پر ہو گا۔

## سُورۃُ المعارج

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ المعارج پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ خیر اور نیکی کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ خیرات اور نیکیوں کی طرف مائل ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خوف اور دہشت سے امن میں ہو گا۔

## سُورۃ نُوح

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ نوح پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس

کی عاقبت محمود ہو گی۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی تاویل نجات آخرت ہے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ نیک کاموں کا امر کرے گا۔

## سورۃ الجن

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الجن پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا اور جنات کی آفت سے محفوظ رہے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دیو اور پری اس کو نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔

## سورۃ مزمل

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ مزمل پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ نماز تہجد کو پسند کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ عبادت کی توفیق پائے گا۔

## سورۃ مدثر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ مدثر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ نیک عمل کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ توبہ کرے گا اور حق کی طرف رجوع کرے گا۔

## سورۃ الانس (الدھر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الانس پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ درویشوں کو کھانا دے گا اور حق تعالے کی رضا ڈھونڈے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ سخاوت اور نعمت پر شکر کی توفیق پائے گا۔

## سورۃ المرسلات

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ المرسلات پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ جھوٹ بولنے سے توبہ کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ راہ راست کی تلاش کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کی روزی فراخ اور کشادہ ہو گی۔

## سورۃ النبا

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النبا پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ خدا خوف اور متوکل ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ نیکی کا کام کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کا بہت بڑا کام ہو گا۔

## سُورۃ النّازعات

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النازعات پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ جان کنی کے وقت موت سے نہ ڈرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ توبہ کرے گا اور عذاب سے امن میں رہے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کا دل مکر، حیلے اور خیانت سے پاک ہو گا۔

## سُورۃ عبس

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ عبس پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں پر ترش روئی کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ بہت سے روزے رکھے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ راہ حق میں خیرات کرے گا۔

## سُورۃ التکویر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ التکویر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ درد چشم سے بے خوف رہے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ مشرق کی طرف بہت سفر کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ڈر والی چیزوں سے امن میں رہے گا۔

## سُورَۃ الانفطار

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب دیکھے کہ سورہ الانفطار پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ خوف خدا رکھے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی رغبت دنیا کے مال کی طرف ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بادشاہوں کے نزدیک معزز اور محترم ہو گا۔

## سُورۃ المطففین

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے سُورۃ المطففین پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ناپ اور پیمانہ درست رکھے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ راستی اور سچائی کی تلاش کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ سب کے ساتھ منصف ہو گا۔

## سُورۃ الانشقاق

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سُورۃ الانشقاق پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ قیامت کے دن اس کا نامہ اعمال دائیں ہاتھ میں ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ قیامت میں شمار اور حساب ایمان اور تصدیق کے ساتھ اس پر نہایت آسان ہو گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کی نسل بہت ہو گی۔

## سُورۃ البروج

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ البروج پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا میں نیک ہو گا اور اس کی عاقبت محمود ہو گی۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ آخرت میں بلند درجات حاصل کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ سب طرح کے غموں سے نجات پائے گا۔

## سُورۃ الطّارق

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الطارق پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند صالح پیدا ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کے ہاں خوبصورت فرزند پیدا ہو گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ فرزند کے باعث بااقبال اور خوش ہو گا۔

## سُورۃُ الاعلیٰ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الاعلیٰ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سبحان اللہ اور لا الہ الا اللہ بہت پڑھے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ حق تعالےٰ کا ذکر اس کی زبان پر جاری رہے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کا مشکل کام اس پر آسان ہو گا۔

## سُورۃُ الغاشیہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الغاشیہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ قیامت کے خوف سے ڈرے گا اور توبہ کرے گا اور اس کی دہشت سے امن و امان میں رہے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ حق تعالےٰ کی رضا میں ثابت قدم ہو گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کی عزت اور مرتبہ بلند ہو گا۔

## سُورۃُ الفجرُ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الفجر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ نیک کاموں میں مشغول ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ حج اسلام ادا کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کی ہیبت اور شکوہ کم ہو گا۔

## سُورۃُ البلد

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ البلد پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ صدقہ دنیا اس واجب ہو گا اور پسند کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ ہر ایک شخص کے ساتھ احسان کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ دلیل ہے کہ آفات اور بلاؤں سے امن میں رہے گا۔

## سُورۃُ الشَّمس

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الشمس پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاتھ سے کوئی فاسد کام ہو گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بلاؤں سے امن میں رہے گا۔

## سُورۃ اللَّیل

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ اللیل پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کی زکوۃ دے گا اور سائلوں کو نہ جھڑکے گا۔

## سُورۃ الضحیٰ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الضحیٰ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سائلوں کو کچھ دے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ غریبوں سے پیار کرے گا۔

## سُورۃ الم نشرح

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ الم نشرح پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مشکل آسان ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ بند دروازے اس پر کھل جائیں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دونوں جہان کی نعمت پائے گا۔

## سُورۃ التّین

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ التین پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ نیک خصلت، نیک کردار اور خوبصورت ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ خیر و منفعت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ سختی سے نجات پائے گا۔

## سُورۃُ العَلق

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ العلق پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ اس کو علم اور قرآن خوانی عنایت کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ عالم اور فصیح ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ متواضع اور نیک خصلت ہو گا۔

## سُورۃُ القَدر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القدر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا سے شب قدر کا ثواب پا کر رحلت کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور مراد پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کی عزت اور مرتبہ عالی ہو گا۔

## سُورۃ البیّنہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ البینہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا سے توبہ کر کے رحلت کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ لوگوں کو خیر و صلاح کے راستہ پر چلائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کی تاویل خیر و صلاح پر ہدایت کرنا ہے۔

# سُورۃُ الزلزلہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الزلزلہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کسی سے کام پڑے گا اور عدل و انصاف کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ کافروں کی ایک قوم کو ہلاک کرے گا۔

# سُورۃُ العادیات

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ العادیات پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے اہل بیت اس سے محبت رکھیں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ راہ خدا میں جہاد کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جہاد کرے گا اور فتح پائے گا۔

# سُورۃُ القارعۃ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القارعۃ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ قیامت کے دن اس کے نیک اعمال سے ترازو بھاری ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ نیک کام میں کوشش کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ لوگوں کی عزت اور توقیر کرے گا۔

# سُورۃُ التکاثر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ التکاثر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ تمام نیک لوگوں کی زیارت کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی صحبت جھوٹے لوگوں کے ساتھ ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دنیا سے دستبردار ہو گا۔

# سُورۃُ العَصر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ العصر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سب کاموں میں صابر اور قانع ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کے مال کو نقصان اور ضرر پہنچے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کو تجارت سے فائدہ ہو گا۔

# سُورۃُ الھُمزہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الھمزہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ باتیں بہت کرے گا اور لوگوں کے سامنے روشناس ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ مال پر حریص ہو گا اور انجام کا اندیشہ نہ کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ راہ خدا میں مال خرچ کرے گا۔

## سُورۃُ الفِیل

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الفیل پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ باتیں بہت کرے گا اور لوگوں کے سامنے روشناس ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا اور اس کی مراد پوری ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کے ہاتھ سے فتح ہو گی اور دشمن پر قابو پائے گا۔

## سُورۃ القریش

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القریش پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ خوف اور دہشت سے امن میں ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے ایسے شخص سے صحبت رکھے گا جو اس کو راہ دین میں رسوا کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خلقت کے ساتھ احسان کرے گا۔

## سُورۃُ الماعُون

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الماعون پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ نماز پڑھا کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کو بددین کی صحبت سے بچنا چاہئے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

## سُورۃُ الکوثر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الکوثر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ بزرگوں سے بخشش پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بہت سی خیرات کرے گا۔

## سُورۃُ الکافرون

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الکافرون پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ بدعت کی راہ پر چلے گا اور دنیا پر مغرور ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر غم میں ہے تو خوشی پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔ کیونکہ جب یہ سورہ شریف نازل ہوئی تو آنحضرتؐ کی آخری عمر تھی۔

## سُورۃ النصر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النصر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق کی راہ میں متوکل ہو گا۔

## سُورَہ تبّت

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ تبت پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مکار اور فریبی ہو گا اور خدائی عذابوں کے خطرات میں ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس کی عورت بدکار ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ایک جماعت اس کی بدی میں کوشش کرے گی۔

## سُورۃ الاخلاص

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الاخلاص پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ راہ دین میں مخلص اور یگانہ ہو گا اور توفیق زہد و عبادت پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ پاک دین اور نیک اعتقاد ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا ہے کہ صاحب خواب دونوں جہان کی مراد پائے گا اور اس کی زندگی خوش ہو گی۔

## سُورۃُ الفلق

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورت الفلق پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسپر جادو کارگر نہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ بدی کرنے والوں کی شرارت سے امن میں ہو گا۔

## سُورۃُ النّاس

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الناس پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ اس کو

نظر بد سے محفوظ رکھے گا اور نیز اس پر روزی فراخ ہو گی۔
اور اگر خواب میں دیکھے کہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ (نہ بچنا گناہ سے اور نہ طاقت نیکی کی مگر ساتھ توفیق اللہ بلند اور بزرگ کے ہے) پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور مراد پائے گا۔
اور اگر خواب میں دیکھے کہ قرآن مجید کی کوئی آیت پڑھتا ہے۔ تو اس کی تاویل حرف قاف کے بیان میں انشاء اللہ تعالےٰ بیان کریں گے۔

## سوزن (سُوئی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس سوئی ہے اور اس سے کوئی چیز سیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے پراگندہ کام جمع ہوں گے اور اس کی مراد پوری ہو گی۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کپڑے سیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے احوال نیک ہوں گے اور اگر دیکھے کہ اس کی سوئی کھو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے احوال بد ہوں گے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کو کسی نے سوئی بخشی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص اس کے حالات پر مہربان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی سوئیاں ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے کام کی خیر و صلاح ہے۔

## سُوسمار (گوہ)

سوسمار، ایک جانور ہے جس کو گوہ کہتے ہیں۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو سوسمار نے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ نقصان پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سوسمار کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کو مغلوب کرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سوسمار کا گوشت کھانا دلیل ہے کہ اس کو نفع پہنچے گا۔
اگر دیکھے کہ سوسمار نے اس کے گھر میں آواز دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے گھر سے سوگ کی آواز نکلے گی۔

## سوسن (چنبیلی)

سوسن۔ چنبیلی۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سوسن اپنے وقت پر دیکھنا دلیل ہے کہ اسکو کچھ ملے گا اور اس کے لڑکا ہو گا اور چنبیلی کا بے وقت دیکھنا غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اگر عورت دیکھے کہ اس نے چنبیلی کا درخت اکھاڑ کر غلام کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غلام بھاگے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے چنبیلی کا دستہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ ان کے درمیان گفتگو ہو گی۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چنبیلی کا پودا کنیز ہے۔

## سَوگند (قسم)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے قسم کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاتھ سے کوئی نیک کام ہو گا یا امانت ادا کرے گا یا خیرات دے گا اور جس چیز سے ڈرتا ہے' اس سے امن میں رہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ جھوٹی قسم کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر خدا تعالےٰ کا غضب ہو گا اور دکھ میں پڑے گا۔ یا دریا میں ڈوبے گا یا بادشاہ سے نقصان دیکھے گا۔ اس کو توبہ کرنی چاہیے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے سچی قسم کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو گناہ اور خطا سے توبہ کرنی چاہیے۔ تاکہ نجات پائے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے جھوٹی قسم کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دین تباہ ہو گا اور اعتقاد میں خلل پڑے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَيَحْلِفُونَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُونَ (اور جان بوجھ کر اللہ تعالےٰ پر جھوٹی قسم کھاتے ہیں)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ فرماتے ہیں۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے سچی قسم کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اندوہ اور غم پہنچے گا۔

## سُوراخ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سوراخ ہے اور اس سوراخ کے اندر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے راز سے آگاہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے جسم میں سوراخ ہے اور اس سے خون جاری ہے۔ یہ نقصان پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے جسم میں سوراخ ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے اہل سے امن میں نہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ پتھر میں سوراخ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسلام میں پائدار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ درخت میں سوراخ کیا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے سوراخ کے مطابق صاحب خواب کا نقصان ہو گا۔

### حکایت

حدیث شریف میں ہے کہ ایک شخص حضرت امیر المومنین ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور اس نے سوال کیا کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ ایک چھوٹے سوراخ سے بڑا بیل نکلا ہے اور اس نے ہرچند چاہا کہ پھر اس سوراخ میں جائے۔ وہ نہ جا سکا۔ آپ نے تاویل میں فرمایا کہ وہ بیل بات ہے۔ جب منہ سے نکلی ہے۔ تو پھر اپنی جگہ پر نہیں جاتی ہے۔

## سوہان (ریتی)

سوہان۔ ریتی۔ اس کا بیان حرف میم کیا جائے گا۔

## سیب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سبز سیب کا دیکھنا فرزند پر دلیل ہے اور اگر سرخ ہے تو بادشاہ سے نفع کی دلیل ہے اور اگر سفید ہے تو سوداگروں سے نفع ہے۔ اور اگر زرد اور ترش ہے تو بیماری پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ سفید سیب کے دو ٹکڑے کئے ہیں۔ دلیل ہے کہ جس کے ساتھ شراکت ہے اس سے جدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سرخ سیب درخت سے اتارا ہے اور کھایا ہے تو لڑکی پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیب خیر پر دلیل ہے اور اگر سیب ترش ہے تو بری خبر پر دلیل ہے اور اگر سیب شیریں ہے تو خوشخبری پر دلیل ہے۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اسکے پاس سیب ہے اور اس نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ نفع پائے گا اور سیب صاحب خواب کی شغل اور صفت میں ہمت ہے اور اگر خواب میں بادشاہ سیب کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ سلطنت پائے گا۔ اور اگر سوداگر دیکھے تو تجارت خوب ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیب دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) فرزند (۲) منفعت (۳) بیماری (۴) کنیز (۵) مال (۶) حکومت (۷) صاحب خواب کی ہمت' غائب اور حاضر کی خبر ہے۔

## سیر (لہسن)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لہسن کا کھانا مال حرام کا کھانا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لہسن کھانا بری چیز ہے جس کو لوگ پیچھے سے کہتے ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ پکا ہوا لہسن کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بری بات سے توبہ کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ لہسن خواب میں دیکھنا رنج اور رونا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لہسن دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) مال حرام (۲) بری بات (۳) غم و اندوہ (۴) رونا (۵) سختی کا دیکھنا۔

## سیری (پیٹ بھرا ہوا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی شخص خواب میں اپنا پیٹ بھرا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ بے نیاز ہو گا۔ لیکن راہ دین میں ضعیف ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو بھوکا دیکھے۔ دلیل ہے کہ گناہ کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ بہترین خواب وہ ہے کہ اپنے آپ کو نہ پیٹ بھرا ہوا' دیکھے اور نہ بھوکا دیکھے۔ کیونکہ دونوں خلاف طبع ہیں۔ اور جو چیز خلاف طبع ہوتی ہے اس سے مزاج کو رنج پہنچتا ہے۔

## سبزہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اسکے پاس سبزہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا

نام خیر اور خوبی کے ساتھ مشہور ہو گا اور اگر دیکھے کہ اس کی زمین میں موسی سبزہ ہے تو خیر اور منفعت پر دلیل ہے اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو نقصان پر دلیل ہے۔

## سِیکی (تاڑی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ تاڑی مال حرام ہے۔ اگر دیکھے کہ تاڑی کے درمیان گیا ہے۔ دلیل ہے کہ فتنہ میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تاڑی پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حرام پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تاڑی پکاتا ہے اور پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام رنج اور محنت سے حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں بہت سی تاڑی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کسان سے نفع پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ تاڑی ملاتا ہے اور پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام اور مال حلال ملا جلا پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ تاڑی فروخت کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ حرام چیز فروخت کرے گا اور بیاج دے گا اور تاڑی پینے میں خیر نہیں ہے اور حاکم کے لئے معزولی کی دلیل ہے اور کھجور کی تاڑی غم و اندوہ ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تاڑی تین وجہ پر ہے: (۱) مال حرام (۲) نکاح کرنا (۳) اس جہان کی نعمت۔

اور خواب میں تاڑی فروخت کرنے والا ایسا آدمی ہے جو جنگ اور فتنہ کا طالب ہے۔

## سَیل (رَو)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیل بڑا دشمن ہے یا ظالم بادشاہ ہے۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ سیل کو اپنے آپ سے دور کیا ہے اور وہ دوسری جگہ جا پڑا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اس کو غم و اندوہ کم ہو گا اور اگر دیکھے کہ سیل سے بھاگا ہے تو دشمن سے بھاگے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ سیل خواب میں سرد سیر دریا سے غم و اندوہ ہے اور گرم سیر دریا سے منفعت پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر جہان کو سیل سے پر دیکھے اور یہ نہ جانے کہ کہاں سے آیا ہے؟ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس ملک میں عذاب بھیجے گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الطُّوْفَانَ (اور ہم نے ان پر طوفان کو بھیجا)۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سیل جگہ کو خراب کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ کے لوگوں کو بادشاہ سے تاوان کا خوف ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیل کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) بڑا دشمن (۲) ظالم بادشاہ (۳) غائب لشکر (۴) بلا، فتنہ اور سختی۔

## سیماب (پارہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ پارے کی دکان کے اندر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت برے کام میں پڑے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے پارہ بیچا ہے یا کسی کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کے مکر اور حیلہ سے امن میں رہے گا۔

اور اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ پارے کے چشمے میں غرق ہوا ہے۔ تو دلیل ہے کہ عورتیں اس پر جادو کریں گی۔

## سیم (چاندی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ بہت سے لوگ خواب میں چاندی دیکھتے ہیں اور بیداری میں پاتے ہیں اور بہت سے لوگ ہیں کہ خواب میں چاندی دیکھتے ہیں اور بیداری میں اختلاف طبائع کے باعث غم و اندوہ پاتے ہیں۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں درست چاندی سچی خبر ہے اور کھوٹی چاندی جھوٹی خبر ہے۔ اور اگر چاندی تھیلی میں ہے تو دلیل ہے کہ کوئی اس کے پاس امانت رکھے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر پیالہ یا بدھنا یا تھال چاندی کا دیکھے کہ بہت سی چیزیں چاندی کی پائی ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر خزانہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چاندی کی کان کا کچھ حصہ پایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک سے عورت کرے گا۔ اور خواب میں چاندی کا ٹکڑا ایسا شخص ہوتا ہے جو اس کے حق میں بری بات کہتا ہے۔

## سیمرغ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں نر سیمرغ دیکھے۔ دلیل ہے کہ خوش طبع اور بزرگ آدمی سے دوستی کریگا۔ اور اگر مادہ سیمرغ دیکھے۔ دلیل ہے کہ عورت باجمال اور خوبصورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سیمرغ اس سے بات کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا وزیر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سیمرغ سے جنگ کی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے جھگڑا کرے گا اور اگر دیکھے کہ سیمرغ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کسی بڑے آدمی سے مال پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مادہ سیمرغ کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ کنواری عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سیمرغ اس کے ہاتھ سے اڑا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سیمرغ کا بچہ پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے بے وقوف لڑکا پیدا ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیمرغ بادشاہ ہے۔ اگر دیکھے کہ سیمرغ کوچہ میں اترا ہے اور اہل کوچہ نے اس کو مار ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کا بادشاہ ہلاک ہو گا۔ اگر دیکھے کہ سیمرغ سے ڈرا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے انعام پائے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ سینہ خواب میں شریعت ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰہُ صَدْرَہٗ لِلْاِسْلَامِ (کیا جس کا سینہ اللہ نے اِسلام کے لئے کھول دیا ہے)۔

اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا سینہ فراخ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے سب کام سنور جائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سینہ تنگ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دین میں خلل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے سینے پر سبز خط کھنچا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ اس کو کرامت عطا فرمائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے سینے پر نیلا خط کھنچا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دین میں خلل پڑے گا اور بغیر شہادت کے مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے سینے سے بال منڈے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا قرض ادا کر دیا جائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے سینہ میں دم گھٹا ہوا ہے کہ سانس نہیں لے سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ دین اور دنیا اس پر کشادہ ہو جائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سینہ گرم ہے اور باقی جسم سرد ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دل کسی سے لگا ہوا ہو گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا سینہ تنگ ہے۔ دلیل ہے کہ تنگ دل ہو گا۔ اور اگر سینہ فراخ دیکھے۔ دلیل ہے کہ شاد اور خوش ہو گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اگر کافر اپنے سینہ کو فراخ دیکھے تو مسلمان ہو گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: فَمَنْ یُّرِدِ اللّٰہُ اَنْ یَّھْدِیَہٗ یَشْرَحْ صَدْرَہٗ لِلْاِسْلَامِ (اللہ تعالےٰ جس کو ہدایت چاہتا ہے۔ اس کا سینہ اسلام کے واسطے کھول دیتا ہے)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سینہ دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) علم و حکمت (۲) سخاوت (۳) ایمان (۴) کفر (۵) اعتقاد (۶) مرگ (۷) بخل

# کتاب کامل التعبیر سے حرف الشین

## شادی (خوشی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں خوشی دیکھے تو غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی خوش ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر مردے کو خواب میں خوش و خرم دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال نیک ہو گا اور اس کا خاتمہ نیکی سے ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ بے وجہ خوش ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: حَتّٰی اِذَا فَرِحُوْا بِمَا اُوْتُوْا اَخَذْنٰھُمْ بَغْتَۃً (یہاں تک کہ جس وقت وہ دیتے ہوئے پر خوش ہوتے ہیں۔ تو وہ ان کو اچانک پکڑ لیتا ہے)۔

## شادرواں (توشک)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ توشک فراخ بچھائی ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی فراخی کے مطابق عیش اور عمر دراز پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ دوستوں کے ساتھ اپنے شہر میں یا اوپری جگہ میں توشک پر بیٹھا ہے۔ تو مال و نعمت' روزی اور درازی عمر پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بیگانی جگہ میں اس کے لئے توشک بچھائی ہے اور یہ معلوم نہیں ہے کہ کس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے احوال متغیر ہوں گے اور سفر میں مرے گا۔

اور اگر چھوٹی توشک خواب میں دیکھے تو تھوڑی روزی اور چھوٹی عمر پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ توشک لپیٹ کر اپنے اوپر اٹھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی جگہ سے بیگانی جگہ پر جائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ توشک پر کسی مرد کی تصویر نقش کی ہوئی ہے اور اس مرد کو پہچانتا ہے اور اس سے باتیں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی جھوٹی تعریف کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ توشک بیچی ہے۔ یا کسی کو دی ہے تو اس کی تاویل بد ہے۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ توشک بچھائی ہوئی ہے۔ تو اس کے کام سنورنے اور درازی عمر پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ توشک چھوٹی تھی اور اس کے نیچے بڑی ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر روزی فراخ ہو گی۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی روزی تنگ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ فراخ توشک بچھی ہوئی تھی اور اس نے اپنے ہات سے لپیٹ کر گھر کے گوشے میں رکھی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی دولت اور اقبال کو برباد کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ توشک پرانی اور پھٹی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے عیش میں مشغول ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ توشک سیاہ یا نیلی ہے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ توشک زرد ہے۔ تو بیماری پر دلیل ہے۔ اور اگر توشک سفید دیکھے تو نعمت اور حلال روزی کی فراخی پر دلیل ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ توشک کسی نامعلوم جگہ میں ڈالی ہوئی ہے دلیل ہے کہ جو کچھ اس کے پاس ہے اس سے جاتا رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ معلوم توشک کسی کے گھر میں بچھائی ہوئی ہے دلیل ہے کہ صاحب خانہ کو نعمت اور روزی حاصل ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ توشک نامعلوم گھر میں ڈالی ہوئی ہے اور وہ اس پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔ اور اس میں مال اور نعمت حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں توشک کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) روزی حلال (۲) درازی عمر (۳) منفعت (۴) معیشت۔

## شاخ (ٹہنی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شاخوں کا دیکھنا صاحب خواب کے بھائیوں' فرزندوں اور خویشوں پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ درختوں کی شاخیں بہت اور گھنی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے خویش اور اہل بیت بہت ہوں گے اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو تاویل بھی خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے درخت سے شاخ کاٹی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے اہل بیت سے کسی کو جدا کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے درخت کی شاخ خشک ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے خویشوں سے کوئی ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ درخت دوسروں کی ملک ہے تو تاویل دوسروں کی طرف رجوع کرے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے درخت خرما کی شاخ پائی ہے یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شاخ پر سے کچھ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر فرزند کا مال کھائے گا۔

## شانہ (کنگھی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شانہ ایسا شخص ہے کہ جس کی حسب اور نسب نہیں ہے۔ اور اس کے دین میں نفاق ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سر اور ڈاڑھی کو شانہ کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ غموں سے اور قرض سے سرخرو ہو گا اور مراد کو پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ڈاڑھی کو کنگھی کرتا ہے اور کوئی بال باہر نکلتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے مال کی زکوۃ نکالے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شانہ خواب میں موافق دوست کارخیر میں ہیں اور بالوں کو شانہ کرنا مراد کو پاتا ہے۔ اور شانہ بنانے والا ایسا شخص ہے جو اس کے دل سے غم و اندوہ کو دور کرتا ہے اور قرض اتارتا

ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خوب صورت لوگ ہیں جن کے دیدار سے آنکھیں روشن ہوتی ہیں۔

## شانۂ آدمی (آدمی کا کندھا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں آدمی کا کندھا دیکھنا عورت ہے' اور اگر دیکھے کہ اس کا شانہ قوی اور بڑا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بیل یا بکری کا شانہ پایا ہے۔ یہ بھی عورت حاصل ہونے کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا کندھا ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شانے کا گوشت کھلا ہے اور رگیں ظاہر ہیں۔ دلیل ہے کہ اس سال بہت رنج اٹھائے گا اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو تاویل خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے کندھے میں سیاہی ہے۔ دلیل ہے کہ اس سال آفت اور بلا ہو گی۔

اور اگر اس شانے میں سرخی یا سیاہی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس سال میں نرخوں کے اندر ارزانی ہو گی اور اگر اس میں زردی دیکھے تو بیماری پر دلیل ہے۔ اور اگر اس کے کنارے پر بہت سے خط دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس سال بہت موت ہو گی۔

## شاہ رود (ایک قسم کا باجہ ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شاہ رود دنیا کے کھیل اور مستی اور جھوٹی محال بات پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ شاہ رود بجاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ جھوٹ سے خوش ہو گا اور اگر شاہ رود کے ساتھ چنگ و چغانہ اور بانسری کو بھی دیکھے۔ تو پھر مصیبت پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شاہ رود توڑا یا گرا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹی بات سے توبہ کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شاہ رود بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑی عورت سے ملے گا اور اس سے عزت اور مرتبہ حاصل کرے گا۔

## شاہ اسپرغم (ایک پودا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شاہ اسپرغم سبز و پاکیزہ اور خوشبودار ہے۔ تو بزرگی پر دلیل ہے۔ اور اگر اس کو زرد اور مرجھایا ہوا دیکھے تو بیماری پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شاہ اسپرغم چھ وجہ پر ہے: (۱) عزت اور بزرگی (۲) فرزند (۳) دوست (۴) اچھی بات (۵) مجلس علم (۶) نام نیک اور مدح و ثنا۔

## شاہین (ایک شکاری جانور ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے شاہین کو پکڑا ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے اور شاہین اسکا تابعدار ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے یا کسی بڑے ظالم سردار سے مرتبہ اور منفعت حاصل ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شاہین بہت دانا مرد ہے۔
اگر دیکھے کہ اس نے شاہین پکڑا ہے۔ یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی دانا آدمی سے صحبت ہو گی اور اس سے خیر اور منفعت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شاہین کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) قدر و منزلت یعنی مرتبہ اور عزت (۲) فرزند (۳) مال و نعمت (۴) حکومت۔

## شب (رات)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سیاہ اور بری رات ہے۔ اس کی تاویل غم و اندوہ ہے۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ رات روشن اور چاندنی ہے۔ تو دلیل ہے کہ عیش اور خوشی ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کالی رات میں چلتا ہے اور راہ اس پر دشوار ہے اور سیدھے رستے کی نیت پر چلتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکو دین کے بارے میں استقامت حاصل ہو گی۔

## شبِ یمانی (پھٹکڑی)

شب یمانی جس کو زاک سفید کہتے ہیں' پھٹکڑی ہے اور اس کو خواب میں دیکھنا غم و اندوہ ہے اور اس کا کھانا ہلاکت پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر پھٹکڑی کو خواب میں آفتاب کی طرح چمکتی ہوئی دیکھے۔ تو خیر اور کاموں کی کشائش پر دلیل ہے اور اس کے خلاف کاموں کی بستگی پر دلیل ہے۔

## شبان (چرواہا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں بیل یا بکری یا گدھے وغیرہ کے چرواہے کو دیکھے۔ تو ہر ایک چیز کی تعبیر اس کے قدر کے مطابق ہے۔ گھوڑے کا چرواہا ولایت اور بزرگی پر دلیل ہے۔ اور گدھے کا چرواہا تخت پر دلیل ہے اور بیل کا چرواہا سفارت اور نعمت اور فراخی پر دلیل ہے اور بکری کا چرواہا روزی حلال اور مال اور نعمت پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چوپانی کرتا ہے اور بھیڑیا اس کے گلے سے ایک بکری کو لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس ملک کو برباد و خراب کرے گا اور رعیت کا حال تباہ ہو گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بکریوں کی چوپانی کرنی دلیل ہے کہ ان بکریوں کے شمار پر ایک پر سردار ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ گڈریے نے اس کو کچھ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی سردار سے فائدہ پہنچے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گڈریا ناصح مرد ہے اور لوگوں کے مال کا محافظ ہے۔ اور ہر ایک کام کی بہتری لوگوں پر ظاہر کرتا ہے۔

## شب بازی کردن (رات کو کھیلنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شب بازی کرنا کھیل اور بدمستی ہے۔ لیکن جھوٹ اور بے کار ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شب بازی بربط اور بانسری کے ساتھ کی ہے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## شب برگ (ایک پودا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شب برگ گمراہ اور محروم مرد ہے اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس شب برگ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت کسی گمراہ کے ساتھ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شب برگ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس آدمی کے کام سے اس کو فائدہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شب برگ اس کے درخت سے کاٹا ہے۔ یا درخت سوکھ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ گمراہ مرد کی صحبت سے اس کی جدائی ہو گی اور اس کی بہتری اسی میں ہو گی۔

## شپش (جوں۔ چھر۔ چیلڑ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے شپش کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کو مغلوب کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ نامعلوم شپش ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دشمن ضعیف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس پر بہت سے شپش جمع ہیں اور اس کو کاٹتے ہیں۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کو طعنہ دیں گے یا اس کے مال کا نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ شپش لوگوں کا خون پیتے ہیں تو خون کی تاویل مال ہے۔

## شپشہ (لیسا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شپش ایک جانور ہے' جو ایام گرما میں پشم کے کپڑوں اور پوستین میں پڑتا ہے اور ان کو تباہ کرتا ہے اور اس کو بز سوس بھی کہتے ہیں۔ اس کا دیکھنا ہمسایہ ہے۔ اگر دیکھے کہ لیسے نے اس کے کپڑے کھائے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے مال میں نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لیسے نے پشم کا مال تباہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے گھر سے چور کچھ لے جائے گا۔ اگر دیکھے کہ اس نے لیسے کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ چور کو پکڑے گا اور اس کا مال لے گا۔

## شبہ (پود)

شبہ۔ پودا' باریک منکے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس پود ہے۔ یا خریدا ہے اور اس میں سوراخ کئے ہوئے تھے۔ دلیل ہے کہ اس کے لڑکی پیدا ہو گی۔ ورنہ غمناک ہو گا اور دین میں نیلا اور سیاہ پود خیر نہیں ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سفید اور سبز پود کا دیکھنا خیر اور منفعت پر دلیل ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ زرد پود بیماری کی دلیل ہے۔

## شتافتن (دوڑنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی کام کے لئے دوڑتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کام سے پشیمانی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس سے پشیمان ہوا اور دوڑا۔ دلیل ہے کہ اس کام کو جلدی کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ ہر ایک کام میں دوڑنا دیر کی دلیل ہے اور دیر کرنی جلدی کرنے پر دلیل ہے۔

## شتالنگ (نخنہ)

خواب میں نخنہ جنگ اور خصومت ہے۔ اگر خواب میں نخنہ دیکھے کہ اس کے ساتھ کھیلتا ہے اور شور شرابے کی آواز آتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا جھگڑا ہو گا۔ اور اگر بازی کے وقت خاموش ہے تو مال حرام پائے گا۔

## شراب (شربت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں میٹھے شربتوں کا پینا جیسے شربت سیب' شربت انار' شربت ترنج وغیرہ چھ وجہ پر ہے: (۱) دین (۲) منفعت (۳) فائدہ مند علم (۴) عمر دراز (۵) عیش کی خوشی (۶) حق تعالے کا ذکر۔

لیکن جن شربتوں کی خوشبو ترش ہے۔ جیسے شربت ریواس' شربت لیموں۔ شربت نارنج وغیرہ خواب میں غم و

اندوہ ہیں۔ لیکن کڑوے شربت جیسے شربت مورد۔ شربت زرفا کا پینا دین اور دنیا کے فائدے کی دلیل ہے۔ لیکن جو شربت مزے میں معتدل اور خوشبودار ہیں۔ جیسے شربت بنفشہ' شربت عود' شربت گلاب کا خواب میں پینا خیر خوشی اور تعریف پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ جن شربتوں کو خواب میں بطور دوا کے پیئے۔ وہ دین کی صلاح پر دلیل ہیں اور جو دوا کے مطلب کے نہیں ہیں۔ تو دنیا کی خیر اور صلاح پر دلیل ہیں۔

## شرائی (ایک برتن ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے شرائی خریدی ہے۔ دلیل ہے کہ کنیز خریدے گا۔

اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں شرائی خادم ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی شرائی ٹوٹی یا ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کنیز یا خادم مرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شرائی نو وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) خادم (۳) کنیز (۴) دین کی مضبوطی (۵) دنیا کی اصلاح (۶) عمر کی درازی (۷) مال اور نعمت (۸) خیر اور برکت (۹) عورتوں کی طرف سے مال کا ملنا۔

## شرم

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ شرم ایمان سے ہے۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے فرمایا ہے: **اَلْحَیَاءُ مِنَ الْاِیْمَانِ** (حیاء ایمان سے ہے)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کسی کام میں شرم کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کام میں خیر اور صلاح ہو گی اور ایمان کی زیادتی ہو گی۔ اور کسی کام میں شرم رکھنا کہ جس کام میں خیر و صلاح ہے۔ نقصان ایمان پر دلیل ہے۔

## شُستن (دھونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اپنے آپ کو نہر' کاریز' حوض یا دریا کے پانی سے دھونا غم و اندوہ سے نجات پانے پر دلیل ہے۔ اور اگر اس خواب کو قیدی دیکھے۔ تو قید خانے سے نجات پائے گا۔ اور اگر قرضدار ہے تو قرض سے سرخرو ہو گا۔ اور اگر بیمار دیکھے تو شفاء پائے گا۔ اگر سارے جسم کے ساتھ پانی میں نہیں بیٹھا تو کام تمام نہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اپنے مردے کو دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے خویش و اقارب غم و اندوہ سے خلاصی پائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ نمکین پانی سے اپنے آپ کو دھوتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو رنج پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پاک کپڑا گندے پانی سے دھوتا ہے۔ تو اس کے کام کی تباہی اور دین کے فساد پر

دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ اپنے آپ کو سرد یا گندے پانی سے دھوتا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ سرد پانی سے ہاتھ منہ دھونا چار وجہ پر ہے: (۱) توبہ (۲) عافیت (۳) قید سے خلاصی (۴) خوف سے امن میں رہنا۔

اور گرم پانی سے ہاتھ منہ کا دھونا غم و اندوہ ہے۔ اور خواب میں ہاتھ منہ کا دھونا بقول حضرت جعفر صادقؓ آٹھ وجہ پر ہے: (۱) مراد کا حاصل ہونا (۲) بیماری سے شفاء (۳) مال کا پانا (۴) حج (۵) خوشی (۶) امن (۷) دین کی صفائی (۸) ضرورت کا پورا ہونا۔

## شُش (پھیپھڑا)

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پھیپھڑا شادی اور خوشی ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی کو اس نے پھیپھڑا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بھلائی پہنچائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کچا یا پکا ہوا پھیپھڑا کھایا ہے۔ ایسے جانور کا کہ جس کا گوشت حلال ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔

## شطرنج

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شطرنج کھیلنا بہتان اور جھوٹی بات ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شطرنج کھیلنے میں مخالف کو مغلوب کیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی جھوٹ سے غلبہ کرے گا اور اس کو تہمت لگائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شطرنج کھیلنا لڑائی اور جھگڑے پر دلیل ہے۔

اور اہل تعبیر نے یوں بیان کیا ہے کہ خواب میں شطرنج کھیلنا بھلائی اور خیر اور نفع نہیں ہے۔

## شعر

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ شعر یا غزل یا کسی کی مدح یا ہجو کہتا ہے۔ دلیل ہے کہ بے ہودہ بات کہے گا۔ فرمان حق تعالےٰ ہے: والشُعَرَاءُ يَتَّبِعُهُمُ الغاوُن (گمراہ لوگ شاعروں کی پیروی کرتے ہیں)۔

لیکن اگر توحید یا نعت یا دانائی کی بات پڑھتا ہے تو پسندیدہ ہے اور گناہگار نہ ہو گا۔

## شغال (گیدڑ)

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گیدڑ کی طلب میں پھرتا ہے اور حیران ہے۔ اور پکڑ نہیں سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ گیدڑ اس کے ساتھ کھیلتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی عورت پر عاشق ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ گیدڑ کا

گوشت کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور شفاء پائے گا۔ اگر قرضدار ہے تو اس کا قرض ادا ہو گا اور گیدڑ کے بال اور چمڑا اور ہڈی سب کچھ خواب میں مال ہے۔

## شفتالو

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شفتالو زرد بیماری پر دلیل ہے۔ اگر موسم پر ہے تو تھوڑا نقصان ہے اور اگر شفتالو زرد نہیں ہے اور شیریں ہے تو کنیز پر دلیل ہے۔ اور اگر اپنے وقت پر ہے تو اس کو مال ملے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شفتالو پانچ وجہ پر ہے: (۱) کنیز (۲) لڑکا (۳) بیماری (۴) مال (۵) مسافر آدمی کی طرف سے منفعت۔

اور اگر دیکھے کہ شفتالو کی گٹھر توڑی ہے اور کھانے میں کڑوی ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر شیریں ہے۔ دلیل ہے کہ بے اصل آدمی سے اسی قدر مال اور منفعت حاصل کرے گا۔

## شکار کردن (شکار کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ پہاڑی ہرن، گائے یا گورخر وغیرہ کا شکار کرتا ہے اور گوشت کھاتا ہے۔ یہ سب بہتری پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شکار کو گرایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال غنیمت یعنی لوٹ کا مال پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ جس شکار کو جال سے پکڑیں یا گڑھے سے پکڑیں۔ دلیل ہے کہ نقصان ہو گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں شکاری اپنے معاش اور روزی کو تلاش کرنے والا ہے۔

## شکرّ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تھوڑی سی شکر پاکیزہ بات ہے یا بوسہ ہے۔ جو اپنے فرزند یا بھائی یا دوست کو دے گا۔ اور اگر بہت سی شکر دیکھے تو مال اور حلال روزی پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ بہت سی شکر مکروہ ہے اور اس کا بیچنا نیک ہے لیکن اس کا پانا اور خریدنا برا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شکر پانچ وجہ پر ہے: (۱) پاکیزہ بات (۲) بوسہ دینا (۳) منفعت (۴) فرزند (۵) مال۔

## شکر گزاردن (شکر کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ خدا تعالےٰ کا شکر کرتا ہے تو اس کے دین کی درستی

اور قوت' مرتبے' مال اور دونوں جہان کی سعادت پر دلیل ہے۔ فرمان حق تعالے ہے: لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ (اگر تم شکر کرو گے۔ تو میں تم کو اور زیادہ دوں گا۔)

## شکستن (توڑنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کوئی چیز توڑی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کا نقصان ہو گا۔

اور اگر ٹوٹی ہوئی چیز کسی دوسرے کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا نقصان صاحب خواب پر لوٹ آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے اعضاء میں سے کوئی عضو ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے کسی خویش کو جو اس عضو سے تعلق رکھتا ہے۔ غم اور مصیبت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ گانے کے ساز جیسے چنگ اور رباب اور طنبور اور بانسری میں سے کسی کو توڑا ہے۔ تو یہ فعل خوشی پر دلیل ہے۔

## شکم (پیٹ)

اس کی تعبیر میں اہل تعبیر کے تین فرمان ہیں۔ حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ شکم ظاہر اور باطن میں مال ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شکم فرزند ہے۔ حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شکم خواب میں اپنے خویشوں پر دلیل ہے۔

اگر دیکھے کہ اس کا پیٹ بڑا ہو گیا ہے۔ تو زیادتی مال' فرزند اور خویشوں پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا شکم چھوٹا ہے اور اس کی کھال میں کچھ نقصان ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال اور فرزند کا نقصان ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ جو کچھ پیٹ میں ہے سب باہر نکلا ہے اور دھویا ہے اور پھر اپنی جگہ پر رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال نیک ہو گا اور مطلب حاصل ہو گا۔

اور اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پیٹ میں سے فرزند نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے ایسا لڑکا ظاہر ہو گا کہ اس کے اہل بیت کا مرتبہ اور عزت بڑھائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنے شکم کو سوجا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو بہت مال حاصل ہو گا۔

اور اگر کوئی اپنے شکم کو چرا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے اس کو مصیبت پہنچے گی۔ اور اگر کوئی اپنے پیٹ پر بال اگے ہوئے دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس پر عیال کی طرف سے قرض پڑے گا۔ اور اگر کوئی اپنے پیٹ سے منڈے ہوئے بال دیکھے دلیل ہے کہ بے غم ہو گا اور قرض سے سرخرو ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے شکم میں سوراخ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا عیال اس کا مال کھائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شکم چار وجہ پر ہے: (۱) علم کی جگہ (۲) خزانہ (۳) عیش کا نظام (۴) فرزند۔

## شکنبہ (اوجھری)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں حلال گوشت والے جانور کی اوجھری مال حلال پر دلیل ہے۔
اور اگر اوجھری گوبر سے بھری ہوئی دیکھے۔ تو مال حرام پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ پکی ہوئی اوجھری کھائی ہے تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔

## شکنجہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شکنجہ ذلت اور عاجزی پر دلیل ہے۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو شکنجہ سے دکھ پہنچا ہے۔ تو بھی یہی تاویل ہے۔
اور اگر دیکھے کہ اس کو شکنجہ سے دکھ نہیں پہنچا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو بادشاہ نے شکنجہ میں کھینچا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے دکھ پائے گا۔

## شگوفہ درختاں

درختوں کا شگوفہ اپنے وقت پر تاویل میں بہتر ہے اور زرد شگوفہ تاویل میں سرخ اور سفید سے کم درجہ کا ہے اور خواب میں گلنار دلہن ہے۔ اور درختوں کا شگوفہ ان کے قد کے چھوٹے اور بڑے ہونے کے مطابق پاکیزہ بات پر دلیل ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ موسم پر درختوں کے شگوفے کھاتا ہے' دلیل ہے کہ ان درختوں کی نسبت والوں سے پاکیزہ بات سنے گا اور ان سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شگوفے کو سونگھتا ہے دلیل ہے کہ لوگ اس کی تعریف کریں گے۔

## شَل شُدن (مُعطّل ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا جسم شل ہو گیا ہے اور گھر کے گوشے میں گر پڑا ہے اور اٹھ نہیں سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ برے کاموں سے توبہ کرے گا۔ اور اگر صاحب خواب مفسد ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا کوئی عضو خستہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے خویش کو جو اس سے نسبت رکھتا ہے آفت پہنچے گی۔

## شلغم

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شلغم غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو شلغم دیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کو وہ رنج پہنچائے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پختہ شلغم کچے سے بہتر ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شلغم اپنے آپ سے دور کیا ہے۔ دلیل ہے کہ غم اور اندوہ سے خلاصی پائے گا۔

## شلوار (پاجامہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شلوار عجمی کنیز ہے یا عورت کمینی ہے کہ جس سے شادی کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ نئی شلوار خریدی اور پہنی ہے۔ دلیل ہے کہ عجمی کنیز خریدے گا۔ اور اگر شلوار پہنے ہوئے عورت کو دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ عورت سے لڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے شلوار بخشی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے غلام زیادہ ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نئی شلوار پائی ہے۔ دلیل ہے کہ نیا غلام پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس میلی شلوار ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ سے عذاب پائے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے : سَرَابِيلُهُمْ مِّن قَطِرَانٍ وَتَغْشَىٰ وُجُوهَهُمُ النَّارُ (ان کے پاجامے تارکول کے ہیں اور ان کے چہروں کو آگ نے ڈھانپ لیا ہے)۔

اگر دیکھے کہ اس نے سرخ شلوار پہنی ہے۔ دلیل ہے کہ باعزت عورت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس زرد شلوار ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سبز شلوار ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کو ملامت کریں گے اور عورتوں کے لئے رنگین شلوار نیک ہے۔

اگر عورت دیکھے کہ اس نے نئی شلوار خریدی ہے۔ دلیل ہے کہ شوہر کرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی شلوار گم ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کنیز یا غلام بھاگ جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے عورت کی شلوار پہنی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو عورت سے ذلت پہنچے گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شلوار تین وجہ پر ہے : (۱) عورت (۲) کنیز (۳) گھر کا نوکر۔

## شلوار بند (ناڑا)

شلوار بند یعنی ناڑا۔ مرد کی شرمگاہ پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا ازار بند سخت اور مضبوط ہے۔ تو عضوِ تناسل کی سختی اور مضبوطی پر دلیل ہے اور اگر ازار بند پرانا دیکھے تو عضوِ تناسل کی کمزوری پر دلیل ہے۔

## شمار کردن (گنتی کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی کے ساتھ شمار کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ محنت میں گرفتار ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے جس قدر شمار آسان ہو گا۔ محنت کم ہو گی۔ عددوں کی تاویل ایک سے سو اور ہزار تک حرف عین میں بیان کی جائے گی۔

# شمشیر (تلوار)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ تلوار میان میں عورت ہے اور بغیر میان کے مال، مراد اور حکومت ہے۔

اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں تلوار ہے۔ دلیل ہے کہ اسکے لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ تلوار میان سے باہر ہے۔ تو بھی یہی تاویل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ تلوار میان میں ہے اور میان ٹوٹ گئی ہے لیکن تلوار سلامت ہے۔ دلیل ہے کہ فرزند سلامت رہے گا اور اس کی ماں مرے گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں شمشیر برہنہ ہے اور کسی پر اٹھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس نے کسی کو کہنے کے لئے کچھ بات سوچی ہے۔

اور اگر دیکھے کہ شمشیر کسی کے ماری ہے اور کارگر نہیں ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس شخص کے بارے میں زبان کشادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ تلوار کسی پر جلدی کارگر ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ جس شخص نے زخم کھایا ہے۔ اس کی نسل منقطع ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ تلوار اس کی گردن میں حمائل ہے۔ دلیل ہے کہ ولایت اس کی گردن پر ہو گی۔ اور اگر تلوار کی حمائل دراز ہے دلیل ہے کہ ولایت کا احتمال نہیں ہے۔ اور اگر دیکھے کہ تلوار کی حمائل کوتاہ ہے۔ دلیل ہے کہ ولایت اس کے سپرد کریں گے۔ اور اگر تلوار کی حمائل کوتاہ ہے اور ٹوٹ گئی ہے۔ دلیل ہے کہ ولایت اس کے قبضے سے نکلے گی اور اگر دیکھے کہ بغیر لڑائی کے کسی کو تلوار ماری ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص مشہور ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے ہاتھ میں تلوار لٹکائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند آئے گا اور اگر فرزند نہیں تو حکومت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے کئی تلواریں دی ہیں۔ دلیل ہے کہ مالدار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ تلوار اور میان دونوں ٹوٹ گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ فرزند اور اس کی ماں دونوں ہی مریں گے۔

اور اگر دیکھے کہ کسی نے اسکو تلوار ماری ہے اور خون اس سے جاری ہوا ہے اور کپڑے آلودہ ہو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو مال حرام کی تہمت لگائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ تلوار اس سے لے لی ہے۔ دلیل ہے کہ جس کام پر وہ ہے اس سے لے لیا جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے تلوار اپنی کمر پر باندھی ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس لوہے کی تلوار ہے۔ دلیل ہے کہ اسکا کام پائدار ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بلور کی تلوار ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑی عورت سے بہتری دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس مروارید کی تلوار ہے۔ دلیل ہے کہ اہل دین کے عمل سے قوت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس لکڑی کی تلوار ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام کمزور ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس ٹھیکری کی تلوار ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کی بیگمات سے قوت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس تلوار کا میان ٹوٹا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے اہل بیت میں سے کوئی شخص مرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے دو دھاری تلوار ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام رواں ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس لاجورد کی تلوار ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام پائدار ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی تلوار آئینہ کی طرح چمکتی ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کسی سردار کی مہربانی اور اس سے عزت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تلوار پانچ وجہ پر ہے: (۱) فرزند (۲) ولایت (۳) دلیل (۴) منفعت (۵) دشمن پر فتح پانا۔ اور خواب میں تلوار والا شخص قوی مرد اور فصیح زبان ہے۔

## شمع

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شمع دولت ہے اور عزت اور مرتبہ اور عیش و نعمت کی فراخی ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس روشن شمع ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کی دولت اور نعمت زیادہ ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ شمع روشن کر کے اپنے گھر میں رکھی ہوئی ہے اور تمام گھر اس سے روشن ہے۔ دلیل ہے کہ اس سال اس پر نعمت فراخ ہو گی اور اس کی تجارت جاری ہو گی۔ اور بعض اہل تعبیر نے فرمایا ہے کہ اس کی عورت باجمال اور خوبصورت ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے شمع روشن کر کے دی ہے۔ دلیل ہے کہ عزت اور دولت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس شمع چاندی کے شمعدان کے ساتھ ہے۔ دلیل ہے کہ نیک اصل کی عورت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شمع دان سونے کا ہے۔ دلیل ہے کہ شاہی خاندان سے عورت کرے گا۔ اور اگر شمع دان قلعی کا دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ متوسط درجے کے قبیلے سے عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شمع دان تانبے کا ہے۔ دلیل ہے کہ بے اصل عورت کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ شمع دان بھرت کا ہے۔ دلیل ہے کہ بتوں کی اصل سے عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شمعدان لوہے کا ہے۔ دلیل ہے کہ مضبوط اصل کی عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شمعدان مٹی کا ہے۔ دلیل ہے کہ عام لوگوں میں سے کسی عورت کے ساتھ شادی کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے روشن شمع اس کے ہاتھ پر رکھی ہے اور اچانک گل ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔

اور اگر دیکھے کہ روشن شمع اس کے ہاتھ میں ہے اور کسی نے اس کو بجھا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر کوئی شخص حسد کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شمع کی روشنی کم ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عزت اور مرتبہ کم ہو گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے روشن شمع اس کے ہاتھ میں ہے۔ دلیل ہے کہ اگر عورت رکھتا ہے تو اس کے لڑکا پیدا ہو گا۔

اور اگر کسی شہر میں بہت سی شمعیں روشن دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہاں کا بادشاہ عادل اور منصف ہو گا اور قاضی منصف اور زاہد دانشمند۔ اور اس شہر میں بہت خوشی ہو گی۔ اور اگر مسجد میں بہت سی شمعیں دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہاں

کے لوگ عبادت اور تحصیل علم میں پوری طرح سے مشغول ہوں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شمع کا دیکھنا چودہ وجہ پر ہے: (۱) بادشاہ (۲) قاضی (۳) فرزند (۴) دلہن (۵) حکومت (۶) سرداری (۷) سرائے (۸) شادی (۹) تونگری (۱۰) علم (۱۱) عیش (۱۲) کنیز (۱۳) عورت (۱۴) دیکھنے والے پر دلیل ہے۔

## شناوری کردن (تیرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب کے اندر صاف پانی میں تیرنا حیلے اور تدبیر کے ساتھ کسب کی طلب ہے۔ اور اگر دیکھے کہ صاف پانی میں تیرا ہے اور ڈوب گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے مال میں غرق ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دریا میں تیرا ہے اور کنارے پر نہیں جا سکا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس کو عمل سے روکے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تیرنا اس پر آسان ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام آسانی سے ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس پر تیرنا مشکل ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے کام میں مشکل ہو گی۔ اور اگر دریا کا کنارہ نہ دیکھے دلیل ہے کہ قید ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ پانی نے اس پر غلبہ کیا اور وہ اس میں مر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمنوں کے ہاتھ میں ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ڈوبنے سے نجات پائی ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے کاموں سے سلامتی پائے گا اور آخرت کے کام میں مشغول ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو پانی زمین میں لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم لاحق ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ پانی کے نیچے سے زمین پر آیا ہے۔ دلیل ہے کہ غم سے نجات پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دریا میں سے تیر کر باہر نکلا ہے اور کپڑے پہنے ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے کاموں سے خلاصی و نجات پائے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو تاویل بھی خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ بڑی نہر سے تیر کر نکلا ہے اور کنارے پر آیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے شغل سے نجات پائے گا اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو دلیل ہے کہ شغل میں رہے گا۔

## شنگرف

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شنگرف خواب میں غم و اندوہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس شنگرف ہے۔ دلیل ہے کہ اندوہ پائے گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ شنگرف کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے شنگرف سے کوئی تصویر بنائی ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے کھیل میں مشغول ہو گا اور اس پر فریفتہ ہو گا۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ شنگرف سے کچھ لکھا ہے۔ اگر قرآن مجید یا دعا توحید لکھی ہے تو نیکی پر دلیل ہے۔ اور اگر اس کے خلاف ہے۔ تو نقصان پر دلیل ہے۔

## شہادت

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شہادت حاصل کی ہے۔ دلیل ہے کہ غموں سے نجات پائے گا اور اس کی عاقبت محمود ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر مصلح ہے اور دیکھے کہ شہادت حاصل کی ہے۔ دلیل ہے کہ موت کے وقت شہادت پائے گا۔ اور اگر صاحب خواب مفسد ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا اور گناہ سے پشیمان ہو گا۔ اور اگر خواب دیکھنے والا مشرک ہے۔ دلیل ہے کہ مسلمان ہو گا اور اس کی عاقبت بخیر ہو گی۔

## شاہ بلوط (ایک درخت ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس شاہ بلوط ہے اور کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس شاہ بلوط ہے۔ یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر بخیل آدمی سے نفع پائے گا۔

## شہد

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شہد موم کے ساتھ ہے اس کی تاویل میراث یا غنیمت حلال ہے اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس شہد ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب اسی قدر کہیں سے میراث پائے گا۔ جو حلال ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس شہد ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر علم اور دانش حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس شہد میں سے لوگوں کو دیتا ہے اور وہ کھاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کے علم سے فائدہ حاصل کریں گے اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو نفع نہ پائے گا اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ شہد تاویل میں قرآن مجید ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شہد پانچ وجہ پر ہے: (۱) میراث (۲) غنیمت (۳) علم (۴) قرآن مجید (۵) فراخ روزی۔

## شہرستان

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شہرستان کے اندر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دین مضبوط ہو گا اور اس کی عاقبت محمود ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ شہرستان میں ساکن ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کی خدمت میں ہو گا اور خیر و نفع پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ شہرستان خواب میں سات وجہ پر ہے: (۱) بادشاہ (۲) رئیس (۳) عام لوگ (۴) دین کی قوت (۵) امن (۶) فتح پانا (۷) کاموں کی مضبوطی۔

# شہر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی شہر میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دین قوی ہو گا۔ اور دین کا کام پورا ہو گا اور اپنی مراد کو پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ شہر سے باہر آیا ہے یا اس کو کسی نے شہر سے نکالا ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اگر کوئی اپنے آپ کو کنگرے پر یا شہر پر دیکھے تو اس کی ہلاکت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو ایک شہر سے دوسرے شہر میں نکالا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا اور اس کی عورت دوسرا شوہر کرے گی۔

اور اگر دیکھے کہ کسی شہر میں مقیم ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت اس سے جدا ہو گی اور اگر دیکھے کہ مسلمانوں کے شہر سے کافروں کے شہر میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ سچے دین سے جھوٹے دین کی طرف مائل ہو گا اور ممکن ہے کہ کافر عورت سے شادی کرے۔

اور اگر گرم ملک کے شہر میں برف اور سردی دیکھے تو قحط اور تنگی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی شہر میں گیا ہے۔ اور وہ شہر اس کو پسند آیا ہے۔ دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گاؤں سے شہر میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خیر و منفعت حاصل ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ شہر سے گاؤں کو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری نہ ہو گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **رَبَّنَا اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا** (اے خدا! ہم کو اس بستی سے نکال کہ جس کے اہل ظالم ہیں)۔

اور اگر دیکھے کہ شہر میں گم ہو گیا ہے۔ تو اس کی تاویل نیک ہے۔ اور اگر دیکھے کہ عورتیں کسی شہر میں گئی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس شہر میں فتنہ اور بلا پڑے گی۔ اور اگر دیکھے کہ شہر میں آراستہ عورتیں آئی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں نعمت اور فراخی ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ عورتیں شہر کے اندر گئی ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے غلام وہاں جائیں گے اور ظلم اور بے انصافی کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ عورتیں منہ باندھ کر شہر کے اندر گئی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس شہر میں ناخوش باتیں جائیں گی

اور اگر خواب میں کسی شہر کی مشرقی جانب دیکھے۔ دلیل ہے کہ مغربی جانب سے بہتر ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں ہندوستان کا شہر دیکھے۔ دلیل ہے کہ بد ہو گا۔

اور اگر اپنے آپ کو ترکستان کے شہر میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اپنے دشمن پر فتح پائے گا۔

اور اگر اپنے آپ کو بلغار اور سقلان کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس پر خیانت ہو گی اور اس کے کام پوشیدہ ہوں گے۔

اور اگر اپنے آپ کو ماوراءالنہر کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ عزت اور امن پائے گا۔

اور اگر اپنے آپ کو خوارزم میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام بند ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو عراق کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ دولت اور مراد پائے گا۔ اور اگر اپنے آپ کو خراسان کے شہروں میں دیکھے تو اس کا کام آسانی سے پورا ہو گا۔

اور اگر اپنے آپ کو شہر فارس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت پارسا لوگوں سے ہو گی۔ اور اگر اپنے آپ کو کرمان کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا بڑا کنبہ ہو گا۔

اور اگر اپنے آپ کو حجاز کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ حج کرے گا۔ اور اگر اپنے آپ کو یمن کے شہر میں دیکھے تو سلامتی اور امن پر دلیل ہے۔ اور اگر اپنے آپ کو مصر کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ شاد اور خوش ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو آذربائیجان کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ کاموں میں رنج' بلا اور تکلیف اٹھائے گا۔

اور اگر اپنے آپ کو ارمن کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری ہو گی۔ اور اگر اپنے آپ کو مغرب کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے کام میں نقصان پڑے گا۔

اور اگر اپنے آپ کو فرنگ کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے دنیا کے کام نیک ہوں گے۔ لیکن اس کا دین ضعیف ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو شیروان کے شہروں میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام نیک ہو گا۔

## شہرہائے مقرر دیدن (ایک ایک شہر مقررہ دیکھنا)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنے آپ کو مکے شریف میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ عزت' مرتبہ اور نصرت پائے گا۔ اور اگر اپنے آپ کو مدینہ شریف میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت تاجروں سے ہو گی اور ان سے نفع پائے گا۔

اور اگر اپنے آپ کو شہر یمن میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ ڈر اور دہشت سے امن میں ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو طائف میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ سفر بہت کرے گا۔ اور نیک ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو بصرے میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ عالموں سے شرف صحبت اٹھائے گا۔

اور اگر اپنے آپ کو واسط میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ دیندار اور پارسا ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو کوفے میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ عام لوگوں سے نیکی پائے گا۔ اور اگر اپنے آپ کو بغداد میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ مالدار ہو گا اور اس کو تجارت نفع دے گی۔

اور اگر اپنے آپ کو حلوان دیکھے۔ دلیل ہے کہ خوش عیش سے گزر کرے گا۔

اور خواب میں اصفہان دیکھنا کسی سردار کی صحبت پر دلیل ہے اور موصل دیکھنا حصول مراد پر دلیل ہے اور دمشق دیکھنا فراخ روزی پر دلیل ہے۔ اور حلب دیکھنا کسی سردار سے منفعت پر دلیل ہے۔ اور انطاکیہ دیکھنا بھی ایسا ہی ہے۔

اور بیت المقدس دیکھنا عزت اور مراد پانے پر دلیل ہے اور اخلاط کا دیکھنا کام کی پریشانی پر دلیل ہے اور قیصریہ کا دیکھنا منفعت پر دلیل ہے۔

اور اگر اپنے آپ کو دژ میں قید دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام رکے گا۔ اور تفلس کا دیکھنا کام کے نقصان پر دلیل ہے اور گنجہ کا دیکھنا نعمت کی زیادتی پر دلیل ہے۔ اور خوے کا دیکھنا مال کی کمی پر دلیل ہے اور مراغہ کا دیکھنا امان اور راحت پر دلیل ہے۔ اور تبریز کا دیکھنا غم سے نجات پر دلیل ہے۔ اور زنگان کا دیکھنا غم پر دلیل ہے۔ اور ہمدان کا دیکھنا مرتبہ اور منفعت پر دلیل ہے۔ اور قزوین کا دیکھنا سردار کی صحبت پر دلیل ہے۔

اور رے کا دیکھنا قسم کھانے پر دلیل ہے۔ اور گرگان کا دیکھنا جھگڑے میں پڑنے پر دلیل ہے۔ اور دہستان کا دیکھنا

فکرمندی پر دلیل ہے اور ،سطام کا دیکھنا خوشی ہے۔
اور بسلوہ کا دیکھنا نقصان مال پر دلیل ہے۔ اور مرو کا دیکھنا کام کے نہ پورا ہونے پر دلیل ہے۔ اور نیشاپور کا دیکھنا کسی بزرگ آدمی کی صحبت حاصل کرنے پر دلیل ہے۔
اور اگر اپنے آپ کو شہر طوس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر اپنے آپ کو بلخ میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔
اور اگر اپنے آپ کو سمرقند میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ لوگوں میں نلدار ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو غزنی میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ لوگوں میں نلدار ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو کاشغر میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا اور اگر اپنے آپ کو اسکندریہ میں دیکھے۔ دلیل ہے ایسا کام کرے گا جس سے پشیمان ہو گا۔
اور اگر اپنے آپ کو اندلس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے ساتھ خیانت کی جائے گی۔ اور اگر اپنے آپ کو حصار میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام بند ہو گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شہروں کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) دین (۲) ظاہر ہونا (۳) عیش خوش (۴) عورت جو اس سے نکاح کرے گی۔

## شونیز (کلونجی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شونیز غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اس کا کھانا باعث ضرر اور نقصان ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سا شونیز ہے۔ دلیل ہے کہ اندوہ میں گرفتار ہو گا۔

## شوربا

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شوربا اگر گوشت کے ساتھ ہے اور اس کا عمدہ مزہ باذائقہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو منفعت حاصل ہوگی۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر شوربا گوشت کے ساتھ ہے اور خوب پکا ہوا ہے تو نیک ہے اور اگر گوشت غلیظ کے ساتھ ہے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## شیراز

شیراز' ایک قسم کا عرق ہوتا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیراز غم و اندوہ پر دلیل ہے اور جو ترش ہے۔ دلیل ہے اس کو اندوہ زیادہ سخت ہے اور اگر دیکھے کہ شیراز فروخت کرتا ہے یا کسی کو دیتا ہے اور اس میں سے کچھ کھایا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ خوشی پائے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شیراز خواب میں بری بات ہے جس سے رنجیدہ ہو گا۔

## شیر (دودھ)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دودھ تازہ خوب اور شیریں زیادتی مال پر دلیل ہے۔ اور اگر

ترش ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ تازہ دودھ پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حلال پائے گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ دودھ اس کے پستان میں جمع ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند ہو گا۔ اور اگر مرد دیکھے کہ دودھ نکلتا ہے اور اس کے عوض خون آتا ہے' دلیل ہے کہ مال حرام پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنے پستان سے دودھ پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے کسب اور معاش میں نقصان ہو گا۔ اور اگر کوئی مرد دیکھے کہ بچہ ہو گیا اور دودھ پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری نہ ہو گی۔

اور اگر عورت دیکھے کہ بچہ کو دودھ دیتی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے مال پائے گی' اور اگر عورت دیکھے کہ بچہ کو شیر سے ہٹا کر پھر شیر دیتی ہے تو نقصان پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ جنگلی چوپائے کا دودھ تھوڑا مال ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ گورخر کا شیر پیتا ہے تو خوبی اور صلاحیت پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ جنگلی چوپائے کا دودھ تھوڑا مال ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ گورخر کا شیر پیتا ہے تو خوبی اور صلاحیت پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اونٹنی کا دودھ پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سردار سے مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے ہرنی کا دودھ پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ روزی اس پر فراخ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ بکری کا دودھ پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت سے مال اور نعمت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ چیتے کا دودھ پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شیرنی کا دودھ پیتا ہے دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے مال حرام پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ بھینس کا دودھ پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گدھی کا دودھ پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور شفاء پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ خرگوش کا شیر پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت سے نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مادہ خنزیر کا شیر پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ احمق اور بے وقوف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لومڑی کا شیر پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے مکر اور حیلہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بھیڑیئے کا دودھ پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا عیال اس کے ساتھ خیانت کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ بکری کا شیر پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ایسے جانور کا شیر نکلنا کہ جس کا گوشت حلال ہے مال حلال پر دلیل ہے اور جس کا گوشت حرام ہے اس کا شیر غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دودھ تین وجہ پر ہے: (۱) روزی حلال (۲) مال اور فرزند (۳) غم و اندوہ۔

## شیرہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں انگور کا شیرہ دنیا کی خیر اور منفعت ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: فِيهِ يُغَاثُ النَّاسُ وَفِيهِ يَعْصِرُونَ (اس سے لوگ فائدہ اٹھاتے ہیں اور اس سے نچوڑتے ہیں)۔

اگر دیکھے کہ انگور سے شیرہ نچوڑتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے بادشاہ کا مقرب ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ تازہ شیرہ کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر حلال روزی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شیرہ مزے میں ترش ہے۔ دلیل ہے کہ رنج اور محنت سے روزی حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس شیرہ ہے۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ انگور سے شیرہ نچوڑا او۔ تلف کیا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سا مال پائے گا۔ اور شیرہ جس قدر تازہ اور شیریں ہو گا اس کی منفعت زیادہ ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیرہ چار وجہ پر ہے: (۱) مال حلال (۲) بہت سی نعمت (۳) علم و حکمت (۴) بغیر محنت کے نفع۔

## شیرینیہا (مٹھائیاں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیرینی شادی' خوشی اور حلال کی روزی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے شیرینی دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے روزی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شیرینی کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ منفعت پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیرینی خوبصورت کنیز ہے۔ اور اگر دیکھے کہ شیرینی سفید ہے۔ دلیل ہے کہ پارسا ہو گا۔ اور اگر شیرینی سرخ ہے۔ دلیل ہے کہ بدمست اور عیش پسند ہو گا۔ اور اگر زرد ہے تو بیمار صفت کنیز پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیرینی چار وجہ پر ہے: (۱) منفعت (۲) مال حلال (۳) علم و ادب اور دانائی و حکمت (۴) خوب رو کنیز۔

## شیر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیر دشمن ہے۔ اگر دیکھے کہ شیر کے ساتھ جنگ کی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے جھگڑا کرے گا اور جس کو فتح ہو گی وہی غالب ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ شیر کے نشان پر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے ڈرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شیر سے بھاگا ہے اور شیر اس کو تلاش کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ جس سے ڈرتا ہے اس سے امن میں ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ شیر کا گوشت کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہوں سے مال حاصل کرے گا اور دشمن پر فتح پائے گا اور شیر کا گوشت کھانا بادشاہ سے خلعت پانا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیر بادشاہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ شیر کے جسم سے کوئی چیز پکائی ہے یا اس کو کسی نے دی ہے اور اس نے کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کے مال سے کچھ کھائیگا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شیر سے جماع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ بری باتوں سے نجات پائے گا اور مراد کو پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شیر کو بغل میں پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے صلح کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ نر شیر اس سے جماع کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے ذلت دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شیر اس کے پیچھے سے آکر آگے سے نکل گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے نقصان پہنچے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے شیر کا سرپایا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو شیر دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہی دے گا اور یا اپنی ملک میں سے کوئی ولایت دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شیر کے سر پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی دولت اور مرتبہ زیادہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نر شیر بادشاہ ہے اور خواب میں مادہ شیر ملک ہے۔ اور اگر دیکھے کہ شیرنی کا دودھ نکالا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا منشی ہو گا۔ اور اگر بڑھیا عورت یہی خواب دیکھے تو بادشاہ کے فرزند کی دایہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ شیر کو پشت سے پکڑا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شیر نے اس کو کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے نقصان اٹھائے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شیر نے اسکو بغل میں پکڑا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا مقرب ہو گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو بادشاہ کے غصہ پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے شیر کے ساتھ کھانا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا معتمد ہو گا۔ لیکن خواب میں شیر کا چمڑا، گوشت اور ہڈی وغیرہ دشمن پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ شیر کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کو آسانی سے قابو میں لائے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو تاویل بھی خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیر کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) بادشاہ (۲) مرد دلیر (۳) زبردست دشمن۔

## شیر خشت

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیر خشت حلال کی روزی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خواب میں شیر خشت جمع کی ہے۔ دلیل ہے کہ سفر سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شیر خشت کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ عیال پر مال خرچ کریگا اور عوض پائیگا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس شیر خشت ہے۔ دلیل ہے کہ تجارت سے نفع پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیر خشت تین وجہ پر ہے: (۱) مال حلال (۲) فراخی عیش (۳) دل کی مراد پانا۔

## شیشہ (بوتل)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بوتل عورت ہے اور کہتے ہیں کہ خادم ہے جو عورتوں کی خدمت کرتا ہے۔ لیکن پائدار نہیں ہوتا ہے۔

اگر خواب میں دیکھے کہ کسی نے خالی بوتل دی ہے۔ دلیل ہے کہ درویش عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس بوتل میں روغن گل بنفشہ ہے۔ تو دیندار عورت پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بوتل روغن کی مالدار عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس میں سے روغن سر پر ملا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کے مال سے اس کو کچھ ملے گا۔

اور اگر دیکھے کہ بوتل میں سے شربت پیا ہے جیسے شربت سیب اور شربت انار وغیرہ۔ دلیل ہے کہ اسی قدر عورت کا مال ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بوتل سفید بلور کی اور پاکیزہ ہے۔ دلیل ہے کہ پارسا اور خوبصورت عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بوتل ٹوٹی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت ہلاک ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ بوتل ضائع ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دیگا۔

حضرت اسمٰعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بوتل ہے اور اس میں گلاب یا کوئی میٹھی چیز ہے۔ دلیل ہے کہ خوش طبع اور موافق عورت چاہے گا۔ اور اگر گلاب ترش دیکھے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر بوتل میں کوئی اچھی چیز دیکھے۔ دلیل ہے کہ پارسا اور خوبصورت عورت کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بوتل دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) باجمال عورت (۲) کنیز (۳) گھر کا خادم۔

## شیطرج (ایک دوا ہے)

شیطرج ایک دوا ہے۔ جس کا خواب میں کھانا باعث ضرر اور نقصان نہیں ہے۔

# کتاب کاملُ التَعبیر سے حرفُ الصَّاد

## صابُون

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اپنا کپڑا صابون سے دھوتا ہے۔ دلیل ہے کہ برے کاموں سے رکے گا۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ صابون کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو صابون کھانے کے لئے دیا ہے اور اس نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال کسی کو کھانے کو دے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سا صابون ہے اور اس نے اپنا کپڑا دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اپنا ہاتھ صابون سے دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں سے الگ رہے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں صابون کا خریدنا فروخت کرنے سے بہتر ہے۔ اور اگر صابون سفید ہے اور آگ پر خوشبو دیتا ہے۔ تو نہایت عمدہ تاویل ہے۔ اور خواب میں صابون گر یعنی صابن بنانے والا سردار ہے۔

## صرّافی کردن (صرافی کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں صراف عالم ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ صرافی کرتا ہے۔ تو تعبیر بیان کرنے والا نگاہ کرے کہ سائل کی کیا مراد ہے۔ اگر خواب دیکھنے والا پارسا اور دیندار ہے۔ دلیل ہے کہ جو کچھ دین کے موافق ہے اس کو پسند کرے گا۔ اور اگر سائل کچھ لکھنا نہیں جانتا دلیل ہے کہ صاحب خواب حیران ہو گا اور خرافات میں مشغول ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ صرافی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ خیانت اور لوگوں کی غیبت میں مشغول ہو گا۔ اور بیان کرتے ہیں کہ خواب میں صراف خرافات بکنے والا آدمی ہے کہ سب کچھ اپنے نقصان کے لئے کرتا ہے۔

## صاروج (لپائی کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے لپائی کی ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں سے پاکیزہ بات کرے گا اور خواب میں کہگل کرنے والا خوش طبع شخص ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی کے لئے صفائی کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مدد کرے گا۔

گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لپائی کرنا تین وجہ پر ہے : (۱) پاکیزہ بات (۲) امداد کرنا (۳) اس شخص کی رضا کو ڈھونڈنا۔

## صاعِقہ (بجلی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ صاعقہ آگ ہے جو بادل سے نکلتی ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ بادل سے بجلی گری ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر حق تعالےٰ کا عذاب اس جگہ والوں کو ہو گا۔ فرمان حق تعالے ہے : وَيُرْسِلَ عَلَيْهَا حُسْبَانًا مِّنَ السَّمَآءِ فَتُصْبِحَ صَعِيدًا زَلَقًا (اور ان پر آسمان سے عذاب بھیجتا ہے تو پھسلنے بجنے والی مٹی ہو جاتی ہے)۔ اس ملک والوں کو توبہ کرنی چاہیے تاکہ ان سے عذاب دور ہو جائے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ہوا سے آگ بارش کی طرح برسی ہے۔ دلیل ہے کہ ملک میں بادشاہ کی طرف سے بلا اور خونریزی ہو گی۔ اگر دیکھے کہ بجلی گری اور اس کو جلا دیا۔ دلیل ہے صاحب خواب بادشاہ کے عذاب سے ہلاک ہو گا۔

## صُبح

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ صبح صادق سے جہان روشن ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے رہنے والوں کو امن حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ صبح کے بعد تاریکی ہوئی ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پو پھوٹی ہے اور سرخ ہے کہ زمین اس کے عکس سے سرخ ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں قتل اور خوں ریزی ہو گی۔ اور اگر صبح کا رنگ زرد دیکھے تو بیماری پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں صبح کا دیکھنا اس ملک کے لوگوں کی قوت اور دین کی صلاحیت پر دلیل ہے۔

## صَبر (ایلوا)

ایلوا خواب میں ایسا عالم ہے کہ جس کی غرض علم سے مال کا کھینچنا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے ایلوا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس قسم کا عالم ہو گا اور اگر نہ کھائے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ایلوا کھانا غم و اندوہ پر دلیل ہے جو اس کو پہنچے گا۔

## صُحبت (ہمراہی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر مصلح اور پارسا آدمی کی خواب میں صحبت دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی زندگی دیانت اور درستی سے ہو گی۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ تو اس کی تباہ کاری اور فساد پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی ہمراہی بادشاہ کے ساتھ ہے۔ دلیل ہے کہ علم اور حق پائے گا۔ اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔ اور اگر اپنی ہمراہی مشرک آدمی کے ساتھ دیکھے تو اس کو توبہ کرنی چاہیے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی سردار کی ہمراہی میں ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا پر مغرور ہو گا۔

## صحرا (جنگل)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں صحرا کا دیکھنا بادشاہ کی طرف سے خوشی اور نیکی ہے۔ اسی قدر کہ جس قدر صحرا بڑا ہے۔ اور اگر صحرا بے انداز دیکھے اور اس میں بہت سے خس و خاشاک دیکھے اور اپنے آپ کو اس میں پھرتا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت ظالم بادشاہ سے ہو گی اور اس کا مقرب ہو گا۔ اور اگر صحرا کو سرسبز دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت عالم اور فاضل شخص سے ہو گی اور اس سے فائدہ پائے گا۔

## صحف (صحیفے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ صحف ابراہیم علیہ السلام پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کوئی نیکی کا رستہ بتائے گا اور خطا سے روکے گا۔ خاص کر اگر کتاب سے بھی یہی پڑھا ہے۔ اور اگر سرسری طور پر پڑھا ہے۔ تو اس کی صحبت منافق اور ریاکار سے ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر مسلمان دیکھے کہ اس نے مصحف کھولا ہے اور صحف ابراہیم علیہ السلام پڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا اعتقاد دین اسلام پر ہو گا اور کفر اور یہودیوں کو پسند نہ کرے گا اور اس کو ان کی طرف رغبت نہ ہو گی۔

## صحیفہ (خط۔ کاغذ)

صحیفہ اس کے تین معنی ہیں۔ ایک نامہ دوسرے کاغذ۔ تیسرے پردہ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر دیکھے کہ صحیفے پر کچھ لکھا ہے۔ دلیل ہے کہ وراثت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کے صحیفے پر اپنے لئے کچھ لکھا ہے۔ دلیل ہے کہ دیندار ' بالمانت مرد سے کچھ حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ صحیفے پر سبز خط سے کچھ لکھا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی آفت زدہ سے کچھ پائے گا اور اگر صحیفے پر کچھ نہیں لکھا ہے۔ تو وراثت نہ پائے گا۔

## صدف (سیپ)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیپ عورت ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس سیپ ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا یا کنیز خریدے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سیپ ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم بھاگے گا۔

## صدقہ دادن (صدقہ دینا)

صدقہ دینا۔ اس میں اہل تعبیر کا اختلاف ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کوئی عالم صدقہ دے رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے علم سے لوگوں کو نفع پہنچے گا۔
اور اگر دیکھے کہ بادشاہ صدقہ دے رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بہت منفعت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی پیشہ ور صدقہ دے رہا ہے۔ دلیل ہے کہ شاگردوں کو کام سکھائے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں صدقہ دینا امن اور رنج و سختی سے خلاصی ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر قرضدار دیکھے کہ صدقہ دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ قرض سے سرخرو ہو گا۔ اگر غلام ہے تو آزاد ہو گا۔ اگر قیدی ہے تو خلاصی پائے گا۔ اگر ملحد دیکھے کہ صدقہ دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ مسلمان ہو گا۔ حاصل یہ ہے کہ خواب میں صدقہ دینا دونوں جہان کی سعادت ہے۔

## صراط (پُل صراط)

صراط۔ رستہ' پل صراط۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ رستے پر کھڑا ہے۔ دلیل ہے کہ خراب کام اس کے ہاتھ پر درست ہوں گے۔ کیونکہ صراط سیدھا راستہ ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًا" مُّسْتَقِيمًا" (اور تجھ کو سیدھا راستہ دکھائے گا)۔
اور اگر دیکھے کہ پل صراط پر سے گزر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بڑی مصیبت اور موت سے امن میں ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ پل صراط پر سے دوزخ میں گرا ہے۔ دلیل ہے کہ رنج و بلا اور مصیبت میں گرے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پل صراط پر سے گزرا ہے۔ دلیل ہے کہ راہ آخرت کے لیے نیک عمل کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پل صراط دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) راہ راست (۲) مشکل کام (۳) خوف (۴) بادشاہ کی طرف سے آرام (۵) گناہ (۶) نفاق۔

## صُفّہ (چبوترہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چبوترہ ماں اور باپ ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے گھر کا چبوترہ پاکیزہ' نیا اور بلند ہے۔ تو درازی عمر اور ماں باپ کی سلامتی ذات پر دلیل ہے۔ اور اگر اس نے دیکھا ہے کہ چبوترہ گرا اور خراب ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ماں باپ ہلاک ہوں گے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چبوترے کی دائیں طرف خلل پڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا باپ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ بائیں طرف رخنہ پڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکی ماں بیمار ہو گی۔ اور اگر اس کے ماں اور باپ نہیں ہیں تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## صلوٰۃ و سلام (درود شریف)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم پر درود

شریف بھیجتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مرادیں پوری ہوں گی اور اس پر روزی فراخ ہو گی اور عاقبت بخیر ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ درود شریف بہت بھیجتا ہے دلیل ہے کہ حج کرے گا۔ اور اگر آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو خواب میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ آپ کے طریقے بجالائے گا۔

## صمغ (گوند)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ درخت کا گوند بچا کھچا کھانا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس گوند ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کسی کے مال کا فضلہ کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کو گوند دیا ہے۔ دلیل ہے کہ بچے کچے مال سے کسی کو کچھ دیا ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گوند تھوڑی منفعت ہے۔ جو اس کو ایسے مرد سے حاصل ہو گی جو اس گوند کے درخت سے منسوب ہے۔ چنانچہ اگر خواب میں بادام کا گوند کھائے۔ دلیل ہے کہ بخیل آدمی سے نفع پائے گا۔ اور اگر زرد آلو کا گوند کھائے۔ دلیل ہے کہ کسی بیمار آدمی سے نفع پائے گا۔ اور اگر کیکر کا گوند کھائے یا پاس رکھے۔ دلیل ہے کہ بیابان کے رہنے والے سے نفع پائے گا۔

## صنج (جھانجھ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جھانجھ کلام باطل اور جھوٹ ہے اور اگر دیکھے کہ اس کے سامنے جھانجھ بجاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ جھوٹ اور باطل سے خوش ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ جھانجھ کے ساتھ چنگ اور چغانہ بجاتے ہیں تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ جو اس جگہ والوں کو پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جھانجھ ٹوٹا ہے یا اس نے گرا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ کلام باطل اور جھوٹ سے توبہ کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جھانجھ بجانا پانچ وجہ پر ہے: (۱) بری خبر (۲) بیہودہ کلام (۳) اسباب (۴) دنیا (۵) غم و اندوہ۔

## صندل (چندن)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس صندل ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کی مدح اور ثنا کریں گے اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس صندل سفید ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے عطا پائے اور جس قدر اس کے پاس صندل زیادہ ہو گا۔ اسی قدر صاحب خواب زیادہ منفعت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں صندل دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) تعریف اور شاباش (۲) خیروبرکت (۳) عزت اور مرتبہ (۴) منفعت۔

## صندوق

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں صندوق عورت ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ صندوق خواب میں عزت اور مرتبہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بڑا صندوق اس نے خریدا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے دلیل ہے کہ اسی قدر عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا صندوق ضائع ہوا ہے یا ٹوٹا ہے دلیل ہے کہ اس کا مرتبہ کم ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس پاکیزہ صندوق ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت خوبصورت اور پاکیزہ ہو گی اور اگر پرانا صندوق دیکھے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں صندوق کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) عزت اور مرتبہ (۲) قدر اور مرتبہ کی بلندی (۳) عورت۔

## صُورت

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا چہرہ دوسری صورت میں بدل گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے حالات دیکھی ہوئی صورت پر بدلیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنی صورت پر واپس آیا ہے دلیل ہے کہ حق تعالیٰ کی طرف رجوع کرے گا۔ اور اگر خواب میں اپنی صورت اور ہی طرح کی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس سے ہر ایک شخص منہ پھیرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی اور آدمی یا جانور کی صورت پر ہو گیا ہے دلیل ہے کہ بدمذہب اور جھوٹا ہو گا۔

حضرت جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تصویر دیکھنا خدا تعالےٰ پر جھوٹ باندھنے والا دیکھتا ہے۔

## صُوف (پشم)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں صوف کا کپڑا دنیا کی خیر و منفعت ہے۔ خاص کر پارسا آدمی کے لئے۔ اور اگر دیکھے کہ صوفیوں کے بدن سے صوف کا جامہ اتارا ہے تو اسکی رغبت گناہ اور خطا کی طرف ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ صوفی ہو گیا ہے اور بھوراسی کر صوفیوں میں مقام کیا ہے دلیل ہے کہ یہی کچھ بیداری میں دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ صوفیوں نے اس کو اپنے درمیان سے نکال دیا ہے۔ اس کی تاویل اس کے خلاف ہے اور اگر دیکھے کہ صوفی ہو گیا ہے۔ یا صوفیوں کے ساتھ بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ منافقانہ عبادت کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں صوفی بننا چار وجہ پر ہے: (۱) دنیا سے ہاتھ اٹھانا (۲) خلقت سے کنارہ کشی کرنا (۳) عبادت کی ہمیشگی (۴) کسی سے طمع نہ رکھنا۔

## صیقل

صیقل خواب میں بادشاہ ہے اور بعض کے نزدیک بادشاہ کا وزیر ہے۔ اگر دیکھے کہ صیقل کرتا ہے۔ اگر اہل اصلاح سے ہے تو بادشاہی پائے گا یا بادشاہ کا مقرب ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں صیقل گر ایسا شخص ہے جو اپنے ہاتھ سے حق کو باطل سے جدا کرتا ہے۔

## صینی (چینی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چینی کا برتن خادمہ عورت ہے۔ اور اگر چینی کو روشن اور پاکیزہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ خوب صورت خادمہ عورت پائے گا اور اگر چینی کو سیاہ دیکھے دلیل ہے کہ خادمہ عورت بد صورت ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس چینی کے سامان ہیں یا اس نے لئے ہیں۔ دلیل ہے کہ خادمہ عورت کو گھر میں لائیگا۔ یا اس کی عورت یا کنیز مرے گی یا بھاگے گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چینی کا سامان تین وجہ پر ہے (۱) خادمہ عورت (۲) کنیز (۳) عورتوں سے منفعت۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرف الضّاد

## ضرابی (ٹکسالی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ٹکسالی ایسا شخص ہوتا ہے جو اپنی باتوں کو آراستہ کر کے فخریہ بیان کرتا ہے۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ ٹکسال کا کام کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ چند بے اصل باتوں کو آراستہ کر کے لطیف اور شیریں بنا کر کہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ درم بناتا ہے۔ دلیل ہے کہ سخت اور ناخوش باتیں کرے گا جن کو سن کر لوگ آزردہ خاطر ہوں گے۔

## ضعیف (کمزور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ضعیفی مرتبہ کا نقصان ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر ضعیف ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عزت اور مرتبہ کم ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی آنکھ ضعیف ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دین کمزور اور ضعیف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا گوشت ضعیف ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت یا خادمہ بیمار ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک ضعیف ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عزت اور مرتبہ کم ہو گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا دین کمزور ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بیہودہ باتیں کرے گا۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کی گردن ضعیف ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ امانت ادا نہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے مہرے کمزور ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ لوگوں کی غیبت کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا ہاتھ کمزور ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت بیمار ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی کلائی بیمار ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی ماں یا فرزند بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا بازو بیمار ہے۔ دلیل ہے کہ اسکی تدبیر اور رائے بیکار ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا پستان ضعیف ہے تو بھی یہی تاویل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی انگلی ضعیف ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی لڑکی بیمار ہو گی اور اگر دیکھے کہ اس کا پیٹ ضعیف ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا پشت و پناہ شخص ضعیف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سرین ضعیف ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے خویشوں میں سے کسی بزرگ کا حال برا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی ران ضعیف ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا زانو ضعیف ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جسم ضعیف ہوا ہے دلیل ہے کہ غمگین ہو گا۔

# ضیاع (جاگیر' زمین)

ضیاع- زمیندارے کی جائداد- اگر دیکھے کہ اپنی زمین میں تخم بویا ہے- دلیل ہے کہ اس کے حالات نیک ہوں گے- اور اگر دیکھے کہ اس کی زمین میں وقت پر کچھ اگا ہے- دلیل ہے کہ راہ دین میں نیک ہو گا-

اور اگر دیکھے کہ اپنی تمام جائداد بیچی ہے اور قیمت باندھی ہے- دلیل ہے کہ رنج و غم میں پڑے گا- اور اگر اس کے خلاف دیکھے- تو خیرو صلاح پر دلیل ہے-

اور اگر دیکھے کہ اسکی جاگیر آباد ہے- دلیل ہے کہ آبادی کے مطابق مال دنیا حاصل کرے گا- اور اگر اس کے خلاف دیکھے- دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا- اور اگر دیکھے کہ سیلاب نے اس کی زمین کو خراب کیا ہے- دلیل ہے کہ بادشاہ سے نقصان اٹھائے گا-

# کتاب کامِلُ التَّعْبِیر سے حرفُ الطّاء

## طاس (طشت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں طشت نوکرانی ہے یا گھر کی خدمت کی کنیز ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا طشت ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عورت اس سے جدا ہو گی یا مرے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں طشت نیک عادت والی کنیز ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے پانی کا طشت دیا ہے اور اس نے پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ طشت ٹوٹا اور پانی رہا ہے۔ دلیل ہے کہ کنیز مرے گی اور فرزند رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پانی گرا اور طشت سلامت رہا ہے۔ دلیل ہے کہ فرزند مرے گا اور کنیز بچے گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں طشت چار وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) کنیز (۳) فرزند (۴) عورتوں سے منفعت۔

## طابع (مُہر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو مہر دی گئی ہے۔ تاکہ اپنے خزانے پر مہر لگائے۔ دلیل ہے کہ عزت، مرتبہ اور بزرگی پائے گا۔ کیونکہ تاویل مہر کی انگشتری سے بہتر اور قوی ہوتی ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بادشاہ یا امیر نے اس کو مہر دی ہے کہ خزانے پر لگائے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال اس کے سپرد کرے گا۔ اور اگر صاحب خواب اس قابل نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے قدر کے مطابق عزت اور مرتبہ پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مہر تین وجہ پر ہے: (۱) بزرگی اور مرتبہ (۲) خزانہ (۳) مال جمع کرنا۔

## طاعُون (پلیگ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ طاعون فتنہ اور بلا پر دلیل ہے۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے جسم پر طاعون کی بیماری ہے۔ دلیل ہے کہ فتنہ اور بلا میں پڑے گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں طاعون جنگ اور لڑائی کا میدان ہے۔

## طاؤس (مور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ نر طاؤس خواب میں عجم کا بادشاہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس

نر مور ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے مرتبہ اور مال حاصل کرے گا۔
اور اگر مورنی دیکھے اور جانے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ عجمی عورت خوبصورت مالدار کرے گا اور اس سے مال اور فرزند حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مور کبوتری سے جفت ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ قرساتی کرے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مور فسادی عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مور اس سے باتیں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ ولایت پائے گا اور اگر مور اور چکور کو ایک جگہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ کوئی بیگانہ اس کے عیال سے فساد کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ مور اس کے گھر سے اڑا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مور کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ کنواری عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں مور ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مور کا بچہ پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے لڑکی پیدا ہو گی اور اگر دیکھے کہ مور اس کے ہاتھ سے اڑا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے جدا ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب مور دو وجہ پر ہے: (۱) عجم کا بادشاہ (۲) مال اور خزانہ۔

## طبّاخ (باورچی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے باورچی خواب میں حریص شخص ہے۔ اگر دیکھے کہ باورچی کا کام کرتا ہے اور پکا ہوا کھانا خوش ذائقہ ہے۔ دلیل ہے کہ خیر اور نیکی دیکھے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ نقصان پائے گا۔

## طباق (رکابی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں طبق خادم ہے کہ شادی کے وقت مجلس کی خدمت کرتا ہے اور جو کوئی اس کو دیکھتا ہے۔ خوش ہوتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت بڑا تھال ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قسم کا خادم حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ طبق ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کا خادم مریگا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے طباق آگ میں پڑا ہے اور جل گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کنیز یا خدمتگار بیمار ہو گی اور طاعون یا سرسام میں مبتلا ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں طباق کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) گھر کا خادم اور مجلس (۲) کنیز (۳) فائدہ (۴) ہدیہ۔

## طبل (طبلہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں طبلہ جھوٹی اور بیکار بات ہے۔ اور اگر دیکھے کہ طبلے

کے ساتھ بانسری اور ناچ بھی ہے۔ تو غم اور مصیبت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اکیلا طبلہ بجاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ بیہودہ بات کرے گا۔ یا کوئی مشہور چیز اس کو ملے گی۔ حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ طبلہ بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ بیہودہ کلام کرے گا۔ اور خواب میں طبال یعنی طبلہ بجانے والا جھوٹ کو سچ کر دکھانے والا ہے۔

## طبیب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ طبیب نے بیمار کا علاج کیا اور تندرست ہوا دلیل ہے کہ کسی کو فساد کے رستہ سے اصلاح پر لائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس پر اور بھی زیادہ سخت بیماری ہو گئی ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ لوگوں کو دوا دی ہے اور اس سے نفع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ علم اور نصیحت دے گا اور لوگ اس کی نصیحت قبول کریں گے اور اس کے علم پر عمل کریں گے۔ اور اگر اس کی دوا نافع نہیں ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے اور خواب میں طبابت کرنا پارسا آدمی کے لئے راہ دین اور آخرت کا راہ راست ہے اور مفسد آدمی کے لئے جسم کی درستی اور کسب و معیشت ہے۔

## طعام (کھانا)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ کھانا اور شربت جو اس کو ملا ہے اس کی تاویل بد ہے، مگر فالودہ وغیرہ۔ کیونکہ حلوے کی اصل روغن اور شہد ہے اور ان دونوں کی تاویل مال ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ جو کھانا مشکل اور بے مزہ ہے اس کی تاویل رنج و اندوہ ہے اور جو ترش ہے بیماری پر دلیل ہے اور میٹھا کھانا عیش اور خوشی پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سونے اور چاندی سے کھانا لیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کا نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں کھانا ہے اور سب کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر عیش سے گزرے گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس قدر کھانا کھایا ہے کہ اٹھنے کی طاقت نہ رہی۔ تو اس کے مرنے پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ کھانا کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ کھانا گراں ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے اگر دیکھے کہ کسی درویش کو کھانا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ غم اور ترس اور خوف سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کافر کو کھانا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمنوں کے کاموں میں حق تعالے اس کی مدد کرے گا۔

## طعن (نیزہ مارنا)

اگر دیکھے کہ کسی کے نیزہ مارا ہے اور اس کے جسم میں گھس گیا ہے۔ دلیل ہے کہ یہ آدمی اس زخم کے مطابق اس کی دشمنی اپنے دل میں رکھتا ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نیزہ مارنا بری بات کہنا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کے نیزہ مارا ہے اور اس جگہ کو زخمی کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بات سے ستائے گا اور اگر زخم نہیں لگا ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

## طلاق

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے عورت کو طلاق دی ہے اور اس کی ایک ہی عورت ہے۔ دلیل ہے کہ مرتبے اور عزت سے گرے گا۔ اور اگر اس کی اس عورت کے سوا اور عورت بھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مرتبے اور عزت میں کچھ کمی ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے عورت کو طلاق دی ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس سے پشیمان ہو گا۔

اور خواب میں خلع کرنا (یعنی عورت سے مال لے کر طلاق دینا) دولت مندی ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَاِنْ يَّتَفَرَّقَا يُغْنِ اللّٰهُ كُلًّا مِّنْ سَعَتِهٖ (اور اگر عورت مرد جدا ہو جائیں تو اللہ تعالے ہر ایک کو اپنی کشائش سے بے نیاز کرے گا)۔

## طلع (کھجور کا پھول)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ایک پھول کھجور کا یا دو تین لئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ پھول کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت بہت حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کھجور کے بہت سے پھول ہیں۔ وہ نہ خود کھائے اور نہ کسی کو دیئے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس کا مال لے گا اور آخرکار خوش ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کھجور کا پھول چار وجہ پر ہے: (۱) فرزند (۲) رحمت (۳) منفعت (۴) چھین کر مال لینا۔

## طلق (ابرک)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ابرک کاموں میں تھوڑا سخت سرمایہ ہے۔ کیونکہ اس کا جوہر پتھر سے ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی جگہ سے بہت سا سرمایہ جمع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو سفر سے مکر اور حیلے کے ساتھ مال حاصل ہو گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گھلا ہوا ابرک اپنے جسم پر ملا ہے اور آگ میں گیا ہے اور اس کو آگ سے نقصان نہیں پہنچا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کی برائی اس سے دور ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ ابرک کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کو رنج اور سختی سے حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ابرک اس کے پاس سے ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے

کہ اس کا مال تلف ہو گا۔

## طنبور

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے گھر میں طنبور بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ غم اور مصیبت ہو گی۔ اور اگر دیکھا کہ اس کا طنبور ٹوٹ گیا ہے دلیل ہے کہ توبہ کرے گا۔ اور اگر بیمار دیکھے کہ طنبور بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے اور اگر دیکھے کہ اس نے طنبور کی آواز سنی ہے۔ دلیل ہے کہ بے ہودہ باتیں سن کر خوش ہو گا۔

## طوطی (طوطا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں طوطا فرزند یا غلام ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ طوطا اس کے ہاتھ سے اڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند یا غلام سفر کو جائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ طوطا اس کے ساتھ باتیں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسی بات یا کام کرے گا جس سے لوگ تعجب کریں گے۔ اور مادہ طوطا دوشیرہ لڑکی ہے اور زمردین رنگ کا طوطا دین کی پاکی پر دلیل ہے یا پارسا غلام ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے مادہ طوطے کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ کنواری عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے منہ یا مقعد سے طوطا نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند ہو گا۔ جو اس کی شان میں بری باتیں کہا کریگا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں طوطا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) فرزند اور غلام (۲) کنواری لڑکی (۳) پارسا شاگرد۔

## طوق (گردن کا زیور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی گردن میں سونے یا چاندی کا طوق ہے۔ دلیل ہے کہ ولایت پائے گا اور اس میں انصاف کرے گا۔ اور اگر لوہے کا طوق دیکھے۔ دلیل ہے کہ بددیانت ہو گا اور اس کے دین میں خرابی ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنی گردن میں طوق دیکھے۔ دلیل ہے کہ جھوٹا دعویٰ کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنی گردن میں سنہری طوق دیکھے تو دلیل ہے کہ ولایت پائیگا اور اگر تانبے یا لوہے کا ہے' تو دلیل ہے کہ کسی سے جھگڑا کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ گردن میں طوق کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) حج (۲) ولایت (۳) خصومت (۴) امانت (۵) غلام (۶) کنیز۔

اور اگر خواب میں اپنے گھوڑے کی گردن میں طوق دیکھے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے مال اور بزرگی پائے گا۔

## طَیلسان (چادر۔ شال)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شال قدر' بزرگی اور مرتبہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس نئی اور پاکیزہ شال ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مرتبہ بڑھے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی قدر کم ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ چادر پھٹی یا جلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کوئی عزیز مرے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چادر کا دیکھنا امانت' دیانت اور دین کی قوت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ شال پاکیزہ ہے۔ دلیل ہے کہ امانت گزارے گا۔ اور اگر شال میلی ہے' دلیل ہے کہ اس کے ذمے امانت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے زرد چادر لی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو سخت غم پڑے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سفید چادر پارسا لڑکا ہے اور سرخ چادر دلیل ہے کہ اس کا فرزند عیش و عشرت کو پسند کرے گا اور اگر سیاہ ہے تو اس کا فرزند عالم' قاضی یا خطیب ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چادر دیکھنا دس وجہ پر ہے: (۱) عزت اور مرتبہ (۲) ولایت (۳) فرزند (۴) دولت (۵) بزرگی (۶) مال (۷) منفعت (۸) علم (۹) دین (۱۰) نکوار۔

# کتاب کامِلُ التّعبِیر سے حرفُ الظّاء

## ظُلم کردن (ظلم کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس پر ظلم ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ ظالم پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی پر ظلم کیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص اس پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس پر ظلم کیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس کا محتاج ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بادشاہ پر ظلم کیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے نقصان پائے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر سردار دیکھے اس نے کسی عاجز پر ظلم کیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عاجز اس پر نفرین کرے گا۔ اور اگر آقا دیکھے کہ اس نے غلام پر ظلم کیا ہے۔ دلیل ہے کہ آقا سے اس کو مصیبت' رنج اور بلا پہنچے گی۔

## ظُلمات (اندھیرا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اندھیرے میں تھا اور روشنی سے بدل گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دین کا راستہ اس پر کھلے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اندھیرے میں تھا اور روشنی میں گیا اور پھر اندھیرے میں آیا۔ دلیل ہے کہ منافق ہو گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے : وَاِذَا اَظْلَمَ عَلَیْهِمْ قَامُوْا وَلَوْشَاءَ اللّٰهُ لَذَهَبَ بِنُوْرِهِمْ ؕ (اور جب ان پر تاریکی ہوتی ہے۔ تو کھڑے ہو جاتے ہیں اور اگر اللہ تعالے چاہے تو ان کے نور کو دور کر دے)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تاریکی غم و اندوہ ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی ملک میں تاریکی ظاہر ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں سخت غم و اندوہ ظاہر ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تاریکی پانچ وجہ پر ہے : (۱) کفر (۲) حیرانی (۳) کاموں کا رک جانا (۴) بدعت (۵) گمراہی۔

اگر مالدار دیکھے کہ درویش ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہو گا اور اگر درویش دیکھے کہ مالدار ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام او ربھی بد تر ہو گا۔ اور اللہ ہی بہتری کو خوب جانتا ہے۔

# کتاب کاملُ التَّعبِیر سے حرفُ العَین

## عاج (ہاتھی دانت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ہاتھی دانت دولت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس ہاتھی دانت ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہاتھی دانت اس سے ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال اور دولت ضائع ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے صندوق میں ہاتھی دانت ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے خویشوں میں سے مالدار عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس ہاتھی دانت کی دوات ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ انعام میں کنیز دے گا اور مرتبہ پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ ہاتھی دانت ٹوٹا یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت یا کنیز ہلاک ہو گی اور جس قدر ہاتھی دانت زیادہ سفید اور زیادہ پاکیزہ ہو گا۔ مال زیادہ ہو گا۔

## عاریت کردن (عاریت کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کوئی چیز کسی کو عاریت دی ہے۔ اگر وہ چیز پسندیدہ ہے تو دونوں کے ثبوت محبت پر دلیل ہے۔ اور اگر ایسی چیز ہے کہ جس کو پسند نہیں کرتے ہیں۔ تو اس کی تاویل اچھی نہیں ہے۔

## عاشق

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ عاشق حریص ہے۔ تو فساد اور بدی پر دلیل ہے۔ اگر چیز حلال اور اچھی ہے۔ تو خیر و صلاح پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کسی خوبصورت پر عاشق ہوا ہے۔ اگر اس عشق میں حرام کی نیت ہے۔ تو شر و فساد پر دلیل ہے اور اگر نیت حلال ہے تو خیر و صلاح پر دلیل ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ معشوق سے دل کی مراد پائی ہے۔ تو خیر اور منفعت پر دلیل ہے۔

## عالِم

اگر جاہل شخص دیکھے کہ عالم یا فقیہ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس پر طعنہ کریں گے اور اس کا مذاق اڑائیں گے۔ اور اگر عالم یا فقیہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا علم اور زیادہ ہو گا۔

اگر دیکھے کہ قاضی یا حکیم یا طبیب یا عالم زندہ یا مردہ کسی خوفناک اور ترسناک جگہ سے گزر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہاں کے لوگ امن میں ہوں گے اور ان کا بادشاہ عادل ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لوگوں کو علم سکھاتا ہے۔ حالانکہ اہل علم سے نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے بھاگے گا۔ اور اگر عالم ہے تو عزت اور مرتبے پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ کچھ لے کر علم پڑھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ رشوت لے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عالم چار وجہ پر ہے: (ا) دولت (۲) قاضی (۳) حکیم (۴) خطیب۔

## عبادت

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ حق تعالے کی عبادت کرتا ہے تو اسکی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ عبادت مسجد یا جھونپڑی میں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جہان کی خیر پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مکروہ جگہ میں عبادت کرتا ہے۔ اس کی تاویل اس کے خلاف ہے۔

## عجوزه (بڑھیا)

عجوزہ۔ بڑھیا۔ اس کی تاویل انشاء اللہ تعالےٰ حرف کاف میں بیان کی جائے گی۔

## عدد (شمار)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ درم' دینار یا کپڑے وغیرہ میں سے ایک اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ خیر اور نیکی دیکھے گا۔ فرمان حق تعالے ہے: مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا (جو شخص ایک نیکی لایا اس کے لئے اس سے دس گنا ہے) اسی لئے اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ دس کی اصل ایک ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ایک عدد نیک ہے اور دو کا عدد غم و اندوہ ہے۔ لیکن دشمن پر فتح پائے گا۔ ثَانِیَ اثْنَیْنِ اِذْهُمَا فِی الْغَارِ (دو میں کا دوسرا جب وہ غار میں تھا)۔

اگر شمار کا عدد دیکھے تو بد ہے اور اس کام سے فائدہ نہ اٹھائے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَةَ اَیَّامٍ (کہ لوگوں سے تین روز تک کلام نہ کرنا)۔

تین کا لفظ جدائی پر دلالت کرتا ہے۔ کیونکہ طاق عدد ہے اور چار کا عدد نیک ہے۔ جب دوسری اور چیز شامل نہ ہو۔ مَا یَكُوْنُ مِنْ نَّجْوٰى ثَلٰثَةٍ اِلَّا هُوَ رَابِعُهُمْ (تین شخصوں کی سرگوشی میں وہ چوتھا ہوتا ہے)۔

اور اگر پانچوں نمازوں کو صاحب خواب قائم رکھتا ہے۔ تو پانچ کا عدد نیک ہے اور چھ کا عدد نیک ہے۔ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ فِیْ سِتَّةِ اَیَّامٍ (زمین اور آسمان چھ روز میں بنائے)۔

اور سات کا عدد دیکھنا بد ہے۔ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا (سات آسمان طبق پر طبق) اور سات اور آٹھ اور بھی بد ہیں۔

فرمانِ حق تعالیٰ ہے۔ سَبْعَ لَيَالٍ وَّ ثَمٰنِيَةَ اَيَّامٍ حُسُوْمًا" (سات راتیں اور آٹھ دن سخت)۔ اور عدد نو بھی بد ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: تِسْعَةُ رَهْطٍ يُّفْسِدُوْنَ (نو گروہ فساد کرنے والے)۔

اگر دس کا عدد دیکھے تو نیک ہے۔ دین اور دنیا کی مراد حاصل ہو گی۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ (وہ پورے دس)۔

اور اگر گیارہ کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے کام ظہور میں آئیں گے اور بارہ کا عدد دیکھنا نیک ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: اِنَّ عِدَّةَ الشُّهُوْرِ عِنْدَ اللّٰهِ اثْنَا عَشَرَ شَهْرًا" (مہینوں کا شمار اللہ تعالیٰ کے نزدیک بارہ ہے)۔

اگر تیرہ کا عدد دیکھے تو بد ہے اور چودہ کا عدد نیک ہے۔ اور اگر پندرہ کا عدد دیکھے تو اس کے کام پراگندہ ہوں گے۔ اور اگر سولہ کا عدد دیکھے تو اس کی مراد دیر سے پوری ہو گی اور سترہ کا عدد دیکھنا بد ہے۔ اور اگر اٹھارہ کا عدد دیکھے تو اس کی مراد پوری نہ ہو گی۔

اور اگر انیس کا عدد دیکھے تو اس کا کام لوگوں سے پڑے گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: عِشْرُوْنَ صَابِرُوْنَ (بیس آدمی صبر کرنے والے)۔

اور بیس کا عدد دیکھنا نیک ہے اور دشمنوں پر فتح پائے گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: عِشْرُوْنَ صَابِرُوْنَ (بیس آدمی صبر کرنے والے)۔

اور اگر تیس کا عدد دیکھے تو اس کا تعلق کسی حاکم سے ہو گا: وَاعَدْنَا مُوْسٰى ثَلٰثِيْنَ لَيْلَةً وَّ اَتْمَمْنٰهَا بِعَشْرٍ (اور ہم نے موسیٰ علیہ السلام سے تیس رات کا وعدہ کیا اور ان کو دس سے پورا کیا۔) اگر چالیس کا عدد دیکھے تو اس کا کام بند نہ ہو گا۔

اور اگر پچاس کا عدد دیکھے تو رنج اور سختی پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: اَلْفَ سَنَةٍ اِلَّا خَمْسِيْنَ عَامًا" فَاَخَذَهُمُ الطُّوْفَانُ (پچاس کم ہزار سال کہ ان کو طوفان نے پکڑا تھا)۔

اور اگر ساٹھ کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے ذمے قسم ہو گی اور اس کو لگاتار دو ماہ روزے رکھنے چاہئیں۔ یا ساٹھ درویشوں کو کھانا دینا چاہیے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يَّتَمَآسَّا ذٰلِكَ لِتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ (ایک دوسرے کو چھونے سے پہلے لگاتار دو ماہ۔ یہ اس لئے ہے تاکہ تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان رکھو)۔

اور اگر ستر کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ دیر سے کام ہو گا۔ اور اگر اسی کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو تہمت لگائیں گے اور کوڑے ماریں گے۔ فرمانِ حق ہے: ثَمٰنِيْنَ جَلْدَةً (اس کو اسی کوڑے مارو)۔

اور اگر نوے کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ بہتوں میں سے چند عورتوں کے ساتھ نکاح کرے گا۔ تِسْعٌ وَّ تِسْعُوْنَ نَعْجَةً وَّلِيَ نَعْجَةٌ وَّاحِدَةٌ (ننانویں بھیڑیں اور میری ایک بھیڑی ہے)۔

اور اگر سو کا عدد دیکھا ہے۔ تو نصرت اور فتح پائے گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: مِائَةٌ يَّغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ (ایک سو دو سو پر غالب آئے گا)۔

اور اگر اپنے بادشاہ کو دیکھے کہ اس کے ساتھ سو سوار ہیں۔ دلیل ہے کہ دشمنوں پر فتح پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے سو درہم دیئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس پر زنا کی تہمت لگائیں گے اور اس کو سو کوڑے ماریں گے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے۔ فَاجْلِدُوْا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ (ہر ایک کو ان میں سے سو کوڑے

مارو)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو سو دانے گیہوں کے یا جو کے کسی نے دیئے یا اور کسی طرح کے دانے دیئے۔ دلیل ہے کہ اس کو خیر و برکت ہو گی۔ نیز اس پر عیش فراخ ہو گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: فِیْ کُلِّ سُنْۢبُلَۃٍ مِّائَۃُ حَبَّۃٍ وَاللّٰہُ یُضٰعِفُ لِمَنْ یَّشَآءُ (ہر ایک بال میں سو دانہ اور اللہ دوگنا کرتا ہے جس کے لئے کہ چاہتا ہے)۔

اور اگر دوسو کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ دشمنوں پر فتح پائے گا۔ اور اگر تین سو کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ زمانے میں اسکی مراد پوری ہو گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَلَبِثُوْا فِیْ کَھْفِھِمْ ثَلٰثَ مِائَۃٍ سِنِیْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا (اور وہ اپنی غار میں نو اوپر تین سو سال ٹھہرے)۔

اور اگر چار سو کا عدد دیکھے تو دشمنوں پر فتح پائے گا۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ واَصحابہٖ وسلّم نے فرمایا ہے: خَیْرُ الْجُیُوْشِ اَرْبَعَۃُ اٰلٰفٍ وَّخَیْرُ الْمَنَامِ اَرْبَعَۃُ مِائَۃٍ (بہترین لشکروں کا چار ہزار ہے اور بہتر خواب کا چار سو ہے)۔

اور اگر پانچ سو کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام موقوف ہو گا اور اگر چھ سو کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ خوش ہو گا اور مراد کو پہنچے گا اور اگر سات سو کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام سخت ہو گا اور آخرکار پورا ہو گا۔

اور اگر آٹھ سو کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر نو سو کا عدد دیکھے تو بھی یہی تاویل ہے۔

اور اگر ایک ہزار کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ بزرگی پائے گا اور دشمن کو مغلوب کرے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَاِنْ یَّکُنْ مِّنْکُمْ اَلْفٌ یَّغْلِبُوْٓا اَلْفَیْنِ بِاِذْنِ اللّٰہِ (اگر تم میں سے ایک ہزار ہے تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے دوہزار پر غالب آئے گا) اور دو ہزار کا عدد دیکھنا بد ہے۔

اور اگر تین ہزار کا عدد دیکھے تو فتح مندی پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: بِثَلٰثَۃِ اٰلٰفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِکَۃِ مُنْزَلِیْنَ (تین ہزار فرشتے اترنے والے)۔

اور اگر چار ہزار کا عدد دیکھے۔ تو قوت اور نصرت پر دلیل ہے۔ اور اگر پانچ ہزار کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ عمدہ اور مبارک ہو گا۔ اور اگر چھ ہزار کا عدد دیکھے۔ تو بھی یہی تاویل ہے۔ اور اگر سات ہزار کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے کام کشادہ ہوں گے اور اگر آٹھ ہزار کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام انتظام سے ہو گا۔ اور اگر نو ہزار کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ بد ہو گا۔ اور اگر دس ہزار کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ نصرت اور فتح پائے گا۔ اور بیس ہزار کے عدد کی بھی یہی تاویل ہے۔

اور اگر تیس ہزار کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ نصرت اور فتح دیر سے پائے گا۔ اور اگر چالیس ہزار کا عدد دیکھے دلیل ہے کہ نصرت اور فتح پائے گا۔ اور اگر پچاس ہزار کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ رنج اور سختی میں عاجز ہو گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: مِقْدَارُہٗ خَمْسِیْنَ اَلْفَ سَنَۃٍ (اس کی مقدار پچاسی ہزار سال کی ہے)۔

اور اگر ساٹھ ہزار کا عدد دیکھے۔ تو خوشی اور شادمانی پر دلیل ہے۔ اور اگر ستر ہزار کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

اور اگر اسی ہزار کا عدد دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس پر کام پوشیدہ ہوں گے۔ اور اگر نوے ہزار کا عدد دیکھے دلیل ہے کہ دشمن پر کامیاب ہو گا۔

اور اگر ایک لاکھ کا عدد دیکھے تو دشمن پر فتح پائے کی دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: وَاَرْسَلْنٰہُ اِلٰی مِائَۃِ اَلْفٍ

اَوْيَزِيْدُوْنَ (اور ہم نے اس کو ایک لاکھ بلکہ زیادہ کی طرف بھیجا)۔

## عدس (مسور)

عدس۔ مسور۔ اس کی تاویل میں اہلِ تعبیر کا اختلاف ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مسور کا کھانا اچھا ہے۔ کیونکہ حضرت ابراہیمؑ مسور کو پسند کرتے تھے۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مسور کا کھانا برا ہے۔ کیونکہ بنی اسرائیل جب من و سلوٰی کھا کر اکتا گئے تو انہوں نے حق تعالیٰ سے مسور' لہسن اور پیاز مانگا تھا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مسور کا کھانا مال ہے جو عورتوں کی طرف سے ملے گا۔ خاص کر اگر پختہ ہوں اور اگر خام دیکھے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## عرادہ (ڈھیر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ عرادہ کافروں کے شہر میں ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ کافروں کا سخت دشمن ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ عرادہ مسلمانوں کے شہر میں ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ اسلام کے بارے میں ناگوار باتیں کرے گا۔ اور ممکن ہے کہ اہل اسلام کے لئے بددعا کرے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے عرادہ ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ والوں کی غیبت کرے گا یا ان کو گالی دے گا۔

## عرش (تخت۔ چھت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ عرش خواب میں امیر بزرگ یا مانگا ہوا مال ہے۔ اگر دیکھے کہ عرش آراستہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی بڑے آدمی سے صحبت ہو گی اور عزت اور نصرت پائے گا۔

اور اگر عرش کو حقیر دیکھے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کے آگے ذلیل ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو عرش پر بیٹھا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہ کسی بڑے آدمی سے ملے گا اور اس سے عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ عرش سے نیچے آیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عرش کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) کسی بزرگ کی صحبت (۲) بلندی (۳) مرتبہ (۴) عزت (۵) بزرگواری۔

## عرعر (ایک درخت ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس عرعر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت کسی اصیل آدمی سے ہو گی اور عرعر کا درخت تاویل میں ایسا شخص ہوتا ہے جو بہت تھوڑی نیکی کرتا ہے۔

## عرق کردن (پسینہ آنا)

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے جسم پر پسینہ جاری ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر نقصان ہو گا۔ خاص کر اگر پسینہ زمین پر ٹپکتا ہوا دیکھے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کا کپڑا پسینہ سے تر ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اپنے عیال پر خرچ کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنا پسینہ پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال کھائے گا۔ اور اگر پسینہ کو سفید اور خوشبودار دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال حلال ہو گا اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو اس کا مال حرام ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پسینہ کا آنا مراد پوری ہونے پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو پسینہ آتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری ہو گی اور اگر بیمار دیکھے کہ اسکو پسینہ آیا ہے۔ دلیل ہے کہ شفاء پائے گا۔

## عروسی (شادی)

عروسی۔ شادی۔ دلہن لانا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے دلہن بیاہی ہے۔ لیکن اس کو نہیں دیکھا ہے اور اس کا نام نہیں جانتا ہے۔ دلیل ہے کہ مرے گا یا مارا جائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ دلہن کو گھر میں لایا ہے اور اسکے ساتھ سویا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگی پائے گا اور جو چیز اس کی ملک نہیں ہے اس کی ملک ہو جائے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اگر عروسی کے ساتھ چنگ و چغانہ اور بانسری ہے تو مصیبت پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر عورت خواب میں دیکھے کہ اس کی شادی ہوئی ہے اور اس کو خاوند کے پاس لے گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر ختم ہو گئی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ شوہر لے گیا ہے اور اس سے نیک سلوک کیا ہے۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔

## عزل (کام سے مُعطل ہونا)

اگر خواب میں دیکھے کہ کسی بوڑھے کو معطل کیا ہے۔ دلیل ہے کہ بے حرمتی دیکھے گا اور اگر دیکھے کہ کسی جوان کو معزول کیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کوئی سردار معزول ہوا ہے۔ تو دین کی صلاح پر دلیل ہے۔ اور اگر کسی کام سے معطل کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ برائی سے اپنا ہاتھ روکے گا اور اصلاح کا راستہ اختیار کرے گا۔

## عس (کوتوال)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کوتوال کے ساتھ پھرتا ہے اور اس کے ساتھ نیک لوگ ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو خیر و منفعت حاصل ہو گی۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو شرارت اور نقصان پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کوتوال نے اس کو پکڑا ہے اور نقصان پہنچایا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے ملازموں سے رنج اٹھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو کوتوال سے ملامت نہیں پہنچی ہے تو خیر اور نیکی پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کوتوال نے اس کے کپڑے اتارے ہیں یا اس کو قید خانے میں ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کو بادشاہ کے آدمیوں سے نقصان پہنچے گا اور بے حرمتی دیکھے گا۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ وہ کوتوال کے پاس بھاگ گیا ہے اور کوئی اس کو نہیں پکڑ سکا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو تھوڑا رنج پہنچے گا۔

## عصّار (نچوڑنے والا۔ تیلی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ چیزوں کو نچوڑ رہا ہے۔ دلیل ہے کہ باتعریف کام میں مشغول ہو گا اور اس کا نام نیکی اور بھلائی سے مشہور ہو گا۔

## عصا (لاٹھی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لاٹھی بزرگوار باعزت شخص ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں لاٹھی ہے یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی بڑے آدمی سے عزت اور مرتبہ حاصل ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی لاٹھی ضائع ہوئی ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ لاٹھی پر نیک لگائے ہوئے ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی کی مدد سے جس چیز کی تلاش میں ہے حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لاٹھی اس کے ہاتھ میں دراز ہو گئی ہے۔ دلیل ہے

کہ مراد کو پہنچے گا اور اگر کوتاہ ہو جائے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنی لاٹھی کسی کو بخشی ہے۔ دلیل ہے کہ ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لاٹھی اس سے باتیں کرتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند پیدا ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لاٹھی کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) بڑا سردار (۲) بادشاہ (۳) قوت و طاقت۔

## عصیدہ (ایک قسم کا حلوہ ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ حلوا وہی بہتر ہے کہ جس میں زعفران نہ ہو اور اس کو خواب میں دیکھنا محال ہے جو محنت اور مشقت سے حاصل ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ حلوے کا ایک نوالہ منہ میں رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اچھی بات سنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سا حلوا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ جھگڑے سے مال کو حاصل کرے گا۔

## عطاء (بخشش)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو کوئی چیز بخشش میں ملی ہے۔ معبر کو دریافت کرنا چاہئے کہ کسی قسم کی بخشش ملی ہے۔ سونا یا چاندی یا کپڑا ہے اور بخشش دینے والا نامعلوم شخص ہے یا معلوم شخص، مرد ہے یا عورت۔ جب سب باتیں دریافت ہو جائیں تو تعبیر بیان کرے۔ اگر وہ پسندیدہ چیز ہے تو اس کو خیر اور نیکی حاصل ہو گی۔

اور اگر بخشش دینے والا نامعلوم شخص ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کی طرف سے اس کو ذلت ہو گی۔ اور اگر عطاء خطاء کے وعدے پر ہے تو یہ سب جھوٹ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ عطا لی ہے اور پھر واپس کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی نیکی اور بدی عطا دینے والے کی طرف رجوع کرے گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو میوہ یا کپڑا یا کوئی شیریں چیز بخشش میں ملی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو حاصل ہو گی۔ اور اگر بخشش دینے والا عیسائی یا یہودی ہے اور وہ عمدہ اور اچھی بخشش ہے اور اس نے خواہش سے لی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا ایمان خطرے میں ہو گا۔ اور اگر یہودی یا عیسائی خواب میں دیکھے کہ اس کو کسی مسلمان نے بخشش دی ہے اور اس نے خواہش سے لی ہے۔ دلیل ہے کہ مسلمان ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے بخشش دی ہے اور اس نے شکریہ ادا کیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کی زیادتی اور تندرستی ہو گی۔ اور اگر شکریہ ادا نہیں کیا ہے تو تاویل خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بخشش کوئی اچھی چیز ہے اور بخشش دینے والا کوئی کمینہ شخص ہے تو اس کی تاویل بری ہے۔

## عطر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس خوشبو ہے اور اس کو اس کا علم ہے اور

خود عالم مخلص ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے علم سے لوگوں کو فائدہ حاصل ہو گا۔ اور اگر صاحب خواب مالدار ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال سے لوگوں کو فائدہ پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس عطر ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کی تعریف کریں گے اور آفرین کہیں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عطر کا دیکھنا نو وجہ پر ہے: (۱) نیک تعریف (۲) نیک بات (۳) علم بالغ (۴) نیک طبیعت (۵) مجلس علم (۶) مرد غنی (۷) حقند مخلص (۸) پاک دین (۹) اچھی خبر۔

## عطّار

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ عطاری کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کا شکریہ ادا کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ لوگوں کے پاس خوشبو فروخت کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ وعدہ کر کے خلاف کرے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی محبت اور دوستی عطار سے ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کی مدح اور ثنا کریں گے اور مالدار ہو گا۔

## عطسہ (چھینک)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اسکو چھینک آئی ہے اور اس نے الحمد للہ کہا ہے۔ اگر بیمار ہے تو اس کو طبیب کی ضرورت ہو گی۔ اور اگر تندرست ہے تو اس کی کسی سے مراد پوری ہو گی اور اس پر احسان رکھے گا۔

اور اگر دیکھے کہ تین چھینکیں آئی ہیں۔ تو خوشی اور نیکی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سی چھینکیں آئی ہیں دلیل ہے کہ اس کی مراد مشکل سے پوری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ چھینک کے ساتھ ناک سے پانی نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند پیدا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو چھینک آئی ہے اور رینٹھ ناک سے نکل کر جاری ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کی بابت بری بات کہیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ چھینک آئی ہے اور کوئی چیز کود کر باہر نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس چیز کودنے والی کے جوہر کے مطابق اس کے فرزند ہو گا جو اس حیوان کے مطابق منسوب ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں چھینک آسانی کے ساتھ آئی ہے۔ دلیل ہے کہ آسانی سے مال حاصل کرے گا اور اگر مشکل سے آئی ہے تو مشکل سے مال حاصل کرے گا۔

## عقل

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنی عقل کو آدمی کی صورت میں دیکھے اور کہے کہ میں تیری عقل ہوں اور یہ بھی جانے کہ اس کی عقل ہے۔ اگر خواب دیکھنے والا اس بات کا اہل ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی بادشاہ کے لڑکے سے صحبت ہو گی اور اس سے خیر دیکھے گا اور شاہزادہ اس کو پسند کرے گا اور مہربانی کی نظر سے اسے دیکھے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنی عقل کو اس صورت پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ نصیب اس کی طرف رخ کرے گا اور عزت اور مرتبہ اور دولت پائے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عقل بخت اور دولت ہے اور اگر اپنی عقل کو آدمی کی صورت پر دیکھے اور کہے کہ میں تیری عقل ہوں۔ دلیل ہے کہ بخت اور دولت اس کے تابع ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں عقل اور روح ماں باپ ہیں۔ خواہ غائب ہیں خواہ زندہ ہیں۔ دلیل ہے کہ ان کا دیدار پھر کرے گا۔ اور اگر مرے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ دعا اور صدقے اس کی طرف سے ان کو پہنچیں گے۔

حدیث شریف میں وارد ہے کہ ایک شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ والہ واصحابہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میرا مال اور جان مجھ سے جدا ہو گئے ہیں اور دونوں آدمی کی صورت پر ہیں اور میرے گھر میں آئے ہیں اور ہم تینوں بیٹھ گئے ہیں اور شربت نوشی میں مشغول ہو گئے ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ تعالے علیہ والہ واصحابہ وسلم نے تاویل میں فرمایا کہ عقل اس جہان کی قسمت ہے اور روح اس جہان کی قسمت ہے۔ تیرا کام بامراد ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ عقل اور جان لڑائی اور شور کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب ملک کے بادشاہ سے جھگڑا کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عقل اور روح کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) نصیب اور دولت (۲) ماں اور باپ (۳) شہزادہ (۴) مال اور نعمت۔

## عقیق (ایک قیمتی پتھر ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس عقیق ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی کا مصاحب ہو گا اور اس سے خیر پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ عقیق اس سے ضائع ہوا ہے اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس عقیق کا ڈھیر ہے اور اس میں سے کچھ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند آئے گا جو شرف اور بزرگی اور مرتبہ پائے گا۔

## علک (کندر)

علک، کندر کو کہتے ہیں۔ اگر دیکھے کہ اس نے کندر آگ پر رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کے مال میں نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کندر چبایا ہے۔ دلیل ہے کہ جھگڑے اور گفتگو سے مال پائے گا۔

## عَلم (جھنڈا)

جھنڈا خواب میں دانا مرد یا امام زاہد یا ایسا شخص ہے کہ جس کی لوگ تابعداری کرتے ہیں۔ اگر دیکھے کہ اس کے

ہاتھ میں جھنڈا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قسم کے آدمی سے کہ جس کی اوپر تعریف ہوئی ہے آشنا ہو گا اور اس سے راحت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جھنڈا اس کے ہاتھ سے گرا ہے یا کھو گیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جھنڈے کا خواب میں دیکھنا سفر پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو لوگوں نے جھنڈا دیا ہے۔ یا اس کے پاس لشکر جمع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ عزت اور بزرگی پائے گا خاص کر جھنڈا اگر سفید یا سبز ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے اس کے ہاتھ میں بڑا سفید جھنڈا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت کسی بزرگ مالدار شخص سے ہو گی اور اس سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سبز جھنڈا ہے۔ دلیل ہے کہ زاہد اور دیندار ہو گا۔ اور اگر دیکھے ۔ ے پاس سیاہ جھنڈا ہے دلیل ہے کہ قاضی یا خطیب ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جھنڈے کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) سردار (۲) سفر (۳) مرتبہ (۴) اچھے حالات۔

## عمارت

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے ویران جگہ میں مسجد یا مدرسے یا خانقاہ کی عمارت بنائی ہے۔ تو دین کی صلاح اور آخرت کے ثواب پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ ویران جگہ میں گیا ہے اور وہاں اپنے لئے عمارت بنائی ہے۔ جیسے سرائے یا دکان وغیرہ دلیل ہے کہ دنیا کا فائدہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ معلوم جگہ ویران ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ بلا اور مصیبت میں گرفتار ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مشہور اور معروف جگہ میں مقیم ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ سے اس کی آبادی اور عمارت کے مطابق خیر و صلاح اور منفعت حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عمارت کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) دنیا کی درستی (۲) خیر و منفعت (۳) مراد کا حصول (۴) رکے ہوئے کاموں کی کشائش اور برکت۔

## عماری (ہودج)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ عماری میں بیٹھا ہے اور عماری خچر یا گھوڑے پر ہے اور چل رہا ہے۔ دلیل ہے کہ عزت اور بزرگی پائے گا اور اگر دیکھے کہ عماری گری ہے یا اس سے باہر ہوا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے عماری میں بٹھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سردار سے ملے گا اور اس کا کام بالا ہو گا۔ اور عزت اور مرتبہ زیادہ ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عماری کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) بزرگی (۲) عزت (۳) مرتبہ (۴) ریاست (۵) بلندی (۶) ولایت (۷) سردار سے ملاقات۔

## عمود (گرز)

عمود- گرز جیسا جنگی اوزار ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں عمود سچا اور درست مرد ہے۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ سخت باتیں ہیں۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی کے عمود مارا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو سخت بات کہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس لوہے کا عمود ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے قوت اور مدد ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ سے کسی نے عمود لے لیا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عمود کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) سچا مرد (۲) سخت اور بری باتیں (۳) کوئی بزرگ سردار۔

## عناب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس عناب ہیں اور ان کو کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو عناب دیئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس سے اس شخص کو مال پہنچے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ درخت سے عناب جمع کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال کو رنج اور تکلیف سے حاصل کرے گا۔

## عنبر (ایک خُوشبُو ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس عنبر ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر منفعت حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے بہت سا عنبر جمع کیا ہے اور پھر پایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی ہمت کے مطابق مال اور ملک پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو عنبر دیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص اس سے منفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس سے عنبر کھو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال نقصان پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کے رخسار پر عنبر ملا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ساتھ نیکی کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عنبر کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) منفعت (۲) مراد کا حاصل ہونا (۳) مطلب کا پانا (۴) نیک تعریف۔

## عنقا (ایک ساز ہے)

عنقا ایک قسم کا باجہ چنگ اور بربط جیسا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ عنقا کو بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹ اور بے ہودہ بات سے خوش ہو گا۔

اگر بیمار دیکھے کہ عنقا ٹوٹا ہے یا اس نے گرا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹ اور محال سے توبہ کرے گا۔ اور اگر بیمار دیکھے کہ عنقا کو بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ بیمار جلدی مرے گا۔

## عنکبُوت (مکڑی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مکڑی کو دیکھنا ضعیف اور گمراہ اور گنہگار شخص کو دیکھنا ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ جولاہا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مکڑی اس سے دور ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ جولاہے سے دور اور جدا ہو گا۔

## عُود (ایک خوشبودار لکڑی ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی کے نیچے عود جلایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے خیر اور منفعت پائے گا۔ اور خواب میں عود ایک خوبصورت اور پاکیزہ طبع شخص ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس عود خام ہے۔ یا کسی نے اس کو دیا ہے دلیل ہے کہ بادشاہ سے خلعت پائے گا اور جس قدر عود عمدہ ہو گا۔ عطاء زیادہ ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں عود چار وجہ پر ہے: (۱) خوبصورت مرد (۲) اچھی بات (۳) تعریف اور شاباش (۴) مال اور منفعت۔

## عُود سوز (عُود جلانے کی انگیٹھی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں عود سوز عقلمند کنیز یا عقلمند غلام ہے۔ اور اگر عود جلانے کی انگیٹھی قلعی کی ہے۔ دلیل ہے کہ غلام یا کنیز اصل میں عیسائی ہوں گے اور اگر تانبے کی ہے تو اصل کے یہودی ہوں گے اور اگر لوہے کی ہے تو اصل کے گبر ہوں گے۔ اگر دیکھے کہ عود کی انگیٹھی ٹوٹ گئی ہے یا کھوئی گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غلام یا کنیز ہلاک ہوں گے۔

## عورت (شرمگاہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کی شرمگاہ برہنہ ہے۔ چنانچہ سب لوگ دیکھتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا راز لوگوں میں ظاہر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنی شرمگاہ کو پھر ڈھانپ لیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا راز فوراً پوشیدہ ہو گا۔

اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی شرمگاہ کا کچھ حصہ برہنہ ہے اور اس نے ڈھانپ لیا ہے اور کسی نے نہیں دیکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اگر بیمار ہے۔ تو شفاء اور تندرستی پائے گا۔ اور اگر قرضدار ہے تو قرض سے سرخرو ہو گا۔ اور اگر خوفزدہ ہے تو امن میں رہے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی شرمگاہ برہنہ ہے اور وہ شرمندہ ہوا

ہے۔ دلیل ہے کہ برے حال سے نیک حال کی طرف آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے جان بوجھ کر اپنی شرمگاہ کو برہنہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کریگا کہ جس سے سزا کا مستحق ہو گا یا اسے کوئی آفت پہنچے گی کہ جس سے لوگ عبرت حاصل کریں گے۔

## عید

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قربانی کی عید ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کسی عقلمند سے کام پڑے گا۔ اور اگر رمضان شریف کی عید دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت کسی عابد اور زاہد سے ہو گی اور اس سے دین کا نفع حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ عید ہے اور لوگ بن سنور کر نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ اگر قیدی ہے تو خلاصی پائے گا اور اگر اہل عزت اور شرف سے ہے تو مرتبہ اور زیادہ ہو گا۔

## عاشورا

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں عاشورے کا دن دیکھے۔ دلیل ہے کہ مراد کو پہنچے گا۔ فرمان حق تعالیٰ ہے: اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ (آج میں نے اپنا دین تم پر کامل کر دیا ہے اور اپنی نعمت تم پر پوری کر دی ہے)۔

اور اگر خواب میں سال یا مہینہ یا دن کا شروع دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہ سال یا مہینہ یا دن اس پر مبارک ہو گا اور خیر و صلاح پر دلیل ہے۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرفُ الغَین

## غار (گڑھا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ غار میں گیا ہے اور اس میں مقیم ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سخت کام میں گرفتار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ غار میں گیا ہے اور جلدی نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ سخت کام میں گرفتار ہو گا اور جلدی خلاصی پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ غار میں گیا ہے اور وہ غار روشن ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ قید ہو گا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ کسی سخت کام میں گرفتار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ غار سے باہر نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور شفاء پائے گا۔

## غارت (لُوٹ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا مال اور نعمت لوگوں نے لوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ غم اور مصیبت میں گرفتار ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لشکرِ اسلام نے کفر کا ملک لیا ہے اور اس کو غارت کیا ہے۔ دلیل ہے کہ کافروں پر غم اور مصیبت آئے گی۔ اور اگر دیکھے کہ کفار کے لشکر نے اہل اسلام پر لوٹ مچائی ہے۔ دلیل ہے کہ مسلمان غم و اندوہ میں مبتلا ہوں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں غارت کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) لڑائی (۲) نقصان (۳) غم و اندوہ (۴) ارزانی نرخ۔

## غالیہ (خُوشبودار پوڈر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں غالیہ دانا اور مشہور شخص ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو غالیہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص اس سے ادب اور دانائی سیکھے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ غالیہ حج کا نشان ہے۔ اور اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ غالیہ مال ہے جو سردار سے ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے غالیہ پایا ہے۔ دلیل ہے کہ سوداگر مرد یا عورت سے نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کی آنکھ پر غالیہ ملا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی جگہ وہ حق گزاری کرے گا اور لوگ اس کے لئے دعا کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اس کے کان کے نیچے غالیہ ملا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر جھوٹ بولنے کی تہمت لگائیں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں غالیہ پانچ وجہ پر ہے: (۱) ادب اور دانائی (۲) ثنا اور

شاباش (۳) حج اسلام (۴) مال اور مراد (۵) خیر اور منفعت۔

## غائب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سفر کا غائب اس کے نزدیک آیا ہے۔ دلیل ہے کہ غائب کا خط یا خبر آئے گی اور اگر اپنے گھر سے غائب ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے خویشوں کے پاس س کا خط یا خبر آئے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا غائب سفر سے واپس آیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا رکا ہوا کام پورا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا غائب ترش رو اور فکرمند ہے اس کی تاویل خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا غائب سوار اور سفر سے واپس آیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکا غائب جلدی سفر سے نعمت اور مال کے ساتھ واپس آئے گا اور اگر غائب کو عاجز، پیادہ اور برہنہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ راستے میں غائب کو ڈاکو ماریں گے اور مفلس ہو کر واپس آئے گا۔

## غُبار

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ غبار اس کی ملک کی چیز پر جما ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ غبار زمین سے آسمان تک ہے۔ دلیل ہے کہ اس موضع کے لوگ جو کام کرتے ہیں اس سے رک جائیں گے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا چہرہ غبار سے پر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو رنج اور عذاب پہنچے گا۔

فرمانِ حق تعالیٰ ہے: **وَوُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ عَلَيْهَا غَبَرَةٌ تَرْهَقُهَا قَتَرَةٌ** (اس دن چہرے غبار آلودہ ہوں گے۔ ان پر کلونس جمی ہو گی)۔

## غربال (چھلنی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ چھلنی خواب میں بڑا خادم ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس چھلنی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خادم حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی چھلنی ٹوٹ گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم بھاگ گا یا مرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چھلنی سے غلے کو صاف کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس سے لوگوں کو فائدہ ہو گا اور اس کا نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ جو کچھ صاف کرتا ہے اپنے لئے کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ منفعت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھلنی تین وجہ پر ہے: (۱) خادم (۲) دوست (۳) دانا شاگرد۔

## غرق شدن (ڈوبنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دریا میں ڈوبا ہے اور مرا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس کو ہلاک کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ پانی اس کو نیچے لے گیا ہے اور پھر اوپر لایا ہے اور مرا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے کام سے ہاتھ اٹھائے گا اور دین کی اصلاح اور آخرت کا راستہ تلاش کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چوپائے کسی مکان' دکان یا باغ میں ڈوب گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ کسی مشکل کام میں عاجز ہو گا اور آخرکار رہائی پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ راہ خدا میں غرق ہوا ہے۔ یہ چار وجہ پر ہے: (۱) بہت سا مال (۲) اقبال (۳) بدمذہب آدمی کے ساتھ صحبت (۴) منفعت۔

## غزا کردن (جہاد کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ راہ خدا میں جہاد کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکا اور اس کے خویشوں کا کام نیک ہو گا اور سب بے نیاز ہو جائیں گے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَمَنْ يُّهَاجِرْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يَجِدْ فِي الْاَرْضِ مُرٰغَمًا كَثِيْرًا وَّسَعَةً (کیا قریب ہے کہ تم منہ پھیرو اور زمین میں فساد کرو اور قطع رحمی کرو)۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ جہاد پر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دولت اور نعمت اور بزرگی پائے گا۔ فرمان حق تعالےٰ ہے: **وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا** (اور اللہ نے جہاد کرنے والے کو بیٹھنے والوں پر اجر عظیم عطا فرمایا ہے)۔

اور اگر دیکھے کہ اس ملک کے لوگ جہاد کے لئے باہر نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ پائے گا اور لوگوں کو مغلوب کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کافروں کے ساتھ تنہا جنگ کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمنوں پر فتح پائے گا اور اس کو روزی حلال ملے گی اور عمر دراز ہو گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا بَلْ اَحْيَآءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ فَرِحِيْنَ بِمَآ اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ (اور جو لوگ اللہ تعالیٰ کی راہ میں قتل کئے گئے ہیں ان کو مردہ گمان نہ کرو۔ بلکہ وہ اپنے رب کے نزدیک زندہ ہیں۔ رزق دیئے جاتے ہیں۔ جو کچھ اللہ نے ان کو اپنے فضل سے دیا ہے اس پر خوش ہیں)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جہاد کرنا چھ وجہ پر ہے: (۱) خیر و برکت (۲) آنحضرتؐ کی سنت ادا کرنا (۳) دشمن پر فتح پانا (۴) بیماری سے شفاء (۵) بادشاہ کی اطاعت (۶) غنیمت پانا۔

## غسل کردن (نہانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے دریا میں غسل کیا ہے۔

دلیل ہے کہ اس کا غم و اندوہ کم ہو گا۔ اور اگر بیمار ہے تو شفاء اور صحت پائے گا اور اگر قرضدار ہے تو قرض سے سرخرو ہو گا۔ اور خوف سے امن میں رہے گا اور اگر قیدی ہے تو خلاصی پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ پانی سے تھوڑا غسل کیا ہے اور ہاتھ منہ دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہاتھ کو پانی اور بچی سے دھویا ہے۔ اگر دوست رکھتا ہے۔ تو اس کی ان سے جدا ہونے پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے غسل جنابت کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام ختم ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جنابت سے غسل کرنا دلیل ہے کہ جھوٹ سے پاک ہو گا اور جو زیادتی اور نقصان جنابت کے غسل سے ظاہر ہو گا جھوٹے دین پر دلیل ہے۔

## غُلّ (گولا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں غل کفر ہے اور اس کا میلان ناحق کی طرف ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی گردن میں غل ہے۔ دلیل ہے کہ کافر ہو کر مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا غل کتے کا گردن بند ہوا ہے دلیل ہے کہ منافق ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی گردن میں غل ہے اور پاؤں میں بیڑی ہے۔ دلیل ہے کہ کافر ہو گا اور مسلمانی کا جھوٹا دعوے کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھوں میں غل ہیں۔ تو اسکے بخل پر دلیل ہے فرمانِ حق تعالیٰ ہے : وَقَالَتِ الْيَهُودُ يَدُ اللَّهِ مَغْلُولَةٌ غُلَّتْ أَيْدِيهِمْ وَلُعِنُوا بِمَا قَالُوا (اور یہود نے کہا کہ اللہ کا ہاتھ جکڑا ہوا ہے۔ ان ہی کے ہاتھ جکڑے جائیں گے اور ان کے کہنے پر لعنت ہے)۔ اور غل سے مقصود بخل ہے۔

حضرت ابن سیرین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا ہے کہ اہل تعبیر کہتے ہیں کہ اگر صالح آدمی گردن میں غل دیکھے۔ دلیل ہے کہ برے کام سے دست بردار ہو گا۔

## غِلاف (میان)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں غلاف عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ تلوار کا میان ٹوٹا ہے اور تلوار سلامت ہے۔ دلیل ہے کہ فرزند سلامت پیدا ہو گا اور اس کی ماں مر گئی اور چھری کا میان بھی یہی حکم رکھتا ہے۔

## غلام

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ غلام ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ سخت کام میں گرفتار ہو گا اور اس میں رنجور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے غلام لیا ہے یا خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کام میں بہتری ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں غلام شادی ہے۔ فرمان حق تعالے ہے : وبشرناہ بغلام حلیم (اور ہم نے اس کو بردبار غلام کی بشارت دی)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے غلام یا کنیز فروخت کئے ہیں۔ تو بہتری پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خریدے ہیں تو بد ہیں۔ اور غلام اور کنیز کی فروخت سے اگر سونا یا چاندی لے تو تاویل میں برا ہے اور اگر اور جنس لے تو بہتر ہے۔

## غلبہ کردن (غالب آنا)

غلبہ کردن۔ غالب آنا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اپنے دشمن پر غالب آیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ دشمن پر غالب آئے گا۔ اور اگر خلاف دیکھے تو دشمن غالب آئے گا۔

## غم

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں غم شادی اور خوشی ہے۔ اگر دیکھے کہ غمگین ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ خوشی پائے گا اور اپنی مرادات کو پہنچے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ غمگین ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ غم سے رہائی ہوئی ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## غنیمت (لوٹ کا مال)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں غنیمت پانا اگر کافروں کا مال ہے۔ دلیل ہے کہ نرخ گراں ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مسلمان کافروں کے ملک سے غنیمت لائے ہیں۔ دلیل ہے کہ جس ملک میں غنیمت لائے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر غنیمت حاصل ہوگی۔

## غوّاص (غوطہ خور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے دریا میں غوطہ لگایا ہے اور مروارید نکالا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر علم اور دانش سیکھے گا اور بادشاہ کے مال سے راحت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ دریا میں غوطہ لگایا ہے اور کچھ نہیں نکالا ہے۔ دلیل ہے کہ علم سیکھنے میں مشغول ہو گا۔ لیکن فائدہ نہ اٹھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا کی تہ سے موتی کو نکالا ہے۔ دلیل ہے کہ عالم، فاضل ہو گا اور صاحب خواب بادشاہ سے نفع پائے گا۔

## غورہ (کیری)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کیری کو اس کے موسم میں کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کوئی چیز رنج اور مشقت سے حاصل کرے گا۔ لیکن اس میں پائداری نہ ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کیری کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے کیری فروخت کی ہے یا کسی کو دی ہے اور اس میں سے کھائی نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غم کم ہو جائے گا۔ اور اگر کیری گوشت کے ساتھ پکائی ہے تو بہتر ہے۔

غوک یعنی مینڈک اور چھپکلی کی تعبیر حرف واؤ میں مشرح طور پر بیان کی جائے گی۔

# کتاب کاملُ التَّعبیر سے حرفُ الفَاء

## فاختہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں فاختہ ناقص دین اور بدمہر عورت ہے جو کسی سے موافقت نہیں کرتی ہے۔

اگر دیکھے کہ اس کے پاس فاختہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس طرح کی بددین عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے فاختہ کا بچہ پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے فاختہ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر عورت کا مال لے گا اور حج کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ فاختہ جھوٹ بولنے والا فرزند ہے۔ اگر دیکھے کہ فاختہ نے اس کے مکان پر ایک بار آواز کی ہے۔ دلیل ہے کہ غائب کی خبر سنے گا اور اگر دوبار بولی ہے تو بہتر ہے اور اگر تین بار بولی ہے تو نہایت بہتر ہے۔ اور اگر دیکھے کہ فاختہ اور کوا دونوں اس کے گھر میں آئے ہیں۔ دلیل ہے کہ چور اس کے گھر میں آئے گا اور سامان لے جائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں فاختہ کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) فرزند (۳) خادم۔

## فال گرفتن (شگون لینا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ فال لی ہے اور فال نیک اتری ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ فال گیری کا کام کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سے اخروٹ کھائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں فال لینا تین وجہ پر ہے: (۱) دشمن پر فتح پانا (۲) مراد (۳) ضرورت کا پورا ہونا۔ فال خواہ نیک ہو یا بد۔ اس کی تاویل اس کے خلاف ہے۔

## فالودہ

فالودہ اگر زعفران کے ساتھ ہے تو بیماری ہے اور فالودے کا دیکھنا جس قدر کہ اس کو آگ پہنچی ہے اسی قدر رنج اور جھگڑا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ فالودہ اس نے منہ میں رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ پاکیزہ بات کہے گا اور اگر دیکھے کہ اس نے فالودے کا نوالہ کسی کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو پاکیزہ بات کہے گا یا اس کے لئے کوئی کام کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں فالودہ چار وجہ پر ہے: (۱) پاکیزہ بات (۲) مال (۳) منفعت (۴) اس کام میں لڑائی کہ جو مشکل سے ہو گا۔

## قام (نقش)

قام۔ نقش۔ اڑ رنگ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے چہرے پر نقش ہے۔ دلیل ہے کہ حج کرے گا اور اگر نماز قضا ہے تو ادا کرے گا۔ اور اگر اس کے ذمے امانت ہے تو ادا کرے گا اور اگر قرضدار ہے تو قرض کے ادا کرنے پر دلیل ہے۔

## فتنہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ فتنہ کسی جگہ سے زائل ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے لوگ حق تعالےٰ کی طرف رجوع کریں گے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دس چیزوں میں سے ایک کو دیکھے تو دلیل ہے کہ اس ملک میں بلا اور فتنہ پڑے گا: (۱) تاریکی (۲) آگ (۳) سرد ہوا (۴) گرم ہوا (۵) آفتاب اور چاند کی سیاہی (۶) غبار (۷) بارش (۸) درختوں کا اکھڑنا (۹) سرخ یا سیاہ بادل (۱۰) سرخ اور زرد کپڑا پہننا۔

## فراخی (کشادگی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ تنگ جگہ سے کشادہ میں آیا ہے یا سختی سے آسانی ہوئی ہے دلیل ہے کہ غم سے بے غم ہو گا اور اندوہ سے نجات پائے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ گھر اس پر کشادہ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے عیال پر روزی فراخ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ گھر اس پر تنگ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر اور اس کے عیال پر روزی تنگ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ گھر اس پر تنگ ہو کر پھر فراخ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ شریعت اور دین کی راہ اس پر سیدھی ہو گی۔ حاصل یہ ہے کہ تنگ چیزوں کا فراخ ہونا سب طرح کے کاموں میں کشائش اور چیزوں میں برکت پر دلیل ہے۔

## فراش (فرش بچھانے والا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں فرش بچھانے والا دلالہ ہے کہ کسی کے لئے عورت تلاش کرتا ہے۔

## فرج (شرمگاہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کی عورتوں جیسی شرمگاہ ہے۔ دلیل ہے کہ ذلیل اور عاجز ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ساتھ کسی نے جماع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے

حاجت پوری ہو گی۔ اور اگر دو عورتیں دیکھیں کہ ان کی ایک شرمگاہ ہے۔ دلیل ہے کہ وہ دونوں عورتیں ایک شخص کی عورتیں ہوں گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ لوہے یا تانبے کی ہے۔ دلیل ہے کہ مرادوں کے پانے سے ناامید ہو گی۔

اور اگر مرد دیکھے کہ اس کی عورت کی شرمگاہ پیچھے کی طرف ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عورت ایسی چیز کو پسند کرتی ہے جس میں حق تعالےٰ کی رضا نہیں ہے۔

اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ کٹی ہوئی ہے' دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے مچھلی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکی پیدا ہو گی۔

اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے بلی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں چور اور ڈاکو لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے سانپ نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں نابکار لڑکی پیدا ہو گی۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے نر سانپ نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکا ہو گا جو اس کا دشمن ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے بچھو نکلا ہے تو اس کی بھی یہی تاویل ہے۔

اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے کیڑا یا چیونٹی باہر نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں کم ہمت لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے روئی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ مفلس اور تنگدست ہو گی۔

اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے تل نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا شوہر اس کو بہت چاہتا ہے اور اگر عورت دیکھے کہ خون اس کی شرمگاہ سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا شوہر اس سے حالت حیض میں جماع کریگا۔

اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے پیپ نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند صالح اور پارسا ہو گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے سیاہ پانی نکلا ہے تو اسکی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے قے نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال پائے گی۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے آگ نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند بادشاہ ہوں گے۔ اور اگر عورت دیکھے کہ کسی نے اس کی شرمگاہ پھاڑی ہے دلیل ہے کہ اس سے منفعت پائے گی۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ پر بہت بال اگے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اپنے فرزند کی وجہ سے اندوہگین ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس پر بال نہیں ہیں۔ دلیل ہے کہ خوش ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس پر سوجن ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گی۔

اور اگر عورت دیکھے کہ اس کے بجائے شرمگاہ کے مرد کا عضوِ تناسل ہے۔ اگر حاملہ ہے تو لڑکا جنے گی۔ لیکن زندہ نہ رہے گا۔ اور اگر حاملہ نہیں ہے۔ تو اس کا لڑکا مرے گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کی شرمگاہ سے موتی اور مروارید نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں عالم اور پارسا فرزند پیدا ہو گا۔

## فرجی (ایک قسم کا لباس ہوتا ہے)

فرجی۔ پیراہن۔ لباس۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کا پیراہن

پاکیزہ ہے۔ دلیل ہے کہ غم سے خوشی اور بزرگی پائے گا اور اگر میلا اور پرانا دیکھے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ریشم کا پیراہن پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ نیک ہو گا۔ لیکن پارسا لوگوں کے ساتھ ہو گا۔ اگر رنگ دار دیبا ہے اور پیراہن سوتی اور ریشمی زیادتی دین پر دلیل ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے عورتوں کا پیراہن پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ملامت پہنچے گی اور اگر دیکھے کہ اس میں کسی کے ساتھ جماع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے کہ جس سے جماع کیا ہے اس کی مراد پوری ہو گی۔
حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے سرخ پیراہن پہنا ہے تو دینداری' امانت اور پارسائی پر دلیل ہے۔ اور اگر سیاہ ہے تو عالم کے لئے خیر و منفعت ہے اور جاہل کے لئے اچھی تاویل نہیں ہے۔ اور اگر زرد پہنے ہوئے ہے یا اس کی بغل میں ہے۔ تو مصیبت اور غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## فرزند

فرزند۔ بیٹا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے ہاں لڑکی پیدا ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خیر اور راحت پہنچے گی۔ اور گھر والوں سے خوش ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لڑکا پیدا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ لڑکی پیدا ہو گی اور اگر لڑکی دیکھے تو لڑکا پیدا ہو گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا لڑکا تھا اور اس کو کوئی لے گیا ہے دلیل ہے کہ صاحب خواب بیمار ہو گا۔
حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی جگہ سے لڑکا پڑا ہوا پایا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ ناامید جگہ سے اسکو کوئی چیز ملے گی۔

## فرعون

فرعون پہلے زمانے میں شاہ مصر کا لقب تھا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ پہلے فرعونوں میں سے یا کوئی پسلا ظالم بادشاہ شہر میں آیا ہے اور اس نے اس شہر میں مقام کیا ہے۔ دلیل ہے کہ فرعون ملعون کی خصلت اس ملک میں ظاہر ہو گی۔
اور اگر دیکھے کہ کوئی پسلا نیک بادشاہ شہر میں آیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس بادشاہ کے عدل کی خصلت اس ملک میں ظاہر ہو گی۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ فرعون نے اس کو بخشش یا خلعت دی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر ظالم بادشاہ سے مال حاصل کرے گا اور یا کسی بڑے آدمی سے مال حرام پائے گا۔

## فرمودن (حکم کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو کسی نے دیگ پکانے کا حکم

دیا ہے۔ دلیل ہے کہ جس کام میں ہے قائم رہے گا۔ اور اگر کوئی کہے کہ دیگ کو پھرا تاکہ نہ جلے۔ مطلب یہ ہے کہ احتیاط رکھ۔ اور اگر اس کو کہیں کہ روٹی توڑ۔ یعنی بھائیوں کو خوش رکھ۔ اور اگر کوئی گیہوں بیچنے کو کہے۔ یعنی روٹی مانگتا ہے اور اگر کہیں کہ کمر کو باندھ۔ یعنی کام سے فائدہ اٹھا۔ اور اگر توقف کرنے کو کہیں، یعنی دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر کہیں کہ آگ میں نہ جاؤ۔ یعنی مال کی حفاظت کر تاکہ فقیر نہ ہو جائے اور اگر چراغ روشن کرنے کو کہیں یعنی مال خرچ کر۔ اگر کہیں کہ بستر بچھا۔ یعنی طلب کر۔ اور اگر کہیں کہ بیج کو بویا کر۔ یعنی خلق خدا سے نیکی کر۔ اور اگر کوئی کہے کہ غسل کر یعنی توبہ کر اور حق تعالے کی طرف رجوع کر۔ اور اگر کوئی کہے کچھ کھاؤ۔ یعنی حلال کا لقمہ کھاؤ۔

## فرود آمدن (نیچے اترنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پہاڑ یا کسی اور جگہ سے نیچے اترا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی شرف اور بزرگی زائل ہو گی اور اس کے مال کا نقصان ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ سیڑھی کے پائے سے نیچے آیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دین میں نقصان ہو گا۔ خاص کر اگر سیڑھی مٹی کی ہے۔ اور اگر چونے پتھر کی ہے تو اس کے مال پر نقصان ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پہاڑ سے نیچے اترا ہے۔ اگر بادشاہ کے پاس تھا۔ دلیل ہے کہ اس سے جدا ہو گا اور اس کی عزت اور مرتبے میں نقصان ہو گا۔ اور اگر ٹیلے پر سے نیچے اترا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی بلندی کے مطابق نعمت میں نقصان ہو گا۔

## فروختن (بیچنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ جو چیز کہ راہ دین اور شریعت میں زیادہ عزیز ہے۔ اس کا فروخت کرنا برا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے قرآن مجید فروخت کیا ہے۔ دلیل ہے کہ دین اسلام اس کے نزدیک خوار و ذلیل ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے اپنا غلام فروخت کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عزت اور بزرگی عورتوں کی طرف سے ہو گی اور وہ بدنام ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کوئی چیز فروخت کی ہے تو وہ چیز حقیر ہو گی۔

## فزونی (زیادتی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خیر و صلاح کی زیادتی ہے تو نیک ہے اور جن چیزوں میں شر و فساد ہے۔ ان کی زیادتی بد ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ جسم میں زیادتی دیکھنا اس بات سے کہ جسم کو نقصان نہیں ہے۔ نیک ہے اور جس قدر زیادتی دیکھے گا۔ اسی قدر مال و نعمت زیادہ ہو گی۔ اور اگر جسم کی زیادتی سے اس کو نقصان پہنچے تو رنج اور بیماری اور نقصان پر دلیل ہے۔

## فستق (پستہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ پستہ خواب میں مال اور نعمت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس مغز پستہ ہے اور اس نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا پاس مغز پستہ ہے۔ دلیل ہے کہ بخیل سے نفع پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے مغز پستہ دیا ہے۔ تو مال و نعمت پر دلیل ہے۔

## فقاع خُوردن (جو کی شراب پینا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں فقاع کا پینا خیر و منفعت پر دلیل ہے۔ جو اس کو خادم سے حاصل ہو گی۔

اگر کوئی دیکھے کہ اس نے فقاع پی ہے۔ دلیل ہے کہ خادم سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو فقاع دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو فائدہ پہنچائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ فقاع کا کوزہ گرا ہے اور وہ بھی گری ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں فقاع کا پینا لوگوں کی خدمت کرنا ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے فقاع پی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کمینہ آدمی کی خدمت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے فقاع پی ہے اور شیریں ہے۔ دلیل ہے کہ منفعت پائے گا اور اگر ترش اور بے مزہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان اور ضرر پہنچے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں فقاع کا پینا چار وجہ پر ہے: (۱) منفعت (۲) بوسہ (۳) خدمت کرنا (۴) کمینہ شخص۔

## فقیہہ

فقیہ۔ علم فقہ کا عالم۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ فقیہ اور فاضل ہوا ہے اور اس کی بات خلقت کے نزدیک پسند و مقبول ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ شرافت اور بزرگی پائے گا اور اس کا نام ملک میں نیکی کے ساتھ مشہور ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر ان پڑھ آدمی اپنے آپ کو خواب میں فقیہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اہل مد ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو پورا عالم دیکھے۔ دلیل ہے کہ قاضی ہو گا۔

## فلاخن (گوپھیا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی پر فلاخن ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ اس

آدمی پر نفرین کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس پر کسی نے فلاخن سے پتھر ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص اس پر نفرین کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سنگ فلاخن سے جسم خستہ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ نفرین سے اس کو آفت پہنچے گی اور وہ رنجور ہو گا۔

## فلوس (پیسہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پیسہ جنگ اور خصومت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس پیسہ ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے جھگڑا کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے پیسے ہیں۔ دلیل ہے کہ سخت غم میں مبتلا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ پیسے اپنے گھر سے باہر ڈالے ہیں۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پیسہ دیکھنا مفلسی پر دلیل ہے۔

## فندق (ایک پھل ہے)

فندق۔ ولایت کا مشہور میوہ بیر کے برابر ہوتا ہے۔ اس کا خواب میں دیکھنا مال ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس فندق ہے۔ دلیل ہے کہ بخیل آدمی سے منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس فندق کا ڈھیر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کسی کے ساتھ جھگڑا ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مغز فندق شیریں ہے جو اس کے پاس ہے۔ دلیل ہے کہ مال حلال پائے گا۔

## فنک (ایک جانور ہے)

فنک ایک تکلیف دہ جانور ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ فنک خواب میں مالدار مسافر اور خلقت سے ملنسار آدمی ہے اور اس کا چمڑا' بال اور ہڈی چاہا ہوا ہے اور اس کا گوشت مالدار مسافر آدمی کا مال ہے۔

اور اگر دیکھے کہ فنک اس کا تابعدار نہ تھا۔ دلیل ہے کہ فائدہ نہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ فنک کو مارا' اس کا چمڑا اتارا اور اس کا گوشت گرایا۔ دلیل ہے کہ مسافر آدمی کا مال ضائع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ فنک کا گلا گھونٹا ہے۔ اور اس کی گردن سے خون جاری ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ مسافر لڑکی کا کنوارپن دور کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس پر بہت سے فنک جمع ہوئے ہیں اور ان سے تکلیف نہیں دیکھی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی گروہ سے منفعت پائے گا اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو نقصان اٹھائے گا۔

## فواق (ہچکی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کو ہچکی آئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غصہ آئے گا اور گالی دے گا اور ناپسندیدہ اور نالائق بات کہے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو روٹی کھانے کے وقت ہچکی آئی ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لگاتار ہچکی آئی ہے۔ دلیل ہے کہ بے وجہ کسی پر غصہ ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ اس کی ہچکی اس کی آواز کے ساتھ بلند ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ جھوٹ بولے گا۔ اور اس جھوٹ سے اس کو ملامت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ ہچکی آہستہ اور نرم تھی۔ دلیل ہے کہ کسی پر غصہ کرے گا۔ لیکن جلد ہی خفا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہچکی کی اور سب کچھ باہر نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب آئی ہے۔

## فودہ (خشک خمیر)

فودہ خشک خمیر کہ جس کی کانجی بناتے ہیں۔ خواب میں اس کا دیکھنا غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کام کی وجہ سے فکرمند ہو گا اور خواب میں خشک خمیر اپنوں کے ساتھ جنگ اور جھگڑا ہے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خشک خمیر دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) بیماری (۲) غم (۳) جھگڑا (۴) نجات (۵) میاں سے ناموافقت۔

## فوطہ (تولیہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ تولیہ اور اس کا کپڑا خواب میں خوشی اور آسانی ہے۔ اگر دیکھے کہ تولیہ سوتی ہے۔ دلیل ہے کہ دین اور دنیا میں راحت پائے گا۔ خاص کر اگر نیا اور فراخ ہے۔ اور اگر پرانا اور پھٹا ہوا ہے۔ تو اس کی تاویل خلاف ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تولیہ صالح آدمی کا لباس ہے۔ اور اگر دیکھے کہ تولیہ کا کپڑا پہنے ہوئے ہے۔ اور صاحب خواب پارسا ہے۔ تو اس کے ستر کی زیادتی پر دلیل ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر بادشاہ کے تولیہ کا کپڑا دیکھے۔ دلیل ہے کہ عدل اور انصاف کریگا۔ اور اگر قاضی دیکھے کہ اس نے تولیہ کا کپڑا پہنا ہوا ہے۔ تو دلیل ہے کہ سچائی پر حکم کریگا۔ اور اگر مشرک دیکھے تو مسلمان ہو گا۔ اور اگر بدکار دیکھے تو تائب ہو گا۔ اور اگر چور دیکھے تو توبہ کریگا اور راہ صلاح پائے گا۔

# کتاب کامل التّعبیر سے حرفُ القاف

## قاضی (حاکمِ شرع)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ قاضی ہوا ہے۔ دلیل ہے لوگوں پر حکومت کرتا ہے اور اس کا اہل نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ رنج اور بلا میں گرفتار ہو گا اور اس کا مال ہاتھ سے جائے گا۔ اور اگر سفر میں ہے تو اس کو ڈاکو ماریں گے اور اس کا مال ضائع ہو گا۔ اور اگر عالم اور دانا ہے تو قاضی بنے گا۔ اور اگر صاحب خواب عالم اور جوان ہے تو سفر سے سلامتی کے ساتھ واپس آئے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی کسی معلوم قاضی کو خواب میں دیکھے تو عالموں اور بزرگان دین کے مرتبہ کو پہنچے گا۔ اور اگر نامعلوم قاضی کو دیکھے کہ بیٹھا ہوا ہے اور وہ کسی کے ساتھ تنازعہ رکھتا ہے اور اس نے ان کے درمیان حکم کیا ہے۔ جو حکم کیا ہے وہی ہو گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **وَاللّٰہُ یَحۡکُمُ لَا مُعَقِّبَ لِحُکۡمِہٖ** (اور اللہ ان کے درمیان حکم کرے گا اور اس کے حکم کو کوئی روکنے والا نہیں ہے) اور دوسری جگہ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **یَقۡضِی الۡحَقَّ وَھُوَ خَیۡرُ الۡفَاصِلِیۡنَ** (وہ حق کا فیصلہ کرتا ہے اور وہ سب فیصلہ کرنے والوں سے بہتر ہے)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قاضی نے اس پر حکم کیا ہے وہی ہو گا جو اس نے دیکھا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ قاضی کے ہاتھ میں ترازو ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں میں سچائی کے ساتھ حکم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قاضی نے اس پر محبت اور شفقت سے نگاہ کی ہے اور مہربانی اور خاطر سے بات کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اہل علم میں حرمت اور مرتبہ نہ ہو گا۔ خوار اور ذلیل ہو گا۔

## قافلہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قافلہ گھر کو آتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا رکا ہوا کام پورا ہو گا اور اپنے سے دور ہو گا۔

## قالب

قالب۔ کالبد۔ ڈھانچہ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں جوتے یا موزے کا قالب دیکھے۔ تو دلیل عورت اور خادم پر ہے۔ جو اس کا کام سنواریں گے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس قالب ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کوئی خادم ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قالب ٹوٹا ہے یا جلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے گھر کا خادم ہلاک ہو گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے قالب ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو خادموں سے خیر و منفعت حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ خود جوتی بناتا ہے یا موزے سیتا ہے۔ دلیل ہے کہ بہتر ہو گا۔

# قالین

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے لئے ایک بڑا قالین بچھایا ہوا ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے تو درازی عمر اور روزی کی فراخی پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ قالین پر بیگانی جگہ پر بیٹھا ہے اور اس جگہ کے مالک کا علم نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا اس پر حقیر ہو گی اور سفر میں مرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چھوٹے اور تنگ قالین پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر کوتاہ اور روزی تنگ ہو گی۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قالین لپیٹ کر کندھے پر رکھے ہوئے ہے۔ دلیل ہے کہ ایک جگہ سے دوسری جگہ پر جائے گا اور اس کی عمر تھوڑی رہی ہے۔ اور جس قدر قالین بڑا اور زیادہ فراخ ہو گا اس کی روزی اور معیشت زیادہ اور بہتر ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ چھوٹے قالین پر بیٹھا ہے اور اس کے نیچے فراخ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی روزی فراخ اور کشادہ ہو گی اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی عیش اور روزی دشواری سے حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ قالین بچھا ہوا ہے اور اپنے ہاتھ سے لپیٹ کر گھر کے کونے میں رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی دولت اور اقبال تباہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قالین کو اپنی پشت پر رکھ کر لے جا رہا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ بہت کرے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قالین چھوٹا اور سبز ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی روزی تنگ ہو گی۔ لیکن اس کی عمر دراز ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سبز اور پاکیزہ قالین ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر روزی فراخ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کے گھر میں قالین ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خانہ کو دولت اور اقبال حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ نامعلوم گھر میں قالین پڑا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کرے گا اور مال و نعمت پائے گا۔

## قَبا (عبا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سوتی قبا پناہ اور سفر میں قوت ہے۔ اگر دیکھے کہ سوتی قبا فراخ پہنے ہوئے ہے۔ دلیل ہے کہ غموں سے نجات پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ ریشم کی قباء پہنے ہوئے ہے۔ یہ خواب میں مکروہ ہے۔ اور اگر اسلحہ کے ساتھ پہنے ہوئے ہے تو کسی بڑے آدمی سے شرف اور مرتبہ پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قبا پہن کر لڑائی پر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے سبز قبا پہنی ہے۔ دلیل ہے کہ روشنائی پائے گا۔ اور اگر نیلی ہے تو مصیبت ہے اور اگر سیاہ ہے تو غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دھاری دار ہے تو اس کا کام انتظام سے ہو گا اور اگر قبا پرانی اور پھٹی ہوئی ہے دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی قبا عتابی ہے۔ اگر اس قبا کا اہل ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چمڑے کی قبا سیاہ اور پلید پہنے ہوئے ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب مالدار عورت سے شادی کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ لومڑی کے پوست کی قبا پہنے ہوئے ہے۔ دلیل ہے کہ پارسا عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر قباء سمور کے چمڑے کی ہے۔ دلیل ہے کہ مالدار عورت سے شادی کرے گا۔

## قبالہ (تمسک)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس قبالہ یا خط ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر دانائی حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو خط یا قبالہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ولایت کا حاکم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو قاضی نے قبالہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو شریعت کا علم حاصل ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں قبالہ چھ وجہ پر ہے: (۱) ریاست (۲) حکمت و دانائی (۳) منفعت (۴) ولایت (۵) دلیل (۶) قوت۔

## قبان (چمچہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چمچہ خونخوار مرد ہے اور خواب میں چمچے کی ہتھیلی شنوائی ہے اور اس کی ڈنڈی حکم گزارنے کے وقت زیادتی ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چمچہ قاضی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس چمچہ ہے۔ دلیل ہے کہ قاضی کے وکیل کے ساتھ اس کی صحبت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ چمچے سے کوئی چیز پکاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت قاضی سے ہو گی۔

## قبلہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قبلہ چھوڑا ہے اور مشرق کی طرف نماز پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی راہ پر رغبت نہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قبلہ کو نہیں پہچانتا ہے۔ دلیل ہے کہ دین کی راہ میں پریشان اور حیران ہو گا۔

## قُبّہ (گنبد)

قُبّہ۔ گنبد۔ اس کا بیان حرف کاف میں آئے گا۔

## قدح (پیالہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ پیالہ پانی کا گلاب کے ساتھ اس کے

پاس ہے اور اس میں سے پیا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا یا کنیز خریدے گا۔ یا اس کا فرزند صالح اور پارسا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ پانی گرایا اور پیالہ رہا ہے۔ دلیل ہے کہ فرزند مرے گا اور عورت سلامت رہے گی۔ اور اگر دیکھے کہ پیالہ ٹوٹا اور پانی گرا ہے۔ دلیل ہے کہ فرزند اور عورت دونوں مریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ پیالہ ہے اور اس میں سے پانی پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند بدکردار پیدا ہو گا اور اس سے اس کو محنت ہو گی اور اگر خواب میں خالی پیالہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند نہ ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پیالہ تین وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) کنیز (۳) خادم کہ جس کی ضرورتیں گھر میں مشترک ہیں۔

## قدید (بھنا ہوا گوشت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بھنا ہوا اگر بکری کا گوشت ہے' تو غنیمت پر دلیل ہے۔ اور اگر گھوڑے کا گوشت ہے۔ دلیل ہے کہ سپاہی لوگوں سے غنیمت حاصل کرے گا اور اگر جنگلی چوپاؤں کا گوشت ہے تو بیابانی آدمی سے غنیمت حاصل کرے گا اور بھنے ہوئے گوشت کے کھانے میں بہتری نہیں ہے۔

## قرآن خواندن (قرآن مجید پڑھنا)

قرآن مجید پڑھنا خواب میں حاکم پر دلیل ہے۔ اگر خواب میں آیت رحمت اور بشارت حق کی طرف سے ہے۔ تو واجب ہے کہ خیرات کرے اور شکر حق بجالائے اور اگر دیکھے کہ آیت پڑھی ہے تو حق تعالے کے غصے اور غضب پر دلیل ہے۔ توبہ کرے اور حق تعالے کی طرف رجوع کرے۔ اور اگر دیکھے کہ قصص اور امثال میں سے آیت پڑھی ہے دلیل ہے کہ گناہ کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ آدھا قرآن مجید پڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی آدھی عمر گزری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ حافظ قرآن ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ امانت کو نگاہ میں رکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے قرآن مجید کی آواز سنی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام راہ دین میں نیک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ کوئی اس کا قرآن مجید پڑھتا ہے اور وہ اس میں سے کچھ نہیں سمجھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دل کو غم و اندوہ لاحق ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پورا قرآن مجید ختم کیا ہے۔ دلیل ہے کہ مراد کو پائے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کی عمر آخر کو پہنچی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ قرآن مجید کو بلند آواز سے پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام بلند ہو گا اور لوگوں میں مشہور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ جو آیت پڑھی ہے اس کو یاد ہے دلیل ہے کہ اس آیت کی تفسیر اس کی تعبیر ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قرآن مجید کا تہرا پڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام نیک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سورہ اعراف سے سورہ مریم تک پڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب خلقت کے درمیان مشہور ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ سورہ مریم سے سورۃ الناس تک قرآن مجید پڑھا ہے۔ تو اس کی تمام مرادیں پوری ہوں گی۔ اور اگر دیکھے کہ قرآن مجید کا پورا پارہ پڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ سال اور ماہ اس پر مبارک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے قرآن مجید کے ساتھ سپارے پڑھے ہیں۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔

اور اگر کوئی قرآن خوان نہیں ہے اور خواب میں دیکھے کہ اس نے قرآن مجید پڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب آئی ہے۔ فرمان حق تعالے ہے: اِقْرَاْ کِتَابَکَ کَفٰی بِنَفْسِکَ الْیَوْمَ عَلَیْکَ حَسِیْبًا" (اپنی کتاب پڑھ آج تیری جان کے حساب کے لئے کافی ہے)۔

اور اگر دیکھے کہ برہنہ ہے اور قرآن مجید پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ خواہشمند ہو گا اور اگر پاک اور ناپاک جگہ پڑھتا پھرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے اعتقاد میں خلل ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں قرآن مجید کا پڑھنا چار وجہ پر ہے: (۱) آفت سے سلامتی پانا (۲) درویشی کے بعد دولت (۳) دل کی مراد پانا (۴) بیداری اور پرہیز گاری فرمانا۔ ایسے لوگوں کو جو گناہگار ہیں اور ان کے لئے عذاب اور سزا کی قیامت کے دن حجت کا قائم ہونا۔

## قُربان کردن (قربانی کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اونٹ یا بکری کی قربانی کی ہے۔ دلیل ہے کہ اگر غلام ہے تو آزاد ہو گا۔ اور اگر رنج و بلا اور زحمت میں گرفتار ہے تو شفاء پائے گا اور اگر بند میں ہے تو خلاصی پائے گا۔ اگر درویش ہے تو مالدار ہو گا۔ خوف ہے تو امن ہو گا۔ قرضدار ہے تو قرض سے سرخرو ہو گا۔ اگر حج نہیں کیا ہے تو حج کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ لوگ جنگل میں قربانی کے لئے گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ وہ لوگ جس چیز سے ڈرتے ہیں امن میں ہوں گے اور اگر قید میں ہوں گے تو خلاصی پائیں گے۔ اور اگر قحط اور تنگی ہے تو فراخی سے بدلے گی۔ خاص کر اگر یہ خواب عید قربان کے نزدیک ہے تو اس کی تاویل جلدی ظاہر ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قربانی کا گوشت لوگوں کو تقسیم کیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہاں مالدار شخص مریگا اور اس کا مال تقسیم کریں گے۔

اور اگر دیکھے کہ لوگوں نے گوشت چرایا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ پر جھوٹ بولے گا اور خواب میں قربانی بشارت ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَبَشَّرْنَاهُ بِاِسْحٰقَ نَبِیًّا" مِّنَ الصّٰلِحِیْنَ وَبٰرَکْنَا عَلَیْهِ وَعَلٰٓى اِسْحٰقَ (اور ہم نے اس کو اسحاق نبی کی بشارت دی جو صالحین میں سے تھا اور ہم نے اس کو اور اسحاق کو برکت دی۔) اور اگر عورت خواب دیکھے تو اس کے صالح فرزند پیدا ہوگا

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں قربانی کی تاویل چھ وجہ پر ہے: (۱) خوف (۲) مراد اور حاجات کا حاصل ہونا (۳) خیر و برکت (۴) چھٹے تک قحط اور تنگی کا زوال۔

## قرابہ (مشک)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مشک موٹا بوڑھا ہے کہ اس کو مال سپرد کرتے ہیں۔

اگر مشک میں پانی یا گلاب یا اور کوئی پینے کی حلال دیکھے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کو موٹے بوڑھے سے خیر و منفعت حاصل ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے مشک میں سے کوئی ترش چیز لی ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ کھائے گا' اور خالی مشک سے کسی طرح کی بھلائی اور برائی نہیں ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مشک ٹوٹی ہے۔ دلیل ہے کہ اس موٹے بوڑھے سے جدا ہو گا۔

## قرنفل (لونگ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لونگ نیک ثنا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے لونگ ہیں اور ہر ایک بخشتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے لوگ اس کی تعریف کریں گے اور اسکا نام نیکی سے مشہور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ لونگ کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ اور مصیبت پہنچے گی۔

## قز (ریشم)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر ریشم اور ابریشم سفید دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس جہان کی نعمت پائے گا اور اگر زرد ہے تو بیماری پر دلیل ہے۔ اور پختہ ریشم کا دیکھنا خام سے بہتر ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا ریشم یا ابریشم جل گیا ہے یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس ریشم یا ابریشم سفید ہے اور اس کی ملک ہے تو خیر و منفعت حاصل کرے گا اور اگر سبز ہے تو بہتر ہے اور سرخ ہے تو مردوں کے لئے بہتر نہیں ہے۔ اور اگر سیاہ یا نیلا ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس ہر ایک رنگ کا ریشم ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ہر ایک طرح کا سامان ملے گا۔ اور ریشم مردوں کے لئے دین میں مکروہ ہے اور عورتوں کے لئے دین کی بابت اچھا ہے۔

## قسط (کٹ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے نیچے قسط جلاتا ہے اور اس کا دھواں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کی مدح و ثناء کریں گے اور اس کا نام ملک میں نیکی کے ساتھ مشہور ہو گا اور اگر دھواں گندہ ہے اور ناگوار ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قسط کھایا ہے۔ تو غمگین ہونے پر دلیل ہے۔

## قسمت کردن (بانٹنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی جماعت میں کچھ بانٹتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں میں انصاف کا لحاظ کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنا مال خیر و صلاح سے تقسیم کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند ہوں گے اور اپنا مال ان پر

تقسیم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنا مال شرارت اور فساد سے تقسیم کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال تباہ ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ کسی کا مال اس کی رضامندی سے تقسیم کیا ہے۔ دلیل ہے کہ صلاح اور فساد اس کی طرف رجوع کرے گا۔

## قصاب (قصائی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر قصاب نامعلوم ہے تو ملک الموت فرشتہ ہے۔
اگر دیکھے کہ قصاب گھر میں یا کوچہ میں آیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہاں کوئی مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ قصاب ہے حالانکہ یہ اس کا پیشہ نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو مارے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قصاب کے ہمراہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت کسی ظالم شخص سے ہو گی۔
حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قصابی کرتا ہے حالانکہ وہ قصاب نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ اس سے زائل ہو گا اور اگر قصاب دیکھے تو حق پر خون بہائے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ نامعلوم قصاب اس کے گھر میں آیا ہے یا کوچہ میں آیا ہے دلیل ہے کہ اس جگہ ناگہانی موت ظاہر ہو گی۔

## قِصّہ گفتن (قصہ بیان کرنا)

قصہ گفتن۔ کہانی بیان کرنا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے بیان فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ نامعلوم قصہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ظالموں کے خوف اور دہشت سے امن میں ہو گا۔ فرمان حق تعالے ہے: **فلمآ جآءہٗ وقصّ علیہِ القصص قال لا تخف نجوتَ من القوم الظّالمین** (جب وہ اس کے پاس آیا اور اس پر اپنا قصہ بیان کیا۔ اس نے کہا نہ ڈر۔ تو نے ظالم قوم سے نجات پائی ہے)۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لوگوں کو قصہ سناتا ہے۔ اگر نیک قصہ ہے تو خیر و صلاح پر دلیل ہے اور اگر برا قصہ ہے تو شر و فساد پر دلیل ہے۔
حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قصہ بیان کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام نیک ہو گا اور اس کی مراد پوری ہو گی۔ اور خواب میں قصہ بیان کرنے والا نیک محضر شخص ہے۔

## قضیب (شاخ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ قضیب درخت کی شاخ ہے جو خواب میں دیکھتا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو کسی نے تازہ شاخ کسی درخت کی دی ہے اور دینے والا معلوم ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اس سے اسی قدر خیرو منفعت حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ شاخ باریک اور خشک ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کوئی چیز نہ ملے گی۔
حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ترش میوے والے درخت کی شاخ اس کو کسی نے دی ہے۔ دلیل

ہے کہ اس شخص سے غم و اندوہ پہنچے گا اور اگر شیریں درخت سے ہے۔ دلیل ہے کہ خیر و منفعت حاصل کرے گا۔

## قطائف (حلوا)

قطائف ایک قسم کا حلوا ہوتا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے شکر اور بادام والا قطائف دیا ہے اور اس نے اس میں سے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو مال اور نعمت آسانی سے حاصل ہو گی۔ اور اگر مغز بادام تازہ دودھ کے ساتھ دیکھے تو تھوڑی منفعت حاصل کرنے پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب مین قطائف چار وجہ پر ہے: (۱) اچھی بات (۲) مال حلال (۳) منفعت (۴) منفعت رنج کے ساتھ۔

## قِطران (چیڑ کا تیل)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چیڑ کا تیل مال حرام ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس چیڑ کا تیل ہے اور اس میں سے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حرام حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا جسم یا کپڑا چیڑ کے تیل سے آلودہ ہے۔ دلیل ہے کہ حرام کا لباس پہنے گا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ مال کے باعث بلا اور محنت میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چیڑ کا تیل گھر کے باہر ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا۔

## قفا خُوردن (گُدی پر چانٹا کھانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں اپنی گدی پر بال دیکھے۔ دلیل ہے کہ قرضدار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ گدی پر سے بال منڈھے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ قرض اتارے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی گدی پر کسی نے تھپڑ مارا ہے اور سوج گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اور اس کے آدمیوں کو فائدہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی بیگانہ نے اس کی گدی پر چانٹا لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس بیگانے سے منفعت پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی نے اس کی گدی پر اس قدر تھپڑ مارے ہیں کہ اس سے خون جاری ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ کسی پر دعوی کرے گا اور نقصان اٹھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنی گدی چیری ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے عیال اس سے خیانت کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنی گدی پر پچھنے لگائے ہیں۔ دلیل ہے کہ کوئی چیز خرید کر قبالہ لکھے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا چہرہ پیچھے کو ہو گیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ لوگوں سے نفاق برتے گا۔

## قفس (پنجرہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس پنجرہ ہے۔ دلیل

ہے کہ کسی جگہ گرفتار ہو گا۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ وہ اپنے عزیزوں میں سے کسی کے ساتھ قید خانے میں جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پنجرہ ٹوٹا ہوا ہے یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ قید خانہ کی تنگی سے نجات حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پنجرے کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) قید خانہ (۲) تنگ جگہ (۳) بردہ فروشی کی سرائے۔

## قُفل (تالا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تالا دین اور دنیا کے کاموں کے راست ہونے کی دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ تالا جلدی کھل گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر کام کشادہ ہوں گے اور ممکن ہے کہ حج اسلام کرے۔ اور اگر دیکھے کہ تالا کھول نہیں سکا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام دیر سے کشادہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی مضبوط جگہ پر تالا لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال کسی مصلح آدمی کے سپرد کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا تالا کمزور اور ضعیف ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں تالا چھ وجہ پر ہے: (۱) کام کا بنانا (۲) قوت (۳) دلیل (۴) منفعت (۵) عورت (۶) مصلح شخص پر بروسہ کرنا۔

## قلعہ

قلعہ۔ دژ کو کہتے ہیں۔ اس کا بیان حرف دال میں ہو چکا ہے۔

## قلم

اہل تعبیر نے قلم کی تاویل میں اختلاف کیا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ قلم امر حق ہے اور حق تعالےٰ کو قلم اور لوح محفوظ کی محتاجی نہیں ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ قلم ایک فرشتہ ہے کہ حق تعالےٰ کے فرمان پر کام کرتا ہے۔ اگر کوئی قلم کو اسی صورت پر دیکھے جو اس کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا بادشاہ عاقل سے کام پڑے گا۔ قلم کے بارے میں فرمانِ حق ہے: نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ (ن! قسم ہے قلم کی اور جو کچھ وہ لکھتے ہیں۔) اگر دیکھے کہ قلم ہاتھ میں لی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فاضل لڑکا پیدا ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ جو قلم اس کے ہاتھ میں ہے اس سے کچھ لکھا ہے۔ دلیل ہے کہ کچھ سیکھے گا۔ فرمان حق تعالے ہے: عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَالَمْ يَعْلَمْ (انسان کو وہ کچھ سکھایا جو وہ نہیں جانتا تھا)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں قلم کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) امر حق تعالے (۲) فرشتہ (۳) دولت (۴) کاموں کی حقیقت۔ (قلم کو خامہ کہتے ہیں۔ اس کا بیان حرف خاء میں گزرا ہے۔)

## قلیہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ جو قلیہ پانی سے پکایا گیا ہے۔ وہ بغیر پانی کے قلیے سے بہتر ہے اور جس قدر قلیہ مزے دار ہو گا اسی قدر منفعت بہتر ہو گی اور اگر قلیہ موٹی گائے کے گوشت کا ہے اور اس نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سال خوف اور دہشت سے امن میں ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے لیلے یا بزغالہ کے گوشت کا قلیہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ تھوڑا مال پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے گھوڑے کے گوشت کا قلیہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے رنج اور سختی کے ساتھ مال حاصل کرے گا۔ اور اگر اونٹ کے گوشت کا قلیہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر مچھلی کے گوشت کا قلیہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ عورتوں کی وجہ سے مکر کے ساتھ مال کو حاصل کرے گا۔

اور اگر صاحب خواب مفسد ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چوپائے کے گوشت کا قلیہ کھایا ہے۔ جس کا گوشت حرام ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام کھائے گا۔

## قمع (کھونٹی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کھونٹی غلام یا کنیز ہے اور بڑی کھونٹی پر کرنے والی ہے اور اگر دیکھے کہ اس نے چھوٹی کھونٹی خریدی ہے یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب چھوٹا غلام یا کنیز چھوٹی خریدے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی کھونٹی ٹوٹی ہے یا ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ایسے مرد کی صحبت سے جدائی ہو گی جس سے اسکو سہارا تھا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی کھونٹی چاندی کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی نیک مرد اور نیک رائے سے صحبت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی کھونٹی لوہے کی ہے۔ دلیل ہے کہ قوی رائے اور بہادر مرد سے اس کی صحبت ہو گی اور وہ اس سے خیر و منفعت پائے گا۔

## قند (کھانڈ)

قند۔ کھانڈ۔ مصری۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے قند کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام جلدی میں کرے گا جس سے پشیمان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے قند کا ٹکڑا اس کے منہ میں رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بوسہ دے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت بڑا ڈھیر قند کا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قند بیچتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔ اور قند کا خریدنا اس کے فروخت کرنے سے بہتر ہے۔

## قندیل

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں روشن قندیل عبادت کی توفیق ہے۔ خاص کر اگر

روشن ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے گھر میں روشن قندیل لٹک رہی ہے۔ دلیل ہے کہ پارسا اور صالحہ عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر یہ خواب عورت دیکھے تو طاعت اور عبادت بہت کرے گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں روشن قندیل کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) شادی کرنا (۲) توفیق عبادت (۳) بستہ کاموں کی کشائش۔ اور بے جلی قندیل خواب مں تھوڑی منفعت ہے۔

## قنوت (ایک دعا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ دعائے قنوت پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کی مدح و ثنا کریں گے اور اس کی مراد پوری ہو گی۔

اور اگر مصلح اور پارسا شخص خواب میں پڑھے۔ دلیل ہے کہ اس کی سب مرادیں پوری ہوں گی اور اگر صاحب خواب مفسد ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے کاموں میں اس کو بزرگی حاصل ہو گی۔

## قنینہ (بوتل)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بوتل خادم ہے کہ جس کے سپرد گھر کی چابی ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس بوتل ہے اور اس میں پانی ، گلاب یا ایسی چیز ہے کہ جس کا کھانا حلال ہے اور اس نے کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خادم سے کوئی چیز حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ بوتل ٹوٹی ہے یا ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم بھاگ گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بوتل خادم ہے کہ جس کے ہاتھ میں گھر کی سب چیزیں ہوتی ہیں۔

## قیامت

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ قیامت ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں حق تعالےٰ کی طرف سے انصاف ہو گا۔ اور اگر اس ملک کے لوگ ظالم ہیں۔ دلیل ہے کہ آفت اور بلا میں جتلا ہوں گے۔ اور اگر اہل ملک مظلوم ہیں۔ تو دلیل ہے کہ حق تعالےٰ ان کی مدد کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس ملک کے لوگ حق تعالےٰ کے آگے کھڑے ہیں تو حق تعالےٰ کے عذاب پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ قیامت قائم ہے۔ اگر مظلوم ہے تو ظالم پر قابو پائیگا اور غم سے نجات ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی علامت ظاہر ہوئی ہے جیسے کہ آفتاب مغرب سے نکلا ہے یا دجال یا یاجوج و ماجوج ظاہر ہوئے ہیں۔ چاہیے کہ توبہ کرے اور حق تعالےٰ کی طرف رجوع کرے۔

اور اگر دیکھے کہ قبریں پھٹی ہیں اور لوگ نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو برانگیختہ کیا ہے چاہیے کہ گناہ سے توبہ کرے اور حق تعالےٰ کی رضا ڈھونڈے۔ اور اگر دیکھے کہ شمارگاہ میں ہے تو غفلت پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُهُمْ وَهُمْ فِىْ غَفْلَةٍ مُّعْرِضُوْنَ (لوگوں کا حساب قریب ہو گیا

ہے اور وہ غفلت میں منہ پھیر کر پھرتے ہیں)۔
اور اگر دیکھے کہ اس کے ساتھ شمار و حساب ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔ فرمان حق تعالیٰ ہے: فحاسبناہا حسابا شدیدا وعذبناہا عذابا نکرا (ہم اس کا سخت حساب لیں گے اور اس کو برا عذاب دیں گے)۔
اور اگر دیکھے کہ اعمال تلے ہیں اور اس کی نیکیاں غالب ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا انجام نیک ہو گا۔ فرمان حق تعالیٰ ہے: فمن ثقلت موازینہ فاولئک ہم المفلحون (جن کی نیکیاں بھاری ہیں۔ وہی لوگ نجات پانے والے ہیں)۔
اور اگر دیکھے کہ اس کی بدی نیکی سے زیادہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا انجام بد ہو گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: ومن خفت موازینہ فاولئک الذین خسروا انفسہم فی جہنم خالدون (جن کی نیکیاں ہلکی ہیں وہی ہیں جنہوں نے اپنی جانوں کو خسارے میں ڈالا ہے وہ دوزخ میں ہمیشہ رہیں گے)۔
اور اگر دیکھے کہ اس کی ترازو وزنی ہے اور نامہ اعمال اس کے دائیں ہاتھ میں ہے۔ دلیل ہے کہ وہ راہ راست پر ہو گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: وانزلنا معہم الکتب والمیزان لیقوموا الناس بالقسط (اور ہم نے ان کے ساتھ کتاب اور میزان کو اتارا تاکہ لوگوں کو انصاف پر قائم کریں)۔
اور اگر اپنے نامہ اعمال کو جانے اور پڑھنے کا حکم ہو۔ اگر اہل صلاح سے ہے تو اس کا کام نیک ہے اور اگر اہلِ فساد سے ہے تو پرخطر ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: اقراء کتابک کفی بنفسک الیوم حسیبا (اپنی کتاب پڑھ تیری جان کے حساب کے لئے کافی ہے۔)
اگر دیکھے کہ پل صراط پر ہے۔ دلیل ہے کہ راہ راست پر جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پل صراط پر چل نہیں سکا ہے تو بھی راہ راست پر ہے۔

## قیر (کلونس)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس کلونس ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر نعمت اور روزی پائے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی کلونس ہے اور گھر میں لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر گھر میں نعمت لے جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گھر کے باہر کلونس ڈالی ہے۔ تو اس کی تاویل خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کلونس کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ حرام چیز کھائے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے کہا ہے کہ اس کو غم پہنچے گا۔

## قے کردن (قے کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے قے کی ہے اور آسانی سے باہر نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قے نہیں کر سکا ہے یا پھر اپنی جگہ پر واپس چلی گئی ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ سے رکا رہے گا اور انجام عذاب ہو گا۔
اور بعض کہتے ہیں کہ اس کو مصیبت اور نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ قے کرتا ہے اور کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ

بخل کی وجہ سے اپنے عیال پر خرچ نہ کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قے کرتا ہے اور اس کا مزہ ترش اور ناگوار ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کے بعد گناہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قے کرتے وقت کوئی چیز اس کے پیٹ سے زبان پر آئی ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ بلغم نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ بیماری سے شفاء پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سا خون نکلا ہے دلیل ہے کہ مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ صفرا نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ رنج سے امن میں ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ جو کچھ پیٹ میں ہے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ ہلاک ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں قے کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) توبہ (۲) پشیمانی (۳) نصرت (۴) غم سے نجات (۵) امانت واپس دینی (۶) بستہ کاموں کا کشادہ ہونا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے قے کی ہے اور کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو کچھ بخش دے گا اور پھر واپس لے لے گا۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرف الکاف

## کاچی

کاچی ایک قسم کا کھانا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے روغن کنجد اور روغن بادام کے ساتھ کاچی کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر خیر و منفعت حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ روغن اور شہد کے ساتھ کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر راحت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ روغن اور دہی کے ساتھ کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے اس کو تھوڑی منفعت حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ ترش چیز کے ساتھ کھائی ہے تو غم و اندوہ اور اندیشے پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے شیریں چیز کے ساتھ کاچی کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو آسانی سے مال ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ترش چیز کے ساتھ کھائی ہے تو ترشی کے مطابق غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## کارد (چھری)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھری فرزند ہے اور چھری کا غلاف عورت ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ چھری اس کے ہاتھ میں ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چھری کے ساتھ اور ہتھیار بھی ہیں تو بزرگی اور مرتبے پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھری باندھے ہوئے ہیں اور ہاتھ میں چھری ہے دلیل ہے کہ اس کو کسی سے پناہ اور قوت ہو گی اور بعض کہتے ہیں کہ غلام چھری بنانا سیکھے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چھری میان سے باہر نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت کے ہاں لڑکا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ چھری میان میں ٹوٹ گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا باپ یا اس کے باپ کے خویشوں میں سے کوئی مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے جسم کو چھری سے زخمی کیا ہے۔ دلیل ہے کہ جسم کے زخم کے مطابق اس کو نقصان پہنچے گا۔

اگر دیکھے کہ چھری سے کوئی چیز تراشی ہے۔ دلیل ہے کہ خیر و منفعت پائے گا اور اگر دیکھے کہ چھری میں رخنہ پڑا ہے۔ یا زنگار لگا ہے یا اور کوئی عیب ظاہر ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھری کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) دلیل (۲) فرزند (۳) فتح (۴) پناہ (۵) برادر (۶) توانائی (۷) ولایت۔

## کارزار کردن (لڑائی لڑنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جنگ کرنا مرض طاعون ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ لڑائی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ مرض طاعون کا خوف ہے۔ اور اگر لڑائی میں دشمن کو مغلوب کیا تو دلیل ہے کہ مرض سے نجات پائے گا۔ اور اگر لڑائی میں دشمن اس پر غالب آگیا۔ دلیل ہے کہ مرض طاعون میں ہلاک ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ میدان میں کسی کے ساتھ تلوار سے لڑتا ہے اور ایک نے ان میں سے فرصت پائی تو خصومت پر دلیل ہے اور جس نے کہ فرصت پائی ہے اس کی دوسرے پر فتح کی دلیل ہے۔ اور اگر وہ نیزے سے لڑتا ہے۔ تو بھی یہی تاویل ہے اور اگر تیروکمان کے ساتھ لڑتا ہے۔ دلیل ہے کہ ان میں زبانی گفتگو ہو گی۔

## گازری کردن (دھوبی کا کام کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دھوبی کا کام کرتا ہے۔ حالانکہ دھوبی نہیں ہے۔ تو توبہ پر دلیل ہے اور خیرات کی توفیق پائے گا۔ کیونکہ کپڑے کی میل تاویل میں غم و اندیشہ ہے اور دھوبی میل کو دور کرنے والا ہے لہٰذا خدا تعالے کی طرف رجوع کی دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کپڑا دھوتے وقت پھٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ توڑے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے پھٹا ہوا کپڑا سیا ہے۔ دلیل ہے کہ پھر توبہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کپڑا دھونے سے سفید ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کے ذریعے خلاصی اور نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کپڑا دھویا ہے اور سفید نہیں ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ ہمیشہ گناہ میں رہے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ دھوبی خواب میں ایسا شخص ہے کہ جس کے ہاتھ سے خیرات اور حسنات دونوں گناہوں کے کنارے کے لئے ہوتی ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دھوبی ایسا شخص ہے کہ لوگوں کے دلوں سے اندوہ اور غم کو دور کرتا ہے۔ اسی وجہ سے اہل تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کپڑا دھوتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ غم و اندوہ سے خلاصی پائے گا اور گناہوں سے توبہ کرے گا۔ خاص کر اگر دیکھے کہ کپڑا سفید ہو گیا ہے اور میل نہیں رہی ہے۔

## کارِ دُنیا کردن (دنیا کا کام کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ دنیا کا کام کرتا ہے تو اس کے دین کے فساد اور نقصان پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دین کا کام کرتا ہے۔ تو دین کی صلاح اور اس جہان کے نیک احوال پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دنیا کے کام آراستہ ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی موت نزدیک آئی ہے اور اگر اس کے خلاف ہے تو اس کی عمر دراز ہے۔ اور اگر دیکھے کہ ایسے کام میں مشغول ہے کہ اس کو یا کسی غیر کو اس میں منفعت نہیں ہے دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس میں خیر و منفعت نہ ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی شخص کے ساتھ کسی کام کے لئے گیا ہے اور رستہ میں بیٹھ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ مخالف دین ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: فَرِحَ الْمُخَلَّفُوْنَ بِمَقْعَدِهِمْ خِلَافَ رَسُوْلِ اللّٰهِ (پیچھے رہنے والے رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے خلاف پر بیٹھ کر ناخوش ہیں)۔

## کاروان (قافلہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ قافلے کے ساتھ راہ میں ہے اور اہل قافلہ مصلح اور پارسا ہیں۔ تو اس کے کام کی خیر و صلاح پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ قافلے والے مفسد اور بدخو ہیں تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ سوار ہے اور پورا سامان رکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نعمت حاصل ہو گی اور اگر دیکھے کہ قافلہ میں پیادہ ہے اور اس کے پاس سامان نہیں ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ قافلہ کے ساتھ گھر میں آیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر کام کشادہ ہوں گے اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے کام رک جائیں گے۔

## کاریز (چھت دار نالی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی شخص خواب میں کسی معلوم جگہ پر پانی کی نالی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اپنوں کے ساتھ مکر اور حیلہ کرے گا اور یہ تاویل اس وقت ہے کہ جب کاریز کھودتے وقت پانی نہ نکلے۔ اور اگر پانی نکل آئے اور جاری ہو جائے تو مقرر کاریز کھودنے کا حکم نگاہ میں رکھے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کاریز سے پانی لیتا ہے۔ دلیل ہے کہ مکر و حیلہ سے مال جمع کرے گا۔ خاص کر اگر کاریز کھدی ہے تو جس قدر پانی لے گا اسی قدر منفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کاریز سے پانی لے کر گھڑے یا مٹکے میں ڈالتا ہے۔ تو ایسے مال پر دلیل ہے کہ جس کو خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کاریز میں گرا ہے۔ دلیل ہے مکر و حیلہ میں پڑے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ باغ کو کاریز سے پانی دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی عورت سے جماع کرے گا اور خواب میں کاریز دیکھنا ایسے مرد کو دیکھنا ہے جو دنیا کے کام مکر اور حیلے کے ساتھ کرتا ہے۔

## کاسہ (پیالہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ لکڑی کا پیالہ جب اس میں کوئی کھانے کی چیز ہے اور اس نے کھائی ہے۔ اسی قدر سفر سے حلال کی روزی پائے گا اور ٹھیکری کا پیالہ خواب میں روزی ہے۔ اور خالی پیالہ عاجزی اور فرماندگی ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ کھانے کا پیالہ برکت اور منفعت والا خادم ہے کہ جس

کے ہاتھ پر خیرات ہوتی ہے اور صلاح کے وقت مال کی تقسیم کرتا ہے۔

اور سونے اور چاندی کا پیالہ کہ جس میں کھانے کی چیز ہے حرام کی روزی ہے۔ اور کاسہ سکہ اور قلعی کا تھوڑی روزی مشتبہ ہے اور بلور کا پیالہ اسی پر دلیل ہے اور خالی پیالہ مفلسی پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے پیالہ میں خوش ذائقہ اور شیریں چیز رکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ نعمت اور مال پائے گا۔ اور اگر ناخوش اور ترش چیز دیکھے تو غم و اندیشہ پر دلیل ہے۔

## کاغذ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کاغذ مال اور بزرگی ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سفید اور پاکیزہ کاغذ ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور بزرگی پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا کاغذ پانی میں گلا ہے یا آگ میں جلا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کی بزرگی اور مال کا نقصان ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کاغذ علم اور دانش ہے۔ اگر صاحب خواب دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے کاغذ ہیں۔ دلیل ہے کہ فضل اور علم میں شہرت پائے گا۔ اور اگر صاحب خواب مفسد اور جاہل ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کاغذ کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) بزرگی (۳) دولت (۴) مکر اور حیلہ۔

## کافور

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کافور نفس پاک' راستی اور راہ حق پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ کافور جلاتا ہے اور اس سے بری بو آتی ہے۔ دلیل ہے کہ نیکی کرے گا اور اس پر احسان دھرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس تھوڑا کافور ہے۔ دلیل ہے کہ خوشی کی بشارت پائے گا۔ اور اگر اس نے خواب میں بہت سا کافور پایا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سا مال اور نفع پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کافور دیکھنا سات وجہ پر ہے (۱) مرد عالم (۲) عورت (۳) دوست (۴) خوبصورت کنیز (۵) بہت سا مال و دولت (۶) تعریف اور شاباش اور اچھی باتیں (۷) نفس کا مطیع اور تابعدار ہونا۔

## کافور سپرغم

کافور سپرغم ایک پودا ہے کہ اس کا شگوفہ زرد ہوتا ہے اور اس سے کافور کی خوشبو آتی ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کافور سپرغم اس کی زمین میں اگا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مدح و ثناء سب لوگوں کی زبان پر ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ کافور سپرغم اس نے ایک جگہ سے اکھاڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ سے اس کی تعریف منقطع ہو

جائے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کھائی ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں اپنے وقت پر کافور سر غم کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) ثناء اور شاباش (۲) تھوڑا نفع (۳) پاکیزہ بات سننا اور بیان کرنا۔

## کافر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کافر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا ملت کفر کی طرف میلان ہے۔

اور اگر دیکھے کہ گبر آگ اور ہوا کو پوجتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ کا گناہ گار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ آگ میں نور اور شعاع ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام تلاش کرے گا اور اپنا دین حرام مال کے عوض فروخت کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کافر دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) کفر کی طرف رغبت کرنا (۲) لوگوں سے صحبت رکھنا (۳) بداعتقادوں سے بیٹھک رکھنا اس پر حق تعالےٰ سے رسوائی۔

## کام (تالو)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا حلق اس قدر دراز ہے کہ گلا اس کی درازی سے بندھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا پر حریص ہو گا اور لوگوں کی غیبت کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا تالو نیچے کے لب تک آیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے کام رک جائیں گے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا تالو دراز ہے اور اس کو کاٹ کر گرایا ہے۔ دلیل ہے کہ حرص اور لالچ کو ترک کرے گا اور لوگوں کی غیبت نہ کرے گا۔

## کامہ (ترش پانی) کانجی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سب طرح کے ترش پانی غم و مصیبت پر دلیل ہیں۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے کانجی پی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر رنج و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر کسی کو کانجی دی ہے اور اس نے پی ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ شخص اس سے رنجیدہ ہو گا اور اس کا غم و اندوہ کمتر ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کانجی پینا تین وجہ پر ہے: (۱) غم و اندوہ (۲) نقصان (۳) جھگڑا اور گفتگو۔

## کاہ (بھوسہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ بھوسا خواب میں بہت سا مال اور نعمت ہے۔ خاص کر اگر گیہوں کا بھوسہ ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی گھاس ہے اور گھر میں لئے جاتا ہے۔ دلیل ہے کہ حلال کا مال اور نعمت بہت حاصل کرے گا اور اگر دیکھے کہ جو کی بھوسی ہے تو گذشتہ مفاد کم حاصل ہوں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گھاس کی جگہ پر چل رہا ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ مالدار ہو گا اور دونوں جہان کی مراد پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ آگ گھاس کے ڈھیر میں پڑی ہے اور وہ گھاس جل گئی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس پر تاوان ڈالے گا اور مانگا ہوا مال لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چوپائے گھاس کھاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ کوشش سے اپنا مال ضائع کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گھاس دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) مال حلال (۲) کسب معیشت (۳) دل کی مراد اور خوشی۔

## کاہو

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ شیریں کاہو اس کے موسم پر کھاتا ہے تو غم و اندیشہ پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کاہو تلخ ہے' تو نقصان اور ضرر پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کاہو تلخ اور عمدہ نہ تھا۔ دلیل ہے کہ کسی سے گفتگو کرے گا۔

## گاورس (باجرہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ باجرہ کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور مراد پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سا باجرہ ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال رنج سے حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے باجرہ بیچا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس باجرہ ہے۔ دلیل ہے کہ تھوڑا مال اور تھوڑی خیر و منفعت پائے گا۔

## گاوَ (بَیل۔ گائے)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ بیل پر بیٹھا ہے اور بیل اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے کام ملے گا اور اس سے بہت نفع پائے گا۔ خاص کر اگر بیل سیاہ ہے اور اگر بیل زرد ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور اگر دیکھے کہ بیل اس کے گھر سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ خیر اور روزی کا دروازہ کھولے گا۔ لیکن اس کا اندازہ پیچھا نہ چھوڑے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے بیل ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے زیردست بہت سے غلام ہیں اور وہ ان کے کام میں کوشش کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بیل نے اس کے سینگ مارا ہے اور اس کو گھر کے باہر لے گیا ہے۔

دلیل ہے کہ اس کو غلاموں سے نقصان پہنچے گا اور اپنے آپ کو معزول کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے بیل کے تین سر ہیں اور ہر ایک سر پر ایک سینگ ہے۔ دلیل ہے کہ ہر ایک سینگ کے عوض میں اس کا غلام ایک سال کام کرے گا۔ اور اگر اس کے جسم پر اعضاء میں سے ایک سینگ زیادہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام بڑھے گا اور اگر نقصان دیکھے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بیل کام ہے اور اس کا چمڑا کام کرنے والے کی میراث ہے اور بیل کی دم اور خرید و فروخت بھی عامل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بیل کی دم گھر میں آئی ہے۔ دلیل ہے کہ بہت مال پائے گا اور اس کی روزی فراخ ہو گی۔ اور اگر اپنے کوچے میں بہت سے بیل دیکھے۔ دلیل ہے کہ سردار ہو گا اور اس کے کام میں خیر و برکت ظاہر ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو بیل نے سینگ مارا ہے اور گرا دیا ہے۔ اگر صاحب خواب عامل ہے تو معزول ہو گا۔ اور اگر سوداگر ہے تو نقصان پر دلیل ہے اور اگر بادشاہ ہے تو ملک سے جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بیل نے اس کے سینگ مارا ہے اور وہ گر پڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی اس پر شرف اور بزرگی پائے گا اور اس کے معزول کرنے میں کوشش کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ایک بیل کو بیلوں میں سے لے کر ذبح کیا ہے اور بانٹ لیا ہے اور بیل کاشت کے ہیں۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی کو اس کوچے میں سے ماریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ بیل کو ذبح کیا اور اس کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بیل کے مالک کو مار کر اس کا مال لے گا۔

اگر دیکھے کہ بیگانہ مال مارا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی بڑا آدمی اس موضع میں مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مختلف گائیں اور بیل دبلے ہوں اور اگر فربہ ہیں تو فراخی اور ارزانی پر دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ بیل ہل میں چل رہے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو بے اندازہ مال حاصل ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ بیل کے ساتھ جنگ کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کسی سردار سے لڑائی ہو گی۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ بیل خواب میں سال ہے۔ اور اگر گائے کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس سال میں فراخی اور نعمت ہو گی۔ اور اگر گائے دبلی ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے اور گائے کا گوشت اس سال میں مال اور فراخی ہے اور اس کا چمڑا ذخیرہ ہے۔

اور اگر دیکھے کہ گائے کا دودھ نکالا ہے اور پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہو گا۔ اور اگر یہ خواب غلام دیکھے تو آزاد ہو گا۔ اور اگر درویش دیکھے تو مالدار ہو گا اور اگر آزاد دیکھے تو لوگوں سے بے نیاز ہو گا۔ اور اگر ذلیل دیکھے تو عزیز ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی گائے گابھن ہے تو امیدواری پر دلیل ہے۔

حضرت حافظ معبر رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ فربہ بیل کا گوشت خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سال مالدار عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گائے کا دودھ نکالا ہے اور پیا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سا مال کو جمع کرے گا اور اس میں سے خود نہ کھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ گائے اس سے باتیں کرتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر عیش فراخ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ گائے اس

کے پاس آئی ہے۔ دلیل ہے کہ سال اس پر مبارک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ گائے نے اس سے منہ پھیرا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ سال اس پر برا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ گائے پر سوار تھا اور گر پڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال متغیر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ گائے کے ساتھ جنگ کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ ملک میں کسی عورت کے ساتھ جنگ کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی زمین میں گائے جگالی کرتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس سال مال اور نعمت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گائے نے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا عیال اس سے خیانت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گائے اچانک اس کے گھر میں آئی ہے۔ دلیل ہے کہ اچانک مال پائے گا اور بے غم ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گائے کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) حکومت (۲) مال (۳) بزرگی (۴) ریاست (۵) نیکی (۶) نیک سال۔

## گاوِ دشتی (جنگلی بیل)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جنگلی بیل مرد تونگر یا بہت سا مال ہے' اگر دیکھے کہ اس نے شکار میں جنگلی بیل پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت پائے گا۔
اور اگر دیکھے کہ دو جنگلی بیل ایک دوسرے سے جنگ کر رہے ہیں۔ دلیل ہے کہ دو بدکار آپس میں جنگ کریں گے اور جنگلی گائے تاویل میں عورت ہے' اور اگر دیکھے کہ جنگلی گائے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ عورتوں کے سبب سے مال حاصل کرے گا اور اگر دیکھے کہ جنگلی گائے کا بچہ پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند ہو گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ جنگلی بیل کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ قوت اور دولت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جنگلی بیل کے بہت سے سینگ ہیں۔ دلیل ہے کہ ہر ایک سینگ کے عوض اس کو دولت اور قوت حاصل ہو گی۔

## گاوِ میش (بھینس)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بھینس عزت والا مرد ہے کہ جس سے لوگوں کو فائدہ ہوتا ہے۔ خاص کر اگر اس کے مطیع ہو۔

## گاوِ چشم (ایک گھاس کا نام ہے)

گاؤ چشم ایک گھاس کا نام ہے۔ اس کو خواب میں دیکھنا نیک کنیز کو دیکھنا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر عورت دیکھے کہ اس نے گاؤ چشم کا شگوفہ اکھاڑ کر اپنے شوہر کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ اس کو طلاق دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ غلام کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ غلام بھاگے گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر گاؤ چشم کو موسم میں درخت پر دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند ہو گا اور بے وقت دیکھنا برا ہے۔ اور اگر پژمردہ دیکھے تو اس کا فرزند بیمار ہو گا اور اگر فرزند نہیں ہے تو وہ خود غمگین ہو گا۔

## گاؤ زبان (ایک دوائی ہے)

گاؤ زبان ایک دوا ہے اور اس کے پتے کھردرے ہوتے ہیں۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گاؤ زبان کا کھانا جنگ اور جھگڑا ہے اور اس کے کھانے اور دیکھنے میں بھلائی نہیں ہے۔

## گوشت پُختہ (پکا ہوا گوشت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ پکا ہوا گوشت کباب سے بہتر ہے۔ اگر دیکھے کہ بکری کے گوشت کے کباب کھائے ہیں۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے نفع پائے گا۔
اور اگر دیکھے کہ کسی جنگلی چوپائے کے گوشت کے کباب کھائے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو خیر و منفعت بزرگوں سے

حاصل ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ گوشت کے کباب اور بھنا ہوا گوشت منفعت پر دلیل ہے۔

## کبر (ایک پودا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ کبر جمع کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔ خاص کر اگر وقت پر ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کبر کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غم و اندوہ زیادہ سخت ہو گا اور کبر کے کھانے میں کسی طرح کا نفع نہیں ہے۔

## گبرشُدن (آتش پرست ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ آتش پرست ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ آخرت کو چھوڑ کر دنیا کا طالب ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اگر دیکھے کہ آتش پرست ہوا ہے اور آتش کدہ میں جگہ لی ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب اہل بدعت اور بددینوں کی صحبت میں رہے گا اور خواہشات نفسانی اور اہل فساد کے تابع ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ آتش پرستی سے پشیمان ہو کر مسلمان ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ سے توبہ کرے گا اور حق کی طرف رجوع کرے گا اور کار خیر میں مشغول ہو گا۔

## کبک (چکور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چکور خوبصورت عورت یا باجمال کنیز ہے۔

اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے چکور کو پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے چکور بخشی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خوبصورت عورت کرائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ چکور کا شکار کیا ہے۔ دلیل ہے کہ خوبصورت کنیز حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چکور کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نیا لباس حاصل ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے چکور کا گلا کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ کنیز کا کنوارپن توڑے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ نر چکور فرزند ہے اور مادہ چکور عورت اور ناموافق کنیز ہے۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ چکور اس کے ہاتھ سے اڑی ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا یا اس کی کنیز بھاگے گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چکور کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) لڑکا (۲) دوست (۳)

پرستار (۴) دل کا مطلب اور مراد۔

## کبُوتر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کبوتر عورت یا کنیز ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے کبوتر پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا اور اس کے ہاں لڑکی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بہت سے کبوتر پکڑے ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر عورتیں کرے گا یا گولیاں خریدے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے کبوتر کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ عورتوں کے مال سے فائدہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کبوتر کے بچے پکڑے ہیں۔ دلیل ہے کہ عورتوں سے نفع پائے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ کبوتر کا بچہ غم و اندوہ ہے جو اس کو عورت کی طرف سے پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے گھر میں بہت سے کبوتر ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے بہت سے فرزند ہوں گے۔ اور کہتے ہیں کہ اس کو عورتوں کی طرف سے بہت سا مال حاصل ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کبوتر آزاد عورتیں ہیں اور اگر دیکھے کہ کسی کا کبوتر حیلہ سے پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال مکر اور حیلے سے حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کبوتر ہوا سے اس کے پاس آیا ہے اور اس کا تابعدار ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ نامعلوم جگہ سے اس کو نفع ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے کبوتر کو دانا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی عورت کو بات کی تلقین کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سے کبوتر جمع ہوئے ہیں اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہیں تو سرداری اور ریاست پر دلیل ہے۔ اور خواب میں سفید کبوتر دوسروں کی نسبت بہتر ہیں۔

اور اگر عورت خواب میں سبز کبوتر دیکھے۔ دلیل ہے کہ شوہر کرے گی یا اس کے ہاں لڑکی پیدا ہو گی اور خواب میں کبوتر بازی بے ہودہ کام ہے اور کہتے ہیں کہ خواب میں کبوتر خانہ عورتوں کی جگہ ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کبوتر پانچ وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) کنیز (۳) مال (۴) غائب کا خط (۵) ریاست۔

اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ کبوتروں کا خواب میں دیکھنا ہر ایک کبوتر کے عوض بیداری میں ایک درہم پانا ہے۔

## کتاب خواندن (کتاب پڑھنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ تفسیر کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ راہ دین اور زہد کی طرف مائل ہو گا اور اس پر بستہ کام کشادہ ہوں گے۔

اور اگر دیکھے کہ فقہ کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ناکردنی کاموں سے رکے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تواریخ کی

کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے نزدیک صاحب رائے ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اصول کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے کام میں مشغول ہو گا کہ نفع رنج سے حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ توحید کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ علمائے دین سے مشغول ہو گا اور وہ ایسا کام فرمائیں گے کہ جس سے دین کا فائدہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ فضائل اور تسبیح و تہلیل کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی زبان پر خیر و صلاح کی بات جاری ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ قصوں کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اولیائے کرام اور انبیائے عظام کی باتوں پر حریص ہو گا اور اگر دیکھے کہ نجوم کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اس جہان کی صلاح حاصل ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ کتاب نحو اور آداب کی پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے کام میں مشغول ہو گا اور لوگ اس کی صفت و ثناء کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ کتاب رسائل پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ شادی کی صلاح میں مشغول ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کتاب طبائع پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ چیزوں کی طلب اور ان کی شناخت میں مشغول ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ شعر کی کتاب پڑھتا ہے۔ اگر غزل اور مدح ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے کام میں مشغول ہو گا کہ لوگ اس کو ملامت کریں گے اور اگر نعت اور توحید پڑھتا ہے دلیل ہے کہ نیک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ تعبیر کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سردار پر کسی بڑی بات سے احسان کرے گا۔ اور اس سے کچھ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کتاب ہدایہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی عمل میں مشغول ہو گا کہ جس سے اس کو لوگ دانا کہیں گے۔ لیکن دین کا فائدہ نہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کتاب مصاحب اور قضا پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا اور اس سے منفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ حساب کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ہمیشہ غمناک رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہنسی اور فساد کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سب کاموں سے برا کام کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہجو اور عیب کی کتاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کی عیب چینی کرے گا اور ان میں بدنام ہو گا۔

## کتان (السی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں السی مال حلال ہے اور جس قدر کہ دیکھی جائے اس کی منفعت روئی سے کم ہے جیسا کہ ہم نے حرف جیم میں بیان کیا ہے۔ اور خواب میں السی کا کپڑا مبارک ہے۔ اور اگر دیکھے کہ تخم کتان کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ تمام مال حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں السی دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) مال حلال (۲) منفعت (۳) شرارت۔

## کتف (کندھا)

کتف۔ کندھا۔ خواب میں تحمّل اور مرد کا جمال ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا کندھا درست ہے تو مال اور جمال کی زیادتی پر دلیل ہے۔ اور اگر کندھا شکستہ اور کمزور دیکھے تو اس کی

تاویل اس کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کندھے کو قوی اور درست دیکھے تو امانت گزارے گا ورنہ اگر اس کے خلاف دیکھے تو بددیانتی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے کندھے پر بہت سے بال ہیں۔ دلیل ہے کہ امانت اور لوگوں کا حق اس کے ذمے ہو گا۔ اور اگر کندھے کو بالوں سے صاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ امانت گزارے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اگر دیکھے کہ اس کے کندھے پر بال نہیں ہیں تو نامعلوم جگہ سے مال حاصل کرے گا۔

## کتیرا (ایک گوند ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دیکھے کہ **کتیرا** اس کے پاس ہے یا کسی نے اسکو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر موبخیل سے مال اس کو بچا کھچا ملے گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ کیرا کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کھائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں **کتیرا** تین وجہ پر ہے: (۱) لوگوں کے مال کا بچا کھچا (۲) تھوڑا نفع (۳) ایسا کام ہو گا کہ جس سے صاحب خواب کو تھوڑا نفع پہنچے گا۔

## گچ (چُونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چونا جنگ اور خصومت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے چونا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ لڑائی اور جھگڑے میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو چونا دیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چونا سختی ہے اور جس بنیاد کو چونے سے درست دیکھے۔ سب بد ہے۔ کیونکہ چونا آگ سے پکایا جاتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چونا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مرنے کا خوف ہے۔

## کحّالی (سُرمہ فروش)

خواب میں سرمہ فروش کو دیکھنا گذشتہ کاموں کی صلاح پر دلیل ہے اور بھولے ہوؤں کے کاموں میں راہنما ہے۔ اگر دیکھے کہ سرمہ بیچتا ہے اور اس کی دو آنکھوں کے لئے مفید ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کو راہ صلاح کی طرف بلائے گا اور لوگوں کو اس سے نفع حاصل ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کحالی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ متفرق دوستوں کو جمع کرے گا اور لوگوں میں صلاح کی جستجو کرے گا۔ اور اگر اس کی دوا نافع نہیں ہے تو اس کی تاویل پہلے خواب کے خلاف ہے۔

## گدائی کردن (بھیک مانگنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ بھیک مانگتا ہے اور کچھ طلب کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خیر و منفعت بہت ہو گی اور ہر ایک کے ساتھ مزے سے زندگی بسر کرے گا۔ لیکن لوگ اس کو ملامت کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ لوگوں کے دروازوں سے بھیک مانگتا ہے اور اس کو کوئی کچھ نہیں دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام رک جائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بھیک مانگنا چار وجہ پر ہے: (۱) خیرات (۲) منفعت (۳) معیشت (۴) عزت اور مرتبہ۔

## کدّو

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کدو کے موسم پر اس کے گھر میں کدو کا درخت ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عزت اور مرتبہ زیادہ ہو گا۔ اور اگر بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔ اور اگر غلام ہے تو آزاد ہو گا اور اگر کافر ہے تو مسلمان ہو گا۔ اور اگر مسلمان دیکھے تو سلامتی کے ساتھ اپنے وطن کو پہنچے گا اور اگر فاسق دیکھے تو توبہ کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس کدو ہے۔ دلیل ہے کہ پارسا عورت سے منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کدو کی بیل جڑ سے اکھاڑی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سردار عورت سے منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے پکایا ہوا کدو کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری ہو گی اور وہ عبادت کی توفیق پائے گا۔

## گر (گرمی دانے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گرمی دانے مال اور آرزو ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اسکے جسم پر گرمی دانے ظاہر ہوئے ہیں اور تھوڑی خارش کی ہے اور ان میں پیپ ہے۔ دلیل ہے کہ مال کو رنج اور سختی سے حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گرمی دانے اس کے جسم پر تھے اور سب گر کر نامعلوم ہو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا جمع کیا ہوا مال ضائع ہو گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اگر اس کا جسم نیلا اور سیاہ ہے تو مال حرام کے جمع کرنے پر دلیل ہے۔

## کرباسو (نیولا)

نیولا۔ خواب میں دیکھنا ایسا مرد ہے جو لوگوں میں فساد اور شور و شر ڈالتا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے نیولا پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی سردار اس کو اپنے نزدیک کرے گا اور اگر دیکھے کہ اس سے نیولا بھاگ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مفسد اس کے پاس سے بھاگے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نیولے کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس مفسد کا حال تباہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ نیولے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ

اسی قدر مفسد آدمی سے مال حرام کھائے گا۔

## گُربہ (بلی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بلی فسادی چور ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ معلوم بلی اس کے گھر میں آئی ہے۔ دلیل ہے کہ معروف چور اس کے گھر میں آئے گا۔ اور اگر نامعلوم بلی دیکھے تو نامعلوم چور ہو گا اور اگر دیکھے کہ گھر سے کوئی چیز کھا گئی ہے یا لے گئی ہے۔ دلیل ہے کہ چور اس کے گھر سے کوئی چیز لے جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بلی کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ چور کو مارے گا اور مغلوب کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے بلی کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر چور کا مال حاصل ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ بلی کے ساتھ جنگ کرتا ہے اور بلی نے اس کو خراش لگائی ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر بلی کو مغلوب کیا ہے۔ دلیل ہے کہ بیماری سے شفاء پائے گا۔ اور اگر بلی نے اسکو کاٹا۔ دلیل ہے کہ اس کی بیماری دراز ہو گی۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ بلی تاویل میں خادم ہے۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جو شخص بلی کو خواب میں صبح کے پہلے دیکھے گا۔ وہ چھ روز تک بیمار رہے گا۔

اور اگر غلام خواب میں دیکھے کہ اس نے بلی کا دودھ دوھ کر پیا ہے۔ دلیل ہے کہ آزاد ہو گا اور جس گھر سے وہ آزادی پائے گا کسی عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر آزاد دیکھے کہ اس نے بلی کا دودھ پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کسی سے لڑائی ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بلی سات وجہ پر ہے: (۱) چور (۲) چُغلخور (۳) نوکر (۴) بیماری (۵) مہربان عورت (۶) حاسد (۷) لڑائی اور جھگڑا۔

## کرتہ (چھوٹا کپڑا جس کو قرطق کہتے ہیں)

کرتہ۔ چھوٹا کپڑا کہ جس کو قرطق کہتے ہیں اور خواب میں اس کا پہننا سفر کی قوت ہے۔ اگر اس کا کرتہ سبز ہے تو کسی مرد سے پناہ اور قوت پائے گا۔

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے سفید کرتہ پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے خلاصی پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے زرد کرتہ پہنا ہے تو بیماری پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نیلا کرتہ پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر مصیبت آئے گی۔

اور اگر کرتہ سرخ ہے تو دنیا کی عیش و عشرت پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے ریشم کا کرتہ پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے شرف اور بزرگی پائے گا۔ لیکن دین میں ضعیف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کرتہ جلا ہے یا ضائع

ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی پناہ اور قوت میں نقصان ہو گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کرتہ دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) قوت (۲) پناہ (۳) سفر (۴) کاموں کا بندوبست۔

## گرد

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی ملک کی چیز پر گرد جمی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر مال حاصل ہو گا' اور اگر دیکھے کہ زمین اور آسمان کے درمیان گرد جمع ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ میں کوئی پوشیدہ کام ہو گا کہ اس سے کسی طرح باہر آئے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا چہرہ گرد آلود ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو رنج اور دکھ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گرد اور خاک اس کی ملکیت کی زمین پر جمی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال پائے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گرد تین وجہ پر ہے: (۱) مال (۲) بلا اور فتنہ (۳) حق تعالےٰ کا عذاب۔

## گردن

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گردن کا دیکھنا امانت اور دین کی جگہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی گردن موٹی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو امانت ادا کرنے میں قوت اور دین کی حفاظت میں دیانت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی گردن کوتاہ اور ضعیف ہے۔ دلیل ہے کہ امانت گزارنے میں عاجز ہو گا۔
اور اگر دیکھے کہ سانپ نے اس کی گردن میں حلق مارا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کی زکوۃ نہیں دیتا ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: سَيُطَوَّقُونَ مَا بَخِلُوا بِهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ (بخل کے باعث ان کی گردنوں میں قیامت کے دن طوق ڈالا جائے گا)۔
اور اگر اپنی گردن پر گرانی دیکھے۔ حالانکہ اس کی گردن پر کوئی چیز نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی گردن پر بوجھ ہے اور اسکو گرانی معلوم نہیں ہوتی ہے تو درستی دین اور درازی عمر پر دلیل ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اسکی گردن قوی اور موٹی ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ امانت اچھی طرح گزارے گا اور اس کا کام قوی ہو گا۔ اور اگر اپنی گردن دراز دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے ذمے امانت دیر تک رہے گی اور اپنی گواہی دینے سے رکے گا۔
اور اگر اپنی گردن کوتاہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اپنے ذمے سے امانتیں جلدی دور کرے گا۔ اور اگر اپنی گردن سیاہ دیکھے تو امانت میں خیانت کرے گا۔ اور اگر اپنی گردن ٹوٹی ہوئی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اپنی مراد سے رکے گا اور اس کے دین میں خلل پڑے گا۔ کیونکہ کوئی امانت دین سے بڑی نہیں ہے۔ اور اگر اپنی گردن کوتاہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ امانت میں خیانت کرے گا۔ اور اگر اپنی گردن پر بال دیکھے۔ دلیل ہے کہ امانت ادا کرنے کے باعث قرضدار ہو گا۔ اور اگر اپنی گردن سے بالوں کو مونڈے۔ دلیل ہے کہ قرض اترے گا۔ اور اگر گرد سے گوشت کو کٹا ہوا دیکھے دلیل ہے کہ کسی

کا مال اس کے پاس ہو گا اور وہ ضائع ہو گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنی گردن کا گوشت کھاتا ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے اور اگر دیکھے کہ کسی کی گردن پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گردن کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) امانت (۲) توانائی (۳) خیانت (۴) قرض (۵) بیماری۔

## گردن بند (گلوبند)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سفید موارید کا گلوبند ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ اس کو اپنا علم کلام عطا فرمائے گا اور جس قدر کہ گلوبند کے موتی روشن تر ہوں گے۔ علم و دانش زیادہ ہوں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا گلوبند سونے یا چاندی کا ہے اور بیش قیمت موتیوں سے جڑاؤ ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر شرف اور بزرگی پائے گا۔ اور ممکن ہے کہ اس کے ذمہ امانت ہو۔

اور اگر اس کا گلوبند دراز ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ امانت ادا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا گلوبند کوتاہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ امانت میں خیانت کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے اپنا گلوبند موتیوں سے جڑاؤ کیا ہے یا جڑاؤ گلوبند اس کی گردن میں ہے۔ دلیل ہے کہ مرتبہ اور ولایت پائے گا۔ اور اگر اس کا گلوبند دراز ہے۔ دلیل ہے کہ مرتبہ پائے گا اور اگر کوتاہ ہو گیا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے گلوبند ہیں۔ دلیل ہے کہ علم میں بہت کامل ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سنہری گلوبند کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) حج (۲) ولایت (۳) لڑائی اور جھگڑا (۴) امانت (۵) معالجہ (۶) کنیز۔ اور سنہری حج ہے اور چاندی کا گردن بند کنیز ہے۔

## گردن زدن (گردن کاٹنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی گردن کاٹی ہے اور اس کا سر جسم سے جدا ہوا ہے۔ اگر غلام ہے تو آزاد ہو گا۔ بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔ اگر قرضدار ہے تو قرض اترے گا' دہشت میں ہے تو امن میں ہو گا اور اگر کافر ہے تو مسلمان ہو گا۔ اور اگر گرد کٹتے وقت اس کا سر جسم سے جدا نہیں ہوا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

اور اگر گردن کاٹنے والا معلوم شخص ہے تو جو چیزیں اوپر بیان ہوئی ہیں۔ گردن کاٹنے والے سے اس کو پہنچیں گی اور اگر گرد کاٹنے والا بچہ اور نابالغ ہے۔ دلیل ہے کہ اگر بیمار ہے تو مرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر گردن کاٹنے والا شخص تندرست' آزاد اور مالدار ہے دلیل ہے کہ نیک بختی سے بدحالی میں پڑے گا اور اس کا مال اور نعمت دور ہو گی۔ اور اگر درویش ہے تو اس کے کاموں کا

انجام ہلاکت ہے۔ حاصل یہ ہے کہ درویشوں اور محنت کشوں کی خواب میں گردن کٹنی نیک ہے اور مالداروں اور صاحب نعمت کے لئے بد ہے۔

## گردہ

گردہ خواب میں پوشیدہ مال ہے جو ملے گا اور اس کو خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس پکے ہوئے اور بھنے ہوئے بہت سے گردے ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر چھپایا ہوا مال پائے گا۔ اور اگر اس کے پاس حلال گوشت والے جانور کا گردہ ہے۔ تو مال حلال پانے پر دلیل ہے اور اگر حرام گوشت والے جانور کا گردہ ہے تو مال حرام پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گردہ پانا چھپا ہوا مال ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں گردہ فرزند ہے۔ کیونکہ فرزند کا سرمایہ منی ہے جو وہاں سے نکلتی ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے گھوڑے کا گردہ پکا کر کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے مال پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بیل کا گردہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس سال مال اور نعمت حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بکری کا گردہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس سال دشمن سے مال اور نعمت حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے کچے گردے کھائے ہیں۔ دلیل ہے کہ مال حرام پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس گردے ہیں اور اس نے نہیں کھائے ہیں۔ تو پہلے کی نسبت کم مفاد ہے۔

## گردوں (گاڑی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گاڑی پر بیٹھا ہے اور گاڑی خوب چلتی ہے۔ دلیل ہے کہ شرف اور بزرگی پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ گاڑی بغیر بیلوں کے کھڑی ہے اور وہ گاڑی میں ہے۔ دلیل ہے کہ رنج، سختی اور بیماری میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو اپنی گاڑیوں میں سے ایک گاڑی دی ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب بادشاہ سے مرتبہ اور بزرگی پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گاڑی دیکھنا آٹھ وجہ پر ہے: (۱) ولایت (۲) عزت اور مرتبہ (۳) بلندی (۴) بزرگی (۵) ہیبت (۶) خوشی (۷) رفعت (۸) کاموں میں آسانی۔

## گرسنگی (بھوک)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بھوک پیٹ بھرے سے بہتر ہے اور پانی کی سیری پیاس سے بہتر ہے۔ اگر دیکھے کہ بھوکا ہے اور کوئی چیز کھانے کے لئے اس کے پاس نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو حرص اور لالچ دنیا کے مال میں کم ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بھوکا تھا اور کچھ کھا کر پیٹ بھرا ہے۔ دلیل ہے کہ

گناہ سے توبہ کرے گا۔

اور اگر جو کچھ آیا ہے شیریں اور مزے دار تھا۔ دلیل ہے کہ توبہ پر ثابت قدم ہو گا۔ اور اگر ترش اور ناخوش کھانا تھا تو توبہ توڑنے اور گناہ پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بھوک چار وجہ پر ہے: (۱) نقصان (۲) حرص (۳) جرم اور گناہ (۴) لوگوں سے طمع رکھنا۔

## کُرسی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کرسی کا دیکھنا علم ہے۔ اور عقل کی رو سے اس طرح ضرور ہے کہ حق تعالیٰ نے قرآن مجید میں اس طرح فرمایا ہے: وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (اس کے علم میں آسمانوں اور زمینوں کی سمائی ہے)۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا ہے کہ کرسی سے مراد علم ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ کرسی حق تعالےٰ کی قدرت اور احاطہ ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ کرسی کی تاویل یہ ہے کہ کامل اور عاقل ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ کرسی کی تاویل امام مطیع ہے یا زاہد پرہیزگار باکمال ہے۔ یا بادشاہ عادل پورا دانا ہے۔ جیسا کہ احادیث میں مذکور ہے۔ دلیل ہے کہ اہل دین اور عالموں کے لئے نیک ہے اور صاحب خواب عادل سلطان سے خیر اور نیکی دیکھے گا اور اسکا مال زیادہ ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کرسی دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) عدل (۲) انصاف (۳) عزت و شرف (۴) مرتبہ (۵) ولایت (۶) قدر اور جاہ و مرتبہ۔

اگر کوئی دیکھے کہ آسمان پر کرسی پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام بالا ہو گا اور قدر، مرتبہ اور عزت پائے گا اور سب مرادوں کو پہنچے گا اور لوگوں میں بزرگ، عزیز اور مکرم ہو گا اور خلقت میں عدل اور انصاف ظاہر کرے گا۔ اور اگر وہ کرسی کہ جس کو بڑھئی بناتا ہے خواب میں دیکھے تو دلیل ہے کہ صاحب خواب عورت کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ بڑی اور پاکیزہ کرسی لی ہے اور اس پر وہ بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا اور اس سے مال اور نعمت حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کرسی پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ کنواری عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کرسی اس کے نیچے ٹوٹ گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی کرسی چھوٹی اور پرانی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت ذلیل عاجز اور درویش ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کرسی ہے اور اس پر بیٹھا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ خدمت کے لئے گھر میں کوئی عورت لائے گا۔

## کرفس (ایک دوا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے کرفس کو اس کے موسم پر کھایا

ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس نے بری چیز کھائی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کرفس ہے اور اس نے نہیں کھائی ہے تو اس کو نقصان کم ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کرفس تین وجہ پر ہے: (۱) غم و اندوہ (۲) گفتگو میں جھگڑا (۳) مکروہ چیز کا کھانا۔

## کرک (پرندہ ہے)

کرک۔ کبوتر کے قد کا پرندہ ہے۔ اس کی تاویل عورت سے کرتے ہیں۔ اگر مسافر کرک کو خواب میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا ورنہ کنیز خریدے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کرک اس کے ہاتھ سے اڑا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔ اور اگر کنیز اس کے پاس ہے تو بھاگ جائے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کرک کو مارا ہے اور اس کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر عورت سے میراث پائے گا۔

## کرگس (گِدھ)

کرگس۔ گدھ۔ مردار خور جانور ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ گدھ پرندوں کا سردار ہے۔ اور قوی تیز بیں اور پرندوں میں سے دراز عمر ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس گدھ ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بزرگ آدمی سے منفعت اور بزرگی پائے گا اور بادشاہ سے مال اور درخواست حاصل کرے گا۔ اور اگر اس کے پاس ہڈی یا گدھ کا بھنا ہوا گوشت ہے تو بھی یہی تاویل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو گدھ نے پکڑا ہے اور ہوا میں آسمان کے نزدیک لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دور کا سفر کرے گا اور بہت سا مال اور نعمت حاصل کرے گا۔ لیکن اس کے دین میں فساد ہو گا۔ کیونکہ گدھ کے ساتھ آسمان پر جا کر مرا نہیں ہے۔

اور اگر دیکھے کہ گدھ نے اس کو ہوا سے گرایا ہے یا اس کے نیچے سے خود گرا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔ اور وہیں مرے گا۔ اور اگر پھر واپس زمین پر آیا ہے تو بادشاہ سے بزرگی پائے گا۔ یا بادشاہ کے اہل سے یا اپنے خویشوں سے بزرگی پائے گا۔

اور بغیر پنجے کے گدھ خواب میں فرشتے کا دیکھنا ہے۔ کیونکہ فرشتے حاملین عرش گدھ کی صورت پر ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ گدھ اس کے سر کے اوپر سے شکار کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب سوداگر کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ وہ گدھ کے ساتھ جنگ کرتا ہے اور اس پر غالب آیا ہے۔ دلیل ہے کہ بڑے آدمی کے ساتھ جنگ کرے گا اور اس پر غالب آئے گا اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو دشمن اس کو مغلوب کرے گا۔

اور اگر خواب میں گدھ کا بچہ دیکھے۔ اگر عورت رکھتا ہے تو اس کے ہاں فرزند ہو گا۔ ورنہ دولت مند کنواری لڑکی سے شادی کرے گا اور اگر دیکھے کہ اس پر گدھ بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو پھانسی پر لٹکائیں گے۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کوچہ میں گدھ اترا ہے۔ دلیل ہے کہ وہاں بادشاہ اترے گا

اور اگر دیکھے کہ کوچہ میں گدھے کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کا بادشاہ مقتول یا ہلاک ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گدھے کو دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) بزرگی (۲) حکم (۳) ریاست (۴) ثناء اور تعریف (۵) مرتبہ (۶) امر اور نہی کرنا۔

## گرگ (بھیڑیا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ بھیڑیا خواب میں جھوٹا اور ظالم بادشاہ ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ بھیڑیئے کے ساتھ لڑائی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی بادشاہ سے یا کسی اور سے لڑائی جھگڑا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے بھیڑیئے کا دودھ پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ترس و خوف ہو گا۔ یا کسی کام کی کفایت اس سے ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بھیڑیئے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر ظالم بادشاہ سے مال و منفعت پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے' اگر دیکھے کہ اس نے بھیڑیئے کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اہل اسلام اس سے منہ پھیریں گے اور اس میں کچھ خیر نہ ہو گی۔

اور بعض اہل تعبیر نے فرمایا ہے کہ دشمن کو مغلوب کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے بھیڑیئے کا سر پایا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر شرف اور بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بھیڑیئے نے اس کے گھر میں آکر نقصان کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نقصان نہیں ہوا ہے۔ تو دلیل ہے کہ مہربان بادشاہ سے نفع پائے گا' اور بادشاہ اس کا مہمان ہو گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بھیڑیا اس کے بستر میں چھپا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس کے عیال کے ساتھ فساد کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بھیڑیئے کو دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) ظالم بادشاہ (۲) جھوٹ بولنے والی عورت (۳) اگر مادہ گرگ ہے تو کمزور دشمن ہے۔

## گرمابہ (حمام)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ گرمابہ خواب میں غم و اندوہ ہے اور اپنے آپ کو دھونا شادی اور خوشی ہے اور نیم گرم پانی نیک ہے اور سخت گرم پانی بد ہے اور اگر دیکھے کہ حمام میں گیا اور غسل کیا اور اپنے آپ کو خوب دھویا۔ دلیل ہے کہ رنج و فکر سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ حمام میں گیا ہے اور غسل نہیں کیا ہے۔ تو عورتوں کی طرف سے اس کے دل کو غم و اندوہ لاحق ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ حمام میں گیا اور اپنے آپ کو چونا مل کر خوب صاف کیا ہے۔ دلیل ہے کہ خوف سے امن میں ہو گا اور غم سے شاد ہو گا اور بیماری سے شفاء پائے گا اور قرض سے سرخرو ہو گا۔ اور اگر مالدار ہے تو ان فوائد سے محروم رہے گا اور مال میں بھی نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چونا ملا ہے اور غسل نہیں کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام پورا نہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ حمام میں گیا ہے اور اپنا ہاتھ منہ اور جسم دھویا ہے اور باہر نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ غم سے نکلے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوچہ یا گھر میں حمام ہے۔ دلیل ہے کہ اس مقام میں بے حیاء عورت ظاہر ہو گی' اور اگر دیکھے کہ حمام میں گیا ہے اور غسل کا محتاج نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین اور قرض دار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ حمام میں گیا اور چور اس کا کپڑا لے گیا اور وہ برہنہ رہ گیا۔ دلیل ہے کہ کسی کام کے باعث صاحب خواب غمگین اور رسواء ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں حمام کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) غم و اندوہ (۳) دین (۴) نابکاری (۵) دوست (۶) قرض۔ اور حمام والا تاویل میں عورت ہے اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ مکان کا مالک ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ حمام والوں کا کام کرتا ہے۔ اگر مرد ہے تو دولت مند عورت کرے گا اور عورت کے کاموں میں مشغول ہو گا اور اگر عورت ہے تو اسی صفت کا شوہر کرے گی۔

## کرمان (کیڑے)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پیٹ میں بہت سے کیڑے ہیں اور اس کے پیٹ میں سے کھانا کھاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ دوسرے کے عیال اور اس کا مال چاہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ لمبے کیڑے اس کے جسم میں پڑے ہیں اور اس کے جسم اور کپڑوں پر بھی بہت سے کیڑے ہیں۔ دلیل ہے کہ مال' عیال اور دولت بہت سی اس کو حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے جسم سے کیڑوں کو زمین پر گرایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے عیال کو اپنے سے دور کرے گا اور ان کا علاج نہ کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے جسم کا بہت سا حصہ کیڑوں نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے عیال اس کا مال کھائیں گے۔

اور اگر دیکھے کہ کیڑوں نے اس کے جسم کو کچھ نقصان پہنچایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کنبے سے نقصان اور ضرر پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناک یا کان یا منہ یا پاخانے کے سوراخ سے کیڑے نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کا مال یا عیال زیادہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ کیڑے اس کے جسم سے نکل کر مر رہے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے عیال ہلاک ہوں گے یا اس سے جدا ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سے کیڑے اس کے گھر وغیرہ کی چھت سے گرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کو مال اور نوکر چاکر حاصل ہوں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کیڑوں کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) عیال (۲) نوکر چاکر (۳) چاہا ہوا مال۔

## گرہ افگندن (گرہ پڑنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دھاگے پر گرہ پڑی ہے۔ دلیل ہے کہ جس کام پر

بھروسہ کرتا ہے اس سے دور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دھاگے کی گرہ پھر کھولی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کام پر وہ بھروسہ نہ کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ خواب میں کوئی چیز مضبوط باندھی ہے اور گرہ لگائی ہے۔ دلیل ہے کہ ایک مدت تک اس چیز میں رکا رہے گا۔ اس طرح کہ جلدی سے نہ کھول سکے گا۔ لیکن جو چیز دین سے تعلق رکھتی ہے اس کو پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گرہ کا باندھنا کاموں کی بستگی پر دلیل ہے اور جس قدر گرہ زیادہ سخت ہو گی۔ اسی قدر کام کی بستگی زیادہ سخت ہو گی۔ اور اگر خواب میں یہ دیکھے کہ گرہ کو کھول نہیں سکا ہے دلیل ہے کہ اس کا کام بستہ رہے گا۔

## گروکردن (رہن کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی جگہ رہن ہے یا اپنے جسم کو کسی چیز میں رہن رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے کئے ہوئے گناہوں سے ڈرتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے فرزند اور عیال کسی کے پاس رہن کئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس پر ظلم اور بے انصافی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے آپ کو کسی کے پاس رہن رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ مظلوم ہو گا اور ممکن ہے کہ کوئی اس پر ظلم کرے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے آپ کو رہن کیا ہے تو فساد دین پر دلیل ہے فرمان حق تعالے ہے: كُلُّ نَفْسٍ بِمَا كَسَبَتْ رَهِينَةٌ (ہر ایک جان اپنے کسب میں رہن ہے) اور اگر دیکھے کہ کوئی چیز دنیا کے سامان میں سے کسی کے پاس رہن رکھی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کے ساتھ سامان کے بارے میں گفتگو کرے گا اور نقصان پائے گا۔

## کروبہ (ایک کڑوی چیز ہے)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس کروبہ ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین اور فکرمند ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کروبہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے جنگ اور جھگڑا کرے گا اور اس کو اندوہ پہنچے گا۔ کیونکہ اس کا مزہ تلخ اور ناخوش ہے۔ تاویل میں غم و اندوہ ہے۔

## گریختن (بھاگنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بھاگنا رہائی ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ دشمن سے یا کسی کاٹنے والے جانور سے بھاگا ہے۔ دلیل ہے کہ شر اور خوف سے امن میں ہو گا اور دشمن پر فتح پائے گا۔ کیونکہ حضرت موسے علیہ السلام نے خواب میں دیکھا تھا کہ آپؑ فرعون ملعون سے بھاگے ہیں۔ پھر آپؑ نے فرعون کی شرارت سے نجات پائی اور آخرکار اس پر فتح پائی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دشمن سے چھپ کر بھاگا ہے اور دشمن نے اس کو دیکھ لیا ہے۔ دلیل ہے کہ فکرمند ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لوگ بھاگ رہے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی بڑے آدمی سے تہمت لگے گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: يَوْمَ تَرَوْنَهَا تَذْهَلُ كُلُّ مُرْضِعَةٍ عَمَّا أَرْضَعَتْ (جس دن تو اس کو دیکھے گا تو ہر ایک دودھ پلانے والی اپنے بچوں کو بھول جائے گی)۔

اور اگر دیکھے کہ مرد عورتوں سے بھاگتے ہیں۔ اگر عورتیں مصلح اورپارسا ہیں تو بدی پر دلیل ہے اور اگر مفسد ہیں تو نیکی پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بھاگنا شادی ہے۔ بشرطیکہ اس جگہ اگر اندوہ اور مصیبت کی آواز ہو۔

## گریستن (رونا)

اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے چہرے پر رونے سے نشان پڑ گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو نیک کام کے باعث لوگ طعنے ماریں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں رونا صاحب خواب کے لئے خوشی اور حق تعالےٰ کی بخشش ہے۔

اگر خواب میں دیکھے کہ رویا ہے اور آنسو اس کی آنکھوں سے نہیں نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ گذشتہ کام کے نہ کرنے سے افسوس کرے گا اور توبہ کرے گا۔ اور اگر کسی کئے ہوئے کام کی مصیبت پر بغیر نوحہ اور زاری کے رویا ہے۔ دلیل ہے کہ شادی' خوشی اور راحت دیکھے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایاہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ رویا ہے پھر ہنسا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: هُوَ أَضْحَكَ وَأَبْكَىٰ (وہ ہنساتا اور رلاتا ہے)۔

## کری (بہرہ پن)

کری۔ بہرہ پن۔ خواب میں درویشی اور بدحالی اور کاموں میں عاجزی ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بہرہ پن دین کی تباہی اور غم و اندوہ ہے اور اس پر کام بستہ ہوں گے اور اس کی مراد پوری نہ ہو گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُونَ (بہرے' گونگے اندھے ہیں اور وہ رجوع نہ کریں گے)۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بہرہ پن بے نوائی اور کاموں کی بستگی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کان سنتے ہیں' تو بستہ کاموں کی کشادگی پر دلیل ہے اور دل کی مراد اور مقصود کو پہنچے گا اور حق تعالے کی رحمت سے حصہ پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بہرہ پن چار وجہ پر ہے: (۱) درویشی (۲) دین کی تباہی (۳) غم و اندوہ (۴) کاموں کی بستگی اور نامرادی۔

## گرش (شہد کا چھتہ)

گرش۔ شہد کا چھتہ۔ خواب میں مرد منافق اور بے خبر ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں شہد کا

بہت حلال روزی ہے جو خلقت کو بغیر احسان کے حاصل ہوتی ہے۔ فرمان حق تعالے ہے: وانزلنا علیکم المن والسلوی (اور ہم نے تم پر من اور سلوی اتارا ہے)۔
اگر دیکھے کہ چھتے پر بہت سا شہد ہے اور کھایا ہے اور کسی کو نہیں دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو مال حلال پہنچے گا اور اس سے خیر دیکھے گا اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس مال سے اس کو خیر اور راحت پہنچے گی۔

## کژآگند (ریشمی کپڑا)

کژآگند - کچا ریشم۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے ریشم پہنا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا اور دشمنوں پر غالب آئے گا۔ اور اگر یہ خواب عورت دیکھے۔ دلیل ہے کہ شوہر کرے گی اور اس سے خیر و منفعت حاصل کرے گی۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے' اگر دیکھے کہ اس نے ریشم کا نیا کپڑا پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ مالدار اور پارساہ عورت کرے گا۔
اور اگر خواب میں دیکھے کہ سبز پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ مصلح اور پارسا عورت کرے گا۔ اور اگر سرخ پہنا ہے تو عیش پرست عورت سے شادی کرے گا اور اگر سیاہ ہے اور صاحب خواب قاضی یا خطیب ہے تو نیکی پر دلیل ہے اور اگر نیا ہے تو وہ عورت گنہگار ہو گی اور اگر پرانا ہے تو وہ عورت پلید اور بدکار ہو گی۔

## کژدم (بچھو)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بچھو ضعیف دشمن ہے کہ لوگوں کو ستاتا ہے اور اس کے نزدیک دوست اور دشمن برابر ہے۔
اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ بچھو نے اس کو کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس کو برا کہے گا اور وہ اس سے رنجیدہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بچھو کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔
اور اگر دیکھے کہ بچھو کو مارنے کے بعد پھر بچھو زندہ ہو گیا ہے اور اس کو تکلیف دینا چاہتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا اور پھر دشمن اس کا مقابلہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں بچھو ہے۔ دلیل ہے کہ وہ مردم آزار ہو گا اور لوگوں کو پیچھے سے برا کہے گا اور لوگوں کو ایک دوسرے سے پھنسا کر فتنہ ڈالے گا۔
اور اگر دیکھے کہ بچھو کو پکا کر یا بھون کر کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر دشمن کا مال کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بچھو کو منہ دکھایا اور کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس کے گھر میں ہے اور اس کے ساتھ نشست و برخاست رکھتا ہے۔
اور اگر دیکھے کہ بچھو اس کے کپڑے میں ہے تو بھی یہی تاویل ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بچھو سے ڈرا ہے اور اس کو بچھو نے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے دکھ پائے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ عورت سے جماع نہ کر سکے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بچھو اس کے پیراہن میں ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے اسکو نقصان پہنچے گا۔
اور اگر خواب دیکھے کہ بچھو اس کی شلوار میں ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس کے عیال یا اس کی کنیز سے فساد کرے

گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بچھو کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) دشمن (۲) حاسد (۳) عیب چینی کرنے والا۔

## کژدم خوارہ (ایک جانور ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کژدم خوارہ ایک جانور ہے کہ خوزستان میں پانی کے اندر رہتا ہے اور زمین پر دم گھسیٹتا ہے اور اس کا زخمی فوراً ہلاک ہوتا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کژدم خوارہ عقلمند اور بردبار اور عاجز اور باآرام اور شیریں سخن دشمن ہے اور وہ دشمنی میں سخت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کژدم خوارہ نے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس قسم کے دشمن سے جس کا اوپر ذکر ہوا ہے اس کو بلا اور رنج پہنچے گا۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو کژدم خوارہ نے کاٹا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے امن میں رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی چیز کژدم خوارہ جیسی تھی اور اس سے ڈرا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو دشمن سمجھ کر اندیشہ کرے گا۔ حالانکہ وہ اس کا دشمن نہ ہو گا۔

## گزر (گاجر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گاجر غم و اندیشہ ہے۔ اور اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے گاجر لی ہے اور کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بہت رنج پہنچے گا اور غم کھائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گاجر شیریں ہے تو تھوڑے غم پر دلیل ہے۔ اور اگر گاجر گوشت میں پکی ہوئی کھائے تو منفعت پر دلیل ہے جو رنج اور سختی سے حاصل ہو گی۔

اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں گاجر کھانا بیماری ہے اور بھنی ہوئی گاجر کا دیکھنا بھی اچھا نہیں ہے اور بہتر وہ گاجر ہے جو خواب میں گوشت میں پکی ہوئی ہو۔

## گزیدن (کاٹنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کسی نے اس کو کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مہر اور محبت اس کے دل میں زیادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو غصے اور دشمنی سے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اس سے اسی قدر نقصان پہنچے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کو گدھے نے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ پہلے کی نسبت خطرے میں ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو اونٹ نے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو سفر سے نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو بیل نے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اس سال نقصان پہنچے گا۔ اور خواب میں تمام درندوں کا کاٹنا چار وجہ پر ہے: (۱) نقصان (۲) دشمنی (۳) جھگڑا (۴) مال اور مرتبہ۔

## کُشتی گرفتن (کشتی لڑنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کسی سے کشتی کی ہے اور اس کو گرایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال نیک ہو گا اور اس پر غالب آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خود گرا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر کشتی میں دونوں قائم رہے ہوں تو دونوں کا حال خیر اور شر میں مساوی ہے۔ لیکن بظاہر ایک دوسرے سے محبت کریں گے۔

## کاسنی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کاسنی کا کھانا غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے کاسنی دی ہے اور اس نے کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کاسنی کا کھانا غم و اندوہ ہے اور ضرر اور نقصان کا باعث ہے۔

## کِشت ورز (کسان)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ کسانی کا کام خواب میں خدائے تعالےٰ پر توکل اور حلال کی روزی ہے۔ نیکی اور مرو فاضل نیک محضر ہے۔

اور اگر دیکھے کہ تخم بونے کے لئے زمین جوتی ہے۔ دلیل ہے کہ خیرات اور صدقات دے گا اور اس فن کے استادوںؒ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ کسان کا کام کرتا ہے تو بیماری پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ زمین جوتی ہے اور تخم ڈالا ہے اور اس کو پھر جمع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگی' مرتبہ اور نعمت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تخم بویا ہے اور بارش پڑی ہے۔ جو کچھ ہم نے بیان کیا ہے بہتر اور زیادہ عمدہ ہو گا اور اگر دیکھے کہ بوئے ہوئے سے کچھ حاصل نہ ہوا ہے اور یہ بھی معلوم نہیں ہے کہ بارش کیسی ہے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے باجرہ بویا ہے تو دلیل ہے کہ تھوڑا مال پائے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنی زمین میں تخم بویا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا اور اس کا کام درست ہو گا' اور اگر سوداگر اپنی زمین ناکشتہ دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ نقصان دیکھے گا یا کسی سے جھگڑا کریگا۔ اور اگر دیکھے کہ نامعلوم زمین جوتی ہے اور بیج بویا ہے۔ دلیل ہے کہ جہاد کرنے اور خیرات و صدقات دینے پر راغب ہو گا' اور اگر اپنی ملک زمین کو بوئی ہوئی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس پر نعمت فراخ ہو گی۔ اور اگر گیہوں یا جو یا درخت اپنی زمین میں بویا ہے تو اسی قدر عزت اور مرتبے پر دلیل ہے جس قدر کہ اس نے بویا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کاشت کاری پانچ وجہ پر ہے: (۱) حلال کی روزی طلب کرنا (۲) خیر و منفعت حاصل کرنا (۳) بیماری (۴) عزت اور مرتبہ (۵) معیشت۔

## کِشت زار (کھیت)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کاشت کاری پانچ وجہ موسم پر دیکھے تو لوگوں کے فرزندوں پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کھیت کو کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ لڑائی میں مارے جائیں گے۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ معلوم کھیت میں ہے۔ دلیل ہے کہ دین و دنیا کی بہتری کا عمل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کھیت بویا' کاٹا اور غلہ نکالا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی امید پوری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کھیت میں جا رہا ہے۔ دلیل ہے کہ غازیوں کے ساتھ ہو کر جہاد کرے گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کھیت کا کاٹنا لڑائی اور جھگڑے پر دلیل ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر دیکھے کہ کھیت میں گیا ہے اور لوگوں نے سبزی کو کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ مصارف میں جائے گا۔ اگر دیکھے کہ کھیت میں آگ لگی ہے اور سب جلا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں قحط پڑے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنے کھیت کو پانی دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاتھ سے ایسا کام ہو گا کہ جس سے دنیا اور آخرت میں منفعت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ آگ آئی ہے اور اس نے کھیت کو جلا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کھیت میں ایک بڑی نہر آئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں قحط اور تنگی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ گیہوں کے خوشوں سے زمین پر دانے گرے ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کھیت والے کا نقصان ہو گا۔ اور اگر نہ جانے کہ وہ جگہ کس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا نقصان صاحب خواب کو ہو گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: نِسَآؤُکُمْ حَرْثٌ لَّکُمْ فَاْتُوْا حَرْثَکُمْ اَنّٰی شِئْتُمْ (تمہاری عورتیں تمہارے کھیت ہیں اور اپنے کھیت میں جدھر سے چاہو آؤ)۔

اور اگر کھیت کو موسم میں سبز دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں نعمت فراخ ہو گی۔ اور اگر زمین اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری ہو گی۔ اور اگر وقت پر کھیت کو کاٹے اور خوشے گھر کو لے جائے تو مصیبت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کھیت میں دوستوں کے ساتھ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ جہاد کو جائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پکے ہوئے کھیت کا کاٹنا اس کے موسم پر بہتری اور منفعت پر دلیل ہے اور اگر کچا اور سبز ہے تو بیماری پر دلیل ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ وقت پر کھیت کو کاٹنا دلیل ہے کہ امر حق بجا لائے گا۔ اور درویشوں کے حق میں خیرات کی توفیق پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: وَاٰتُوْا حَقَّهٗ یَوْمَ حَصَادِهٖ (کاٹنے کے دن اس کا حق ادا کرو)۔

یہ چیز جو دیکھی اور کاٹی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عاقبت محمود ہو گی۔

## کُشتن (مارنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی کو مارا ہے اور اس کا سر کاٹا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ توگر آدمی سے اسکو خیر اور نیکی پہنچے گی۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ مارنے والا مرے ہوئے پر ظلم کا اندیشہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے مارا ہے۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ ایک جماعت کو لوگوں نے ظلم سے مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور بادشاہ سے خیر و منفعت پہنچے گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَمَنْ قُتِلَ مَظْلُوْمًا فَقَدْ جَعَلْنَا لِوَلِیِّهٖ سُلْطٰنًا فَلَا یُسْرِفْ فِّی الْقَتْلِ (اور جس نے مظلوم کو قتل کیا۔ تو ہم نے اس کے ولی کو غلبہ دیا ہے اور وہ قتل میں زیادتی نہ کرے)۔

اور اگر دیکھے کہ کسی کو ظلم سے مارا ہے۔ دلیل ہے کہ گنہگار اور ظالم ہو گا۔ اور حق تعالےٰ اس پر کسی کو مقرر کرے گا تاکہ اس کو ستائے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَلَا تَقْتُلُوْۤا اَوْلَادَكُمْ الآیۃ (اپنی اولاد کو قتل نہ کرو۔ آخر آیت تک)۔

اور بعض کہتے ہیں کہ فرزند پر ظلم کرنا ہر طرح سے دنیا کی عزت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو مارا اور اس کے جسم سے خون جاری ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ مارنے والے کا دین برباد ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی چوپائے کو یا زمین کے کیڑے مکوڑے کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا اور جو شخص اس حیوان کی طرف منسوب ہے' اس کو مغلوب کرے گا۔ اور قاتل کو خون آلودہ دیکھنا بے وفا اور ظالم شخص کو دیکھنا ہے۔

## کشتی (ناؤ)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ کشتی کو خواب میں دیکھنا غم و اندوہ یا قید خانہ ہے۔ یا ایسا کام ہے کہ اس کے کرنے سے اس کو رنج اور تکلیف پہنچے گی۔ خاص کر اگر دریا سے کشتی باہر نہ نکلی ہو یا کشتی دریا میں بیٹھ گئی ہو۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کشتی میں ہے اور وہاں سے سلامتی کے ساتھ باہر نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ رنج سے نجات پائے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: فَاَنْجَیْنٰهُ وَمَنْ مَّعَهٗ فِی الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ (ہم نے اس کو اور اس کے ساتھ والوں کو بھرے بیڑے سے نجات عنایت کی)۔

اور اگر دیکھے کہ دریا میں کشتی تباہ ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی قوم کے ہاتھ سے ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی کشتی زمین پر رہی ہے۔ دلیل ہے کہ رنج اور بلا میں گرفتار ہو گا اور دیر سے نجات پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کشتی غرق ہوئی اور وہ سلامت رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال ضائع ہو گا اور خود بچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کشتی ٹوٹی اور سب کچھ غرق ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر بڑی مصیبت آئے گی۔

اور اگر دیکھے کہ کشتی میں اونچی جگہ پر بیٹھا ہے اور کشتی پانی میں چل رہی ہے۔ دلیل ہے کہ اسکو بادشاہ اور سرداروں کے پاس قرب اور مرتبہ حاصل ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ دریا کے درمیان کشتیاں اور بیڑے چل رہے ہیں۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَلَهُ الْجَوَارِ الْمُنْشَئٰتُ فِی الْبَحْرِ كَالْاَعْلَامِ (اور اسی کے لئے دریا میں بھری کشتیاں جھنڈوں کی طرح قائم ہیں)۔

اور اگر دیکھے کہ کشتیاں کھڑی ہیں۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا اور دیر تک رہے گا۔ بلکہ اس سفر میں مقیم ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ کشتی میں بیٹھا ہے اور عمدہ ہوا آئی ہے اور کشتی کو اچھی طرح چلا رہی ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کشتی کھڑی ہے اور ہر طرف سے موج آ رہی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو سختی پیش

آئے گی اور ہلاکت کا خوف ہو گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے : وَجَآءَهُمُ الْمَوْجُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ (اور ان پر ہر جگہ سے موج آئی)۔

اور اگر دیکھے کہ کشتی جا رہی ہے اور وہ اس تک پہنچ نہیں سکا ہے۔ دلیل ہے کہ مشکل کام میں پڑے گا اور آخرکار خلاصی پائے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے : فَاَنْجَيْنَاهُ وَاَصْحٰبَ السَّفِيْنَةِ (ہم نے ہی اسکو اور کشتی والوں کو نجات دی)۔

اور اگر دیکھے کہ کشتی کے پہلو میں دریا جا رہا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا اور بہت سا فائدہ حاصل کریگا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے : يُزْجِيْ لَكُمُ الْفُلْكَ فِى الْبَحْرِ لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ (تمہارے لئے کشتی کو دریا میں چلاتا ہے تاکہ تم اس کا فضل حاصل کرو)۔

اور اگر دیکھے کہ کشتیوں میں کوئی چیز نہ تھی اور خالی جا رہی ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سفیروں کو کہیں بھیجے گا اور اگر دیکھے کہ کشتیاں غرق ہو گئی ہیں۔ دلیل ہے کہ ان سفیروں کو روک لیں گے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کشتی دریا میں غرق ہوئی ہے اور جانتا ہے کہ وہ کشتی اس کی ملک نہ تھی۔ دلیل ہے کہ اس کو ہلاکت کا اندیشہ نہیں ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کشتی میں بیٹھا ہے اور بادشاہ سے ڈرتا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا مقرب ہو گا اور کشتی کی بڑائی کے مطابق اس کو منفعت حاصل ہو گی۔ اور اگر کشتی میں امن سے بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے خوف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا میں کشتیاں رنگ برنگ کے کپڑوں سے آراستہ ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا مقرب ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کشتی دریا کی تہہ میں گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اسکو بادشاہ سے بڑی قوت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کشتی چلتی نہیں ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چھوٹی کشتی میں بیٹھا ہے اور وہ دریا میں چلتی نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کشتی پانی میں رواں ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔ اور جلدی واپس آئے گا۔ اور اگر اپنی کشتی کو خشکی میں کھڑی دیکھے۔ دلیل ہے کہ کسی کام میں عاجز ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کشتی دیکھنا آٹھ وجہ پر ہے : (۱) فرزند (۲) باپ (۳) عورت (۴) سواری (۵) خوشی (۶) امن (۷) عیش (۸) تونگری اور دولت مندی۔

## کشف (کچھوا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ کشف کچھوے کو کہتے ہیں اور خواب میں کچھوا دیکھنا مرد زاہد عالم ہے جس کی صحبت سے منفعت ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس کچھوا ہے یا اس کے گھر میں آیا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کی زاہد مرد کے ساتھ صحبت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کچھوے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر علم حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کچھوا سرگین داں میں پایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی عالم کی صحبت میں حاضر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کچھوا مسجد میں یا کسی عزت کی جگہ میں پایا ہے۔ دلیل

ہے کہ زاہد ہو گا۔ اور اس کی عالموں' زاہدوں اور بزرگوں کے نزدیک حرمت ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کچھوے کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) زاہد (۲) عالم مرد (۳) وہ مرد جو کاموں میں کاریگری کرتا ہے۔

## کشاب (خیساندہ)

کشاب۔ چیزوں کا خیساندہ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ عناب اور بنفشہ کا کشاب شکر کے ساتھ پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو تھوڑا مال حلال حاصل ہو گا اور اس کے دل سے رنج اور غم دور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کشاب پی نہیں سکا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## کشمش

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کشمش مال اور نعمت پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس کشمش ہے۔ یا کسی نے اس کو دی ہے اور اس نے کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر خیرومنفعت اس شخص کو پہنچائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کشمش سے پانی جدا کیا ہے اور پیا ہے۔ اگر عالم ہے تو علم اور زیادہ ہو گا اور اگر سوداگر ہے تو مال زیادہ ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس کشمش کا ڈھیر ہے۔ اگر عالم ہے تو اس کے مال زیادہ ہونے پر دلیل ہے۔ اور اگر اہل حرفہ سے ہے تو اس کو پورا مال کسب سے حاصل ہو گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کشمش تین وجہ پر ہے: (۱) منفعت (۲) مال حلال (۳) کسب۔

## کشنیز (دھنیا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دھنیا غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس دھنیا ہے اور اس نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر غم و اندوہ ہو گا۔

## کعب (ٹخنہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ٹخنے کا دیکھنا مقام پر تاویل ہے۔ اگر دیکھے کہ ٹخنہ سے کھیلتا ہے تو جنگ اور جھگڑے پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے بہت سے ٹخنے ہیں تو دلیل ہے کہ اسی قدر غم و اندوہ اٹھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاؤں کا ٹخنہ ٹوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند مرے گا یا اس کو غم پہنچے گا۔ اور ٹخنوں کی تاویل لڑائی جھگڑا مکر اور حیلہ ہے۔
حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ ٹخنوں کے ساتھ کھیلنا حقیر اور ذلیل دشمن اور جھگڑے پر دلیل ہے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ٹخنہ پانچ وجہ پر ہے: (۱) مقام (۲) عورت (۳) فرزند

(۴) مال (۵) گفتگو۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَکَوَاعِبَ اَتْرَاباً وَّکَاْساً دِھَاقاً (اور ہمیار انار پستان عورتیں اور چھلکتے ہوئے پیالے)۔

اور اگر حلال گوشت والے جانور کا اپنے پاس تحفہ دیکھے تو مال حلال پر دلیل ہے اور اگر برعکس دیکھے تو مال حرام پر دلیل ہے۔

## کعبہ شریف

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کعبہ شریف کا دیکھنا خلیفہ کو دیکھنا ہے اور جس قبلہ کا کعبہ ہے جو زیادتی اور نقصان کہ کعبے میں دیکھے گا خلیفہ ہو گی۔ اگر دیکھے کہ اس نے کعبے کا طواف کیا ہے تو اس کے دین کی صلاح پر دلیل ہے اور خلیفہ راحت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے احرام باندھا ہوا ہے اور رخ کعبے کی طرف ہے۔ اس کی صلاحیت کی زیادتی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا مکان کعبہ ہو گیا ہے اور لوگ زیارت کو آتے ہیں۔ دلیل ہے کہ امانت کی حفاظت کرے گا اور عزت اور مرتبہ پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر بادشاہ دیکھے کہ کعبہ میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ خلیفہ سے بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کعبہ گرا ہے یا جلا ہے۔ دلیل ہے کہ خلیفہ کا حال برا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کعبے میں سے کوئی چیز لی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خلیفہ سے فائدہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کعبہ میں نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ خلفاء سے اس کا کام عمدہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ کعبے کا اصل ایمان اور مسلمانی ہے۔ اور اگر اپنے آپ کو کعبے میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ دشمن کی طرف سے شرارت سے امن میں رہے گا اور اس کی دعا قبول ہو گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَمَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا" (اور جو شخص اس میں داخل ہو گا امن میں ہو گا)۔

اور اگر دیکھے کہ حجرِ اسود کی طرف رخ کر کے بوسہ دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ حج کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ آنحضرتؐ کی مبارک زیارت کر رہا ہے یا مقامِ ابراہیم علیہ السلام کو دیکھا ہے۔ دلیل ہے کہ حج کو جائے گا اور سلامتی سے واپس آئے گا۔ اور اگر اپنے آپ کعبہ کی چھت پر دیکھے تو بدمذہب ہونے پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کعبہ چار وجہ پر ہے: (۱) خلیفہ (۲) امام (۳) ایمان اور مسلمانی (۴) خوف سے سب طرح کا امن۔

## کفتار (بجُّو)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کفتار بری' پلید اور بدکردار عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے بجو باندھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بد عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بجو کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر جادو کریں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے بجو کا دودھ پیا ہے۔ اس کے پاس

اس کی ہڈی یا چمڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس عورت سے فائدہ حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کفتار کے ساتھ باتیں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت اس سے بدزبانی کرے گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کفتار کو دیکھنا برا ہے۔

## کفچہ (چمچہ یا ڈوئی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ڈوئی گھر کی حکومت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس نئی اور پاکیزہ ڈوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم پارسا ہو گا۔ اور اگر ڈوئی پرانی اور ٹوٹی ہوئی دیکھے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی ڈوئی ٹوٹی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم مرے گا یا بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ضائع ہوئی ہے یا جلی ہے تو بھی خادم مرے گا۔

## کفچۂ آتش (آگ کا چمچہ)

حضرت دانیال نے فرمایا ہے۔ اگر اس کو سلاطین اور بادشاہ دیکھیں تو نائب پر دلیل ہے۔ اور اگر اور کوئی دیکھے تو اس کے اہل اور گھر کے خدمتگار پر دلیل ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس آگ کا چمچہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خدمتگار حاصل ہو گا اور اگر بجھایا ہے یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ خدمتگار مرے گا یا جائے گا۔

## کفش (جُوتا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جوتا عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے نیا جوتا پاؤں میں پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا یا کنیز خریدے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دوسرے کا جوتا پاؤں میں پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ بیوہ عورت کرے گا۔ اور اگر سیاہ جوتا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت لڑاکی ہو گی۔ اور اگر سرخ ہے تو عورت خوش اور عیش پسند ہو گی۔ اور اگر زرد ہے تو عورت بیمار ہو گی اور اگر سفید ہے تو عورت خوبصورت ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر گائے کے چمڑے کی جوتی ہے۔ دلیل ہے کہ اصیل عورت کریگا اور اگر بکری کے چمڑے کی ہے۔ دلیل ہے کہ عربی عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جوتی اس کے پاؤں سے گری ہے اور ضائع ہوئی ہے تو غم و اندوہ اور بے حرمتی پر دلیل ہے۔ اور اگر جوتا اس کے پاؤں میں تنگ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت تباہ کار ہو گی اور خواب میں پرانے جوتے کا دیکھنا نئے سے بہتر ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جوتے کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) خادم (۳) کنیز (۴) قوت (۵) معیشت (۶) مال (۷) سفر۔

اور خواب میں جوتے بنانے والا ایسا شخص ہے جو میراث کو تقسیم کرتا ہے۔

## کف (ہتھیلی)

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی ہتھیلی میں کوئی چیز ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کو کچھ ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہاتھوں کی ہتھیلیاں پر ہیں۔ دلیل ہے کہ وہاں عروسی اور شادی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ہتھیلیاں خستہ یا زخمی ہیں۔ دلیل ہے کہ سفر سے رکا رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ہتھیلیاں کشادہ رو ہیں تو فراخ دستی پر دلیل ہے اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو نامرادی اور تنگدستی پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ہتھیلی کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) فراخی دست (۲) مال (۳) ریاست (۴) فرزند (۵) دلیری (۶) عورت سے حرام کاری کرنا۔

## کفِ دریا (سمندر جھاگ)

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سمندر جھاگ بادشاہ سے یا کسی بڑے آدمی سے منفعت کا حاصل کرنا ہے۔

## کفن

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی مردہ یا زندہ کے لئے کفن بنایا ہے۔ اگر وہ معلوم شخص ہے تو اس سے رنج پہنچنے پر دلیل ہے۔ اور اگر کسی معلوم مردے کے لئے کفن بنایا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا میں اس مردے کے طریقے کی تلاش کرے گا۔

## کفن

حضرت ابراہیم کرمانی رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردے کا کفن پھاڑا ہے۔ اہل تعبیر کہتے ہیں کہ اگر صاحب خواب صالح، پارسا اور طالب علم ہے اور باریک باتیں کہتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا اس کا رخ کرے گی اور مال حرام جمع کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ مردوں کے کفن اتارتا ہے اور جگہ جگہ لئے پھرتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام اس کے ہاتھ پر روانہ ہو گا۔ اور اگر صاحب خواب مفسد ہے۔ دلیل ہے کہ منافق اور چغلخور ہو گا۔ اور لوگوں پر فساد اور جھوٹ کی گواہی دے گا۔

## گلاب

حضرت ابن سیرین رحمۃاللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گلاب تندرستی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس پر کسی نے گلاب گرایا ہے۔ دلیل ہے کہ تندرست ہو گا اور لوگ اس کی صفت و ثناء کریں گے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کے لئے گلاب دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا نام ملک میں مشہور ہو گا۔ اور اگر عالم

ہے تو لوگ اس کے علم سے نفع اٹھائیں گے۔

## کلازہ (ایک پرندہ ہے)

کلازہ ایک پرندہ ہے جس کو عقعق بھی کہتے ہیں۔ اس کو خواب میں دیکھنا بے وفا اور بددین مرد پر دلیل ہے۔
اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے کلازہ پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اوپر کی صفت والے آدمی سے محبت اور دوستی کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کلازہ سے لڑائی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس صفت کے آدمی کے ساتھ صاحب خواب جھگڑا کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کلازہ اس کے ہاتھ سے اڑا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے آدمی کی صحبت ترک کرے گا اور اگر اسے مار کر اس کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کو مغلوب کرے گا اور اسی قدر اس کا مال کھائے گا۔

## کُلاغ (پہاڑی کوا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کوا بدعہد اور بدکار شخص ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس نے کوا پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے جھوٹے حیلے کے ساتھ غنیمت حاصل کرے گا۔
اگر دیکھے کہ کوا کسی درخت کی شاخ پر بیٹھا بولتا ہے۔ اس کے وبال پر دلیل ہے۔ اور اگر دو کوے دیکھے تو رنج اور مشقت پر دلیل ہے۔ اور خواب میں پہاڑی کوے کو دیکھنے میں بھلائی نہیں ہے۔

## کلاہ (ٹوپی)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ٹوپی کا دیکھنا اس کی قدر اور قیمت کے مطابق عزت اور مرتبہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے سر پر غازیوں کی ٹوپی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر غالب آئے گا۔
حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے سر پر ترکوں کی ٹوپی ہے۔ دلیل ہے کہ سختی سے منفعت پائے گا۔
اور اگر دیکھے کہ اس کے سر پر آتش پرستوں کی ٹوپی ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کی عزت پائے گا۔ لیکن دین میں ضعیف ہو گا۔ اور اگر اپنے سر پر بادشاہ کا تاج دیکھے۔ دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ پائے گا۔
اور اگر دیکھے کہ اس کے سر پر عتابی ٹوپی ہے تو خوش رہے گا اور منفعت پائے گا اور اگر اس کے سر پر رومی ٹوپی ہے۔ دلیل ہے کہ دین اور دنیا کی خیر حاصل کرے گا۔ اور اگر ٹوپی پر پگڑی رکھی ہوئی دیکھے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس کو لوگوں سے چھپانا چاہے گا۔ اور اگر ریشم کی ٹوپی رکھی ہے۔ دلیل ہے کہ منفعت پائے گا۔ اور اگر اس کے سر پر زریں ٹوپی ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں سے نفع پائے گا۔ اور اگر مروارید کی دیکھے۔ دلیل ہے کہ لوگوں میں عزیز ہو گا اور مرد دیندار اور غازی سے صحبت رکھے گا۔ اور اگر ٹوپی لوہے کی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے عزت' مرتبہ اور قوت پائے گا۔ اور اگر ٹوپی لکڑی کی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے آپ کو لوگوں میں خوار معلوم کرے گا اور جھوٹ اور بے ہودہ

بکے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ گرمی کی ٹوپی جاڑے میں سر پر رکھی ہوئی ہے دلیل ہے کہ خیر اور منفعت پائے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ مراد سے رکے گا اور اگر سر پر سیاہ ٹوپی دیکھے اور بیداری میں بھی وہی پہنے۔ دلیل ہے کہ خیر اور منفعت پائے گا۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ ٹوپی اس کے سر سے گری ہے۔ دلیل ہے کہ عمل سے معزول ہو گا یا اس کو سخت غم پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ مذکورہ ٹوپیوں میں سے اس نے کوئی ٹوپی سر پر رکھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس ٹوپی کی قدر اور قیمت کے مطابق کسی سردار سے عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے سر سے ٹوپی اتاری گئی ہے۔ دلیل ہے کہ عزت اور مرتبے سے گرے گا۔

اور اگر عورت دیکھے کہ اس کے سر پر دوگوشہ ٹوپی ہے۔ دلیل ہے کہ اس عورت کے ہاں لڑکا پیدا ہو گا جو بادشاہ بنے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے سر پر وزیر کی ٹوپی رکھی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص بددین ہو گا۔ لیکن بادشاہوں کے لئے نیک ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کلاہ پہنی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا شرف اور مرتبہ زیادہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ ٹوپی پھٹی ہوئی اور پرانی ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی غیر شخص اس کے سر سے ٹوپی لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگ آدمی سے دور ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے سر پر سمور کے پوست کی یا لومڑی وغیرہ کے پوست کی ٹوپی ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے شخص سے کہ جو دین میں کامل نہیں ہے شرف اور بزرگی پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے ایسی ٹوپی پہنی ہے کہ اس نے بیداری میں کبھی ایسی نہیں پہنی تھی۔ اگر سفید ہے تو نیکی پر دلیل ہے۔ اور اگر سبز ہے تو بدی پر دلیل ہے۔ اور اگر بیداری میں اس قسم کی رکھتا ہے تو بد نہیں ہے اور سرخ ٹوپی کا خواب میں دیکھنا بیماری پر دلیل ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے جڑاؤ ٹوپی پہنی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی قدر اور قیمت کے مطابق شرف اور بزرگی پائے گا۔ لیکن اس کے دین میں نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ٹوپی آگ میں گری ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس پر تاوان یعنی جرمانہ ڈالے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ٹوپی شرف اور بزرگی پر دلیل ہے اور اس کو خواب میں دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) ولایت (۲) ریاست (۳) بزرگی (۴) عزت اور مرتبہ (۵) مقدار (۶) کلاہ دوز کا مرتبہ خواب میں بزرگوں کی خدمت کرنے والا ہے۔

## کَل شُدن (گنجا ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا سر گنجا ہوا ہے۔ دلیل ہے

کہ مراد اور مال بہت پائے گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کا غم و اندوہ زائل ہو گا۔ اور اگر قرضدار ہے تو قرض اترے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی گنجے آدمی سے صحبت ہے۔ دلیل ہے کہ مالدار آدمی کا دوست اور آشنا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سر گنجا تھا اور پھر بال آئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا مال تلف ہو گا اور خود قرضدار ہو گا۔

## گُل (پھول)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پھول کا حکم دو قسم پر ہے۔ ایک درخت پر پھول کا ہونا اور دوسرے بے درخت کے ہونا۔ اور جس پھول کے لئے پتا نہیں ہے۔ اس کا دیکھنا صاحب خواب کے غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر سرخ پھول کوئی اس کے موسم میں درخت پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند ہو گا اور اگر بے وقت دیکھے تو فرزند کی وجہ سے مصیبت میں گرفتار ہو گا۔

اور خواب میں پھول کا درخت سردار اور بات کرنے والا شخص ہے۔ اور زرد پھول درخت' سوداگر عورت حاجت پوری کرنے والی ہے۔ اور سفید پھول کا درخت عزت' مرتبے اور دولت پر دلیل ہے۔ اور اگر اپنے گھر میں پھول کا درخت دیکھے۔ دلیل ہے کہ کسی دختر کو نکاح میں لائے گا۔ اور اگر اپنے گھر میں گل صد برگ کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ فرزند کے سبب سے خوش ہو گا۔ اور اگر کئی طرح کے پھول کھلے ہوئے دیکھے۔ دلیل ہے کہ اپنے خویشوں اور اہل بیت سے خوش ہو گا۔ اور اگر درخت گل کی جڑ زمین سے اگی ہوئی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے گھر کے لوگ کامل ہوں گے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پھول کم ہمت اور بدعہد شخص ہے جو کسی سے وفا نہیں کرتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کو پھول دیا ہے یا ہاتھ سے گرایا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے بے وفا شخص کی صحبت سے دور ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پھول خط ہے جو غائب سے اس کو ملے گا اور یا غائب شخص آئے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ پھول کا خواب میں دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) فرزند (۲) دوست (۳) کم ہمت مرد (۴) کنیز (۵) غلام (۶) غائب کا خط۔

## گُلِ شکر (گلقند)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گل شکر' شہد اور گل کھائے گئے کے قدر کے مطابق غنیمت اور مال حلال ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس گل شکر شہد اور گل کے ساتھ ہے اور اس کو کھایا ہے۔ اگر تونگر ہے تو مال اور زیادہ ہو گا۔ اور اگر بیمار ہے تو شفا پائے گا اور اگر غمگین ہے تو خوش ہو گا اور اگر قرضدار ہے تو قرض سے فارغ ہو گا۔

## گِل خوردن (کیچڑ کھانا)

گِل خوردن۔ کیچڑ کھانا۔ مٹی کھانا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ

مٹی کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ مردوں کو برا کہتا ہے۔ اگر دیکھے کہ کیچڑ کو مٹی کے ساتھ کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال عیال پر خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالے علیہ والہ واصحابہ وسلم کی قبر مبارک پر سے خاک کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ حج کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گھر کی لپائی مٹی سے کی ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سفید اور سبز مٹی کا دیکھنا مال حلال ہے۔ اور زرد مٹی کا دیکھنا بیماری ہے۔ اور سرخ مٹی کا دیکھنا کھیل اور تماشہ ہے اور سیاہ مٹی کا دیکھنا غم و اندوہ اور اندیشہ ہے اور سیاہ پانی میں مٹی غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ کیچڑ میں غرق ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بڑی محنت میں پڑے گا اور خلاصی نہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کیچڑ سے باہر نکلا ہے اور اپنا جسم اور کپڑے خوب صاف کئے ہیں۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب غم و اندوہ سے رہائی پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ گرم علاقے میں پھول کا دیکھنا سرد کی نسبت زیادہ سخت ہے۔

(نوٹ) یہ قول گل کی نسبت ہے۔ گل یعنی مٹی کے متعلق نہیں۔

## کلبتین (زنبور)

کلبتین، لوہے کو پکڑنے کا اوزار یعنی زنبور۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زنبور خادم ہے کہ خوبی کے ساتھ بادشاہ کے ہاتھ سے مال نکالتا ہے اور لوگوں پر خرچ کرتا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں زنبور ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو مال اور نعمت کا حصول ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا زنبور ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ ضرر اور نقصان اس کو پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے زنبور کے ساتھ کوئی چیز آگ میں سے نکالی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر بادشاہ سے راحت پائے گا۔

## کلم (ایک سبزی ہے)

کلم ایک سبزی ہے گوبھی جیسی۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس کلم ہے اور کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ عورت سے منفعت پائے گا۔ اور اگر بغیر گوشت کے کھائے تو دلیل ہے کہ تھوڑا نفع ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں گوشت اور کلم کو اکٹھا پکا کر کھائے۔ دلیل ہے کہ بہت منفعت پائے گا۔ اور اگر خام ہے تو کم فائدہ ہے۔ اور اگر بے وقت کھائی ہے تو غم و اندیشہ پر دلیل ہے۔ اور اگر شیریں ہے تو منفعت بہت زیادہ ہے۔

## گُلنار (انار کا پھول)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گلنار کا دیکھنا پاکیزہ اور عمدہ عروسی ہے۔ خاص کر اگر

گلنار کو درخت پر دیکھے اور موسم بھی ہو۔ اور اگر دیکھے کہ انار پھول درخت پر سے گرا ہے۔ دلیل ہے کہ پاکیزہ اور عمدہ عروس یا کنیز کے دیدار سے جدا ہو گا۔

## کلنگ (کُونج)

کلنگ۔ کونج خواب میں مسافر مرد ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کونج پکڑی ہے۔ یا اس کو کسی نے دی ہے۔ دلیل ہے کہ مسافر آدمی سے ملے گا اور اس سے نیکی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کونج کلہ یا اس کا گوشت ہے۔ دلیل ہے کہ مسافر شخص سے راحت پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کونجوں کو چراتا ہے۔ دلیل ہے کہ مسافروں اور درویشوں کی جماعت پر سردار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کونج کی خاصیت رکھتا ہے۔ تو درویش ہونے پر دلیل ہے۔

## گلو (گلا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کا گلا سلامت ہے اور کچھ دکھ اس کو نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ امانت اور قرض ادا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ رنج اور آفت اس کے گلے میں ظاہر ہوئی ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

اور اگر اپنے گلے کو فراخ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس پر روزی فراخ ہو گی۔ اور گلا تنگ دیکھنا اس کے خلاف ہے۔ اور اگر اپنا گلا درست اور قوی دیکھے۔ دلیل ہے کہ امانتوں کو اچھی طرح نگاہ میں رکھے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی نے اس کا گلا کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ کاٹنے والا اس پر ظلم کرے گا۔ یا اس کے دین میں طعنہ کرے گا۔ اور جس جانور کا ذبح کرنا روا نہیں ہے۔ اگر دیکھے کہ لوگوں نے اس کا گلا کاٹا ہے۔ اس مرد پر دلیل ہے جو اس جانور سے نسبت رکھتا ہے کہ لوگ اس پر ظلم کریں گے اور اگر دیکھے کہ اس کا گلا کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر کام مشکل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ جانور کا گلا ضرورت کے لئے کاٹا ہے اور اس کا گوشت کھایا ہے۔ اگر اس کا گوشت حلال ہے تو مال حلال پر دلیل ہے اور اگر حرام ہے تو مال حرام پر دلیل ہے کہ وہ حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی آدمی کا گلا کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر ظلم کرے گا۔ یا اس کے دین میں طعنہ لگائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کا گلا دبایا ہے اور گھونٹ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب شرف اور بزرگی سے معزول ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گلا آدمی کی آمدنی اور خرچ پر دلیل ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گلا گھونٹنا مغلوب شخص کی تنگی عیش پر دلیل ہے۔

## کلیجہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کلیجہ عیش خوش اور نعمت و مال پر دلیل ہے جو اس کو

حاصل ہو گا اور آسانی سے نہ ملے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کلیجے کا ڈھیر ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سا مال اور نعمت حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کلیجہ منہ میں رکھا ہے اور نگل نہیں سکا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی نعمت اور مال دوسروں کی قسمت میں آئے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کلیجہ کا کھانا چار وجہ پر ہے: (۱) مال حلال جو آسانی سے ملیگا (۲) فراخی روزی (۳) نعمت (۴) خوش عیشی۔

## کلید (چابی۔ کنجی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چابی کارکشائندہ مرد ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ چابی گھما کر تالا کھولا ہے اور دروازہ کھل گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے بستہ کام کشادہ ہوں گے اور دشمن پر فتح پائیگا اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں بہت سی کنجیاں ہیں۔ دلیل ہے کہ بزرگی اور مرتبہ پائے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: لَہٗ مَقَالِیۡدُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ (اسی کے پاس آسمان اور زمین کی چابیاں ہیں)۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چابی خیر کے دروازے کی کشائش اور شر کے دروازے کی بندش ہے۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ دروازہ بند کرنے کی چابی نکاح کرنا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بہشت کے دروازہ کی چابی اس کے ہاتھ میں ہے۔ دلیل ہے کہ دین میں بادشاہ ہو گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس لوہے کی چابی ہے۔ تو قوت اور نیکی پر دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بھرت یا تانبے کی چابی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی بات جاری ہو گی۔ اور اگر اس کے پاس لکڑی کی چابی ہے۔ تو تھوڑی نیکی پر دلیل ہے۔ اور اگر اس کے پاس سونے یا چاندی کی چابی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا بول بالا ہو گا اور بیان کرتے ہیں کہ اس کو خزانہ ملے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ جس قدر چابیاں زیادہ ہوں گی مال زیادہ ہو گا اور یہ بھی کہتے ہیں کہ چابی حق تعالےٰ سے دعا' استغفار اور مراد کا مانگنا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چابی تالے پر رکھی ہے اور دروازہ کھولا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی حاجت روا ہوگی اور اس کا کام کشادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چابی قفل میں ٹوٹی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی دعا خالص نہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ ایک چابی سے کئی تالے کھول کر دروازے کھولے ہیں۔ دلیل ہے کہ خوبصورت عورت سے نکاح کرے گا۔

حضرت حافظ معبر رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنے ہاتھ میں چابی دیکھے۔ دلیل ہے کہ نمازی ہو گا۔ اگر دیکھے کہ اس کی چابی گری ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب نماز میں کاہل اور سست ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چابی آٹھ وجہ پر ہے: (۱) کاموں کی کشادگی (۲) غم سے فراغت (۳) بیماری سے شفاء (۴) مراد کا پانا (۵) دین کی قوت (۶) حج گزارنا (۷) دعا کی قبولیت (۸) علم کا جاننا۔

## کلیددان (چابی کی جگہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کلیددان بغیر زحمت کے جلدی کھلا ہے۔ دلیل

ہے کہ اس کے دین اور دنیا کے کام کشادہ ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ مشکل سے کھولا ہے۔ تو اس کی تاویل خلاف ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ کلیدان کو کھول نہیں سکا ہے اور دروازہ بند رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے کام رک جائیں گے اور اس کا نیک حال سے بدحال ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کلیدان جلدی کھولا ہے۔ دلیل ہے کہ غم سے جلد نجات پائے گا۔ اور اگر بیمار ہے تو جلدی شفاء پائے گا۔ اور اگر غلام ہے تو آزاد ہو گا۔ اور اگر کوئی ضرورت ہے تو پوری ہو گی اور دعا قبول ہو گی اور اس کے کام انتظام سے ہوں گے۔

## کلیسا (گرجا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کلیسا میں گیا ہے اور اس میں قبلے کی طرف نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ گناہ سے توبہ کرے گا اور دین میں قوی ہو گا۔ کیونکہ کلیسا عبادت کی جگہ ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کلیسا میں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی رغبت بت پرستوں کی طرف ہو گی۔ خاص کر اگر ان کے قبلے کی طرف رخ کر کے نماز پڑھے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مندر میں گیا ہے۔ اگر صاحب خواب پارسا ہے۔ تو دلیل ہے کہ برا ہو جائے گا۔ خاص کر اگر دیکھے کہ اس میں رہائش اختیار کر لی ہے۔

## گلیم (گودڑی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ گلیم خواب میں رئیس اور سردار ہے۔ اگر صاحب خواب بڑا آدمی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی بزرگی اور مرتبہ اور بھی زیادہ ہو گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر بیان کرتے ہیں کہ مرد صالح اور پسندیدہ ہو گا۔ اور درویشوں سے دیندار ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ گودڑی پائی ہے۔ دلیل ہے کہ مالدار عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر یہ خواب عورت دیکھے۔ دلیل ہے کہ شوہر کرے گی اور اس سے خیر و منفعت دیکھے گی۔

اور اگر دیکھے کہ چھوٹی گودڑی پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ خوبصورت' پارسا اور موافقت والی عورت کریگا۔ اور اگر دیکھے کہ سبز گلیم ہے۔ دلیل ہے کہ پارسا اور لڑاکی عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر سرخ گلیم ہے تو معاشر اور عیش پسند عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر گلیم زرد ہے۔ تو بیمار سی عورت کرے گا۔ اور اگر سیاہ گلیم ہے تو زاہد اور عابد عورت سے شادی کرے گا۔ اور اگر کئی رنگ کی گلیم ہے۔ تو اس عورت میں مذکورہ بالا سب صفات ہوں گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے گودڑی پہنی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ پارسا سردار کی پناہ میں ہو گا اور اس سے منفعت پائے گا۔ اور اگر گلیم اپنے سے دور ڈالی ہے اور ضائع ہوئی ہے۔ تو اسکی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گلیم کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) مرد رئیس (۲) مستور اور پارسا، (۳) مالدار عورت (۴) کنیز (۵) خیر و منفعت۔

# کمان

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کمان کو بغیر تیر کے کھینچتا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا اور فائدے کے ساتھ واپس آئے گا۔ اور اگر کمان کھینچتے وقت چلہ ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا سفر تمام نہ ہو گا۔ اور ممکن ہے کہ اسکو راہ میں ضرر و نقصان پہنچے۔

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کو کسی نے کمان دی ہے۔ دلیل ہے کہ اسکے فرزند یا بھائی ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی کمان ٹوٹی ہے۔ دلیل ہے کہ شرف اور بزرگی سے گرے گا یا اس کے مال سے کچھ ضائع ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کمان سے تیر ڈالتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی بڑے آدمی کا خط ملے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کمان سے تیر ڈالتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق اور باطل بات کہے گا' تیر کی راستی اور کجروی کے مطابق۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنے لئے کمان بنائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو عجم کے بادشاہ سے شرف اور بزرگی حاصل ہو گی یا عجمی عورت سے شادی کرے گا اور اس کے ہاں لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کمان سے تیر اندازی نہیں کر سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے یا اس عورت سے فائدہ نہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کمان فروخت کی ہے یا کسی کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے شرف اور بزرگی کا نقصان ہو گا۔ اور بعض اہل تعبیر کہتے ہیں کہ کمان کی تاویل درازی عمر ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس نئی اور پاکیزہ کمان ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کمان تانی ہے۔ دلیل ہے کہ پائیدار عورت کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کمان ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ عورت سے جدا ہو گا اور اگر دیکھے کہ اس کی کمان سخت تھی اور کھینچنے کے وقت نرم ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ عورت سے نکاح کرے گا اور اس کا کام آسانی سے ہو گا۔ اور اگر سفر کرے گا تو مبارک ہو گا اور مراد کو پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کمان نرم تھی اور کھینچتے وقت سخت ہو گئی ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے ہاتھ سے اپنے لئے کمان بنائی ہے۔ دلیل ہے کہ کامیاب ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کمان بیچی ہے اور اس کی قیمت کے درم اور دینار لئے ہیں۔ دلیل ہے کہ دنیا کو دین پر پسند کرے گا۔ اور اگر کمان کی قیمت روپے کے سوا کچھ اور لیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکی مراد پوری ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو کمان بخشش میں ملی ہے۔ دلیل ہے کہ جلدی عورت کریگا اور دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کمان خمیدہ کچی ہوئی اس کو کسی نے دی ہے اور اس نے نہیں کھینچی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کماندان میں کمان کو رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا سے رحلت کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی کمانیں ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے بہت سے دوست ہوں گے جو مصیبت کے وقت اس کی مدد کریں گے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس پاکیزہ اور عمدہ کمان ہے۔ دلیل ہے کہ نیک کام' خیرات اور حسنات کرے گا اور حج ادا کرے گا اور حق تعالےٰ کے نزدیک ہو گا۔ فرمان حق تعالے ہے: **فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى** (پس دو کمانوں کی مشت بلکہ اس سے بھی قریب ہوا)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کمان دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) سفر (۲) فرزند یا بھائی (۳) عورت (۴) قوت (۵) نیک کام (۶) کاموں میں درست آدمی۔

## کمان حلاّجی (دُھنیے کی کمان)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں دھنیے کی کمان طعنہ مارنے والا شخص ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں دھنیے کی کمان ہے۔ دلیل ہے کہ نفاق کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس دھنیے کی کمان ہے اور علم نہیں ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ بدی کرے گا۔

## کمانۂ آسمان (قوس قزح)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں آسمان پر زرد کمان دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے لوگ بیماری میں مبتلا ہوں گے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس میں سبزی سرخی سے زیادہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں نعمت فراخ ہو گی اور اگر دیکھے کہ سرخی سبزی سے زیادہ ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔
حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ آسمان پر سرخی ستون کی طرح ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے بادشاہ کو قوت اور کامیابی ہو گی۔ اور اگر سیاہ ستون دیکھے تو اس کی تاویل خواب اول کے خلاف ہے۔

## کمان کروھہ

کمان کروھہ ایک قسم کی کمان ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کمان کروھہ کا دیکھنا بادشاہ کا کام غم و اندوہ کے ساتھ ہے۔ اور اگر کمان اس کے ہاتھ میں ہے اور اس سے ٹوپی گرائی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو بری بات کہے گا اور گالی دے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کمان سے لوگوں کی ٹوپیاں اتارتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کو ستانے کے باعث غمناک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی کمان کروھہ ٹوٹی ہے یا ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو دکھ نہ دے گا۔

## کمربند

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کمربند باندھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی مرد اس کی پشت و پناہ ہو گا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ اس کی پشت و پناہ فرزند یا خویش ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ کمربند موتی اور جواہرات سے جڑاؤ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی قیمت کے مطابق مال حاصل کرے گا اور اس سے پشت و پناہ قوی ہو گی اور ممکن ہے کہ اس کے ہاں فرزند ہو جو تمام قبیلوں میں باقبال اور دولتمند ہو۔
حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی کمر پر تین چار کمربند بندھے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس

کا مال اور نوکر چاکر بہت ہوں گے اور کہتے ہیں کہ اس کی عمر دراز ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے کمر بند دیا ہے اور اس نے کمر پر باندھا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کمربند ٹوٹا گرا اور ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال اور بزرگی کا نقصان ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا کمربند جواہرات سے جڑاؤ ہے۔ دلیل ہے کہ قوم کا سردار ہو گا اور اسکے اہل بیت اس کے باعث دولتمند ہوں گے۔

اور اگر دیکھے کہ کمربند لوہے یا تانبے کی تلوار سے آراستہ ہے۔ تھوڑے چاہے ہوئے پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو کمربند بمع تلوار بخشا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے لئے سفر کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کمربند دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) باپ یا بھائی یا خویشوں کی طرف سے منفعت (۲) فرزند (۳) بزرگی اور پناہ (۴) عمر دراز (۵) انصاف اور مراد کا پانا (۶) دین کی پاکیزگی۔

اور اگر کمر پر کمربند بندھا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ دشمنوں سے انصاف حاصل کرے گا۔ لیکن اس کی نصف عمر گزری ہوئی ہو گی۔

## گُم شُدن (گُم ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ گم ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ جس جگہ وہ ہے ضائع ہو گی۔ کیونکہ اس کو نہ پہچانیں گے اور اس کا قرب نہ جانیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا عیال یا فرزند گم ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے باعث اندوہگین ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کوئی چیز اس کی گم ہوئی ہے۔ اگر وہ چیز تاویل میں نیک ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کو غم و اندوہ ہو گا اور اس کا ضرر زائل ہو گا اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔ اور اگر وہ چیز تاویل میں بد ہے تو غم اور ضرر اس سے زائل نہ ہو گا۔ اور اس کا کام انتظام سے نہ ہو گا۔

## کمند

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے کمند ڈالا ہے اور کسی مرد کو پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کمند کے اندازے پر کسی بزرگ سے مدد چاہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کا کمند رسی کا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی ایماندار شخص سے مدد چاہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کمند خنزیر کے بالوں کا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کافر شخص سے مدد مانگے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کمند ڈالا ہے اور کسی مرد کی گردن میں پڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کمزور شخص سے مدد چاہے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کمند کسی شخص کے ہاتھ میں پڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی مسافر مرد سے مدد چاہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کمند ڈالا ہے اور دشمن کو پکڑ نہیں سکا۔ دلیل ہے کہ کوئی شخص بھی اس کی مدد نہ کرے گا۔

## کنار (بیر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بیر ستھرا مال اور میوؤں میں سے کسی میں اس کی خاصیت نہیں ہے۔ اور کہتا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کا میوہ بہشت میں بیر تھا۔ اگر دیکھے کہ اس نے بیر کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ خاص کر اگر بیر کا کھانا اس کے موسم میں ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بیر حلال مال ہے اور فراخ روزی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بیروں کا ڈھیر لگا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سا مال پائے گا۔

## گُناہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے گناہ کیا ہے اور معلوم نہیں ہے کہ کس قسم کا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ اور فتنے میں پڑے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گناہ کرنا جرم اور گناہ ہے اس سے توبہ کرنی چاہیے تاکہ حق تعالےٰ کے عذاب سے امن میں رہے اور اس کا کام درست ہو جائے۔

## گُنبد

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گنبد عورت ہے۔ اور اگر خواب میں پاکیزہ گنبد دیکھے اور جانے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ خوبصورت عورت سے شادی کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گنبد شرف اور بزرگی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ وہ بڑے گنبد میں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خیر اور منفعت حاصل ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گنبد کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) لونڈی (۳) منفعت (۴) عزت اور مرتبہ۔

## گنج (خزانہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے خزانہ پایا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ یا اس کے دل کو رنج پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا خزانہ ضائع ہوا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں خزانہ پانے والا کسی خراب جگہ میں بیمار یا ہلاک ہو گا۔ اور اگر آباد جگہ سے خزانہ پائے۔ دلیل ہے کہ بیماری سے شفاء پائے گا۔

## کُنجد (تِل)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تلوں کا پانا مال ہے۔ جو ہر روز زیادہ ہوتا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس تل ہیں اور ان کو کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اپنے مال سے منفعت پہنچائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بے مزہ تل کھائے ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حرام پائے گا۔ اور بعض اہل تعبیر بیان کرتے ہیں کہ اس

کو غم و اندوہ پہنچے گا۔

## گندہ پیر (بُوڑھا یا بڑھیا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بڑھیا عورت دنیا ہے اور موٹا بوڑھا مسلمان ہے جو کپڑوں سے آراستہ ہے۔ دلیل ہے کہ مال حلال پائے گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ موٹا بوڑھا میلے کپڑوں میں ہے اور کافر ہے۔ اس کی تاویل مال حرام ہے۔ اور بوڑھا خوب صورت اور اچھے کپڑوں والا تاویل میں یہ جہان اور وہ جہان ہے۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ بوڑھی عورت نے مسلمان سے شادی کی ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ مال حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ بڑھیا عورت کو گھر سے نکالا یا طلاق دی ہے۔ دلیل ہے کہ ترک دنیا کی کوشش کرے گا اور راہ آخرت تلاش کرے گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے موٹی بڑھیا عورت سے جماع کیا ہے دلیل ہے کہ دنیا کی مراد پائے گا۔

## کندر (ایک دوا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے کندر کھایا یا چبایا ہے۔ دلیل ہے کہ چبانے کے اندازے پر کسی سے جھگڑا کرے گا یا اس کی شکایت کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس کندر ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا۔ کیونکہ تلخ ہے اور تاویل میں اندوہ ہے۔

## کُندش (نک چھکنی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی نک چھکنی ہے۔ دلیل ہے کہ بیماری دراز ہو گی اور آخرکار شفاء پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کندش کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ رنج اور بلا میں گرفتار ہو گا۔ اگر دیکھے کہ کندش ناک میں ڈالی ہے اور چھینک لی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد مشکل سے پوری ہو گی۔

## گندم (گیہوں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گیہوں مال حلال ہے جو لوگوں کو تکلیف سے ملتا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے گیہوں کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ صالح اور دیندار ہو گا۔ اور اگر پکا کر کھائی ہے تو غمگین ہو گا۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا منہ پیٹ تک خشک گیہوں سے پر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر ختم ہو گئی ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر دیکھے کہ گیہوں کے خوشے کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں قحط اور تنگی ظاہر ہو گی۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے : سَبْعَ سُنْبُلٰتٍ خُضْرٍ وَّاُخَرَ يٰبِسٰتٍ (سات بالیں سبز اور دوسری خشک) اور اگر دیکھے کہ گیہوں بوتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس ملک میں غلہ کا نرخ ارزاں کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گیہوں تین وجہ پر ہے : (۱) ولایت سے معزول ہونا (۲) نفرت (۳) مسافری۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ بھنے ہوئے گیہوں کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ کچھ نفع پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ گیہوں اپنے وقت پر کاٹے ہیں۔ دلیل ہے کہ بہت سا مال رنج سے حاصل کرے گا۔ اور خواب میں گندم فروش ایسا شخص ہے کہ دین کے عوض دنیا کو اختیار کرتا ہے۔

## گندنا

گندنا (ایک قسم کے زہریلے دانے ہیں) حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گندنا ایسا مرد ہے کہ لوگ اس کو دوستی سے یاد کرتے ہیں۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گندنا مال حرام اور بری بات ہے۔ اور اگر خواب

دیکھنے والا مصلح اور پارسا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام حاصل کرے گا اور ہمیشہ بری باتیں کرے گا۔ اور گندنا کے کھانے میں کسی طرح کی بھی منفعت نہیں ہے۔

## کندوا (شہد کی مکھی)

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے شہد کی مکھی پکڑی ہے یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ قاصد اس کے پاس آئے گا اور اس کو خوش کرے گا اور عزت پائے گا۔ اور چار دن کے بعد عورتوں کی طرف سے مقصود اور مراد پائے گا۔ خاص کر اگر یہ خواب دن کو دیکھے۔

## کنشت (مندر)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ مندر میں بیٹھا ہے اور قبلہ کی طرف نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ آخرکار توبہ کر کے حق تعالیٰ کی طرف رجوع کرے گا اور دین میں قوی ہو گا۔ کیونکہ مندر عبادت کی جگہ ہے۔ اور اگر یہودیوں کے قبلہ کی طرف نماز پڑھے تو دلیل ہے کہ یہودیوں سے محبت رکھتا ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنے آپ کو مندر میں دیکھے تو دلیل ہے کہ بے دین لوگوں کی گفتار میں کلام کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مندر اور گرجے کا دیکھنا مصلح آدمی کے لئے خیر اور نیکی ہے اور مفسد آدمی کے لئے شر اور فساد کی دلیل ہے۔

## کنکر (ایک غلّہ ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ موسم پر کنکر کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ پہنچے گا اور خواب میں کنکر کا کھانا مفید نہیں ہے۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس کنکر ہے اور کھایا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ کمتر ہو گا۔

## گنگی (گُونگا پَن)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ گونگا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ درویش اور بدحال ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنے آپ کو خواب میں گونگا دیکھے۔ تو اس کی تباہی اور نقصان دین پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُونَ (وہ بہرے گونگے اندھے ہیں اور وہ رجوع نہیں کرتے ہیں)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گونگا ہونا سات وجہ پر ہے: (۱) درویشی (۲) بدحالی (۳) غم و اندوہ (۴) نقصان عیش (۵) مصیبت (۶) نقصان مال (۷) دین کا نقصان۔

اور اگر گونگا خواب میں دیکھے کہ اس کی زبان کشادہ ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا رکا ہوا کلام کشادہ ہو جائے گا۔

## کنہ (ایک جانور ہے)

کنہ۔ چچڑی جیسا ایک جانور ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کنہ لوگوں کا عیال ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کنہ اس کے جسم کو کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اس کا عیال کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چوپائے پر بہت سی کنہ ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کے چوپاؤں سے فائدہ دیکھیں گے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کنہ کا وجود اپنے سے دور ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ عیال کو اپنے سے دور کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے چوپائے سے کنہ کو پکڑ کر ڈال رہا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو فائدہ نہ پہنچائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کنہ کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) عیال (۲) نوکر چاکر (۳) مال اور بہت سے مطالب۔

اور اگر دیکھے کہ کنہ کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ گذشتہ بیان کردہ چیزوں میں نقصان اٹھائے گا۔

## کنیزک (لونڈی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کنیز خیر اور نیکی ہے جس قدر کہ اس کا جمال ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس خوبصورت فربہ کنیز ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کو پوشیدہ طور پر کوئی چیز پہنچے گی اور اس سے متکبر ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کنیز مال ہے۔ اگر دیکھے کہ کنیز اس نے خریدی ہے تو خیر و نیکی پر دلیل ہے۔ اور اگر فروخت کی ہے اور اس کے دام لئے ہیں۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ خریدی ہے تو شاد و خرم ہو گا اور مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کنیز برہنہ ہے۔ دلیل ہے کہ نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خوبصورت کنیز بندھی ہوئی ہے اور اپنے گھر میں لایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی شادی اور منفعت حاصل ہو گی۔

## کہربا (ایک قسم کا گوند ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کہربا بیماری ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس کہربا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور جلدی شفاء پائے گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر کہتے ہیں کہ اس کی بیماری طول کھینچے گی۔

## گوارش (جوارش)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیریں جوارش منفعت' خیر اور شادی پر دلیل ہے اور اگر تلخ اور بے مزہ ہے تو غم و اندوہ اور رنج و فساد پر دلیل ہے اور خوشبودار جوارش مدح و ثناء پر دلیل ہے اور بدبودار

کی تاویل اس کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شیریں جوارش کا کھانا غم و اندوہ ہے اور خوشبودار جوارش کا کھانا مدح و ثناء پر دلیل ہے۔

## گوال (بوری)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بوری مرد عالم پر دلیل ہے اور جو چیزیں کہ اس میں اچھی اور بری ہیں۔ اس قول پر حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے دلیل لائے ہیں۔ آپ نے فرمایا ہے: **إِنَّ الْقُلُوبَ وَعِيَةٌ** (کہ دل محافظ ہیں)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر بوری نئی' پاکیزہ اور فراخ ہے تو بہت سی منفعت پر دلیل ہے۔ ورنہ تھوڑی منفعت حاصل ہو گی۔

## گودایہا (شیرے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سب رسوں سے زیادہ بہتر رس کھجور کا ہے۔ اس کے بعد بادام کا اور پھر روئی کا ہے اور اس کے بعد سب سے کم فائدہ خشخاش کا ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کھجور کا گودا کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر بخیل سے مال حاصل کرے گا اور اگر شیرہ خشخاش کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ لیکن اس کا فائدہ کمتر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ روئی کا شیرہ پیا ہے۔ دلیل ہے اسی قدر مال پارسا شخص سے حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس مذکورہ سب شیرے موجود ہیں اور ان میں سے کچھ کھایا ہے۔ تو گذشتہ بیان کردہ چیزیں اس کو حاصل ہوں گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیریں اور خوش ذائقہ شیرے نیکی پر دلیل ہیں اور جو تلخ اور بے مزہ ہیں بدی پر دلیل ہیں۔

## گور (قبر)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ قبر کی تاویل قید خانہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے اپنے لئے قبر کھودی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے احوال تنگ ہوں گے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ قبر کی جگہ پر اپنے لئے مکان بنائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو لوگوں نے قبر میں رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے احوال میں مشکلات پیش آئیں گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **ثُمَّ أَمَاتَهُ فَأَقْبَرَهُ ثُمَّ إِذَا شَاءَ أَنْشَرَهُ** (پھر اس کو مارا اور اسے قبر میں رکھا۔ پھر جب چاہے گا تو اس کو زندہ کھڑا کرے گا)۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو قبر میں رکھا ہے اور مٹی اس کے سر پر ڈالی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دین کا نقصان ہو گا اور دنیا سے بغیر توبہ کے جائے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے آپ کو قبر میں رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ قیدخانہ میں جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قبر میں مرا ہے۔ دلیل ہے کہ قیدخانہ میں مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی چوبارے پر قبر کھودی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی زندگی دراز ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ قبر پر کھڑا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ پر قائم رہے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنے آپ کو قبر میں مردہ دیکھے اور اس سے منکر و نکیر نے سوال کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کا بادشاہ اس سے مطالبہ کرے گا۔ اور اگر منکر نکیر کو غلط جواب دیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے عذاب میں عاجز ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو قبر سے نکال کر پھانسی دیا ہے اور پھر قبر میں رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اس پر مہربانی کرے گا اور خلعت پہنائے گا اور پھر قیدخانے میں ڈالے گا۔ اور اگر یہ خواب سوداگر نے دیکھا ہے۔ تو اس کا شمار سوداگروں میں ہو گا۔ اور ہر ایک کا شمار اپنی جنس کے ساتھ ہے۔ اور اہل تعبیر کو چاہیے کہ چیزوں کا قیاس اچھی طرح کریں تاکہ مغالطے میں نہ پڑیں۔

## گورستان (قبرستان)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گورستان کا دیکھنا جاہلوں کی صحبت ہے کہ ان کا دین اور دنیا خراب ہے اور غم و پشیمانی ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے اہل قبور کی زیارت کی ہے۔ دلیل ہے کہ قیدیوں سے ملے گا اور اگر دیکھے کہ قبرستان پر بارش برسی ہے۔ دلیل ہے کہ اہلِ قبور پر رحمت حق ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر مالدار دیکھے کہ قبروں میں گیا ہے اور ان کو سلام کیا ہے۔ دلیل ہے کہ درویش ہو گا اور لوگوں سے بھیک مانگے گا۔ کیونکہ گورستان ناداروں کی جگہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ معلوم گورستان میں ہے اور مردے قبروں سے اٹھے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس جگہ کے لوگ بلا اور محنت میں گرفتار ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ قبریں کھلی ہیں بعض مردہ ہیں اور بعض زندہ ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں محنت اور تنگی ظاہر ہو گی۔

حضرت جعفر صادقؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں قبرستان تین وجہ پر ہے: (۱) قید خانہ (۲) غم (۳) محنت اور بلا۔

## کوز (ایک پھل ہے)

کوز خواب میں مال ہے جو بلا' محنت' رنج اور سختی سے حاصل ہو گا۔ اگر دیکھے کہ کوز سے کھیلتا ہے یا اس کے ہاتھ میں ہے تو جنگ اور جھگڑے پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ جس کوزے کا مغز تباہ ہو گیا ہے۔ کمی اور بیشی کے مطابق اس کو مال حرام ملے گا۔ اور اگر مغز کوز کھانے میں مزیدار ہے تو مال حلال پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کوز کو توڑتا ہے۔ دلیل ہے کہ عجمی مرد سے مال حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس کوز ہے۔ دلیل ہے کہ جنگ اور

جھگڑے میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوز بے مزہ اور تلخ ہے۔ دلیل ہے کہ بخیل آدمی سے بری بات سنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مغز کوز سے روغن نکالا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بخیل مرد سے فائدہ پہنچے گا۔

## کوز ہندی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے کوز ہندی دیا ہے۔ دلیل ہے کہ منجم اور رمّال ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوز ہندی کو کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ ان کی بات کو سچ جانے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ کوز ہندی خواب میں کمینہ مرد یا ہندی کنیز ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کوز ہندی کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اہل نجوم کی باتوں کو سچ جانے گا اور ان پر اعتقاد رکھے گا۔

## کوزبویا (جوزبوا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کوزبویا دین کی صلاح اور علم شرح کا جاننا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کوزبویا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب مصلحت دین کی راہ اختیار کرے گا اور شریعت سیکھے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس کوزبویا بہت ہے۔ کھاتا ہے اور لوگوں کو دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ علم اور حکمت میں یگانہ ہو گا اور اس سے دوسروں کو فائدہ پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کوزبویا ہے اور اس میں سے کسی کو نہیں دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے علم سے نہ اس کو اور نہ دوسروں کو نفع ہو گا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ کوزبویا کا کھانا علم نجوم پر دلیل ہے۔

## گوئے زمین (گڑھا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زمین کا گڑھا مال ہے جس کو مکر اور حیلے سے حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ گڑھے میں چھپا ہے اور اس میں سے نکل نہیں سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ مکر اور حیلے سے کسی کام میں پڑے گا اور اس سے مشکل کے ساتھ نکلے گا اور جس قدر گڑھا گہرا ہو گا کام زیادہ سخت ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ گڑھا سرداب جیسا ہے۔ دلیل ہے کہ چور اس سے کچھ لے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے گڑھا یا کنواں کھودا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کے لئے مکر اور حیلہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس سے پانی نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ مکر اور حیلہ سے کچھ حاصل کرے گا اور زندگی بسر کرے گا۔ اور اگر جو اس کے خلاف دیکھے تو کسی دوسرے پر تاویل ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گڑھے میں گرا ہے اور اس سے باہر نہیں نکل سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی پوشیدہ کام میں رہے گا اور اس سے خلاصی نہ پائے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو رہائی پانے پر دلیل ہے۔

## کُوزہ (لوٹا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں تانبے یا بھرت کا لوٹا غلام ہے۔ اور اگر مٹی کا بنا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو لوٹے کی خوبی کے مطابق کنیز حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ لوٹے سے پانی پیا ہے۔ دلیل ہے کہ باندی سے جماع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لوٹا ٹوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی لونڈی مرے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کوزہ لوٹا مال اور نعمت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سونے یا چاندی کا لوٹا ہے تو حسب منشا اس کو مال ملے گا۔ لیکن اس میں تہمت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سیسے یا قلعی کا لوٹا ہے۔ تو مال اور نعمت پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لوٹا نو وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) غلام (۳) کنیز (۴) دین کا قیام (۵) جسم کی درستی (۶) عمر دراز (۷) مال (۸) خیروبرکت (۹) عورتوں کی طرف سے میراث۔

اور کوزہ لٹکانے والے کو براوہ کہتے ہیں اور اس کی تاویل سردار اور امیر زادی ہے۔

## گوسالہ (بچھڑا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے بچھڑا لیا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر بچھڑی ہے تو لڑکی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ بچھڑے کو گھر میں لے گیا ہے اور اس پر ہاتھ پھیرا ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بچھڑا اس کے گھر میں آمدورفت کرتا ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے جنگلی بچھڑا پکڑا ہے تو فرزند پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بچھڑے کی پشت پر سوار ہے۔ دلیل ہے کہ عجمی بادشاہ کو ملے گا اور اس سے مرتبہ پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا بچھڑا مر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا بچھڑا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند اس سے جدائی تلاش کریں گے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بچھڑا ہے اور اس نے اس کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے فرزند کی میراث کھائے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بچھڑا سفید ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند پارسا' مبارک اور تونگر ہو گا۔ اور اگر ابلق دیکھے تو درمیانے درجے پر دلیل ہے۔ اور اگر بچھڑا قوی اور فربہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند تندرست اور نیک احوال ہو گا۔ اور اگر ضعیف اور دبلا ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

## گوسفند (بکرا۔ بکری)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گوسفند غنیمت ہے۔ اگر دیکھے کہ بکریاں چراتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی جماعت پر بزرگی اور سرداری پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بعض بکریاں سیاہ ہیں اور بعض سفید

ہیں۔ دلیل ہے کہ وہ جماعت عرب اور عجم سے مخلوط ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سی بکریاں جمع ہوئی ہیں اور جانتا ہے کہ سب اس کی ملک ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو بہت سا مال حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بکری گردن پر اٹھائی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کی محنت اپنے ذمہ لے گا۔ اور اگر دیکھا کہ بکری کا پکایا ہوا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر مال غنیمت حاصل ہو گا۔ اور اگر بھون کر گوشت کھایا ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کھانے کے لئے بکری ذبح کی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا اور اس کا مال کھائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے بکرا پکڑا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت کسی بڑے آدمی سے ہو گی اور اس سے بزرگی اور مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکرے کا گلا کاٹ کر اس کو چھوڑ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی پر فتح پائے گا اور اس کا مال لے گا اور خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکرے پر بیٹھا ہے اور وہ اس کا فرماں بردار ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی پر غالب آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکرا اس پر غالب ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے بکرے کا سر اور پاؤں توڑے ہیں۔ دلیل ہے کہ جس شخص کی اوپر صفت بیان ہوئی ہے اس پر غالب آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکرے کا سر اور پاؤں قوی اور دراز ہیں۔ دلیل ہے کہ وہ شخص قوی اور توانا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکرے پر پشم ندارد ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت زیادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بکرے کی بہت سی پشم اتاری ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر لوگوں پر حکومت کریگا۔ اور ان کو ماتحت بنائے گا اور ان سے مال و نعمت پائے گا۔ اور بعض اہل تعبیر بیان کرتے ہیں کہ اس کو ہر ایک بکرے کے عوض میں ایک ایک سال اور بزرگی اور شرف کا حاصل ہو گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ بکری خواب میں بڑی اور سخی عورت ہے۔ قصہ داؤد علیہ السلام میں فرمانِ حق تعالےٰ ہے : اِنَّ ھٰذَا اَخِیْ لَہٗ تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ نَعْجَۃً وَّلِیَ نَعْجَۃٌ وَّاحِدَۃٌ (اس میرے بھائی کی ننانویں دنبیاں ہیں اور میری صرف ایک دنبی ہے)۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے بکری پکڑی ہے یا اس کو کسی نے دی ہے۔ دلیل ہے کہ گذشتہ صفت کی عورت اس کی محبت کی خواستگار ہو گی اور اس سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکری ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عورت اس سے جدا ہو گی۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے بکری کا گلا کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ پارسا عورت پر بہتان لگائے گا۔ اور اگر بکری سیاہ ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عورت عرب سے ہو گی۔ اور اگر سفید ہے تو وہ عورت عجم سے ہو گی۔ اور بکری کا چمڑا غنیمت اور مال حلال ہے اور خواب میں گوسفند کا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے : (۱) سردار (۲) سرداری (۳) مال (۴) فرمان (۵) مرتبہ اور منفعت۔

## گوشت ہا (کئی طرح کے گوشت)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جس قدر کہ پختہ گوشت کھائے جائیں مال اور منفعت پر دلیل ہے۔ جس کو آسانی سے حاصل کرے گا اور خام گوشت کھانا دلیل ہے کہ مال رنج اور سختی سے حاصل کرے گا۔ اور

گوشت کی خرید و فروخت غم و اندوہ ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ پختہ گوشت کا کھانا بھنے ہوئے سے بہتر ہے اور بھنے ہوئے کا کھانا خام سے بہتر ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے جسم کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے اہل خانہ کی غیبت کرے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس سے پشیمان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لوگوں کا گوشت کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت زیادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بکرے کی بہت سی پشم اتاری ہے اور جانتا ہے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر لوگوں پر حکومت کرے گا اور ان کو ماتحت بنائے گا اور ان سے مال و نعمت پائے گا۔

اگر دیکھے کہ کسی شخص کو پھانسی پر لٹکایا ہے اور وہ اس کا گوشت کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ فربہ بکری کا گوشت پکایا ہوا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چمڑا اتاری ہوئی بکری اپنے گھر میں لایا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی سردار وہاں مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکری کا تھوڑا جسم اپنے گھر میں لایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس گھر میں کوئی ہلاک ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ فربہ گوشت کا خواب میں دیکھنا لاغر سے بہتر ہے۔ اور اگر دیکھے کہ تازہ گوشت سے کسی کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو زبان سے رنجیدہ کرے گا یا اس کی غیبت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بھنا ہوا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر غم و اندوہ سے روزی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قصاب سے گوشت لیا ہے اور اس کی قیمت دی ہے اور اپنے گھر کو لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ ہلاک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے اژدہا کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر دشمن کا مال لے گا اور خرچ کرے گا۔ اور دشمن کو مغلوب کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے گھوڑے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ خلقت میں نیک نام ہو گا۔ اور اس کو بادشاہ سے کچھ ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اونٹ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر دشمن سے مال لے گا اور کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اونٹ کے بچہ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر یتیم کا مال کھائے گا اور بیمار ہو گا اور پھر شفاء پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے عقاب کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ظالم بادشاہ سے روپیہ پیسہ ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ہرن کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر خوبصورت عورت سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکری کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو دشمن سے مال مفت حاصل ہو گا اور خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ابابیل کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مصیبت میں گرفتار ہو گا یا بیمار ہو گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ ابابیل کا گوشت خواب میں کھانا دشمن کا مال کھانا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بطخ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے چیتے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ لڑائی میں نام پائے گا اور شرف اور بزرگی حاصل کرے گا۔ اور اگر چڑیا کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی نازک شخص کا یا اپنے فرزند کا اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بندر کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہاتھی کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر بادشاہ سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چرغ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ ظالم بادشاہ سے

نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چکور کا گوشت کھایا ہے تو بے وفا شخص کا مال کھائے گا۔ اور اگر الو کا گوشت کھائے تو چوری کا مال کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چکلوک کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ غلام کا مال کھائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ گدھے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خرگوش کا گوشت کھایا ہے۔ تو دلیل ہے کہ عورت کا مال کھائے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ وراثت کا مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مرغے کا گوشت کھایا ہے۔ تو عجمی مرد کا مال کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کیکڑے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حرام کھائے گا اور اطاعت میں سستی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تیتر کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کا مال لے گا اور خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نیولے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا یا ترس اور خوف کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر بدکار آدمی کا مال کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سنگ خوارہ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب بے وقوف شخص کے مال سے فائدہ اور منفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے گدھ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مسافر شخص سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ دنیا کی زینت اور اس کے کام پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کتے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور سنجاب کا گوشت کھانا مسافر شخص کا گوشت کھانا ہے۔ اور سیمرغ کا گوشت کھانا۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی بڑے آدمی کا مال حاصل ہو گا۔ اور شاہین کا گوشت کھانا دلیل ہے کہ ظالم شخص کے مال سے نفع پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکری کے بچہ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی گمراہ کردہ راہ سے ملے گا۔ اور اگر شیر کا گوشت کھائے دلیل ہے کہ تجارت میں اپنوں کے ساتھ جھگڑا کرے گا۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے مور کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت پائے گا۔ اور اگر طوطے کا گوشت کھائے تو بے فائدہ علم سیکھے گا۔ اور اگر فنک کا گوشت کھائے تو عورت کا مال لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے قمری کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ خوبصورت عورت سے منفعت پائے گا۔ اور اگر گائے مادہ کا گوشت کھائے دلیل ہے کہ بہت سا مال حاصل کرے گا اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ جنگلی گائے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کو عورت یا کنیز کے مال سے نفع ہو گا۔ اور اگر کبوتر کا گوشت کھائے۔ تو عورت کے مال سے اس کو فائدہ ہو گا۔ اور اگر بلی کا گوشت کھائے۔ دلیل ہے کہ نفع پائے گا۔ اور اگر بھیڑیئے کا گوشت کھائے۔ دلیل ہے کہ ظالم بادشاہ سے مال حرام پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کچھوے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی عالم سے علم حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بجو کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بڑھیا عورت اس پر جادو کرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کلازہ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ جنگلی آدمی کا گوشت کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے گورخر کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور منفعت پائے گا۔ اور مرغی کا گوشت کھانا دلیل ہے کہ اسکو کنیز یا خادم کی طرف سے مال ملے گا۔ اور مچھلی کا گوشت کھانا دلیل ہے کہ عورت کے مال سے کچھ کھائے گا اور مرغابی کا گوشت کھانا بزرگی اور ولایت پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ مردہ شخص کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی بدی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مگرمچھ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو رنج اور بلا پہنچے گا۔ اور ہدہد کا گوشت کھانا دلیل ہے کہ دانا اور بزرگ شخص سے

منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ہما کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے راحت حاصل ہو گی اور اس کا مرتبہ بلند ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بلبل کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو عورت' فرزند یا غلام سے نفع ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے باشہ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کا مال کھائے گا۔ اور چیتے کا گوشت کھانا بھی دشمن کے مال کھانے پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جانوروں کا گوشت دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) مال (۲) میراث (۳) تونگری (۴) مصیبت اور اندوہ۔

## گوش (کان)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کا کان گر پڑا ہے یا کٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا یا اس کی لڑکی مرے گی یا آپس سے جدا ہوں گے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کی موت قریب آئی ہے' اور اگر خواب میں دیکھے کہ بہرا ہوا ہے اور کچھ بھی سن نہیں سکتا ہے۔ اس کے فسادِ دین اور فسادِ دیانت پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کان دیکھنا آٹھ وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) خیر اور منفعت (۳) دوست (۴) جاتا (۵) فرزند (۶) غلام (۷) مال اور مراد (۸) خوف اور دہشت۔

## گوشوارہ (جھمکے)

گوشوارہ۔ جھمکا۔ کان کا زیور ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے دونوں کانوں میں گوشوارے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی آرائش اور زیبائش پہلے سے زیادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دونوں کانوں میں بہت بیش قیمت موارید لٹکے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ علم اور قرآن مجید سیکھے گا اور دانا اور عالم ہو گا۔ اور اگر ایک کان میں موارید دیکھے اور دوسرے میں نہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب علم اور قرآن مجید سیکھے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس دو گوشوارے ہیں۔ دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر مرد دیکھے کہ اس کی عورت کانوں میں دو بالیاں رکھتی ہے ایک سونے کی ہے اور ایک چاندی کی ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گوشوارہ دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) فرزند خوبصورت اور آرائش (۲) علم اور قرآن مجید سیکھنا (۳) بزرگی (۴) عورت کو طلاق دے کر غم و اندوہ پانا۔

## کوشک (محل)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ محل میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا چاہا ہوا مال حاصل ہو گا۔ خاص کر اگر محل خشت خام یا مٹی کا ہے۔ اور اگر پختہ اینٹ یا مٹی کا ہے تو مال پر

دلیل ہے۔ لیکن اس کے دین میں نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو محل دیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ بادشاہ سے مال حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا محل خراب ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال تلف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے محل میں آگ لگی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ صاحب خواب سے تاوان لے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں محل آٹھ وجہ پر ہے: (۱) نعمت (۲) ولایت (۳) مرتبہ (۴) ریاست (۵) بزرگواری (۶) بادشاہی (۷) راحت (۸) محل کی بلندی اور خوبی کے مطابق خوشی' شادی اور مرتبہ حاصل کرے گا۔

## گوگرد (گندھک)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گندھک غم و اندوہ ہے اور گندھک کے دیکھنے میں خیر و منفعت نہیں ہے۔

## کودک (بچہ)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بچپن غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بچہ بن گیا ہے اور معلم کے آگے کتاب پڑھ رہا ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ میں گرفتار ہو گا۔ کیونکہ بچہ فساد سے صلاح کو چاہتا ہے۔ اور اہل تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر اپنے آپ کو بچہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام ضعیف ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کسی نے اس کے آگے بھنا ہوا بچہ رکھا ہے اور اس نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ بہت خیر پائے گا اور وہ بچہ بڑے مرتبہ کو پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خوبصورت لڑکا تاویل میں فرشتہ ہے اور بدصورت لڑکا منفعت ہے۔ اور اگر مرد دیکھے کہ وہ شیرخوار ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مقصود سے رہے گا' اور اگر مرد دیکھے کہ کسی بچہ کو دودھ دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ جننے کے وقت سلامت رہے گا۔

## کوہ (پہاڑ)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر اپنے آپ کو بلند پہاڑ پر دیکھے اور جانے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ اسکو بزرگ آدمی اپنی پناہ میں لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ کو اس کی جگہ سے کھینچا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی کو مغلوب کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے پہاڑ پر مقام کیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ پر چڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اگر مشکل سے پہاڑ پر چڑھا ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ سے نیچے اترا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی بزرگی اور مرتبے کو نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ کی چوٹی پر مقام بنایا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے

عزت پائے گا اور اس کا مقرب ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پہاڑ پر اذان دی ہے اور نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کلام خیر و خوبی سے ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پہاڑ اور محل کے اوپر جانا مراد کے پورے ہونے پر دلیل ہے۔ اور اگر اپنے آپ کو نیچے اترتا ہوا دیکھے تو اول کے خلاف تاویل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ کے دامن پر گرا ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ کے دامن میں نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ دین کے موافق کام کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ پر اس کی ہمراہی میں بادشاہ لوگ ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے عزت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ نے اپنی جگہ سے حرکت کی ہے اور پھر قرار پایا ہے۔ دلیل ہے کہ وہاں کوئی بڑا آدمی بیمار ہو گا اور پھر شفاء پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے آسانی کے ساتھ پہاڑ کھودا ہے۔ دلیل ہے کہ جلدی عطا پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مٹی کا پہاڑ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کنجوس سردار سے طمع ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ وہ کوہِ قاف پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہوئی ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کوہِ طور پر ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کو اس پر بھروسہ ہو گا اور اس کی مراد پوری ہو گی۔ اور اگر اپنے آپ کو کوہ عرفات پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا اور گناہ سے پشیمان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوہ لبنان پر ہے دلیل ہے کہ وہ علماء اور صلحاء سے محبت رکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ تاریک پہاڑ پر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ہلاکت کا خوف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ بدرلو ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے یا قید خانے میں جائے گا۔ اور اگر اپنے آپ کو روشن پہاڑ پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ مال حاصل کرے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ویران پہاڑ پر ہے اور پتھر بکھرے ہوئے ہیں اور وہ مشکل سے چلتا ہے اور تیر ڈالتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ظالم بادشاہ سے خوف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دو پہاڑوں میں چلتا ہے اور تیر ڈالتا ہے۔ دلیل ہے کہ دو بڑے آدمیوں میں وسیلہ بنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ میں سوراخ ہے اور وہ اس سوراخ کے اندر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے راز سے آگاہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس سوراخ سے کوئی چیز نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے عطا پائے گا۔

حضرت حافظ معبر رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پہاڑ کے اوپر چڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بزرگ آدمی کی خدمت میں مشغول ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ کئی پہاڑوں سے پتھر لئے ہیں اور ہر ایک جگہ ڈالتا ہے اور پھر پہاڑ پر ڈالتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کو قہر سے جمع کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ پہاڑ کو بغل میں پکڑ رہا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کسی بڑے آدمی کی خدمت کرے گا اور اس سے خیر و منفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ پہاڑ سے نیچے گرا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری نہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ پر پختہ

اینٹوں اور چونے کی سیڑھی بنی ہوئی ہے اور وہ اس پر سے پہاڑ کی چوٹی پر گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد جلدی حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ سیڑھی کچی اینٹ اور گارے کی ہے۔ تو اسکی عمدہ تاویل ہے۔ اور اگر سیڑھی تانبے کی ہے تو بد ہے۔ اور اگر بھرت کی سیڑھی ہے تو اس کی مراد پوری نہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ کی چوٹی پر کھڑا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا مقرّب خاص ہو گا اور بہت سامال پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پہاڑ دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) بادشاہ (۲) خشی کا کام (۳) فتح پانا (۴) بلندی حاصل کرنا (۵) سرداری پانا۔

## گوہر (موتی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں موتی کا دیکھنا خوبصورت دولت مند عورت کو دیکھنا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس موتی ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے موتی ہیں۔ دلیل ہے کہ بہت سامال حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ موتی بیچتا ہے۔ دلیل ہے کہ عورتوں کے شغل میں مشغول ہو گا اور دلالی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بعض موتیوں میں سوراخ ہیں اور بعض کی بابت علم نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ کنواری اور بیوہ عورتوں کی دلالی کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سفید موتی فرزند ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس سفید موتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند پیدا ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں موتی دیکھنا آٹھ وجہ پر ہے: (۱) مال (۲) علم (۳) مشہور فرزند (۴) بیش قیمت چیز (۵) خوبصورت عورتیں (٦) فائدہ مند بات (۷) خیر و برکت (۸) نیک کام کرنا۔

اور اگر صاحب خواب پارسا نہیں ہے۔ تو اس کے لئے پشیمانی پر دلیل ہے۔ اور خواب میں گوہر فروش صاحب علم و حکمت ہے۔

## کُوچہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ آباد کوچے میں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خیر و منفعت پہنچے گی۔ خاص کر اگر اس میں مصلح لوگ ہیں۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو بدی اور نقصان اور ضرر پہنچے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ فراخ کوچہ میں مقیم ہے تو اس کے لئے غم، اندوہ پر دلیل ہے۔

## کیک (پسو)

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس پسو ہے۔ یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔ اور اگر

دیکھے کہ اس نے بچھو کھایا ہے۔ تو سخت تر غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو بچھو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور بچھو کے دیکھنے میں کسی طرح بھی خیر و منفعت نہیں ہے۔ اور اللہ تعالےٰ ہی بہتری کو خوب جانتا ہے۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرفِ لام

## لباچہ (لبادہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لبادہ دیکھنا نیکی اور دین کی پائیداری ہے۔ خاص کر اگر سبز ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سمور یا سنجاب کا لبادہ ہے۔ دلیل ہے کہ دیانت دار مرد کی پناہ میں آئے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سبز لبادہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو باامانت شخص سے نفع پہنچے گا۔ اور اگر سرخ پہنا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ عیش پسند شخص سے اس لبادے کی قیمت کے مطابق اس کو منفعت ہو گی۔ اور اگر سفید ہے تو مصلح اور تونگر شخص سے نفع پائے گا اور اگر زرد ہے تو بیماری پر دلیل ہے۔ اور اگر نیلے رنگ کا پہنا ہوا ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر سیاہ پہنا ہوا ہے اور صاحب خواب قاضی یا خطیب ہے: دلیل ہے کہ خیر اور نیکی پائے گا۔ اور قاضی اور خطیب نہیں ہے تو نقصان اور بے حرمتی پر دلیل ہے۔

حضرت اسمٰعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ریشم کا لبادہ مردوں کے لئے نقصان کی دلیل ہے اور عورتوں کے لئے خوشی ہے اور عنابی رنگ کا لبادہ مردوں اور عورتوں کے لئے نیک ہے اور سفید فراخ خیر اور نیکی پر دلیل ہے اور خواب میں تنگ لبادہ نقصان مال پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ سوتی لبادہ مردوں اور عورتوں کے لئے نیک ہے اور خواب میں لبادہ چار وجہ پر ہے: (۱) عورتیں (۲) امانت داری (۳) کاموں کی درستی (۴) خیر و منفعت۔

## لباس (پوشاک)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گرمی کا لباس جاڑے میں پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہو گا۔ لیکن اس کو بڑا خوف اور ڈر پہنچے گا۔ لیکن اس کا انجام نیک ہو گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس نے مردوں کا لباس پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے شوہر کو کچھ ملے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی بیداری کی نسبت خواب میں برا لباس دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام بد ہو گا۔ اور اگر عمدہ دیکھے تو اس کا کام بہتر ہو گا۔ اور اگر اپنا لباس سرداروں جیسا دیکھے۔ دلیل ہے کہ سردار ہو گا۔ اور اگر اپنے اوپر بدکاروں کا لباس دیکھے۔ دلیل ہے کہ بہت گناہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا لباس بادشاہوں کا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے خیر اور منفعت پائے گا۔ اور اگر عالموں کا لباس پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ علم سے حصہ پائے گا۔ اور اگر صوفیوں کا لباس رکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا سے دست بردار ہو گا۔ اور اگر دولت مندوں کا لباس رکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال جمع کرنے پر حریص ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ یہودیوں اور عیسائیوں کا لباس رکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دل ان کی طرف مائل ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لباس کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) دین پاک (۲) تونگری (۳) عزت اور مرتبہ (۴) منفعت (۵) خوش عیش (۶) نیک عمل (۷) عدل چاہے گا۔

## لَب ہا (لَب)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لبوں کا دیکھنا مرادوں کے پورا ہونے پر دلیل ہے اور نیچے کا لب اوپر کے لب سے بہتر ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ لب خواب میں خویش اور قریبی ہیں۔ اگر دیکھے کہ اوپر کا لب اپنی جگہ سے زائل ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زوال میں ہوگا اور نیچے کی لب کی بھی یہی تاویل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کا نیچے کا لب کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا یا عورت اسکو ہلاک کرے گی۔ اور اگر دونوں لب گرے ہوئے دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو ماں باپ کی طرف سے مصیبت پہنچے گی۔ اور یہ بھی کہتے ہیں وہ چغلخور ہوگا۔ اور اگر اپنے لبوں کو دردمند دیکھے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہوگا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے لب آپس میں چپکے ہیں اس طرح کہ کھل نہیں سکتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا کام رکے گا۔ اور اگر عورت اپنے لب پر سیاہ خال یعنی تل دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی عزت زیادہ ہوگی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنا لب دانتوں میں پکڑ کر زخمی کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا جھگڑا ہوگا جس سے ہلاکت کا خوف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے لب سوجے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہوگا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے لب سرخ ہوگئے ہیں۔ دلیل ہے کہ حاکم بنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اسکے لب سبز یا سفید ہیں۔ دلیل ہے کہ دوستوں کی وجہ سے غم کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے لب کمزور اور ضعیف ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا حال بد ہوگا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں اوپر کا لب لڑکوں اور نیچے کا لب لڑکیوں پر دلیل ہے۔

## لحاف

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لحاف عورت ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس نیا اور پاکیزہ لحاف ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نیا لحاف خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ کنواری باندی خریدے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا لحاف ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا اور اگر لحاف پھٹا ہوا اور میلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا عیال ناموافق اور لڑاکا ہوگا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس لحاف ہے۔ دلیل ہے کہ دیندار اور تونگر عورت کرے گا۔ اور اگر سفید لحاف ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عورت تونگر اور پارسا ہوگی۔ اور اگر سرخ لحاف دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ اس کی عورت عیاش ہوگی۔ اور اگر زرد لحاف دیکھے تو بیمار عورت پر دلیل ہے اور رنگ دار لحاف مکار اور قریبی عورت پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نیا لحاف تین وجہ پر ہے: (۱) علم والی عورت (۲) کنواری لڑکی (۳) کنواری باندی۔

## لرزیدن (کانپنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی گردن کانپتی ہے۔ دلیل ہے کہ امانتداری میں ضعیف ہو گا۔ اگر دیکھے کہ اس کا سر کانپ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو حاکم سے نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی گردن کانپتی ہے۔ دلیل ہے کہ زینت اور آراستگی نہ رکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ کانپتے ہیں۔ اگر دلیل ہے کہ جس مرد سے اس کو قوت اور پناہ ہے اس کو نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا پاؤں کانپتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو سفر پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جسم کانپتا ہے۔ دلیل ہے کہ جس مراد کے درپے ہے اس سے رنج اور سختی دیکھے گا۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جسم کا کانپنا خوف اور ڈر ہے۔ اور حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جسم کا کانپنا چار وجہ پر ہے: (۱) ضعف حال (۲) خوف (۳) غم و اندوہ (۴) نقصان اور بیماری کا ہونا۔

## لرزیدن چیزہا (چیزوں کا کانپنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ آسمان کانپتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں فتنہ' فساد اور ظلم بہت ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ آفتاب اور چاند کانپتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے بادشاہ کو رنج اور ضرر پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ستارے کانپتے ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کے مقربوں میں پریشانی ظاہر ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ زمین کانپتی ہے تو فتنہ اور آفت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ پہاڑ کانپتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے بادشاہ کو نقصان پہنچے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ عرش کانپتا ہے تو عالموں کی بددیانتی اور فساد پر دلیل ہے۔ اور اگر لوح و قلم کانپتے ہوئے دیکھے تو منشیوں اور اہل علم کی بدحالی پر دلیل ہے۔ اور اگر سات آسمانوں کو لرزے میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس ملک والوں کے فساد کی وجہ سے حق تعالےٰ کا عذاب اور غصہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چاند اور سورج تاروں کی جہت پر کانپتے ہیں۔ تو اس ملک کے بادشاہ کی جنگ اور خصومت اور قتل و خونریزی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ کا مکان یا محل کانپتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس موضع والوں پر محنت اور آفت پڑے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جسم کانپتا ہے۔ تو فساد اور مصیبت پر دلیل ہے۔

## لشکر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ لشکر کسی جگہ پر ہے یا آیا ہے دلیل ہے کہ اس جگہ والوں کو تکلیف پہنچے گی۔ اور اگر لشکر کو آراستہ دیکھے۔ تو جس ملک میں لشکر ہے اس کی قوت اور نصرت پر دلیل ہے۔ اور جس بادشاہ کی ملک لشکر ہے اس کی قوت پر دلیل ہے۔ اور اگر لشکر بغیر اسلحہ کے ہے تو اس

بادشاہ اور اہل ملک کے ضعف اور عاجزی پر دلیل ہے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ لشکر کو خواب میں دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) مذی دل (۲) سیل (۳) سخت ہوا (۴) جنگ و خصومت (۵) بلا اور محنت۔

## لعل

لعل ایک قیمتی پتھر ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ لعل خواب میں خوبصورت اور مالدار عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس لعل آتشیں ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ یا اس نے خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ اس قسم کی عورت کرے گا یا پاکیزہ عقلمند کنیز خریدے گا۔ اور اگر اس کی عورت ہے تو پاکیزہ لطیف صورت لڑکی جنے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے لعل ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ لیکن دین میں مکروہ ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی دوست نے اس کو لعل کا ٹکڑا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اور قیمت کی مالدار عورت اپنے خویشوں میں سے لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی کانے نے لعل کا ٹکڑا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ نامعلوم عورت اس صفت کی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی جوان نے لعل کا ٹکڑا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حاصل کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لعل کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) کنیز (۳) منفعت (۴) دنیا کا مال اور لڑکیاں۔

## لعوق (چٹنی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چٹنی کا مزہ شیریں اور خوشبودار ہے تو خیر و منفعت پر دلیل ہے اور اگر انار اور چلغوزہ اور خشخاش وغیرہ کی چٹنی دیکھے۔ اگر تلخ، ترش اور بدبودار ہے تو بدی اور نقصان پر دلیل ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیریں چٹنی خیر و منفعت پر دلیل ہے اور ترش کی تاویل اس کے خلاف ہے۔

## لفاح الشمامہ (دستنبویہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دستنبویہ کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور اگر کسی کو دی ہے تو وہ بیمار ہو گا۔ اور اگر اس کی بو سونگھی ہے تو خوشی کی باتیں سنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی دستنبویہ ہے۔ تو مال پائے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں دستنبویہ چھ وجہ پر ہے: (۱) اچھی بات (۲) مال (۳) فرزند (۴) دوست (۵) رفیق (٦) خلاف۔

## لقلق (ایک پرندہ ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لقلق باحسب و نسب آزاد اور عاقبت اندیش مرد ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے لقلق پکڑا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو مذکورہ بالا صفت کے آدمی سے صحبت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے لقلق کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ بڑا دشمن اس کے ہاتھ سے ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لقلق اس کے ساتھ باتیں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس پر لوگ تعجب کریں گے اور اس کو کسی بڑے آدمی سے منفعت حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ لقلق اس کے چوبارے پر بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی سردار اس کے گھر میں آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لقلق اس کے ہاتھ سے اڑا ہے۔ دلیل ہے کہ دہقان مرد کی صحبت سے جدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے لقلق کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کسی دہقان سے مال حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لقلق چار وجہ پر ہے: (۱) مرد دہقان (۲) بادشاہ ضعیف (۳) پاسبان (۴) مسافر اور درویش۔

## لُقمہ (نوالہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی نے شیریں نوالہ اس کے منہ میں رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص اس کو عمدہ بات کہے گا۔ اور اگر وہ لقمہ غلیظ اور ترش ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے منہ میں لذیذ اور شیریں لقمہ کسی نے رکھا ہے اگر مصلح ہے تو مال حلال پر دلیل ہے۔ اور اگر لقمہ شیریں گرم ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بات سے بلا میں پڑے گا۔ اور اگر لقمہ اس کے حلق سے آسانی سے گیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ منہ میں نوالہ رکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) بوسہ دینا (۲) پاکیزہ بات کہنا (۳) لقمہ کے اندازے کے مطابق منفعت۔

## لقوہ (بیماری ہے)

لقوہ۔ ایک بیماری ہے جس میں منہ ٹیڑھا ہو جاتا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ لقوہ کی بیماری سے اس کا چہرہ ٹیڑھا ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کے نزدیک ذلیل و خوار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا چہرہ خوبصورت اور عمدہ ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں میں معزز اور مقبول ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لقوہ نفاق پر دلیل ہے کہ لوگوں میں نفاق کی باتیں کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لقوہ ہو گیا ہے۔ بیماری کے ظاہر ہونے اور نقصان دین پر دلیل ہے۔

## لگام

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لگام ٹوٹی یا ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مرتبہ اور بزرگی میں نقصان ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ گھوڑوں کی طرح اس کے سر پر لگام ہے۔ دلیل ہے کہ روزہ رکھے گا اور گناہوں سے توبہ کرے گا۔

حضرت علیؓ نے فرمایا ہے کہ جو شخص بدکار اور بدشکل ہے اس کے منہ میں لگام ڈالی جاتی ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لگام نیک آدمی کے سر پر ہوتی ہے کہ ہمیشہ مالک کے حکم میں ہوتا ہے اور آزاد سر اچھا نہیں ہے اور بیان کرتے ہیں کہ خواب دیکھنے والا باادب اور دانائی والا شخص ہوتا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لگام تین وجہ پر ہے: (۱) شرف و بزرگی (۲) روزہ رکھنا (۳) ادب و دانائی۔

اور خواب میں لگام فروش ولایت کے کاموں کی تدبیر کرنے والا ہے۔

## لگدن زدن (لات مارنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے کسی کو لات ماری ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے یا اس کے خویشوں سے اس کو نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو گھوڑے نے لات ماری ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کے مرتبے اور بزرگی میں نقصان ظاہر ہو گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ صاحب خواب فساد میں مشغول ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو عورت نے لات ماری ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کی وجہ سے اندوہگین ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ موٹی بڑھیا نے لات ماری ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال تلف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو اونٹ نے لات ماری ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے اس کو نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو بیل نے لات ماری ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اس سال میں نقصان پہنچے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لات مارنا چار وجہ پر ہے: (۱) نقصان (۲) مضرت (۳) غم و اندوہ (۴) عیال کا فساد۔

## لک

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس لک ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کمینہ سے اس کو نفع حاصل ہو گا۔ اگر دیکھے کہ لک کو آگ پر رکھا ہے اور دھواں نکلتا ہے دلیل ہے کہ اس کا کام و نام نیکی کے ساتھ ملک میں مشہور ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ لک کھایا ہے تو غمناک ہونے پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چھری اس کے ہاتھ میں ہے اور اس کو لک لگایا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ دانا اور پارسا شخصوں میں صلح کرائے گا۔

## لوبیا (ایک سبزی ہے)

لوبیا ایک قسم کی سبزی ہوتی ہے۔ حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لوبیا اگر اپنے موسم پر دیکھے تو اچھا ہے اور اگر بے موسم پختہ یا خام دیکھے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## لوحِ محفوظ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ لوح محفوظ عام تاویل میں بادیانت شخص ہے جو اپنے مال کو راہ خدا میں خرچ کرتا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ لوحِ محفوظ کی تاویل علم، حکمت اور قرآن مجید ہے۔ اگر دیکھے کہ لوح محفوظ چھوٹی اور حقیر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال بد ہو گا۔ اگر دیکھے کہ لوحِ محفوظ پر کچھ لکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام نیک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ لوح پر چلتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کسی بڑے بادشاہ سے کام پڑے گا اور وہ اس میں حاکم ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا نام لوحِ محفوظ پر لکھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب آئی ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لوح محفوظ دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) زیارت (۲) فرزند (۳) علم (۴) ہدایت (۵) حکومت (۶) حکمت۔

## لوزینہ (بادام والی چیز)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لوزینہ شکر کے ساتھ منہ میں رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے لطیف بات سنے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بہت سا لوزینہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو لوزینہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکو اچھی بات کہے گا یا اس کے لئے نیک کام کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لوزینہ کھانا مال اور نعمت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے لوزینہ کھایا ہے یا خریدا ہے یا کسی نے اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت حلال پائے گا اور خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو لوزینہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو مال اور نعمت دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لوزینہ اس سے ضائع ہوا ہے یا چوری ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کے مال کا نقصان ہو گا۔

## لَنگ شُدن (لنگڑا ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں لنگڑا ہونا۔ دلیل ہے کہ ایسے کام کرے گا کہ جن میں خیر، شر، سستی، ضعفی اور توانائی نہ ہو گی۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر کوئی اپنے آپ کو لنگڑا اور کمزور دیکھے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کی نگاہ میں ذلیل و خوار ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنے آپ کو لنگڑا دیکھے۔ دلیل ہے کہ دین اور دنیا میں شکستہ ہو گا اور اس کی مراد پوری نہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے آپ کو جان بوجھ کر لنگڑا بنایا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی معیشت کے کام میں کسی سے مدد مانگے گا۔ اور اگر دیکھے کہ لنگڑا ہے اور لاٹھی کے سہارے چلتا ہے۔ دلیل ہے

کہ کسی معتبر آدمی سے مدد چاہے گا اور اس کی مراد حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ قصداً" اپنے آپ کو لنگڑا بنایا ہے۔ دلیل ہے کہ ظاہری طور سے کسی پر بھروسہ کرے گا اور اصل میں اس پر اعتماد نہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنے آپ کو دیکھے کہ دونوں پاؤں سے لنگڑاتا ہے اور دونوں ہاتھ میں لکڑی پکڑ کر چلتا ہے۔ دلیل ہے کہ شادی خانہ داری کے شغل میں عاجز اور درماندہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کانٹے کی وجہ سے جو اس کے پاؤں میں لگا ہے چل نہیں سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس آدمی کے شر سے امن میں ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دونوں پاؤں میں کانٹا لگا ہے اور سوجے ہوئے ہیں اور لنگڑاتا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس پر حسد کرے گا اور اس کا مال اور مرتبہ زیادہ ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر لنگڑا خواب میں دیکھے کہ اس کا پاؤں درست ہو گیا ہے اور لنگڑاتا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے بستہ کام کشادہ ہوں گے اور جس مراد سے ناامید ہے وہ پوری ہو گی اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لنگڑا پن پانچ وجہ پر ہے: (۱) کاموں میں سستی (۲) نامرادی (۳) درویشی (۴) غم و اندوہ (۵) عیش و عشرت کا نقصان۔

## لوید (تھال)

لوید۔ تانبے کا تھال خواب میں گھر کا خدمت گار ہے۔ جس کی اصل عیسائی ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں نیا اور بڑا تھال ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم باامانت ہو گا۔ اور اگر پرانا' میلا اور چھوٹا ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے اور اگر دیکھے کہ تھال گر کر ٹوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ خادم مرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے تھال میں سوراخ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم بیمار ہو گا اور اگر صاف پانی سے پر دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ خدمت گار سے اس کو فائدہ ہو گا۔ اور اگر تھال کھانے کی چیزوں سے پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ان چیزوں کو کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خدمتگار سے خیر اور منفعت حاصل ہو گی۔

## لیموں

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زرد لیموں کا موسم اور بے موسم میں دیکھنا بیماری' درد اور رنج پر دلیل ہے۔ اور اگر سبز ہے تو غم و اندوہ کمتر ہو گا اور لیموں کے دیکھنے اور کھانے میں منفعت و خیر نہیں ہے۔ اور اللہ تعالےٰ ہی بہتر کو خوب جانتا ہے۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرف المیم

## مار (سانپ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سانپ بدخواہ اور پوشیدہ دشمن ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں سانپ ہے تو گھریلو دشمن پر دلیل ہے۔ اور اگر جنگل میں دیکھے تو بیگانہ دشمن پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سانپ سے لڑائی کی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے جھگڑا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سانپ اس پر غالب آیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح نہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سانپ نے اس کو کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن سے نقصان پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سانپ کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کو مغلوب کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سانپ کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر دشمن کا مال کھائے گا اور خیر اور خوشی دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سانپ کے دو ٹکڑے کئے ہیں۔ دلیل ہے کہ دشمن سے انصاف حاصل کرے گا۔ اور اگر دونوں ٹکڑے اٹھالئے ہیں۔ دلیل ہے کہ دشمن کا مال لے گا۔

اور اگر دیکھے کہ سانپ نے اس کے ساتھ مہربانی سے بات کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے درپیش عجیب کام ہو گا۔ کہ اس سے شادی اور خوشی دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سانپ نے اس کے ساتھ تندی اور تیزی سے بات کی ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس پر فتح پائے گا۔ اور اگر مرا ہوا سانپ دیکھے۔ دلیل ہے کہ حق تعالے اس سے شر اور آفت کو دور کریگا اور اس کو تکلیف نہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ سانپ اس کا تابعدار ہے۔ دلیل ہے کہ مرتبہ اور بزرگی پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ سانپ اس سے بھاگا ہے اور اس کو پکڑ نہیں سکا ہے تو دشمن کے ضعف پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سبز سانپ ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن دیندار اور باامانت ہو گا۔ اور اگر دوسرے سانپوں کے علاوہ سیاہ سانپ کو دیکھے تو لشکر پر دلیل ہے۔ اور اگر سانپ زرد ہے تو بیمار دشمن پر دلیل ہے۔ اور اگر سرخ دیکھے تو معاشر اور عیش پسند دشمن پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سانپ کے بہت سے پاؤں ہیں۔ دلیل ہے کہ اسکا دشمن قوی اور دلاور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سے سانپ اس کے سامنے جمع ہیں اور اس کو ستاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے بہت سے خویش دشمن ہوں گے۔ لیکن ان سے نقصان نہ دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سانپوں کے جسم پر سر اور بہت سے دانت ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا دشمن کینہ پرور اور بدخصلت ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سانپ اس کی ناک' کان' پستان' پیشاب یا پاخانے کی جگہ سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند اس کا دشمن ہو گا۔ ور اگر دیکھے کہ سانپ اس کے منہ سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ وبال جان بات کرے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ سفید سانپ کا دیکھنا دشمن کو دیکھنا ہے اور سیاہ سانپ سپاہی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ سانپ سے بھاگا ہے اور اس کو سانپ نے نہیں دیکھا ہے۔ دلیل ہے کہ آرام اور خوشی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سانپ نے اس کو پکڑا ہے اور دکھ نہیں دیا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگی پائیگا اور دشمن سے امن

میں ہو گا۔

حضرت خلف اصفہانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سبز سانپ اس کا مطیع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ خزانہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی آستین سے سانپ نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند اس کا دشمن ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سانپ کو مارا ہے اور اس کا خون اپنے جسم پر ملا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کا مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنے بستر پر سانپ مارا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مر گئی۔ اور اگر دیکھے کہ سانپ اس کے گریبان یا اس کے منہ سے نکل کر زمین میں گھسا ہے۔ دلیل ہے کہ ہلاک ہو گا۔ اور خارمار خواب میں ضعیف اور کمزور دشمن ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سانپ کا دیکھنا دس وجہ پر ہے: (۱) طاقت (۲) زندگانی (۳) سلامت (۴) بادشاہی (۵) سپہ سالاری (۶) عورت (۷) دولت (۸) موت (۹) لڑکا (۱۰) سیلاب۔

## مارچوبہ (ہلدی)

مارچوبہ۔ ایک قسم کی جڑ ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ زمین سے مارچوبہ جمع کرتا ہے اور اس کا موسم بھی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور منفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ مارچوبہ خام کھاتا ہے تو رنج اور اس کے نقصان پر دلیل ہے۔

## مار تیشا (منور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مار تیشا رنج و تکلیف اور بیماری پر دلیل ہے اور خواب میں اس کا دیکھنا اچھا نہیں ہے۔

## مازو (سرو کا پھل)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ درخت سے مازو جمع کئے ہیں۔ دلیل ہے کہ رنج اور سختی سے مال جمع کرے گا۔ اور اگر بیمار دیکھے کہ اس کے پاس مازو کا ڈھیر لگا ہوا ہے۔ تو مال مکروہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مازو کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام کھائے گا۔ اور اگر مازو زرد ہے تو بیماری پر دلیل ہے۔ اور سبز اور سیاہ مازو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مازو چار وجہ پر ہے: (۱) مال مکروہ (۲) غم و اندوہ (۳) بیماری (۴) رنج و سختی۔

## مازریون

مازریون ایک زہریلی چیز ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مازریون موسم اور بے موسم میں غم و اندوہ پر دلیل ہے اور اس کے کھانے میں نقصان مال اور ہلاکت جسم پر دلیل ہے اور اس کے

دیکھنے میں بہتری نہیں ہے۔

## ماست (دہی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں میٹھا دہی خیر اور منفعت پر دلیل ہے۔ اور ترش غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ دہی ایسا مال ہے جو سفر میں حاصل ہوتا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے دہی کھایا ہے۔ خاص کر اگر شیریں ہے تو سفر سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دہی سے مکھن نکالا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کو اسی قدر مال حاصل ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے میٹھا دہی کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حلال حاصل کرے گا۔ اور ترش دہی غم و اندوہ ہے۔

## ماش (ایک غلّہ ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر پختہ ماش خواب میں دیکھے تو تھوڑی خیر پر دلیل ہے اور خام کا کھانا اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں ماش ہیں اور لوگوں میں تقسیم کر رہا ہے۔ دلیل ہے کہ بے غم ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ماش خشک و تر یا خام اور پختہ دیکھنا غم اور اندوہ پر دلیل ہے۔

## ماکیاں (مُرغی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مرغی خادم یا کنیز پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مرغی خریدی ہے۔ یا کسی نے اس کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ کنیز خریدے گا یا خادم مزدوری پر لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی اور بے اندازہ مرغیاں ہیں۔ دلیل ہے کہ ریاست اور سرداری پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مرغی کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر خادموں سے مال اور نعمت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مرغی ذبح کی ہے دلیل ہے کہ اس کا فرزند یا اس کے غلام کا فرزند یا اس کی کنیز کسی بلا میں گرفتار ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس مرغی کا انڈہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکی پیدا ہو گی یا خادموں سے مال حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مرغی باجمال عورت ہے۔ اور سیاہ مرغی کو دیکھنا چتکی مرغی سے بہتر ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مرغی نے اس کے گھر میں مرغے کی طرح آواز دی ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب ناخوش بات سنے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مرغی کا بچہ تین وجہ پر ہے: (۱)

خوبصورت عورت (۲) کنیز (۳) غلام۔

## ماميرا (آنکھ کی دوا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ماميرا ایسی بیماری پر دلیل ہے کہ جس سے صاحب خواب کو خیر اور ثواب حاصل ہو گا۔

## ماميثا

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ماميثا وقت پر یا بے وقت غم و اندوہ پر دلیل ہے اور خواب میں ماميثا کا دیکھنا اچھا نہیں ہے۔

## ماہ (چاند)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چاند بادشاہ کا وزیر ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے چاند پکڑا ہے یا اس کو اپنی ملک میں دیکھا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا مقرب ہو گا یا وزیر بنے گا۔

اور اگر دیکھے کہ چاند کے ساتھ لڑائی اور جھگڑا کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ وزیر سے جھگڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چاند کی جگہ پر مقیم ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا وزیر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چاند کا نور لیا ہے۔ دلیل ہے کہ وزارت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے آسمان کا چاند پکڑا ہے اور نور و شعاع نہیں رکھتا ہے اور تاریک و تیرہ بھی نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ غموں سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چاند تیرہ و تاریک ہے اور اپنی جگہ پر نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا وزیر کسی کام کے باعث اس کا محتاج ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ چاند خواب میں خاص کر اگر چودھویں کا ہے بادشاہ کو دیکھنا ہے اگر دیکھے کہ چاند کے دو ٹکڑے ہو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہ یا وزیر ہلاک ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ چاند اس کے ساتھ باتیں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس پر فریاد کریں گے اور اپنا انصاف چاہیں گے اور وہ شخص ولایت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دو چاند آپس میں لڑتے ہیں۔ دلیل ہے کہ دو بادشاہ آپس میں جنگ کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ ایک ان میں سے گر کر پارہ پارہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ ان دو بادشاہوں میں سے ایک گرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چاند اس کے ہاتھ میں یا گود میں پکڑا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور اگر پہلی کا چاند دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ وہ عورت اس سے اصل اور نسبت میں کم درجہ کی ہو گی۔ اور اگر چاند آدھا ہے۔ تو دلیل ہے کہ عورت کا اصل مولازادوں کا ہو گا۔ اور اگر چودھویں کا چاند ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عورت اصلی اور نسب میں اس سے بہتر ہو گی۔ اور اگر یہ خواب عورت دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس صفت کا شوہر کرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ چاند پاکیزہ اور روشن ہے اور اس کے گھر میں آکر اترا ہے۔ دلیل ہے کہ اس گھر میں عورت کرے گا اور اس سے منفعت پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی چیز نے چاند کو ڈھانپا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا وزیر متغیر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چاند کو گرہن لگا ہے۔ دلیل ہے کہ وزیر کا حال بد ہو گا اور وہ معزول ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر اپنی جگہ پر چودھویں کا چاند روشن دیکھے اور اس کا نور اس کے گھر کے مقابلہ میں چمکتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس گھر والے بادشاہ یا وزیر سے خیر و منفعت دیکھیں گے۔ اور اگر چودھویں کے چاند کو تاریک دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو رنج اور نفرت حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ پہلی کا چاند اپنے مطلع سے نکلا ہے۔ لیکن شروع ماہ میں اس کا نور زیادہ ہوا ہے یا بدر ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند پیدا ہو گا۔ جو بادشاہ یا وزیر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ پہلی کا چاند اپنی جگہ سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے یہاں فرزند آئے گا۔ یا اس کو کوئی مشکل کام پڑے گا کہ لوگوں کو اسی سے غم و اندوہ ہو گا۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر کوئی خواب میں چاند کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے بادشاہ کے ہاں لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر چاند کا نور زیادہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس لڑکے کی زندگی دراز ہو گی۔ اور اگر چاند کو چودھویں کا دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر درمیانے درجے کی ہو گی۔ اور اگر چاند نقصان میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ یا وزیر کی خدمت میں مشغول ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ چاند کو ہاتھ میں پکڑا ہے یا چاند اس کی گود میں آیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں عالم اور دانا فرزند پیدا ہو گا۔ اور اگر یہی خواب کوئی بادشاہ کا مقرب دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہ بادشاہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چاند اور سورج اور تمام ستاروں کو پکڑا ہے۔ اور سب ہی تیرہ و سیاہ ہیں۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب ہلاک ہو گا۔ اور اگر پارسا ہے تو غم و اندوہ میں پڑے گا یا بیمار ہو گا اور آخرکار وہ شفاء پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ چاند کو خواب میں دیکھنا سترہ وجہ پر ہے: (۱) بادشاہ (۲) وزیر (۳) مصاحب (۴) رئیس (۵) شرف اور مرتبہ (۶) دوست (۷) کنیز (۸) غلام۔ خادم (۹) بے ہودہ کام (۱۰) والی (۱۱) عالم مفسد (۱۲) بزرگ سردار (۱۳) باپ (۱۴) ماں (۱۵) عورت (۱۶) فرزند (۱۷) بزرگواری۔

## ماہی (مچھلی)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ مچھلی گرم دریا میں دیکھنا بلا اور سختی ہے اور سرد دریا میں دیکھنا فرحت اور خوشی ہے۔ اور اگر بہت سی تازہ اور بڑی مچھلی دیکھے تو مال غنیمت پر دلیل ہے۔ اور اگر چھوٹی دیکھے تو غم و اندوہ پائے گا۔ اور اگر مچھلی کے پیٹ کے درمیان سے مروارید پائے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکا پیدا ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے خشک یا شور مچھلی دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی رئیس یا بادشاہ سے نقصان پہنچے گا۔ اور اگر شور مچھلی کھائے۔ دلیل ہے کہ غلام اس کو نقصان پہنچائے گا۔ اور بعض نے بیان کیا ہے کہ شور مچھلی بھنی ہوئی تاویل میں سفر ہے جو طلب علم یا کسی مرد کی صحبت کے لئے ہو گا۔ اور چھوٹی مچھلی کا کھانا جھگڑا ہے۔

اور اگر دیکھے کہ کوئی چیز مچھلی کے جسم سے جیسے خون اور ہڈی یا اور کچھ جو مچھلی کے پیٹ میں ہوتا ہے پایا ہے۔

دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور خیر و برکت ہو گی یا غلام خریدے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے دریا میں سے بڑی مچھلی کو پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کے اہل سے نہایت مالدار عورت کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مچھلی تازہ اور بھنی ہوئی مال اور نعمت ہے کیونکہ تازہ مچھلی بہشت کے کھانوں میں سے ہے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دسترخوان پر تھی جو ان کے آسمان سے اترتا تھا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: رَبَّنَآ اَنۡزِلۡ عَلَيۡنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ (اے ہمارے رب! ہم پر آسمان سے خوان نازل فرما)۔

اگر دیکھے کہ مچھلی کے منہ سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کام میں جھوٹی بات کہے گا۔ اور اگر خواب میں مچھلی اس کے عضو تناسل سے نکلے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکی پیدا ہو گی۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کے منہ سے مچھلی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اندوہ گین ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے دریا میں مچھلی پکڑی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے مال اور نعمت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے تازہ مچھلی کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مچھلیاں بیچتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اور اس کے لوگوں کو خیر و منفعت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ حوض یا نہر میں سے مچھلی پکڑتا ہے۔ دلیل ہے کہ عام لوگوں سے مکر اور حیلے کے ساتھ کوئی چیز لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ دریا کی مچھلیاں اس کے ساتھ باتیں کرتی ہیں۔ دلیل ہے کہ وہ بادشاہ کا راز ظاہر کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مچھلی کو دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) وزیر (۲) لشکر (۳) کنواری لڑکی (۴) غنیمت (۵) غم و اندوہ (۶) ہندو کنیز۔

## ماہی خوارہ (بگلا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بگلا عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے بگلے کو پکڑا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بگلا اس کے ہاتھ سے اڑا ہے یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بگلے کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال خرچ کرے گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بگلا کی تاویل غم و اندوہ ہے۔

## مبرد (سوہان- ریتی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سوہان ہے اور اس کا زنگار اتار رہا ہے۔ دلیل ہے کہ مشکل کام اس پر کشادہ ہو گا۔ خاص کر اگر لوہا اس کی ملک ہے۔ اور اگر دیکھے کہ پاکیزہ اور روشن لوہے کو کسی چیز سے رگڑتا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس سے ذلت اور نقصان دیکھے گا۔ اور بعض نے بیان کیا ہے کہ سوہان نرم بات ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا سوہان ٹوٹا ہے یا ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی کام کرے گا

اور درست نہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ گھر کے تانبے کے برتن سوہان سے اجلے کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے کوئی چیز گھر کے خادم کو ملے گی۔ یا اس کی وجہ سے خادم کام سے خلاصی پائے گا۔

## مطہرہ (لوٹا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس نیا لوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس پرانا اور شکستہ لوٹا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لوٹا تین وجہ پر ہے: (۱) سفر (۲) مال (۳) زندگانی۔

## مثقبہ (سُنبہ۔ برما)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ برمے سے کسی لکڑی یا درخت میں سوراخ کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ مکر اور حیلہ سے کوئی چیز لے گا۔ اور بعض نے کہا ہے کہ اس کا مقصود حاصل ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ برمے سے کسی کے جسم میں سوراخ کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ مکر اور حیلہ سے کسی شخص کو بلا میں گرفتار کرے گا۔

## مجلسِ علم

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مجلسِ علم میں بیٹھا ہے اور عالِم کسی پر قرآن مجید پڑھتا ہے اور تفسیر قرآن مجید اور حدیث شریف اور توحید بیان کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ مضبوط عمارت بنائے گا جو شریعت کے خلاف ہو گی۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ علم کی مجلس میں روتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے کام میں مشغول ہو گا اور اس سے خوش ہو گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو غمگین ہونے پر دلیل ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس پر مجلسِ عِلم میں حال آیا ہے اور بے ہوش ہو گیا ہے کہ عقل جاتی رہی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کوئی کام درپیش ہو گا جس میں سرگشتہ اور حیران ہو گا۔ لیکن نتیجہ بہتر ہو گا۔

## مجلسِ شراب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شراب کی محفل میں ہے اور اس نے شراب نہیں پی ہے۔ دلیل ہے کہ فساد اور حرام میں مشغول نہ ہو گا لیکن خوش ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مجلس شراب میں گویا اور چنگ و چغانہ ہے دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ اور جھگڑا ہو گا۔

## مجمرہ (انگیٹھی)

مجمرہ۔ انگیٹھی جس میں عود جلاتے ہیں۔ اس کی شرح حرف عین میں بیان ہو چکی ہے۔

## مجرہ (لوڑھنی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں لوڑھنی دیکھے۔ دلیل ہے کہ پاک دین اور علم والی عورت کرے گا۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس لوڑھنی ہے۔ دلیل ہے کہ علم والی عورت کرے گا اور اس سے خیر و منفعت پائے گا۔ اگر دیکھے کہ لوڑھنی پھٹی ہے یا ضائع ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔ عورت نہیں ہے تو اس کا کوئی خویش مرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس پر کوئی چیز لکھی ہوئی ہے اگر قرآن مجید یا اسمائے الٰہی لکھے ہیں تو صلاح اور منفعت پر دلیل ہے۔ اگر خلاف ہے تو شر و فساد پر دلیل ہے۔

## محراب

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ محراب میں نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو صالح فرزند کی بشارت ہو گی۔ چنانچہ حضرت زکریا علیہ السلام کی بابت فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي فِي الْمِحْرَابِ** (وہ کھڑا محراب میں نماز پڑھ رہا تھا)۔

اگر دیکھے کہ نماز وقت پر پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند صالح ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ محراب میں بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ نماز میں سستی کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے محراب کی عمارت بنائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند عالم اور دانا ہو گا۔ اور بعض اہل تعبیر کہتے ہیں کہ اپنا مال خرچ کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں محراب کو دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) امام (۲) بادشاہ (۳) قاضی (۴) کوتوال (۵) لوگوں کا ایلچی ہے۔

## مخنث (ہیجڑا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ وہ ہیجڑا ہوا ہے اور عورتوں کی زینت سے اپنے آپ کو آراستہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر خوف اور دہشت ہو گی اور بلا میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے عورتوں کا کپڑا اپنے جسم سے اتارا ہے اور مردوں کا لباس پہنا ہے اور مردوں کے حال پر واپس آیا ہے۔ دلیل ہے کہ خوف اور بے چارگی اور بلا اس سے دور ہو گی۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی بیٹھک ہیجڑوں میں ہے۔ دلیل ہے کہ مفسدوں سے میل جول رکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ ان میں مقیم ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اہلِ فساد کی صحبت سے جدا ہو گا۔

## مداد (سیاہی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں سیاہی دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہ روزی اس پر فراخ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ سیاہی اس سے ضائع ہوئی ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سیاہی اس کے کپڑے پر گری ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا نقصان ہو گا اور اگر صاحبِ خواب منشی ہے تو سرداری پائے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیاہی کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) سرداری (۲) راحت اور آرام (۳) معیشت (۴) شادی اور خوشی۔

## مذکِّر (نصیحت دینے والا)

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ لوگوں کو نصیحت دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خوشی ہو گی۔ اور اگر بیمار ہے تو شفاء پائے گا اور اپنے دشمن کو مغلوب کرے گا۔
حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لوگوں کو نصیحت دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس میں صلاح دین اور آخرت کی نجات ہے اور دین و دنیا کی اس میں بشارت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ لوگوں کا ناصح ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو حق تعالےٰ کی پناہ حاصل کرنی چاہیے اور توبہ کرے تاکہ شر اور فتنے سے پناہ میں رہے۔

## مذی

مذی۔ شہوت بازی میں منی سے پہلے پانی نکلتا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مزی کا پانی نکلتے ہوئے دیکھنا اسی قدر کے مطابق شادی اور خوشی ہے۔

## مرجان (مونگا)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مونگا فرزند ہے۔ اگر سرخ ہے تو فرزند خوبصورت ہو گا۔ اور اگر مرجان بہت سے جواہرات کے ساتھ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال و نعمت حاصل کرے گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مرجان کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) عورت یا فرزند (۲) زینت (۳) جمال (۴) خادم کی طرف سے مال۔

## مردِ معروف (معلوم شخص)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں معلوم شخص کو بیداری کی طرح دیکھے تو ا‌س کے ہم نام یا اس جیسے کو دیکھے گا۔ اور اگر نامعلوم جوان شخص کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا دشمن ہو گا۔ اور اگر نامعلوم بوڑھے کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اسکا نصیب ہو گا اور خیر اور بزرگی پائے گا۔
اور اگر جوان دیکھے کہ اس کے بال سیاہ سے سفید ہو گئے ہیں۔ دیانت اور اس کے دین کی آہستگی پر دلیل ہے۔ اور اگر معلوم بوڑھے کو دیکھے کہ اس کے بال سیاہ ہو گئے ہیں اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں کسی بوڑھے کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی دیانت اور دین کی ہمیشگی پر نیکی حاصل کرے گا اور اگر جوان مرد کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی بڑے آدمی سے زحمت اور نفرت پہنچے گی۔ اور اگر کسی ضعیف شخص کو دیکھے کہ اس کے ساتھ سرد باتیں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی صفت کے آدمی کیساتھ جھگڑا کرے گا اور اس پر فتح پائے گا۔ اور اگر مرد دیکھے کہ وہ بچہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ جہالت کا کام کرے گا۔ اور لوگ اس کو ملامت کریں گے۔ اور اگر مرد دیکھے کہ اس کی عورت کے قضیب ہے جیسے مردوں کا ہوتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکا ہو گا جو اہل بیت کا سردار ہو گا۔ اور اگر مرد دیکھے کہ اس کی فرج ہے جیسی کہ عورتوں کی ہوتی ہے۔ یہ اس کی ذلت و خواری اور بدحالی پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بوڑھے آدمی کو دیکھنا دولت اور بخت ہے۔ اور جوان شخص کو دیکھنا مکر اور حیلہ اور مکروہ چیز کو دیکھنا ہے۔

## مُردار سنگ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ مردار سنگ کو دیکھنا بیماری ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مردار سنگ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ بیماری سے خوف ہلاکت ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مردار سنگ کسی کو بخشا ہے۔ یا اس نے بیچا ہے۔ دلیل ہے کہ رنج اور بیماری سے امن میں ہو گا۔ اور مردار سنگ زرد رنگ کا بیماری اور اندوہ ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مردار سنگ دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) رنج (۲) بیماری (۳) عذاب اور شکنجہ۔

## مُردن در خواب (خواب میں مرنا)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ وہ مرا ہے اور لوگ اس پر روتے اور زاری کرتے ہیں یا اس کو باندھ کر کفن میں لپیٹا ہے یا جنازے میں رکھ کر قبر میں ڈالا ہے۔ یہ سب اس کے دین کے فساد پر دلیل ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ پھر اس کے تئیں قبر سے اٹھا کر نکالا ہے تو اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو قبر میں رکھ کر اس پر مٹی ڈالی ہے اور لوگ واپس آ گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا دین کبھی اصلاح نہ پائے گا۔

اور بعض کہتے ہیں۔ اگر دیکھے کہ مرا ہے اور جلدی جنازے پر رکھا ہے اور لوگوں نے اس کو اٹھا لیا ہے اور بہت لوگ اس کے جنازے کے پیچھے جا رہے ہیں۔ دلیل ہے کہ شرف' بزرگی اور حکومت پائے گا۔ لیکن ان پر ظلم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ تھا اور زندہ ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ سے توبہ کرے گا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ اس کی عمر دراز ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو کہا ہے کہ تو کبھی نہ مرے گا۔ دلیل ہے کہ جہاد میں شہید ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ وہ مرا ہے اور کسی نے اس پر گریہ و زاری نہیں کی ہے اور اس کے جنازے کے پیچھے کوئی نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خانہ ویران ہرگز آباد نہ ہو گا۔ اور اگر خواب میں اپنے آپ کو مردوں میں دیکھے اور اس کو خیال ہے کہ وہ دیر سے مردہ ہے۔ دلیل ہے کہ جاہل لوگوں کے ساتھ سفر کرے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی چاہے کہ معلوم کرے کہ اس کا حال اہل اصلاح کے نزدیک کیسا ہے؟ اگر مردے خواب میں اس کی صلاحیت کی بشارت دیں اور اس سے کشادہ رو ہو کر نیک باتیں کریں۔ دلیل ہے کہ اس کا حال حق تعالے کے نزدیک نیک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مردے اس سے ناخوش باتیں کرتے ہیں اور اس سے منہ پھیرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا حال حق تعالے کے نزدیک برا ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناگہانی موت کا دیکھنا مومن کی راحت اور کافر کے عذاب پر دلیل ہے۔ اور اگر ناگہانی موت نہیں ہے تو فساد دین پر دلیل ہے اور جس قدر جان کنی سخت دیکھے گا عذاب اور مصیبت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ وہ مرا ہے اور اس کو کسی نے غسل دیا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جنازے کے پیچھے ایک گروہ ہوا پر چل رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس شہر میں کوئی بڑا آدمی مرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مرا ہے اور لوگ اس کے جنازے کے پیچھے جا رہے ہیں۔ دلیل ہے کہ اپنے قدر کے مطابق ولایت اور بزرگی پائے گا۔ اور اگر مردہ جنازے پر بھاری ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں پر قہر اور ستم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جنازے پر ہلکا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں سے نیکی کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ مردے کو ہاتھ پر رکھ کر لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ زندہ مرا ہے اور اس کو تخت پر سلایا ہے اور اس تخت کو لوگوں نے ہاتھ پر رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کی خدمت میں جائے گا اور اس سے خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مر کر زندہ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شہر خراب ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ دوسری بار مرا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزندوں میں سے کوئی مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا فرزند مرا ہے۔ دلیل ہے کہ تونگر ہو گا۔ اور کہتے ہیں کہ دشمن سے امن میں رہے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے ماں باپ مرے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا کام خراب ہو گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ حاملہ تھی اور مری ہے اور لوگ اس کو روتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکا پیدا ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردہ دوسری بار مرا ہے اور مرنے پر لوگ آہستہ روتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے اہلِ بیت میں سے کسی کی شادی ہو گی اور خوش خرمی دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے مرنے پر عورت اور مرد شور اور نوحہ کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے اہل بیت کو غم و اندوہ پہنچے گا۔

اور اگر عورت دیکھے کہ وہ مری ہے اور اس کو غسل دیا ہے اور جنازے پر رکھی ہے۔ دلیل ہے کہ نیک بات کرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو دفن کیا ہے تو اس کی تاویل بد ہے۔

## مُردہ زندہ شُدن (مردہ کا زندہ ہونا)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردہ سے زندہ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال نیک ہو گا۔ خاص کر اگر مردے کو خوش اور کشادہ رو دیکھے۔ اور اگر زندہ کو مردہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال بد ہو گا۔ خاص کر اگر مردہ ترش رو ہے۔ اور اگر کوئی اپنے مردہ باپ کو زندہ دیکھے اور خوش اور پاکیزہ لباس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ دولت اور اقبال پائے گا اور اس کا کام نیک ہو گا۔ اور اگر ماں کو زندہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ غم سے نجات پائے

گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس کا فرزند زندہ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غائب سفر سے آئے گا۔

اور اگر بیگانے مردہ کو زندہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس مردے کے خویشوں کا حال نیک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ زندہ مرگیا ہے اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مردے کو زندہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی کافر اسکے ہاتھ سے مسلمان ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنے ماں باپ کو ترش رو' غمگین اور میلے لباس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی دولت اور اقبال میں نقصان ہو گا۔ کیونکہ خدا تعالےٰ کے گھر میں ہے۔ جس صفت پر مردے کے خواب میں دیکھے گا۔ تو زندہ کے احوال پر دلیل ہے۔ اگر کوئی اپنے باپ کو یا ماں باپ دونوں کو کشادہ رو اور پاکیزہ لباس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ شرف' بزرگی اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ تو اس کی تاویل بھی خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کسی نے مردے کو خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ تو مر گیا تھا۔ اس نے کہا نہیں میں تو زندہ ہوں۔ دلیل ہے کہ اس جہان میں مردے کی بات اچھی ہے اور حق تعالےٰ اس سے خوشنود ہے۔ فرمان حق تعالےٰ ہے : **وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ أَمْوَاتًا ۚ بَلْ أَحْيَاءٌ عِندَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ فَرِحِينَ بِمَا آتَاهُمُ اللّٰهُ مِن فَضْلِهِ** (اور جو لوگ اللہ تعالےٰ کی راہ میں قتل ہوئے ہیں ان کو مردہ خیال نہ کرو۔ بلکہ وہ اپنے رب کے پاس زندہ ہیں۔ رزق دیئے جاتے ہیں اور جو کچھ ان کو اللہ تعالےٰ نے اپنے فضل سے دیا ہے اس پر خوش ہیں)۔

یہ آیت اس بات پر دلیل ہے کہ مردہ جو کچھ کہتا ہے راست کہتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ شاد اور خوش اپنے گھر میں آکر بیٹھ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ صدقہ اور دعا اس کو پہنچتی ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردے نے اس کے اپنے گھر میں گود میں پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ تندرست اور سلامت ہو گا اور اقبال و دولت پائے گا۔ اور اگر وہ مردہ اس کے خویشوں سے ہے تو دعا اور صدقہ کی اس سے امید رکھتا ہے۔ اور اگر کوئی مردے کو اپنے اہل بیت میں سے خوش دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے اہل بیت کا حال شاد اور خوش ہو گا۔ اور اگر مردے کو ترش رو اور غمگین دیکھے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے اہل بیت میں سے کوئی مردہ اس پر کودا ہے اور جھگڑا کرتا ہے یا اس سے منہ پھیرا ہے۔ دلیل ہے کہ اس مردے نے کچھ وصیت کی ہو گی اور اس نے اسے پورا نہ کیا ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ مردہ شاد اور خنداں اس کے پاس آیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو دعا اور صدقہ پہنچا ہے اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کے حق میں تقصیر کی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ اس کو نیک بات کہتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال نیک ہو گا۔ اور اگر اس کو بری بات کہے یا اس کو وصیت کرے تو اس کی تاویل بد ہے۔ اور اگر مردہ اس سے علم و حکمت کی بات کرے یا اس کو وعظ اور نصیحت کرے تو صاحب خواب کی دیانت اور صلاح دین پر دلیل ہے۔

اور اگر مردے کو دنیاوی زندگی سے بہتر' خوشحال اور پاکیزہ لباس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا خاتمہ خیر اور سعادت سے ہوا ہے۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ مردہ عذاب حق سے امن میں ہے اور اس کی عاقبت

محمود ہے۔

حضرت حافظ معبر رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردے نے اس کی گردن میں ہاتھ ڈالا ہے اور اس کو گود میں لیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ مردے نے توجہ نہیں کی ہے اور نہ کوئی بات کی ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب اس کے لئے صدقہ دے اور اس کو نیک دعا سے یاد کرے۔ اور اگر مردے کو ترش رو اور غمناک دیکھے۔ دلیل ہے کہ عاصی اور گناہگار ہو گا۔ اور اگر مردہ ہنسا اور پھر رویا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ مردہ مسلمان نہیں مرا ہے۔ اور اگر مردے کو سیاہ رو دیکھے۔ دلیل ہے کہ کفر میں مرا ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے : فَاَمَّا الَّذِیْنَ اسْوَدَّتْ وُجُوْهُهُمْ اَكَفَرْتُمْ بَعْدَ اِیْمَانِكُمْ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ (لیکن جن لوگوں کے چہرے سیاہ ہیں۔ کیا تم نے ایمان کے بعد کفر کیا تھا تو کفر کی وجہ سے عذاب کو چکھو)۔

اور اگر مردے کو عاجز اور بغیر لباس کے دیکھے۔ دلیل ہے کہ مردے کا حال بد ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردہ نماز میں ہے۔ دلیل ہے کہ اس مردے نے زندگی میں بہت استغفار کی ہے۔ اور اہلِ تعبیر بیان کرتے ہیں کہ مردے کے لئے بجائے طاعت کے ثواب ہے۔ دلیل ہے کہ صاحبِ خواب طاعت اور نماز میں ست ہے۔

اور اگر مردہ کو دیکھے کہ جس جگہ زندگی میں نماز پڑھتا تھا اسی جگہ نماز پڑھ رہا ہے۔ تو مردے کے دین پاک اور زندہ کی درستی عاقبت پر دلیل ہے۔

## مُردہ چیزے دادن (مُردے کا کوئی چیز دینا)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردہ اس کو کوئی دنیا کا سامان دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہاں سے کسی چیز کے پہنچنے کی امید نہیں رکھتا ہے۔

اور اگر دیکھے کہ مردے نے اس کو کوئی چیز کھانے یا پینے کی دی ہے اور اس نے کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ حلال کی روزی پائے گا اور اگر نہ کھائے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ مردے نے اپنے کپڑوں میں سے اس کو کچھ دیا ہے اور اس نے پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکو مال اور جان سے غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر کپڑا نہیں پہنا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب اس دنیا سے رحلت کرے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردے نے اس کو دو کپڑے دیئے ہیں اور اس نے پہن کر اتارے ہیں اور پھر لوگوں کو دے دیئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا نقصان نہ ہو گا۔ بلکہ اس کا مال زیادہ ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اپنا کپڑا کسی کو دیا ہے اور کہا ہے کہ کپڑا سی یا جلایا نگاہ میں رکھ۔ دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔

اور اگر دیکھے کہ مردے نے اس کو عاریتاً کپڑا دیا ہے اور پھر اس سے طلب کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس مردے کا برا کام ہو گا۔ اور اگر مردے نے اس کو پرانا کپڑا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب درویش ہو جائے گا اور اگر اس کو نیا کپڑا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ عزت اور بزرگی پائے گا۔

اور اگر مردے نے اس کو قرآن مجید یا فقہ وغیرہ کی کتاب دی ہے۔ دلیل ہے کہ خیرات اور عبادات کی توفیق پائے گا۔ اور اگر مردہ کپڑے بیچتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ کپڑا گراں ہو گا۔ اور اگر کچھ مردے کو بخشا ہے اور اس نے قبول نہیں کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو ضرر اور نقصان پہنچے گا۔

## مُردہ نالیدن (مردے کا رونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی مردے کو بدحال اور روتا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ دنیا میں جو اس نے برا کام کیا ہے۔ اس کی بابت اس سے سوال ہوا ہے۔ اور اگر مردے کو بیمار دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس سے دین اور ایمان کا سوال ہو گا۔ اور اگر مردہ درد سر سے روتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس نے دنیا میں جو تکبر کیا ہے۔ اس کا اس سے سوال ہو گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ جو اس نے ماں باپ کے حق میں قصور کیا ہے اس کا اس سے سوال ہو گا۔

اور اگر مردہ دانتوں کی درد سے روتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے غیبت کی بابت سوال ہو گا۔ اور اگر آنکھ کی درد سے روتا ہے۔ دلیل ہے کہ جو اس نے دنیا میں لوگوں کے عیال پر نظرِ بد کی ہے اس کی بابت اس سے سوال ہو گا۔ اور اگر درد کان سے روتا ہے تو بری باتیں جو اس نے سنی ہیں ان کی بابت سوال ہو گا۔ اور اگر ہاتھ کی درد سے روتا ہے۔ دلیل ہے کہ جو کچھ اس نے عورتوں یا بھائیوں کے حق میں کیا ہے اس کا اس سے سوال ہو گا۔ اور اگر مردہ درد پہلو سے روتا ہے۔ دلیل ہے کہ جو کچھ اس نے عورتوں کے حق میں کیا ہے اس کا اس سے سوال ہو گا۔ اور اگر مردہ درد پہلو سے روتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے ماں باپ کے حق کی بابت سوال ہو گا۔ اور اگر عضوِ تناسل کی درد سے روتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا میں جو اس نے زنا اور فساد کیا ہے اس کی بابت اس سے سوال ہو گا۔ اور اگر سرین کی درد سے روتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا میں جو کچھ اس نے سفر اور حضر میں خویشوں کے حق میں کیا ہے اس سے اس کی بابت سوال ہو گا۔ اور اگر مردہ درد پاؤں اور پنڈلی کے درد کی وجہ سے روتا ہے۔ دلیل ہے کہ جو کچھ اس نے دنیا میں کیا ہے اس کی بابت اس سے سوال ہو گا۔

## مجامعت کردن بامُردہ (مُردے سے جماع کرنا)

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اصل خواب کی یہ ہے کہ اگر مردے سے جماع کرے اور آبِ منی اس سے نہیں نکلا ہے۔ تاویل اس کی درست اور راست آئے گی اور اگر غسل واجب ہوا ہے تو بیکار ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مردے سے جماع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ جہاں سے امید نہیں رکھتا ہے۔ وہاں سے امید پوری ہو گی۔ اور اگر اپنی بہن یا مردہ ماں سے جماع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی جگہ سے اس مردہ کو صدقہ اور ثواب پہنچے گا۔ اور اگر کسی مردہ سے جماع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس مردہ سے اس کو کچھ ملے گا۔

اور اگر مردے کو شہوت سے بوسہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا اور مردے کے لئے خیر کرے گا اور یا اس کو دعا سے یاد کرے گا۔ اور اگر مردے سے جماع کیا ہے۔ دلیل ہے کہ مردے کے مال سے اس کو کچھ ملے گا۔

## ازپسِ مُردہ شُدن (مُردہ کے پیچھے جانا)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مردے کے پیچھے جانا اگر مصلح اور پارسا ہے۔ تو اس کی راہ اختیار کرے گا۔ اور اگر فاسق ہے تو اس کی راہ اور عادت پکڑے گا۔ اگر نہ جانے کہ مردہ مفسد ہے یا مصلح ہے اور اس کے پیچھے گیا ہے دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور آخرکار شفا پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس مردے نے آواز کا جواب دیا ہے اور اس کو نہیں دیکھا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا سے جلدی سفر کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ مردے کے پیچھے کسی نامعلوم مکان میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مرے گا۔ اور اگر اس نے مردے کو کہا کہ فلاں وقت میرے پاس آنا اور اس نے کہا کہ آؤں گا۔ اگر مردہ مصلح اور راست گو ہے۔ تو اسی وقت جب کہا ہے مرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ مردے نے اس کو ڈرا کر اپنے پاس بلایا ہے اور اس کو منع نہیں کر سکا ہے تو اس کی وفات پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مردے کو اپنے پاس بلایا ہے اور خود اس کے گھر نہیں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اور شفاء پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ اس کو بازار میں لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کسب اور معاش نیک ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنے آپ کو مردوں کے درمیان دیکھے۔ دلیل ہے کہ نیک باتوں کا امر کرے گا اور بری باتوں سے رکے گا۔ اور لوگ اس کی بات نہ سنیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی مردے کے ساتھ دوستی ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا اور سفر میں دولت' اقبال' شادی اور خوشی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ مردوں کے درمیان ہے۔ چنانچہ اس کے سوا اور کوئی بھی زندوں میں سے ان میں نہ تھا۔ دلیل ہے کہ فاسدین کے گروہ میں بیٹھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ بھی ان کی طرح مردہ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے دین میں بھی فساد ہے اور اگر دیکھے کہ مردوں کی جماعت کھانا کھاتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں کھانا گراں ہو گا۔

حضرت حافظ معبّرؒ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ وہ مردے کے کسی حصہ کو کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ زمین سے خزانہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نامعلوم مردوں کو تلوار سے مارتا ہے۔ اگر مصلح ہے تو لوگ اس کے ہاتھ پر توبہ کریں گے اور برے کاموں سے رکیں گے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ لوگوں سے بحث اور مناظرہ کر کے سب کو دلائل سے قائل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردہ اس کی رہبری کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ شریعت کا رستہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ اپنے آپ کو دھوتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے خویش اس سے نجات پائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مردے کو زمین پر گھسیٹا ہے۔ دلیل ہے کہ حرام کی کمائی کرے گا اور بہت سا مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ مردوں کو زندہ کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ چمڑہ رنگنے والوں کا کام کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مردے کے ساتھ ایک گھر میں سویا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی۔

## مُردہ راجامہا (مُردوں کا لباس)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مردہ نے سبز لباس پہنا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ

دنیا سے شہید گیا ہے اور اگر سفید لباس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا درجہ نیک ہے۔ اور اگر سیاہ لباس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا حال بد ہے اور اہلِ دوزخ کا لباس سیاہ ہے۔ اور اگر سرخ لباس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ بد ہے۔ اور اگر زرد یا نیلے لباس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ صاحبِ خواب غم اور مصیبت میں مبتلا ہو گا۔ اور اگر نقش دار لباس میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب اس کے ساتھ دنیا میں جھگڑتا ہو گا اور حق بجانب مردہ ہو گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو حق بجانب زندہ ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر زندہ شخص خواب میں مردے کو کپڑے پہنائے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔

## تاویل کفن مُردہ (مُردے کے کفن کی تاویل)

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ معلوم مردے کو کفن کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس دنیا میں مردے کا طریقہ پکڑے گا۔ اگر عالم تھا تو علم میں اور اگر مالدار تھا تو مال میں۔ اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے مردے کا کفن اتارا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ مردہ زندے کی قبر میں ہے اور اس مردے کا حال نیک ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مردے کو کفن دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مردے کے خویشوں کو کپڑا دے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لباس مردہ تین وجہ پر ہے: (۱) مال (۲) مشکل کام کا ظاہر ہونا (۳) دین کا فساد۔

اور اگر دیکھے کہ مردے نے نگاہ کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی۔ لیکن اس کے گھر میں خرابی پڑے گی۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ زندہ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ مشکل کام اس پر ظاہر ہو گا۔ چنانچہ اگر معطل ہے تو کام پائے گا اور اگر بادشاہ ہے تو اس کا علم اور حکمت زیادہ ہو گی اور جو امید ہے پوری ہو گی اور اگر کسی شغل میں تردد ہے تو پورا ہو گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهٗ الآیۃ (اللہ تعالےٰ نے اس کو سو سال مار رکھا پھر اس کو اٹھایا)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کوئی بڑا آدمی یا کوئی عالم زندہ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مذہب اور اس کی خصلت زندہ ہو گی۔ خواب نیک ہو یا بد ہو۔

اور اگر دیکھے کہ اس کو مردے نے بغل میں لیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور صاحب خواب کا کام بہتر ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی چیز مردے کو دی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ چیز مہنگی ہو گی اور اس کا نرخ گراں ہو گا۔ اور یہ بھی کہتے ہیں کہ وہ مردہ بخشا ہوا اور شہید ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مردہ اس سے کھانا مانگتا ہے دلیل ہے کہ مردہ اس سے صدقہ کی امید رکھتا ہے۔

## مرزنگوش (ایک دوا ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مرزنگوش سونگھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں مبارک اور ایماندار صاحب علم و دانائی لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مرزنگوش جگہ سے اکھاڑی

ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا بیٹا بیمار ہو گا اور اگر فرزند نہیں ہے تو خود غم و اندوہ میں مبتلا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ملک کی زمین میں بہت سی مرزنگوش اگی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مصلح بہت سے لوگ ہوں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مرزنگوش کا درخت وہ ہوتا ہے جو شخص اس کے اہل بیت میں سے اس کو بہت چاہتا ہے۔ اگر دیکھے کہ مرزنگوش زرد اور پژمردہ ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص مفسد اور بے نصیب ہو گا۔

## مُرغ (پرندہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے جس قدر پرندہ خواب میں زیادہ بڑا ہو گا۔ دلیل ہے کہ ہمت سے بڑے کام کو طلب کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بہت سے پرندے کسی جگہ میں آوازیں کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس موضع والوں کو غم اور مصیبت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس مرغ کا انڈا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند پیدا ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مرغ اس سے باتیں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام بلند ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مرغ اس کے ہاتھ میں مرا ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مرغ کی پشت پر بوجھ رکھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس شخص سے جو اس مرغ کی طرف منسوب ہے اس کو نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مرغ اس کے جسم سے تازہ گوشت لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی اس کا مال زور سے لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے جسم سے گوشت کا ٹکڑا مرغ کے آگے ڈالتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے مال میں سے کوئی چیز کسی کو بخشے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مرغ نے گوشت کا ٹکڑا ہڈی سمیت اس کے آگے ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا۔ اور ہر ایک مرغ کی تاویل وہی شخص ہے کہ جو اس مرغ کی طرف منسوب ہے اور یہ بات پہلے بیان ہو چکی ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ مرغا بردہ فروش جیسا ہے جو غلام اور کنیز بیچتا ہے۔

حضرت اسماعیل اشعثؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مختلف قسم کے پرندے کسی شہر میں آئے ہیں۔ دلیل ہے کہ وہاں بیگانہ لشکر آئے گا' اور اگر دیکھے کہ مرغ نے اس کی آنکھیں نکالی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے دین میں کسی سے تباہی پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مرغ کا خون پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کے مال کو نقصان پہنچے گا۔

## مُرغابی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ مرغابی کی دوسرے مرغوں سے تاویل بہتر ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مرغابی پکڑی ہے یا اس کو کسی نے دی ہے۔ دلیل ہے کہ مال و نعمت اور بزرگی پائے گا اور دلی مراد کو پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی مرغابیاں جمع ہوئی ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا اور دشمن پر فتح پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ مرغابی معیشت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ مرغابی پکڑی ہے یا اس کو کسی نے دی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور بزرگی پائے گا۔ اور اس کی ہڈی مال اور نعمت ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لوگوں نے کسی جگہ مرغابی رکھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ مصیبت اور غم ہو گا اور اگر دیکھے کہ اس نے مرغابی کا بچہ پکڑا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند پیدا ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ مرغابی کا خواب میں دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) مال (۲) بزرگی (۳) ریاست (۴) حکومت۔ کیونکہ مرغابی گاہے پانی میں ہے اور گاہے زمین پر ہوتی ہے۔ اس وجہ سے مرغابی خواب میں دیکھنے والا ہر ایک طرح کی مراد کو جو وہ چاہتا ہے پائے گا۔

## مردمان (لوگ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بہت سے لوگوں نے سبز کپڑے پہنے ہیں تو یہ اس کے آرام اور پاک دین اور خوشی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ لوگ سیاہ اور میلے کپڑے رکھتے ہیں۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ ان کے کپڑے نیلے ہیں تو مصیبت اور اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ نئے اور فراخ کپڑے رکھتے ہیں تو عیش اور فراخی نعمت پر دلیل ہے۔

## مرغزار (سبزہ زار)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں سبزہ زار دیکھے کہ وہ پودوں کی قسموں کو پہچانتا نہیں ہے۔ تو اس کے دین اور اسلام پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ وہ اپنی ملک کے سبزہ زار میں ہے تو بقدر اس کے دین اور اعتقاد پر دلیل ہے۔ اور اگر اس نے دوسروں کی ملک کی سبزہ زار کی سیر کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت نیک بندوں کے ساتھ ہو گی اور اگر دیکھے کہ سبزہ زار میں خوش و خرم پھرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر عیش فراخ ہو گا اور اس کا کام انتظام سے ہو گا اور سبزہ زار خواب میں بزرگوار مرد ہے اس کی بزرگی اور عمدگی کے مطابق اور اگر سبزہ زار عمدہ اور پاکیزہ دیکھے اور جانے کہ اس کی ملک ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے ملے گا اور اس سے خیر و منفعت حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ موسم بہار میں سبزہ زار میں پھرتا ہے اور خوش و خرم پھول اور کلیاں کھلی ہوئی ہیں اور پانی کی نہر اس میں جاری ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی شہیدی موت ہو گی۔ اور اگر موسم بہار میں سبزہ زار دیکھے معروف ہے یا غیر معروف ہے اور اس میں گل و ریاحین سرسبز ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی کسی بڑے آدمی سے صحبت ہو گی۔ جو اپنے نوکروں چاکروں سے بچھڑا ہوا ہے اور اگر سبزہ زار کو خوش و خرم دیکھے کہ اس میں پھول اور پودے سرسبز ہیں اور ان میں پانی جا رہا ہے اور اس نے ان کو جڑ سے اکھاڑا ہے اور ویران کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے بادشاہ کو ناگہانی موت آئے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ سبزہ زار کے اندر گیا ہے اور اس میں شیر دیکھے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ملک کا بادشاہ ظالم اور جابر ہو گا۔ اور اگر اس میں بکریاں دیکھی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس ملک کے بادشاہ کو بہت سا مال حاصل ہو گا۔ اور اگر اس میں گدھوں کو دیکھے اور بیلوں کو بھی دیکھے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا لشکر بے وفا ہو گا اور اس پر بھروسہ نہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سبزہ زار سے گل و ریاحین جمع کر کے گھر کو لایا ہے۔ دلیل

ہے کہ اس کو بادشاہ سے خیر و منفعت حاصل ہو گی۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سبزہ زار عورت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ لہلاتے ہوئے سبزہ زار میں گیا ہے اور وہاں مقام کیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہاں سے خوبصورت اور لڑاکی عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خوش و خرم سبزہ زار ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سبزے کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) دین (۲) اعتقاد (۳) معیشت اور نظام کار (۴) بادشاہ (۵) مرد بزرگوار (۶) خیر و منفعت (۷) مراد پانا۔

## مرہم

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے خستہ اور زخمی جسم پر مرہم رکھی ہے تو اس کے کار دین کی خیر اور صلاح پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مرہم کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ حرام کھائے گا یا اس کو اندوہ اور نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو مرہم دی ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کے فرزندوں کو خیر و منفعت پہنچائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے خستہ یا زخمی جسم پر مرہم رکھی ہے اور وہ مرہم گوشت خوری ہے تو اس کے مال کے نقصان پر دلیل ہے۔

## مروارید

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مروارید غلام یا کنیز کا فرزند ہے۔ اور حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مروارید خوبصورت کنیز یا باجمال عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سا مروارید ہے کہ شمار میں نہیں آیا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کو اسی قدر منفعت پہنچے گی۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر پراگندہ مروارید دیکھے تو علم اور حکمت کی بات پر دلیل ہے۔ اور بعض نے بیان کیا ہے کہ لڑکوں اور لڑکیوں پر دلیل ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر پراگندہ مروارید دیکھے تو عورتوں اور لڑکیوں پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سا مروارید ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے منہ سے مروارید کا ہار نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے منہ سے علم اور حکمت کا منظوم کلام نکلے گا اور اس جیسا ہو گا اور اگر دیکھے کہ اس نے مروارید کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ علم توحید اور حکمت کی بات کو چھپائے گا یا قرآن مجید کو بھلائیگا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مروارید کی لڑیاں گھر میں یا راہ میں بچھائی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی تصنیفات اور تالیفات علم حکمت میں بہت ہوں گی اور لوگ اس کے کلام سے علم اور دانش حاصل کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ سوختنی لکڑیوں کے بجائے مروارید جلاتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کو علم اور حکمت بہت سکھائے گا اور وہ لوگ سکھانے کے قابل نہ ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس مروارید بہت ہے اور وہ پارسا اور دیندار ہے۔ تو یہ اس کی دیانت اور دین پر دلیل ہے اور اگر مالدار ہے تو اس کا مال زیادہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس مروارید ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے خوبصورت لڑکا آئے گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: کَاَنَّھُمْ لُؤْلُؤٌ مَّکْنُوْنٌ (گویا کہ وہ ستھرے آدمی ہیں)۔

اور اگر بڑا مروارید دیکھے کہ حد سے بڑا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مروارید بیچا ہے۔ دلیل ہے کہ علم اور قرآن بھلائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مروارید منہ میں ڈالا ہے اور نگل گیا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کو علم اور حکمت عطا کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے مروارید نامعلوم جگہ پر ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ نامقدر جگہ پر کام کرے گا جو قدر نہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مروارید کی لڑی اس کے ہاتھ میں بندھی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے لڑکی آئے گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مروارید کوڑے پر ناپاک جگہ میں ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ علم و حکمت نادان لوگوں کو بتائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مروارید آگ میں جلایا ہے یا پتھر سے جلایا ہے۔ دلیل ہے کہ خلاف شرع کام کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مروارید اس کے پاؤں کے نیچے ٹوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند مریگا۔ اور اگر دیکھے کہ مروارید اس کے عضوِ تناسل سے نکلا ہے اور اس مروارید میں سوراخ نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں لڑکی آئے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مروارید کے ہار گلے میں ڈالے ہیں۔ دلیل ہے کہ سب طرح کا علم حاصل کرے گا۔ اور اگر کسی کی گردن میں باندھے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس شخص کو علم اور حکمت سکھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مروارید کا گوشوارہ اس کے دونوں کانوں میں ہے۔ دلیل ہے کہ قرآن مجید حفظ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس مروارید کا ڈھیر ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مروارید فروخت کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ شخص پارسا اور مصلح ہے۔ اس کو ہر ایک علم سے حصہ ہے۔ اور اگر وہ شخص اہل علم نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو فرزند اور بہت سا مال حاصل ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مروارید دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) قرآن مجید (۲) حکمت اور دانائی (۳) مال (۴) عورت (۵) خوبصورت کنیز (۶) فرزند نیک۔ اور خواب میں مروارید فروش ایسا شخص ہے جو کئی فرزند اور بہت سا علم اور مال رکھتا ہے۔

## مزدوران (مزدور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مزدور اس کے گھر میں ہیں اور کام کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا بادشاہ کے خویشوں سے جھگڑا ہو گا اور ان سے جدائی ڈھونڈے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ لوگوں کے گھر میں مزدوری کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ سخت کام میں گرفتار ہو گا اور صاحب خانہ کو کسی سے نزاع ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مزدور اس کے گھر میں کام کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ وہ غمگین ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مزدور اس کے گھر میں خاک لاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت حاصل ہو گی اور اس کے خلاف نقصان مال پر دلیل ہے۔

## مژگان (پلکیں)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پلکیں دین کو نگاہ میں رکھنا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کی پلکیں جلتی ہیں۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ آنکھ کی پلکیں گری ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا دین خراب ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پلکیں مڑی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر مال کا نقصان ہو گا۔ اور پلکوں کو حرکت کرتے ہوئے دیکھنا بیماری پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پلکوں کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) دین کی حفاظت (۲) موافق دوست (۳) مال اور روزی (۴) خوشی بقدر فرزند۔ حاصل یہ ہے کہ پلکوں پر ہر ایک طرح کی خیر اور شر کا دیکھنا ان چار وجہ پر دلیل ہے۔

## مزورہا (بغیر گوشت کے شوربے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شوربا اگر ترش اور بے مزہ نہیں ہے اور اس میں چکناہٹ ہے تو خیر و منفعت پر دلیل ہے اور اگر ترش اور بے مزہ ہے تو ضرر اور غم پر دلیل ہے۔

## مِس (تانبا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ تانبا یہودیوں کے لئے ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس تانبا ہے دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ تانبے کا برتن جیسے گلاس اور لوٹا اور جو اس کے مشابہ ہے۔ یہ سب شادی اور نکاح پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے تانبا گلا کر صاف اور پاکیزہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ مشکل کام اس کے ہاتھ پر کشادہ ہو گا۔ کہتے ہیں کہ صاحب خواب حلال مال کو مشقت سے حاصل کرے گا۔

## مستی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مستی مال حرام اور نماز میں سستی ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْتُمْ سُكٰرٰى (اے ایمان والو! حالت نشہ میں نماز کے قریب مت جاؤ)۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مستی اگر شراب سے ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر خوف اور ڈر بہت رہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مستی چار وجہ پر ہے: (۱) مال (۲) دولت (۳) توانائی اور ضعف (۴) اسی قدر خوف اور دہشت۔

## مسجد

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ آباد مسجد تاویل میں عالم مرد ہے جس کے پاس صلاح کے لئے بہت لوگ آتے ہیں۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَمَسَاجِدُ يُذْكَرُ فِيهَا اسْمُ اللَّهِ كَثِيرًا" (اور مسجدوں میں اللہ تعالیٰ کا ذکر بہت کیا جاتا ہے)۔

اگر دیکھے کہ اس نے مسجد بنائی ہے۔ دلیل ہے کہ مسلمانوں کے لئے خیر اور نیکی کرے گا اور اس سے اس کو اجر اور ثواب حاصل ہو گا۔ یا کسی قوم کو اپنے کام پر جمع کرے گا یا کسی قوم کو دین اسلام اور شریعت پر قائم رکھے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مسجد کی بنا رکھنا عورت کرنا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مسجد کی بنا رکھی ہے۔ اگر بنیاد تمام کی ہے۔ دلیل ہے کہ حلال عورت کرے گا اور وہ عورت دیندار اور پارسا ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مسجد کا چراغ بجھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند مریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ جامع مسجد میں بیٹھا ہے اور اس کے گرد سبزہ اگا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر ایسی چیز کا گمان کریں گے جو اس میں نہ ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے مسجد کے دروازے سے روکا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ اس پر ظلم کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مسجد میں نماز ادا کی ہے اور اس کا منہ قبلے کی طرف نہ تھا۔ تو اس کی تاویل بری ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مسجد میں ہاتھ منہ دھویا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال اس مسجد میں خرچ کرے گا اور اس کی مراد حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ مسجد ویران ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی عالم مرے گا۔

حضرت اسماعیل اشعثؒ رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مسجد کا بنانا خواہش ہے اور گمراہ لوگوں کا جمع کرنا ہے اور پھر ان کو اصلاح پر لاتا ہے اور دشمنوں کی غیبت کرتا ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: وَقَالَ الَّذِينَ غَلَبُوا عَلَىٰ أَمْرِهِمْ لَنَتَّخِذَنَّ عَلَيْهِم مَّسْجِدًا" (اور جو لوگ ان کے امر پر غالب آئے انہوں نے کہا کہ ہم ان پر مسجد بنائیں گے)۔

اور اگر دیکھے کہ کوئی جگہ اس کی ملک میں سے مسجد ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ دین میں شرف اور بزرگی پائے گا۔ اور خلقت کو حق تعالےٰ کی طرف دعوت دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی قوم کے ساتھ مسجد میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ لڑاکا عورت کے ساتھ شادی کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے مسجد میں چراغ روشن کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مصلح لڑکا پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ مکہ یا مدینہ کی مسجد میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ سب طرح خوف سے امن میں ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مسجد کا دیکھنا بارہ وجہ پر ہے: (۱) بادشاہ (۲) قاضی (۳) عالم (۴) رئیس (۵) امام (۶) خطیب (۷) موذن (۸) مسجد (۹) امیر (۱۰) خیر و برکت (۱۱) عورت کرنا (۱۲) نیکی کرنا۔

اور اگر دیکھے کہ جمعہ کے دن مسجد کو آراستہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ عالم لوگ اس سے خیر و برکت پائیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مسجد کو بنایا ہے۔ تو اس کے ایمان اور دین کی درستی پر دلیل ہے۔ اور دیکھے کہ مسجد میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ خوف سے امن میں ہو گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَمَن دَخَلَهُ كَانَ آمِنًا" (اور جو شخص اس میں داخل ہو گا

امن میں رہے گا)۔

## مسح

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے موزے پر مسح کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں عالم و فاضل لڑکا پیدا ہو گا اور لوگ اس کے تابعدار ہوں گے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے موزے پر مسح کیا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا اور اس سفر میں بہت سامال حاصل کرے گا۔ اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔

## مسکہ (مکھن)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ تازہ روغن تاویل میں مال اور حلال نعمت ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مسکہ لیا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے اور اس نے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حلال پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مسکہ کھانا سچی گواہی دینا ہے۔ اگر خواب میں بکری کا مکھن کھائے۔ دلیل ہے کہ اس کو مال اور نعمت حاصل ہو گی۔ اور گائے کا مکھن دلیل ہے کہ وہ سال اس پر مبارک ہو گا۔ اور اسی قدر خیر و برکت پائے گا۔ حاصل یہ ہے کہ حلال جانور کا مکھن مال حلال پر دلیل ہے اور جس کا گوشت حرام ہے' مال حرام پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مسکہ چار وجہ پر دلیل ہے: (۱) مال حلال (۲) سچی گواہی (۳) علم و دانش (۴) گناہ اور معصیت۔

## مسواک (داتن)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے مسواک کی ہے۔ دلیل ہے کہ مال خیرات کرے گا کہ اس میں کچھ ثواب نہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے اگلے دانتوں کو مسواک کی ہے۔ دلیل ہے کہ بھائیوں اور بہنوں سے احسان کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سب دانتوں کو مسواک کی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے تمام خویشوں سے نیکی کرے گا۔

## مشرق و مغرب (پُورب۔ پچھم)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مشرق جہان کے بادشاہوں پر دلیل ہے اور آفتاب کا نکلنا حکومت پر دلیل ہے اور بادشاہوں کی طرف سے فرمان ہے اور آفتاب کا غروب ہونا اس کے خلاف ہے۔ اگر دیکھے کہ صلاح کے کام کے لئے مشرق میں ہے تو نعمت پر دلیل ہے۔ اور اگر اپنی جگہ بری دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد پوری نہ ہو گی اور سب حال میں آفتاب نکلنے کی جگہ غروب ہونے سے بہتر ہے۔ اور آفتاب نکلنے کی جگہ اقبال اور

بزرگی پر دلیل ہے اور غروب آفتاب کی جگہ بدبختی اور عاجزی پر دلیل ہے۔

## مُشرک شُدن (مُشرک ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر مشرک دیکھے کہ مسلمان ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اسلام میں مریگا۔ اگر دیکھے کہ مشرک قبلہ کی طرف نماز پڑھتا ہے یا حق تعالے کا شکر کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ مسلمان ہو گا اور نعمت اس پر زیادہ ہو گی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مَثَلُ نُوْرِہٖ کَمِشْکٰوۃٍ الخ (اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ اس کے نور کی مثال طاق کی مانند ہے) الخ۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی مشرک کسی مسلمان کے گھر آیا ہے۔ تو بھی یہی تاویل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی مشرک کو خواب میں دیکھے اور صاحب خواب پارسا ہے۔ دلیل ہے کہ علم طلب کرے گا اور دشمن پر فتح پائے گا۔ اگر پارسا نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ بدمذہب لوگوں کے ساتھ صحبت رکھے گا۔

## مشک (خوشبو)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس مشک ہے۔ دلیل ہے کہ باادب اور دانا ہو گا اور سب لوگ اس کی تعریف اور تحسین کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس سے مشک کی یا کافور کی خوشبو آتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا اعتقاد اور یقین پاکیزہ اور صاف ہو گا اور راہ حق پر آئے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مشک کو پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے نیکی کرے گا اور اگر دیکھے کہ اس نے مشک ناف چرا ہے اور اس سے بری بو آئی ہے اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مشک کو دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) دوست (۳) عیش خوش (۴) کنیز (۵) بہت سا مال (۶) عمدہ بات۔

## مَشکِ آب (پانی کی مشک)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ مشک سفر ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس پانی کی مشک ہے اور نئی ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا اور بہت فائدہ حاصل کرے گا۔ اور اگر مشک پرانی ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پانی کی مشک کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) سفر (۲) مال (۳) زندگانی۔

## مصحف (قرآن مجید)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مصحف کی تاویل علم اور حکمت ہے۔ اگر دیکھے کہ

اس نے مصحف خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ طالب علم اور دانش ور ہو گا۔ اگر دیکھے کہ مصحف کو آگ میں جلایا ہے۔ تو یہ فعل اس کے دین کے فساد پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مصحف کھول کر سر اور آنکھ پر رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ سب کام اندازے کے ساتھ کرے گا اور اس شہر کا والی ہو گا۔ اگر دیکھے کہ مصحف اس کے ساتھ باتیں کرتا ہے۔ اگر نیک بات ہے تو نیکی پر دلیل ہے اور اگر بری بات ہے تو بدی پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مصحف کا دیکھنا پانچ وجہ پر دلیل ہے: (۱) علم و حکمت (۲) میراث (۳) امانت (۴) روزی حلال (۵) دین اور دیانت۔

## مصطکی

مصطکی۔ ایک قسم کا گوند ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مصطکی چبائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو گفتگو ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ وہ مصطکی کو پانی کے ساتھ چباتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کسی کو شکایت کرے گا۔ اگر دیکھے کہ اس نے مصطکی کی دھونی آگ پر سلگائی ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب بادشاہ سے رنج اٹھائے گا۔

## مطبوخ (جوشاندہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے بیماری کے لئے جوشاندہ پکایا ہے اور وہ جوشاندہ اس کے مطابق ہے۔ دلیل ہے کہ دین کی صلاح ڈھونڈے گا اور اگر جوشاندہ مطابق نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے دین کی اصلاح نہ ڈھونڈے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جوشاندہ پیا ہے اور اس نے اثر کیا ہے۔ تو صلاح اور تندرستی اور خیر پر دلیل ہے اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو رنج اور نقصان پر دلیل ہے۔

## مطرب (گویّا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کچھ گاتا ہے اور ترانے لگاتا ہے۔ دلیل ہے کہ طبلہ کے فساد کی طرح حرام کی طرف مائل ہو گا اور دین کی بابت کچھ گانا غم پر دلیل ہے۔ اور خواب میں گویئے کا کام کرنا خیر و منفعت ہے۔ معبر خواب بیان کرنے والا چاہیے اور مرد جیسے قاضی' مفتی اور واعظ ہونا چاہیے۔ کیونکہ یہ تینوں قومیں صاحب گریہ و زاری ہیں اور تعبیر میں فساد پر دلیل کرتا ہے۔

## معجُون

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ معجون درد اور بیماری کے لئے بنائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے لوگوں کو خیر و منفعت پہنچے گی۔

## معدہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا معدہ قوی اور بے آفت ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی زندگی دراز ہو گی اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو اس کی عمر کوتاہ ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں معدہ چھ وجہ پر ہے: (۱) مال حرام (۲) برائی (۳) ناخوش باتیں (۴) فرزند (۵) زندگانی دراز (۶) ایسا کام کرنا کہ جس سے فائدہ اور منفعت حاصل ہو۔

## معزول شُدن (معطّل ہونا)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی کام سے معزول ہوا ہے یا اس کو کسی نے معزول کیا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا ورنہ تجارت میں نقصان ہو گا۔

## معصفر (کُسنبا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں معصفر تین وجہ پر ہے: (۱) بیماری (۲) غم و اندوہ (۳) ایسے کام کہ جن کے کرنے سے اس کو رنج اور سختی پہنچے گی۔

## معلّم (اُستاد)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں معلم سردار اور دانا ہے۔
اور اگر خواب میں دیکھے کہ تعلیم دیتا ہے اور بچوں کو علم سکھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب لوگوں کو حق بات کہے گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ معلمی کرتا ہے اور لڑکوں کو علم سکھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہی کے لائق نہیں ہے۔ اور اپنی جگہ پر اس کی بات روا ہو گی۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں معلمی کرنا چار وجہ پر ہے: (۱) فرماں روائی (۲) عزت اور مرتبہ (۳) بزرگی (۴) حکم کرنا۔

## مغز

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ہڈی اور سر کا مغز خواب میں مال ہے جو بطور ذخیرہ رکھا ہوا ہے۔ اگر دیکھے کہ سانپ اور بچھو اس کے بھیجے کو کھاتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر لوگوں کا مال کھائے گا۔
حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سر کا مغز دفن کیا ہوا مال ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے گندہ اور بے مزہ مغز کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال حرام ہے یا اس کی زکوۃ نہیں دی ہے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ سب طرح کے مغزوں کا خواب میں دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱)

پوشیدہ مال (۲) عقل (۳) صبر۔

## مُبتلا شُدن (مبتلا ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مبتلا ہوا ہے کہ اٹھ نہیں سکتا ہے۔ دلیل ہے کہ سب کاموں میں ضعیف اور ست ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی کو مبتلا کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عیش خراب کرے گا اور نقصان دے گا۔

## مقراض (قینچی)

اس کا بیان آگے حرف نون میں آئے گا۔

## مقعد (پاخانہ کی جگہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مقعد دیکھنا صاحب خواب کا شغل اور کسب ہے۔ اگر اپنی مقعد کو خواب میں باہر نکلی ہوئی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کسب اور کام تباہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا مقعد کا سوراخ بند ہو گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام اور کسب اس پر بند ہو جائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مقعد کو دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) کسب اور کام (۲) مال کی منفعت (۳) معیشت۔

## مقنعہ (اوڑھنی)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اوڑھنی عورتوں کے لئے شوہر اور مردوں کے لئے عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ اوڑھنی اس کے سر سے جدا ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا شوہر طلاق دے گا۔ اور اگر سیاہ اوڑھنی دیکھے۔ لیل ہے کہ اس کا شوہر بدکار ہو گا۔ اور اگر سرخ ہے تو اس کا شوہر معاشر اور طرب دوست ہو گا۔ اور اگر نیلا دیکھے تو اس کے شوہر پر مصیبت آئے گی۔ اور اگر زرد دیکھے تو اس کا شوہر بیمار سا ہو گا۔

حضرت جعفر صادقؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اوڑھنی چار وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) کنیز (۳) خادم (۴) عورتوں سے منفعت اور اگر اوڑھنی سوتی یا پشمینے کی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا شوہر پارسا، مصلح اور دیندار ہو گا۔

## مُسلمان شُدن (مُسلمان ہونا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر مسلمان خواب میں دیکھے کہ دوسری بار مسلمان ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بلا اور آفتوں سے امن میں ہو گا۔ اور اگر کافر دیکھے کہ مسلمان ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ اس کی قسمت میں اسلام کریگا۔ اگر دیکھے کہ مسلمان نے کافر کو کہا ہے کہ تو مسلمان ہو جا۔ دلیل ہے کہ اس کے سب کام درست

ہوں گے۔

حضرت جابر مغربی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مسلمان کافر ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بلا میں گرفتار ہو گا اور اس کے کام کا خاتمہ خیر سے نہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کافر اس کے ہاتھ پر مسلمان ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو بدکاری اور فساد سے باز رکھے گا۔

## مسمار (میخ)

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں میخ دیکھے تو بڑے آدمی پر دلیل ہے جو اس کے کاموں میں کھڑا ہو گا اور پورے کرے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں میخ بادشاہ یا بڑا امیر ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بڑی اور مضبوط میخ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی کسی بڑے آدمی سے صحبت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی چیز میخ سے سی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے صحبت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی چیز میخ سے سی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی کی وجہ سے اس کے پراگندہ کام جمع ہوں گے اور صلاحیت پر آئیں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی میخ ٹوٹی ہے یا ضائع ہوئی ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں میخ چار وجہ پر ہے: (۱) بڑا آدمی (۲) وہ شخص جو لوگوں سے عہد پورا کرتا ہے (۳) امیر یا والی (۴) برے اور نقصان دینے والے کام۔

## مگس (مکھی)

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مکھی کمینہ اور درویش شخص ہے۔ اگر دیکھے کہ مکھیاں اس پر جمع ہوئی ہیں یا اس کی آنکھ اور منہ میں جاتی ہیں۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کسی کمینے شخص سے مال حاصل کرے گا لیکن نقصان پائے گا۔

اور اگر دیکھے کہ مکھی اس کے کان میں گھسی ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کمینے شخص سے بری بات سنے گا جس سے اسے دلی کوفت ہو گی۔ اگر دیکھے کہ وہ مکھی کی آواز سنتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کو شور کرتا ہوا سنے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مکھی حاسد اور کمینہ شخص ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے اردگرد مکھیاں جمع ہوئی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا کام حاسد لوگوں سے پڑے گا۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے گھر میں بہت سی مکھیاں پھرتی ہیں۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کی باتیں کریں گے اور اگر دیکھے کہ اس کو مکھیاں کاٹتی ہیں۔ دلیل ہے کہ کمینے لوگ اس کے خویشوں پر حسد کریں گے۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے مکھی کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ حاسدوں کو مغلوب کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مکھیاں زمین کے نیچے جاتی ہیں۔ دلیل ہے کہ حاسد اس کا جمع کیا ہوا مال لیں گے اور خزانہ کریں گے اور اس کو نقصان دیں گے۔

## مگس انگبیں (شہد کی مکھی)

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شہد کی مکھی فراخ روزی مرد اور کماؤ عورت ہے۔

اگر دیکھے کہ اس نے شہد کی مکھی پکڑی ہے۔ یا اس کو کسی نے دی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال غنیمت حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس پر شہد کی مکھیاں جمع ہوئی ہیں اور اس کو کاٹتی ہیں۔ دلیل ہے کہ رنج سے مال اور نعمت حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مکھیاں شہد کھاتی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر نقصان اور ضرر پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مکھیوں سے شہد لیا ہے۔ دلیل ہے کہ خیر و منفعت کی باتیں سنے گا۔ اور ان سے فائدہ دیکھے گا۔

## مکّہ مبارکہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی اپنے آپ کو مکہ شریف میں دیکھے۔ دلیل ہے کہ کعبہ کی زیارت کرے گا اور حج پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مکہ شریف کی طرف تجارت کے لئے گیا ہے اور حج کے لئے نہیں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ مال دنیا پر حریص ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مکہ شریف میں صلاح اور زہد کے ساتھ ہے اور عبادت میں مشغول ہے۔ دلیل ہے کہ دنیاوی منفعت میں ہے۔ اور اگر مکہ شریف کو آباد اور بھرا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت اس پر فراخ ہو گی اور اگر اجڑا ہوا دیکھے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## ملخ (ٹڈی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زندہ ٹڈی لشکر ہے اور پختہ ٹڈی درم و دینار ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی شہر یا کسی موضع میں ٹڈیاں ظاہر ہوئی ہیں اور اس جگہ نقصان پہنچایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر وہاں پر لشکر جمع ہو گا اور اس جگہ والوں کو بلا اور زحمت پہنچے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے اس نے بہت سی ٹڈیاں جمع کی ہیں اور ایک برتن میں ڈالی ہیں۔ دلیل ہے کہ مال جمع کرے گا اور عورت کے مہر میں دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بے قیاس ٹڈی دل آیا ہے اور دریا میں جمع ہو کر وہاں کی سبزی کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ مال بے قیاس وہاں پر جمع ہو گا اور پھر لٹ جائے گا۔ تو ویران ہونے پر دلیل ہے۔

## منادی (پکارنے والا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ منادی گزرا ہے اور اس کی کلام علم اور حکمت کے مطابق ہے اور اپنے آپ پر صالح اور پارسا ہے۔ تو خیر اور بشارت پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس جہان کی صلاح کی منادی ہے۔ دلیل ہے کہ خیر اور صلاح پائیگا۔ اور اگر دنیا کی خیر کی منادی ہے۔ دلیل ہے کہ اس جہان کی مراد پائیگا۔ اور اگر شر اور فساد پر منادی ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## مناره

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں منارہ ایسا شخص ہے جو لوگوں کو راہ دین کی طرف دعوت دیتا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے منارہ بنایا ہے۔ دلیل ہے کہ نیک کام کرے گا اور اہل اسلام کی جماعت کو جمع کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے منارہ اکھاڑا ہے اور خراب کیا ہے۔ دلیل ہے کہ مسلمان متفرق ہوں گے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس منارے کا موذن دنیا سے رحلت کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں منارہ بادشاہ یا کوئی بڑا آدمی ہے۔ اگر کسی کوچے میں منارہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ کوئی بڑا آدمی اس کوچے میں آئے گا۔ اور اگر منارہ چونے اور اینٹ کا دیکھے۔ دلیل ہے کہ شاہی سردار ہو گا۔ اور اگر کچی اینٹ کا منارہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہ بڑا آدمی رعایا میں سے ہے اور دیندار اور متواضع ہے۔ اور اگر منارہ پتھر اور چونے کا دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہ بادشاہ ظالم کا سردار ہو گا۔ اور اگر لکڑی کا منارہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہ سردار کمینہ اور کم ہمت ہو گا۔ اور اگر منارہ مسجد کے دروازے پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ وہ سردار عالم اور فاضل ہو گا اور لوگوں کو شریعت کے کاموں کی طرف بلائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مسجد کا منارہ گرا ہے۔ دلیل ہے کہ دین کے بزرگوں میں سے کوئی مرے گا۔ اور لوگوں میں تشویش اور پریشانی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ شہر کے درمیان منارہ ہے تو بادشاہ پر دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ منارے کا کلس تانبے یا بھرت کا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ ظالم اور جابر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ منارے کی چوٹی سونے یا چاندی کی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ جھوٹا بے وفا اور غدار ہو گا۔

اگر منارہ پکی اینٹ کا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ گردن کش اور متکبر ہو گا۔ اور اگر اپنے آپ کو منارہ کی چوٹی پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ کا مقرب ہو گا اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ منارے پر کھانا رکھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں کوئی بادشاہ ظاہر ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ منارے میں ہے اور نماز کی اذان کہی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ خلقت سے نیک وعدہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے جامع مسجد کے منارے پر نماز کے لئے اذان کہی ہے۔ دلیل ہے کہ حج و عمرہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ منارے نے حرکت کی ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے منارے کو گرایا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہی پائے گا اور اس بادشاہ کو مغلوب کرے گا اور اس سے ولایت لے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں منارے کو دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) بادشاہ (۲) کوئی بڑا آدمی (۳) امام (۴) موذن۔

## منبر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں منبر سلطان اہل اسلام ہے اور جو خیر اور شر منبر میں دیکھی جائے۔ اس کی تاویل سلطان پر واقع ہوتی ہے اور اگر دیکھے کہ وہ منبر پر چڑھا ہے اور حکمت و علم کا خطبہ پڑھا ہے۔ اگر اہل علم سے نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند یا اس کے خویشوں میں سے کوئی عالم ہو گا۔ اور اگر

دیکھے کہ منبر پر شعر پڑھے ہیں یا خلاف شریعت باتیں کی ہیں۔ دلیل ہے کہ اہل اسلام میں بددینی اور بدعت کی باتوں سے رسوا ہو گا۔

اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کو پھانسی پر لٹکائیں گے۔ اور اگر بادشاہ دیکھے کہ منبر پر چڑھا ہے اور منبر گرا یا ٹوٹا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہی سے معزول ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ منبر پر چڑھا ہے اور پورا خطبہ پڑھ کر نیچے اترا ہے۔ دلیل ہے کہ خطابت سے معزول ہو گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ منبر پر لوگوں کو علم اور حکمت کی باتیں سناتی ہے۔ دلیل ہے کہ رسوا ہو گی۔ کیونکہ عورتوں کے لئے حکمت اور علم کا خطبہ پڑھنا لوگوں کے درمیان روا نہیں ہے اور مردوں کے لئے بھی عورتوں کے درمیان پڑھنا جائز نہیں ہے۔ اور اگر دیکھے کہ منبر پر سے گرا ہے خواہ عالم ہو یا جاہل۔ دلیل ہے کہ عزت سے گرے گا اور لوگوں میں ذلیل اور رسوا ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ منبر پر چڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ عالم، مصلح اور دیندار ہو گا اور بزرگی، عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر مفسد ہے تو اس کو چوری میں پکڑ کر پھانسی پر لٹکائیں گے اور جس قدر منبر بڑا اور پاکیزہ دیکھے گا اسی قدر عزت اور مرتبہ پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں منبر دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) بادشاہ (۲) قاضی (۳) امام (۴) خطیب (۵) پھانسی پر لٹکانا۔

## منجّم (نجومی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ نجومی ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگوں اور بادشاہ کے نزدیک عزت پائیگا اور اس کا مرتبہ زیادہ ہو گا۔ لیکن جھوٹی اور محال باتیں کہے گا۔ خاص کر اگر خواب میں احکام نجوم کی بات کہی ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ علم نجوم اور ہیئت افلاک کی باتیں کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ اور بڑے لوگ اس کی عزت کریں گے۔ اگر دیکھے کہ احکام نجوم کی باتیں کرتا ہے۔ تو اس کی تاویل بے حرمتی دیکھنا اور جھوٹ بولنا ہے۔

حضرت جعفر صادقؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نجومی جھوٹا ہے اور حق تعالیٰ کا شکرگزار بندہ ہے۔

## منجنیق (گوپھیا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی شہر یا مسلمانوں کے قلعہ پر منجنیق سے پتھر گراتا ہے۔ دلیل ہے کہ پشت پیچھے مسلمانوں کی بدی کرتا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کافروں کے شہر یا قلعہ پر منجنیق سے پتھر گراتا ہے۔ دلیل ہے کہ ان کو دشمن جانے گا اور ان کی ہمیشہ بدی کرے گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شہر کے اردگرد منجنیق لگا ہوا ہے اور شہر کی بنا کو خراب کر رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس شہر کو دشمن کا خطرہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ منجنیق ٹوٹے یا آگ سے جلے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس شہر کا

بادشاہ دشمنوں پر فتح پائیگا اور شہر والے خوف اور دہشت سے امن میں رہیں گے۔

## مندیل (رومال)

مندیل- بہت بڑا رومال مراد دستار- حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مندیل خادم ہے اور اس کی کمی بیشی اور نقصان وغیرہ کی تاویل خادم پر رجوع کرتی ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس نیا مندیل ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خادم حاصل ہو گا اور اگر مندیل سفید یا سبز ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم دیانتدار ہو گا اور اگر مندیل سرخ دیکھے تو اس کا خادم عیش پسند اور سرکش ہو گا۔ اور اگر مندیل زرد ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم بیمار ہو گا۔ بلکہ اصل میں بیمار سا ہو گا۔

اور اگر نیلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم مصیبت زدہ اور اندوہناک ہو گا۔ اور اگر اس کا مندیل تولیہ نما ہے۔ تو اس کا خادم زاہد ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سوتی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خام باامانت اور دیندار ہو گا۔ اور اگر کسی کا ہے تو بھی اچھا ہو گا۔ اور اگر ریشم کا ابریشم کا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم بے وفا اور متکبر ہو گا۔ اور اگر رومال پرانا' میلا اور پھٹا ہوا دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس خادم سے نیکی دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مندیل ضائع ہوا ہے دلیل ہے کہ خادم اس سے جدا ہو گا۔ اگر مندیل جلا ہے تو اس کا خادم مرے گا۔

## منشور (فرمان)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مرد عالم' زاہد یا مصلح نے اس کو فرمان دیا ہے کہ اس کام پر تیار رہے۔ دلیل ہے کہ کار دین میں اس کی صلاح ہو گی اور دنیا اور آخرت کی نجات اور سعادت پائے گا۔اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ دلیل ہے کہ نجات نہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اسکو فرمان دیا ہے دلیل ہے کہ شرف اور بزرگی پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اس کو فرمان دیا ہے اور اس شہر میں مصلح لوگ ہیں۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے بڑا مرتبہ پائے گا اور اس کا کام انتظام سے ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ شہر خراب اور کمینی ولایت ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی فرشتے یا پیغمبر نے لکھا ہوا فرمان دیا ہے دلیل ہے کہ حق تعالےٰ اس کو بخشے گا اور اس سے راضی اور خوشنود ہو گا۔ اور اگر فرمان سیاہ ہے تو اس کی تاویل اول کے برعکس یعنی خلاف ہے۔

## منقار (چونچ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی مرغ جیسی چونچ ہے۔ دلیل ہے کہ چونچ کی بڑائی کے مطابق مال حاصل کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ کسی بڑے پرندے جیسے عقاب اور گدھ وغیرہ نے اس کے چونچ ماری ہے اور اس کو درد ہوا ہے۔

دلیل ہے کہ اس کو رنج اور سختی پہنچے گی اور اس کے مال کا نقصان ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی مرغ کی چونچ ہے۔ دلیل ہے کہ اسکی قدروقیمت کے مطابق اس کو بزرگی نعمت اور خیرومنفعت حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے چونچ ہے اور اس سے لوگوں کو نقصان پہنچاتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کو اس سے تکلیف اور زحمت پہنچے گی۔

## منی

منی وہ پانی ہے کہ جس سے بچہ پیدا ہوتا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں منی کا دیکھنا مال ہے جس سے کہ خوش ہو گا۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس آب منی کا ایک منکا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے عضوِ تناسل سے بہت سی منی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اپنی کمائی سے مال بہت سا حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے عضوِ تناسل سے آبِ منی جاری ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر بیگانے سے مال حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی منی نکلی ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: اِنَّآ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ اَمْشَاجٍ نَّبْتَلِيْهِ (ہم نے انسان کو نطفہ سے پیدا کیا ہے جس کو ہم آزماتے ہیں)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں منی چار وجہ پر ہے: (۱) فرزند (۲) زیادتی مال (۳) نقصان مال (۴) بزرگی۔

اور اگر صاحب خواب دیکھے کہ اس کی منی باہر نکلی ہے۔ تو معبّر کو چاہیے کہ زیادتی مال پر تعبیر بیان کرے اور اگر منی نہیں نکلی ہے تو مال کا نقصان ہو گا۔

## مہد (جھولا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ جھولے میں بیٹھا ہے اور صاحب خواب اس قابل بھی ہے تو راحت' آسانی اور عیش خوش پر دلیل ہے اور خوف و دہشت سے امن میں رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ جھولے سے گرا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ جھولے میں بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ مہمان عورت کریگا یا خوبصورت کنیز خریدے گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ جھولا خواب میں آرام گاہ اور عزت اور مرتبہ ہے۔ اسی کے لئے جو اس قابل ہے ورنہ قید خانہ اور حبس ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جھولا آٹھ وجہ پر ہے: (۱) آسانی اور راحت (۲) عیش (۳) عزت (۴) دولت (۵) مرتبہ (۶) امن (۷) مہمان کنیز (۸) عورت۔ اور درویشوں کے لئے جھولا دیکھنا چار وجہ پر ہے۔ (۱) قیدخانہ (۲) تنگ جگہ (۳) غم و اندوہ (۴) رنج اور محنت۔

## مُہر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ پھول پر مہر لگائی ہے۔ دلیل ہے کہ منفعت اور بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ خط پر مہر لگائی ہے۔ دلیل ہے کہ ملنے والی چیز کا معائنہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی بادشاہ یا امیر نے اس کو انگوٹھی دی ہے اور کہا ہے کہ لو اور خزانے پر مہر لگاؤ۔ اگر لائق ہے تو خزانہ اس کے سپرد کیا جائے گا۔ ورنہ کوئی بڑا آدمی اپنا مال اس کے سپرد کرے گا۔

اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے مہر اس کے سپرد کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے رسم کے مطابق نامہ پر مہر لگائی ہے۔ دلیل ہے کہ ولایت پائے گا اور مراد کو پہنچے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں خط اور ہتھیلی اور جو اس کے مشابہ ہے اس پر مہر لگانا سات وجہ پر ہے: (۱) کام کا ختم ہونا (۲) دین کی قوت (۳) ریاست (۴) حقیقت اور دین کی خبریں (۵) مال (۶) دولت اور بزرگی (۷) مراد کا حصول۔ صاحب خواب کے قدر کے مطابق۔

## مُہرہ (منکا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مہرہ پایا ہے یا خریدا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی قدر اور قیمت کے مطابق مال حاصل کرے گا۔ یا کوئی خدمتگار ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مہرہ پاکیزہ اور سفید ہے۔ دلیل ہے کہ وہ خدمتگار مصلح اور پارسا ہو گا۔ اور اگر سبز مہرہ دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا خادم مبارک ہو گا۔ اور اگر زرد ہے۔ تو دلیل ہے کہ اس کا خدمتگار بیمار ہو گا۔ اور اگر سیاہ ہے تو اس کا خدمتگار سخت دل اور بدخو ہو گا۔

حضرت جعفر صادق نے فرمایا ہے کہ خواب میں مہرے کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) خدمتگار (۳) کنیز (۴) مال (۵) ادب اور دانائی (۶) فرزند (۷) آزاد غلام۔

## مہمان

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مہمانی کسی چیز میں جمع ہونا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی قوم کو مہمانی کے لئے بلایا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا جو اس کو تمام شغلوں سے روکے گا۔
اور اگر دیکھے کہ لوگ اس کو باغ میں مہمانی کے لئے لے کر گئے ہیں اور وہ باغ جاری پانی اور رنگارنگ کے میووں سے پر ہے۔ دلیل ہے کہ جہاد کو جائے گا اور شہید ہو گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: لَهُمْ فِيهَا فَاكِهَةٌ كَثِيرَةٌ وَّ شَرَابٌ (اس میں بہت سے میوے اور شربت ہیں)۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ایسی مہمانی کا دیکھنا کہ جہاں ناچ' چنگ و چغانہ اور باجا وغیرہ ہے۔ غم و اندوہ اور مصیبت پر دلیل ہے اور اگر یہ چیزیں نہیں ہیں تو خیر و برکت پر دلیل ہے۔
حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مہمانی صاحب خواب کے کے واپس آنے پر دلیل ہے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ دلہن بغیر نکاح کے چاہی اور مہمان کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔

## مورچہ (چیونٹیاں)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ کیڑے لوگوں کا انبوہ ہے۔ اگر دیکھے کہ بہت سے چیونٹے اس کے گھر سے نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس گھر کے لوگ دوسری جگہ تبدیل ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اوپر سے چیونٹے اس کے گھر میں گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ چور اس کے گھر گھسے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جسم پر بہت سی چیونٹیاں جمع ہوئی ہیں یا اس کے منہ سے نکلی ہیں۔ دلیل ہے کہ جلدی ہلاک ہو گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چیونٹی کمزور دشمن ہے۔ اگر اپنے گھر میں بہت سے چیونٹے دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کی نسل بہت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ چیونٹے اس کے گھر سے باہر نکلے ہیں دلیل ہے کہ اس کی نسل کم ہو گی۔
حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ سرخ چیونٹی ضعیف اور ست آدمی پر دلیل ہے اور سیاہ اور بڑے چیونٹے چوری کے مال اور اہل بیت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چیونٹیاں اس کے گھر سے باہر نکلی ہیں اور ہوا میں اڑتی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے خویش سفر سے واپس آئیں گے۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ چیونٹیوں کا دیکھنا تاویل میں صاحب خواب کے اہل بیت ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ چیونٹیاں اس کے گھر سے باہر نکلی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس گھر کا حال پریشان ہو گا۔

## مورو (ایک درخت ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مورو آزاد' خوش طبع' خوبصورت اور کامل عقل مرد ہے جو دوستی کے لائق ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس مورد ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی ایسے شخص سے صحبت ہو گی اور

اس سے فائدہ پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مورو کا درخت ٹوٹا ہے یا اس نے جگہ سے اکھاڑا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے مرد کی صحبت سے جدائی ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ مورو خواب میں بہت سا مال اور نعمت ہے اور بعض نے کہا ہے کہ فرزند صالح ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مورو کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) عاقل مزدور (۲) فرزند صالح (۳) بہت سا مال (۴) منفعت۔

اگر عورت خواب میں دیکھے کہ اس نے مورو کا بندھا ہوا دستہ شوہر کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ ان کا نکاح پائیدار ہو گا۔

## موز (کیلا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ کیلا تونگروں کے لئے مال ہے اور دینداروں کے لئے دین ہے۔ اور کیلے کا پتہ سب درختوں کے پتوں سے بہترین ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کیلا لیا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے اور صاحب خواب مالدار ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال اور زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کیلا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ دین اور دنیا کی منفعت حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کیلا تین وجہ پر ہے: (۱) مال کی زیادتی (۲) دین کی زیادتی (۳) حلال کی روزی اور خوش گزران۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر موسم میں دیکھے کہ اس نے کیلا کھایا ہے دلیل ہے کہ خوبصورت اور مالدار عورت کرے گا اور اس سے فائدہ پائے گا۔

## موزہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں موزہ جاڑے کے موسم میں خیر اور نیکی پر دلیل ہے اور موسم گرما میں غم و اندوہ ہے۔ اور موزے کے درمیان اہل تعبیر کا اختلاف ہے۔

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ موزہ پاؤں میں ہے اور ہتھیار لگائے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ دشمن اس سے فکرمند ہو گا اور اگر دیکھے کہ موزے کے ساتھ اسلحہ نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ دیکھے گا۔ خاص کر اگر موزہ تنگ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاؤں میں چمڑے کا موزہ ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاؤں میں چمڑے کا موزہ تنگ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا موزہ بکری کے چمڑے کا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا موزہ نیچے سے پھٹا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا موزہ ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا اور سر موزہ کی بھی یہی تاویل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ

اس کا موزہ پاؤں سے نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ شادی اور خوشی پائیگا اور اگر قیدی ہو گا تو خلاصی پائیگا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا موزہ جلا ہے۔ دلیل ہے کہ اسکی عورت مر گی۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا موزہ گھر سے باہر گرا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عورت کو طلاق دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بیگانے آدمی کو موزہ دیا ہے یا فروخت کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا موزہ لوگوں نے پھاڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا موزہ چوری ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ جوان اس کے عیال کا قصد کریں گے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں موزہ اگر نرم ہے اور پاؤں کو دکھ نہیں دیتا ہے تو اس کا دیکھنا سات وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) خادم (۳) کنیز (۴) قوت (۵) عیش (۶) فتح پانا (۷) خیر و منفعت پانا۔

## مُوش (چُوہا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چوہا عورت ہے جو ظاہر میں پارسا اور باطن میں بدکار ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چوہے کو پکڑا ہے۔ یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ مذکورہ بالا صفت کی عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چوہے کو طبلے میں پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ مکروحیلہ سے عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں بہت سے چوہے جمع ہوئے ہیں اور سب ایک ہی طرح کے ہیں۔ دلیل ہے کہ ان چوہوں کے مطابق عورتیں اس کے گھر میں جمع ہوں گی۔ اور اگر دیکھے کہ مختلف طرح کے چوہے ہیں بعض سیاہ اور سفید ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کی تاویل کا خلاف رات اور دن کا ہے۔ حدیث شریف میں ہے۔ آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ رات اور دن دو چوہے ہیں جو لوگوں کی عمروں کو کترتے ہیں۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے سوراخ ناک سے یا عضو تناسل سے چوہا نکلا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے نابکار لڑکی پیدا ہو گی۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گھر میں جنگلی چوہے آئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس جگہ نابکار عورتیں جمع ہوں گی اور خواب میں چوہوں کی تاویل مال اور فسادی عورتوں کا سامان ہے اور خانگی اور جنگلی چوہا خواب میں تاویل کے لحاظ سے مساوی ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے چوہا پکڑا ہے اور اس کی دم نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ بے اصل عورت کریگا۔ اور اگر دیکھے کہ چوہا اس کے ہاتھ میں مرا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر مصیبت آئے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چوہا پاؤں سے ملا ہے۔ دلیل ہے کہ بدکار عورت کر کے چھوڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چوہے پر پتھر پھینکا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کو تہمت لگائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے بستر میں چوہا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بدکار عورت سے فساد کا ارادہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چوہے کو کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ نابکار عورت کا مال کھائے گا۔

## موم

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سفید موم مال اور نعمت ہے اور زرد موم بیماری ہے۔ اگر دیکھے کہ

اس نے سفید موم کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حلال پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس سے موم ضائع ہوا ہے یا اس نے بیچا ہے تو مال کے نقصان پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ہر ایک رنگ کا موم مال اور نعمت ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سفید موم چبایا ہے تو دوسرے موموں سے بہتر ہے اور اگر دیکھے کہ اس نے موم چبایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کی شکایت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے آگ پر موم جلایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر بادشاہ اس کا مال لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ موم کی شمع بنا کر لوگوں کو دیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال خیر اور صلاح اور صدقہ میں خرچ کرے گا اور لوگوں پر بخشش اور احسان کرے گا۔

## مومیائی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مومیائی کھائی ہے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مومیائی کسی کو بخشی ہے یا گھر کے باہر ڈالی ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے خلاصی پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مومیائی جسم کی خستگی کے باعث کھائی ہے اور اس نے صحت پائی ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## موئے (بال)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں بال مردوں کے لئے غم و اندوہ ہے اور عورتوں کے لئے زینت ہے اور چوپایوں کے بال تھوڑا مال ہے۔ اگر صوفی دیکھے کہ اس کے سر کے بال دراز ہیں۔ دلیل ہے کہ وہ زینت اور اصلاح پائے گا۔ اور اگر صوفی نہیں ہے تو بالوں کی لمبائی کے مطابق غم و اندوہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے تھوڑے بال کاٹ کر گرائے ہیں۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ اس سے زائل ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے حج کے وقت پر سر کے بال منڈوائے ہیں تو صلاح اور گناہوں کے کفارے پر دلیل ہے۔ اور اگر خواب میں حرمت کے مہینے یعنی رجب' ذی الحج' ذی قعدہ اور محرم کو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا قرض ادا ہو گا اور غم سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سب بال مونڈے ہیں۔ دلیل ہے کہ جو کچھ اوپر بیان ہوا ہے زیادہ ہو گا۔ اور اگر صاحب خواب امیر عورت ہے اور دیکھے کہ اس نے سر منڈوایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا شوہر مرے گا یا والی مرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی ؒ نے فرمایا ہے۔ اگر بادشاہ اپنے بال دراز دیکھے۔ تو لشکر پر دلیل ہے اور اگر رعیت دیکھے تو غم و اندوہ کی زیادتی پر دلیل ہے۔ اور جسم کے بالوں کی زیادتی غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر مرد دیکھے کہ اس کے سر کے بال پریشان و پراگندہ ہیں۔ تو یہ زیادتی دین کے نقصان کی دلیل ہے۔ اور اگر اپنے سر کے بال لٹکے ہوئے دیکھے۔ تو ماں باپ یا کسی بزرگ کی طرف سے غم و اندوہ پر دلیل ہے اور اگر اپنے سر کو گنجا دیکھے تو زیادتی عیش اور خوشی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے علویوں کی طرح دو گیسو ہیں۔ دلیل ہے کہ سرداری پائے گا اور نیک نام ہو گا۔ اور اگر

دیکھے کہ اس نے اپنے بال اکھاڑے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے اپنے اس کا مال ضائع کریں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنے بالوں کا شانہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے کاموں پر قادر ہو گا اور بہت منفعت پائے گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے بغل کے یا زیر ناف کے بال مونڈے ہیں۔ تو یہ اس کے صلاح دین پر دلیل ہے اور بغل کے بال مونڈنا مال اور مراد کے پانے پر دلیل ہے۔ اور بغل کے بال مونڈنا بے مروتی کی زیادتی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے سینے پر بال ہیں۔ دلیل ہے کہ اس پر قرض جمع ہو گا۔ اور جسم پر بال قرض کا مال ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنے جسم پر سے بال مونڈے ہیں تو اس کے نقصان مال پر دلیل ہے۔ اور اگر صاحب خواب درویش اور قرضدار ہے۔ تو اس کا قرض ادا ہو گا اور غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چونا مل کر اپنے جسم سے بال اتارے ہیں۔ اگر مالدار ہے تو درویش ہو گا اور اگر درویش ہے تو مالدار ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے کچھ بال گرے ہیں۔ اگر تونگر ہے تو نقصان مال پر دلیل ہے۔ اور اگر درویش ہے تو مالدار ہو گا۔ اور اگر قرضدار ہے۔ تو قرض ادا ہو گا اور اگر بیمار ہے تو شفاء پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے دائیں کے بال مشرق کو اور بائیں کے بال مغرب کو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے دو لڑکے ہوں گے جن کا نام مشرق و مغرب میں مشہور ہو گا۔

حضرت حافظ معبر رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر عالم خواب میں دیکھے کہ اس کے بال گھنگھرالے ہو گئے ہیں۔ تو یہ بدعت اور اس کی رسوائی پر دلیل ہے۔ اور اگر جاہل یہ خواب دیکھے تو نعمت اور عزت کے پانے پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بال اکھاڑے ہیں۔ دلیل ہے کہ امانت ادا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے زیر ناف کے بال دراز ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا اور بالوں کی درازی عورتوں کے لئے نیک ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنے زیر ناف کے بال مونڈے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے دین میں نقصان ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ بالوں کا خواب میں مونڈے جانا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) حج ادا کرنا (۲) سفر کرنا (۳) عزت اور مرتبہ (۴) امن (۵) دولت۔

فرمانِ حق تعالیٰ ہے مُحَلِّقِينَ رُءُوسَكُمْ وَ مُقَصِّرِينَ (اپنے سروں کو منڈوانے والے اور کترانے والے) اور اگر صاحب خواب کو بال منڈانے کی عادت ہے۔ تو اس کے نیک اور بد کی دلیل سہل ہے۔

## مَے پُختہ (پختہ شراب)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شراب کی تاویل مال حرام ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ شراب پی کر مست ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ مستی کے مطابق عزت اور مرتبہ پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بغیر شراب پیے مست ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بڑا خوف اور دہشت پہنچے گی۔ فرمان حق تعالے ہے: وتری الناس سکاری (اور تو لوگوں کو نشہ میں دیکھے گا)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شراب مویز سے مستی پینے کے مطابق مال اور نعمت کی کمی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس شراب ہے اور اس نے خواہش سے پی ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں سے جنگ اور جھگڑا کریگا۔ اور اگر دیکھے کہ شراب میں غرق ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ جھگڑے میں ہلاک ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے شراب پی ہے۔ دلیل ہے کہ مال حلال کو حرام سے بدلے گا اور اگر دیکھے کہ شراب پانی میں ملی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ مال حاصل کرے گا کہ اس کا کچھ حصہ حلال اور کچھ حصہ حرام ہو گا۔ اور یہ بھی کہتے ہیں کہ عورتوں سے مال لے گا۔ اگر دیکھے شراب فروخت کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ حرام چیز فروخت کرے گا۔

## میخ (کھونٹی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کھونٹی بھائی ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے دیوار میں کھونٹی لگائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا بھائی کھونٹی لگائی جگہ پر کسی مرد کو پکڑے گا۔ کیونکہ دیوار تاویل مرد ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کھونٹی کو رسی سے باندھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا بھائی کسی مرد کو ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے پشت پر کھونٹی ماری ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی پشت سے فرزند پیدا ہو گا جو بادشاہ بنے گا یا پورے شرف اور بزرگی کو پہنچے گا یا زاہد ہو گا کہ جس کا نام تمام عالم میں مشہور ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کھونٹی تمام چیزوں میں بزرگی اور دین و دنیا کا مرتبہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کھونٹی اس کے گھر کے دروازے پر ہے۔ دلیل ہے کہ شرف اور بزرگی پائے گا۔ اور اگر اپنے گھر سے کھونٹی اکھاڑ کر باہر پھینکی ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس لکڑی' لوہے' چاندی' تانبے یا ہڈی کی کھونٹی ہے۔ دلیل ہے کہ یہ دو قسم ہے۔ ایک یہ ہے کہ عورت کرے گا۔ دوسرے یہ کہ کسی کو دوست بنائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ستون' لکڑی یا میخ لگائی ہے۔ دلیل ہے کہ موافق شخص سے دوستی کرے گا۔ اور اگر درخت پر میخ لگائی ہے اور قرار پائی ہے اور احتیاط کیا ہے کہ کیسے درست لگی ہے۔ اس کی تاویل درخت سے درستی یا نکاح یا بخشش یا ملاقات ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر میخ بھرت یا تانبے کی ہے اس کی تاویل نیک ہے۔ اور اگر لوہے یا ہڈی کی ہے تو نیکی اور قوت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں لوہے کی میخ ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند ہو گا جو بادشاہی کے قابل ہو گا۔ اور اگر فرزند نہیں ہے تو دلیل ہے کہ حق تعالے اس کو علم اور دانش عطا کرے گا۔ اور اگر اہل علم سے نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ اہلِ علم سے پیار کریگا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے سونے یا چاندی کی میخ زمین میں ٹھونکی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی کمائی سے دولت مند ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں میخ کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) برادر (۲) فرزند (۳) دوست (۴) عورت سے نکاح کرنا۔

## میش (بکری۔ بکرا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ بکری خواب میں بڑی عورت ہے۔ اس کی شرح حرف گاف میں بیان ہو چکی ہے اور یہاں بھی کچھ بیان کیا جاتا ہے۔ اگر دیکھے کہ بکرے پر بیٹھا ہے اور وہ اس کا تابعدار ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی بڑا آدمی اس کا فرمانبردار ہو گا۔ اور اگر بکری جنگ کرتی ہے اور بکرا اس پر غالب آیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن

اس پر غالب آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکرے کے سینگ بڑے اور مضبوط ہو گئے ہیں۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب قوی اور تونگر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکرے کا چمڑا اتارا ہے اور اس کا گوشت جدا کیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی پر غالب آئے گا اور اس کا مال لے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بکرے کو ذبح ہونے سے چھڑایا ہے۔ دلیل ہے کہ غم سے رہائی پائے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بکری اس کے ساتھ لڑتی ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی عورت اس کے ساتھ مکر اور حیلہ کرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ بکری کا گوشت اس کے گھر سے کسی دوسرے کے گھر میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عورت کسی دوسرے شخص کے عشق میں مبتلا ہو گی۔

حضرت جعفر صادقؒ نے فرمایا ہے کہ بکرا خواب میں چھ وجہ پر ہے: (۱) امام (۲) خلیفہ (۳) امیر (۴) رئیس (۵) مال (۶) فرزند۔

## میوہ

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے میوہ جو ترش اور شیریں ہے۔ خیر و منفعت پر دلیل ہے اور جو میوہ کھانے میں خام اور ترش ہے بیہودہ اور سرد باتوں پر دلیل ہے۔ اور انگور سیاہ' آلو اور زیتون غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ درخت پر سے میوہ چنا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کسی بزرگوار شخص سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بیٹھ کر کسی درخت سے میوہ چنا ہے۔ دلیل ہے کہ جو کچھ پائے گا حلال اور شائستہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ درخت پر بغیر ہاتھ ڈالے کے میوہ گرا ہے۔ دلیل ہے کہ بغیر رنج اور مشقت کے اس کو مال حلال حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ درخت سے کچھ میوہ لیا ہے۔ اگر موسم پر ہے تو کچھ خوف نہیں ہے اور حلال روزی پر دلیل ہے اور اگر بے وقت ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جو میوے موسم میں خواب میں دیکھے اور کھائے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ اور اگر میوے اپنے وقت پر نہیں ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا مال پراگندہ ہو گا اور ہر میوے کی تاویل درخت کی طرف رجوع کرتی ہے خواہ نیک ہو خواہ بد ہو۔ اور زرد میوے سوائے ترنج' بہی اور زرد آلو کے بیماری پر دلیل ہیں۔ کیونکہ ان تینوں کی تاویل میں نقصان نہیں ہے اور ترش میوے غم و اندوہ پر دلیل ہیں اور تر میوے پکے ہوئے' شیریں اور اپنے موسم پر حلال روزی پر دلیل ہیں اور خواب میں خام اور بے مزہ میوے مال حرام اور اندوہ اور مصیبت پر دلیل ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے گرما کا میوہ سرما میں کھایا ہے۔ تو دلیل ہے کہ بیمار پڑے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شیریں میوہ اگر بے وقت دیکھے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے اور اگر گلوگیر میوہ بے وقت کھائے تو کاموں کی بستگی اور تنگی عیش پر دلیل ہے۔ حاصل یہ ہے کہ جو میوہ سبز اور تر اور خوشبودار اور شیریں ہے اس کی تاویل خیر اور منفعت ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ میوہ بیچتا ہے۔ اگر لوگوں کا پسندیدہ ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے کام میں مشغول ہو گا۔ اور اگر میوہ ترش اور بے مزہ فروخت کرتا ہے۔ تو غم و اندوہ اور رنج پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں میوہ فروش اگر عمدہ اور شیریں میوہ فروخت کرتا ہے۔ تو

بہتری اور خیر پر دلیل ہے۔ اور معبر کو چاہیے کہ نیک و بد اور جنس اور ناجنس کو جانے کہ کس کا کس طرح بیان دینا چاہیے اور ہر ایک کے خواب میں فرق کرنا چاہیے اور تب تاویل بیان کرے تاکہ اصل سے خطا نہ جائے۔ اور اللہ تعالےٰ ہی بہتری کو خوب جانتا ہے۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرف النون

## نابینا (اندھا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ اندھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ دین اسلام سے گمراہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ایک آنکھ اندھی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا نصف دین گیا ہے۔ یا کوئی بڑا گناہ کیا ہے اور اس کے اعضاء میں سے کسی پر مصیبت آئے گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اندھے کا ہاتھ پکڑ کر لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ گمراہ ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ نابینا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اچھے کام اپنے ہاتھ سے کریگا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کی ایک آنکھ اندھی کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو راہ دین سے دور کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چوپائے کو اندھا کیا ہے۔ تو اس شخص پر دلیل ہے جو اس چوپائے کی طرف منسوب ہے کہ اسکو ضرر اور تکلیف پہنچائیگا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نابینائی سات وجہ پر ہے: (۱) درویشی (۲) بدحالی (۳) غم و اندوہ (۴) نقصان جسم (۵) مصیبت (۶) نقصان مال (۷) دین کی تباہی۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **صُمٌّ بُكْمٌ عُمْىٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ** (بہرے۔ گونگے۔ اندھے ہیں جو رجوع نہیں کرتے)۔

اگر نابینا خواب میں دیکھے کہ بینا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے کام اس پر کشادہ ہوں گے اور ناامیدی سے امیدوار ہو گا اور حق تعالےٰ کی رحمت سے نصیب پائے گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِيْعًا** (اللہ تعالےٰ کی رحمت سے ناامید نہ ہونا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ سب گناہوں کو بخشے گا)۔

## ناخن

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناخن سخاوت، قوم اور لوگوں پر دلیل ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ ہتھیار والے کو ناخن ہتھیار ہیں۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ناخن مقراض سے کاٹے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا دین قوی ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناخن قوت، توانائی اور دنیا کا مال حاصل کرنا ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ناخن ٹوٹے ہیں۔ دلیل ہے کہ مال حاصل نہ کر سکے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا ناخن گرا ہے اور پھر دوبارہ اگا ہے اور زیادہ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام اچھا ہو گا اور بہت سا مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اسکے ناخن سیاہ اور نیلے ہوئے ہیں تو مصیبت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ناخن اس قدر دراز ہوئے ہیں کہ ٹوٹنے کا خوف ہے تو اس کی تاویل بری ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ناخن جڑ سے کٹے ہیں اور حقیر ہوئے ہیں تو اس کے

کاموں کی بستگی پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ناخن حد اعتدال پر ہیں۔ تو دین اور دنیا کی صلاح پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ناخن راست کئے ہیں۔ دلیل ہے کہ بہت مال پائے گا اور ہاتھ اور پاؤں کے ناخن کی ایک ہی تاویل ہے۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ ہاتھ کے ناخنوں کی تاویل مال حاصل کرنا ہے۔ اور پاؤں کے ناخن کی تاویل بھی مال ہی ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناخن کا دیکھنا چھ وجہ پر ہے: (۱) قوت و دانائی (۲) لوگوں کی مقدار دنیا میں (۳) دلیری (۴) فرزند (۵) منفعت (۶) غلام زادے یا برادر زادے۔

## ناخن پرا (قینچی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ مقراض خواب میں بانٹنے والا مرد ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے سر کے بال یا کپڑا مقراض سے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ یہ سب نیک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے مقراض دی ہے یا اس نے خریدی ہے۔ اگر اس کے لڑکا ہے تو اور لڑکا آئے گا اور اگر لڑکی ہے تو اور لڑکی آئے گی۔ اور اگر مقراض کے دو ٹکڑے ہیں تو بھی یہی تاویل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے مقراض دی ہے یا اس نے خریدی ہے یا اس نے پائی ہے۔ اگر اس کے پاس گھوڑا ہے تو اور گھوڑا خریدے گا یا پائے گا۔ اور اگر اس کے پاس ملک ہے تو اور ملک پائے گا۔ علی ہذا القیاس جو کچھ پاس ہے۔ وہی کچھ اور ملے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مقراض نیک نام اور نیک اصل مرد ہے جو ان سے دوستی کرے گا اور اس کی دنیا اور دین میں زیادتی ہو گی۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں مقراض دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) تقسیم کرنے والا مرد (۲) مرد نیک اصل (۳) ناموافق دوست۔

## ناریا (ایک سبزی کا نام ہے)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناریا کھانا اگر شیریں ہے اور بکری یا مرغ کے گوشت میں پکا ہوا ہے۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے اور اگر گائے یا کسی غلیظ گوشت میں پکا ہوا ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## نارمشک (ایک چھوٹا سا پودہ)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی زمین میں نارمشک اگا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا نام خیر' خوشی اور خوبی سے اس ملک میں مشہور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نارمشک زمین پر سے اکھاڑے ہیں۔ تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس تازہ نارمشک کا دستہ اس کے موسم

میں ہے۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔

## نارنج (نارنگی)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ نارنگی کچھ زرد ہوتی ہے۔ لیکن خوشبودار اور دیکھنے میں عمدہ اور پاکیزہ ہے اور بہشت کے میوؤں میں سے ہے۔ لہٰذا خواب میں عمدہ ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نارنگی ایک سے تین تک فرزند ہے۔ اگر تین سے زیادہ دیکھے۔ تو اسی قدر مال ہے اور سبز نارنگی بہتر ہے اور زرد نارنگی بھی وقت پر بری نہیں ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ نارنگی سبز ہے۔ تو بعض اہل تعبیر کے نزدیک بیماری اور غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نارنگی کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) دوست (۲) جھگڑا (۳) فرزند (۴) لوگوں سے منفعت۔

## ناطف (جھاگ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی ناطف ہے اور اس میں سے کھاتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کثیر اور نعمت حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ شہد اور اودشاب کا ناطف بہت سے مال اور نعمت پر دلیل ہے۔ لیکن شہد کا ناطف فائدے میں بہتر ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شہد کا ناطف تین وجہ پر ہے: (۱) کلام شیریں (۲) مال حلال (۳) معیشت۔

## ناف

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناف عورت اور اس کی زبردست کنیز ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی ناف گری ہے دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا یا اس کی کنیز مرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناف کٹی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اسکا عیال مرے گا اور اس کا کام تباہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناف چھوٹی ہوئی ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناف میں سوراخ ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے حال میں خلل ظاہر ہو گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی ناف یا سینے پر خط جیسے بال نکلے ہیں۔ دلیل ہے کہ آنحضرتؐ کی سنتوں پر رغبت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ناف جڑ سے کٹی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے ماں باپ سے جدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ناف سے شکم تک شگاف آیا ہے۔ دلیل ہے کہ عالم اور دانا ہو گا۔ لیکن اس کا مال جاتا رہے گا۔

حضرت اسماعیل اشعثؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی کی ناف کاٹ کر کھائی ہے۔ دلیل ہے اسی قدر اس

کا مال ضائع ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پتنگ کو دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) خوبصورت عورت (۲) کنیز (۳) مال اور روزی (۴) لڑکا (۵) ماں باپ۔

## ناقُوس (نرسنگا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناقوس منافق' جھوٹا اور بے فائدہ شخص ہے۔ اگر دیکھے کہ ناقوس بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ منافق آدمی کے ساتھ بیٹھے گا اور نفاق سے جھوٹ بولے گا اور خوش ہو گا اور اگر ناقوس کو دیکھے کہ ٹوٹ گیا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں ناقوس تین وجہ پر ہے: (۱) جھوٹ بولنا (۲) نفاق (۳) دل میں کافروں کی محبت رکھنا۔

## نام گردانیدن (نام بدلنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اگر بہت ناموں میں سے نام بدلا ہے۔ محمد۔ احمد۔ سعد۔ سعید۔ صالح وغیرہ تو خیر و صلاح پر دلیل ہے اور اگر اس کا لقب اس کے نام اور لقب سے بد تر ہے۔ تو پھر شر اور فساد پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نیک نام اور نیک کنیت سننا جیسے ابوالخیر اور ابوالفضل اور ابوسعید یا ابوالبرکات وغیرہ خیر و صلاح پر دلیل ہے اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ جیسے ابولہب' عتبہ اور شیبہ وغیرہ تو شر اور نقصان پر دلیل ہے۔ جیسے بیان ہو چکا ہے۔

## نامہ (خط۔ چِٹھی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سربستہ نامہ ہے۔ دلیل ہے کہ کوئی پوشیدہ بات سنے گا۔ اور اگر نامہ کشادہ ہے۔ تو دلیل ہے کہ ظاہر بات سنے گا اور اگر دیکھے کہ اس کے خط پر مہر لگی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا سرنامہ خیر سے پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو چٹھی دی ہے اور اس کا سرنامہ پڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی سے خیر پہنچے گی۔ اور اگر اس خط کا عنوان نہیں ہے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا عنوان لکھا ہوا ہے اور اس پر مہر لگی ہوئی ہے اور کسی نے کھولی نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا کہ جس کا ظاہر نیک ہو گا اور باطن میں غم و اندوہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ چٹھی کی مہر اتار کر پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عزت اور مرتبہ زیادہ ہو گا۔ اور اگر صاحب خواب پڑھا ہوا ہے اور خواب میں دیکھے کہ اس نے خط پڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مرتبہ اور عزت زیادہ ہو گی۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: اِقْرَاْ كِتَابَكَ كَفٰى بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا (اپنی کتاب پڑھ۔ آج کے دن تیری جان کا

حسلب لینے کے لئے کافی ہے)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی بادشاہ کا خط ملا ہے۔ اگر کھولا اور پڑھا نہیں ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر کھولا اور پڑھا ہے اور اس میں کوئی بشارت لکھی ہے۔ تو شادی اور خوشی اور منفعت پر دلیل ہے اور اگر اس میں بری باتیں لکھی ہیں۔ تو ناخوش' ترش عیش اور ہلاکت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ خط مہر کے ساتھ پایا ہے اور بادشاہ کو دیا ہے تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں آسمان سے خط آیا ہے۔ تو خیر اور امیدواری پر دلیل ہے اور اس کے کام پورے ہوں گے اور ہر ایک مراد پوری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس پر ناخوش باتیں لکھی ہوئی ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کے کام پورے نہ ہوں گے۔

## نان ہا (روٹیاں)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پاکیزہ روٹیوں کا دیکھنا عیش ہے۔ اور اگر روٹی پاکیزہ نہیں ہے دلیل ہے کہ اس کی عیش ناخوش ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ روٹی خرید کر گھر لے گیا ہے تو خیر و منفعت' روزی فراخ اور مال حلال پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو روٹی دی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو راحت پہنچائے گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے دو تین روٹیاں پائی ہیں۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے رہائی پائے گا اور شادی اور راحت دیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نامعلوم جگہ پر آدھی روٹی پائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی آدھی عمر گزری ہے۔ اور اگر دیکھے کہ تھوڑی روٹی پائی ہے اور اس کو نہیں کھا سکا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب آئی ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت روٹیاں ہیں اور کھائی نہیں ہیں۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے گرم روٹی کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اندوہ پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گرم روٹی دیکھنا عیش اور راحت پر دلیل ہے اور خشک روٹی اس کے خلاف ہے اور باسی کھانا قحط اور تنگی پر دلیل ہے اور گرم اور پاکیزہ روٹی کھانا بادشاہ کے عدل اور انصاف پر دلیل ہے اور باجرے کی روٹی تنگی عیش اور پرہیزگاری پر دلیل ہے اور جو کی روٹی کھانا زہد اور پرہیزگاری پر دلیل ہے اور دھان کی روٹی سختی اور کاموں کی بستگی پر دلیل ہے اور مسر اور باقلا کی روٹی غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے سوکھی روٹی کھائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر روزی فراخ ہو گی۔ اور بعض کہتے ہیں کہ خواب میں پتلی روٹی کھانا کوتاہی عمر پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ گول روٹی اس کی پیشانی پر لٹکی ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ درویش ہو گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ نان کی تاویل امیر' بزرگ اور رئیس لوگ ہیں۔ اور اگر بادشاہ خواب میں ایک روٹی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا ملک زیادہ ہو گا۔ اور اگر سوداگر دیکھے تو اس کا مال زیادہ ہو گا۔ اور ایک روٹی کی تاویل ایک درم سے ایک ہزار درم تک ہے۔ ہر ایک شخص کے حوصلے کے مطابق۔ اور اگر رعایا میں سے کوئی شخص دیکھے تو اس کی جائداد اور عزت زیادہ ہو گی۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ کوئی چیز خواب میں روٹی سے بہتر نہیں ہے۔ کیونکہ روٹی خواب میں مال

حلال ہے جو بغیر محنت کے حاصل ہوتا ہے۔ اور خواب میں روٹی پکانے کی تاویل طلب معیشت میں کام کرتا ہے اور روٹی میں جلدی کرنا مال کی بزرگی حاصل کرتا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں روٹی چار وجہ پر ہے: (۱) عیش خوش (۲) مال حلال (۳) خیر و برکت کا مہینہ (۴) نان خواب میں طالب مال ہے۔ اور اگر دیکھے کہ روٹی کھلی ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سا مال لڑائی اور جھگڑے سے حاصل کرے گا۔ اور بعض اہل تعبیر کا بیان ہے کہ نانبائی تاویل میں بادشاہ حال ہے۔

## نانخواہ (اجوائن)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اجوائن غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے اجوائن کسی کو دی یا گرائی ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے نجات پائے گا۔ اور اجوائن کے دیکھنے اور کھانے میں سوائے اندوہ و غم کے کچھ بھی منفعت نہیں ہے۔ اور اللہ تعالے ہی خوب جانتا ہے۔

## ناودان (پرنالہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ چھتوں پر سے پانی بغیر نالوں کے نیچے اتر رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس جگہ جنگ' خصومت اور خون ریزی ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ بغیر بارش کے پرنالوں سے پانی بہ رہا ہے۔ دلیل ہے کہ اس موضع پر بادشاہ کی طرف سے تاوان اور رنج پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ بادل اور بارش ہے اور پرنالوں میں سے پانی گرتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالے اس موضع پر عنایت اور رحمت کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے اپنی چھت پر پرنالہ رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر کا پرنالہ گر کر ٹوٹا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ پرنالہ لوہے یا تانبے کا ہے۔ دلیل ہے کہ ہمیشہ اس کے کام انتظام سے ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی کے پرنالے سے اس نے پانی لیا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر کسی سے منفعت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں پرنالہ تین وجہ پر ہے: (۱) رئیس شہر (۲) سردار (۳) تھوڑی خیر و منفعت۔

## نائے زدن (بانسری بجانا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بانسری بجانا غم و اندوہ اور مصیبت پر دلیل ہے اور بانسری کی آواز سننا غم و فکر پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ وہ بانسری بجاتا ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ میں گرفتار ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ بانسری بجانے والا ایسا شخص ہوتا ہے جو لوگوں کو خیر پہنچاتا ہے اور بانسری بجانے میں خیر نہیں ہے۔

## نبات (پودا۔ انگوری)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے جس سبزے کو کہ اس کے موسم پر دیکھے اور اس کا تنا نہ ہو۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔ اور جس کا تنا اور پیشانی بغیر شاخ کے ہے۔ تو وہ مال اور نعمت اور مرتبے کی زیادتی بقدر سبزی اور کوتاہی اور بلندی اور شاخوں کی باریکی کے ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جسم پر سبزہ یا گھاس یا درخت اگا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ خیر اور منفعت پائے گا۔ اور جس قدر نبات زیادہ دیکھے گا خیر اور منفعت زیادہ ہو گی اور اگر دیکھے کہ اس کے کان یا زبان یا منہ پر سبزہ اگا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مرتبہ زیادہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ زمین کی سبزی خواب میں عام اور خاص کے لئے نعمت اور من مانا مال ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی ملکیت کی زمین میں بہت سے پودے اگے ہوئے ہیں۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب دیندار اور مسلمان ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھوٹے پودے چار وجہ پر ہیں: (۱) مال (۲) منفعت، بزرگی اور مرتبہ (۳) عیش خوش (۴) دولت کی زیادتی۔

## نبات جلاب (گلاب کا پودا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گلاب کا پودا دیکھنا اچھی بات ہے۔ اور اگر بہت سے پودے دیکھے تو مال اور نعمت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کے منہ میں پودا رکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے اچھی بات سنے گا یا اس کو بوسہ دے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس نبات کا ڈھیر ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال اور نعمت حاصل کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں گلاب کا پودا دیکھنا پانچ وجہ پر ہے: (۱) عمدہ بات (۲) بوسہ دینا (۳) منفعت اور مال (۴) فرزندان (۵) حلال کی روزی۔

## نبّاش (کفن چور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کفن چور ہوا ہے۔ اگر صاحب خواب اہل علم سے ہے۔ دلیل ہے کہ باطل دنیا کی طلب میں اپنا علم بیچے گا اور اپنی عمر اس میں ضائع کرے گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر کفن چور دیکھے کہ اس نے بہت سے کفن جمع کئے ہیں۔ دلیل ہے کہ مصلح ہو گا اور علم و حکمت حاصل کریگا۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ مال حرام جمع کریگا اور لوگوں سے ملامت اور سرزنش پائے گا۔

## نویسندہ (لکھنے والا)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر لکھنے والا دیکھے کہ اس نے کچھ لکھا ہے۔ دلیل ہے کہ مکر اور حیلے سے کسی کا مال لے گا او ناکردنی کام کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بادشاہ کے لئے کچھ لکھا ہے۔ دلیل ہے کہ مال و نعمت

بت پائیگا۔ اور اگر دیکھے کہ عام لوگوں کے لئے کچھ لکھا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے مکر اور حیلے سے لوگوں کو پریشان کرے گا۔

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اچانک منشی بنا ہے۔ دلیل ہے کہ مکر اور حیلے سے روزی کمائے گا۔ اور اگر عالم شخص ہے اور دیکھے کہ لکھنے کا کام کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ خیر و منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شعر' غزل اور فسانہ لکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کے کام میں لگے گا اور آخرت کے کام کو بھولے گا۔ اور اگر دیکھے کہ قرآن مجید' توحید اور دعا لکھتا ہے دلیل ہے کہ خیر اور نفع پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ اس نے خون کی سیاہی سے خط لکھا ہے۔ تو دلیل ہے کہ وہ سود کا مسک لکھے گا۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر منشی خواب میں دیکھے کہ اس نے کسی سردار کو خط لکھا ہے۔ اگر صالح ہے تو اس کے دین اور دیانت کے ضائع ہونے پر دلیل ہے اور اگر بدکار ہے تو توبہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ سرخی کے ساتھ لکھتا ہے۔ تو دنیا کی عیش و عشرت پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ زردی سے لکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سبزی کے ساتھ لکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا نام خیر اور خوشی سے ملک میں مشہور ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سونے اور چاندی سے لکھتا ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے خیر و منفعت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں لکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) خیر و منفعت (۲) مال اور نعمت (۳) مکر اور حیلے سے کچھ حاصل کرنا (۴) معطل ہونا۔

## نبیذ (شراب)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں شراب مال حرام ہے جو لڑائی اور جھگڑے سے حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ شراب میں غرق ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت بڑے فتنے میں پڑے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے گھر میں بہت سی شراب ہے دلیل ہے کہ اسی قدر اس کو منفعت حاصل ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ شراب پی کر مست ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو خوف اور دہشت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ وہ دوسروں کے ساتھ شراب پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر جنگ اور جھگڑا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شراب نہر یا دریا میں جاری ہے اور وہ اس میں تیرتا ہے۔ دلیل ہے کہ فتنے میں پڑیگا۔ اور اگر دیکھے کہ شراب کا پیالہ اس کے ہاتھ میں ہے اور اس کے مصاحب نے لیا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیاوی عیش کے باعث جنگ اور خصومت میں پڑے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شراب کو پانی میں ملا کر پیتا ہے۔ دلیل ہے کہ س کے ہاتھ مال لگے گا کہ کچھ حلال ہو گا اور کچھ حرام ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ شراب کو بیچتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال یاد کرے گا اور والی کا شراب پینا اس کے معزول ہونے پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں شراب تین وجہ پر ہے: (۱) پوشیدہ نکاح (۲) مال حرام (۳) اس جہان کی نعمت۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ شراب کے لئے انگور ملتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بادشاہ یا رئیس کا

مقرب ہو گا اور ان سے مال پائے گا۔

## نخاسی (بردہ فروشی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بردہ فروشی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ محال بات کہے گا اور جھوٹی قسم کھائے گا۔ اور خواب میں بردہ فروشی کا کچھ بھی فائدہ نہیں ہے۔

## نخچیر (شکار)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شکار اس کا مطیع اور تابع ہے۔ دلیل ہے کہ رئیس اور بزرگ ہو گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ چوروں کا سردار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ شکار اس کے تابع نہیں ہے اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ شکار کی صورت پر ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ بددین ہو گا اور باطل کی طرف میلان کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ شکار کو جال یا پھندے سے پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر جنگلی آدمی سے مکر اور حیلے کے ساتھ مال ملے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شکار کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ جنگلی آدمی سے کچھ مال چھینے گا۔ اور اگر دیکھے کہ شکاروں میں مقیم ہوا ہے اور اس کو ان میں مقیم ہونے سے کوئی نقصان نہیں پہنچا ہے۔ دلیل ہے کہ جنگلی گروہ میں مقیم ہو گا اور اس سے خیر اور منفعت پائے گا۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے دلیل ہے کہ اس کو تکلیف پہنچے گی اور فائدہ نہ ہو گا۔

اور اگر خواب میں دیکھے کہ شکار اس کے ساتھ بات کرتے ہیں اور اس کے مطیع ہیں۔ اگر اہل علم اور فضل سے ہے تو بادشاہ کا مقرب ہو گا اور مال پائے گا۔ اور اگر جاہل ہے تو ایسا کام کرے گا کہ لوگ اس پر تعجب کریں گے۔

## نخود (چنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چنا خواہ تر ہو خواہ خشک غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے کسی سے لے کر چنا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کے باعث اس کو غم و اندوہ پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس چنوں کا ڈھیر ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ میں گرفتار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چنے شوربے میں یا گوشت میں پکے ہوئے کھائے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس کا غم و اندوہ بہت کم ہو گا۔

## نرد باختن (نرد کھیلنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نرد کے ساتھ کھیلنا کار باطل اور دنیا کا فریب ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ نرد سے کھیلتا ہے اور مقابل پر غالب آیا ہے۔ دلیل ہے کہ بیہودہ کام اور فریب سے کسی پر غالب آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ مخالف اس پر غالب آیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## نردبان (سیڑھی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ سیڑھی سے اوپر گیا ہے اور وہ سیڑھی گارے اور اینٹ کی ہے تو خیر اور صلاح پر دلیل ہے اور اس کا دین زیادہ ہو گا اور اس کو نیکی پہنچے گی۔ اور اگر سیڑھی چونے اور پتھر کی ہے۔ دلیل ہے کہ سنگدل اور بے رحم ہو گا۔ اور اگر لکڑی کی ہے تو اس کا دین ضعیف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ سیڑھی پر اوپر گیا ہے۔ اگر چونے کی ہے تو بادشاہ ہو گا ورنہ خیر اور منفعت پائے گا' اور اگر دیکھے کہ سیڑھی کے ذریعے سے نیچے آیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اگر دیکھے کہ سیڑھی سے نیچے گرا ہے۔ دلیل ہے کہ مرتبے اور بزرگی سے گرے گا اور اس کا نقصان ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں سیڑھی مصلح اور پارسا مرد ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا اور بدکار کے لئے منافق ہے۔

## نرگس (ایک پھول ہے)

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نرگس خوش طبع' خوبصورت اور پاکیزہ مرد ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نرگس عمدہ بات ہے اور اگر عورت دیکھے کہ اس نے نرگس لیا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے خوبصورت فرزند آئے گا اور اگر بے شوہر ہے تو خوبصورت شوہر کرے گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نرگس کو زمین سے اکھاڑا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب عورت کو طلاق دے گا یا اس کا فرزند مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نرگس زمین سے اکھاڑ کر غلام کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غلام بھاگے گا۔ اور اگر عورت دیکھے کہ اس نے نرگس کا دستہ اپنے شوہر کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا شوہر اس عورت کو طلاق دے دیگا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نرگس تین وجہ پر ہے: (۱) خوش طبع اور خوبصورت عورت (۲) فرزند (۳) دوست کہ جس کی دوستی پائیدار ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے سبز نرگس لی ہے۔ دلیل ہے کہ احسان اور نیکی کرے گی اور خیر میں مشہور ہو گا۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس نرگس تھی اور زیادہ ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا عیال زیادہ ہو گا۔

## نرھم (کہر)

اگر دیکھے کہ اس نے کہر لی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر دین میں ضلالت اور گمراہی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کہر روشنائی سے بدلی ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کہر سے کہر میں گیا ہے۔ دلیل ہے کہ منافق ہو گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ تاریک کہر میں ہے تو غم و اندوہ اور کاموں کی بستگی پر دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ ہوا روشن تھی اور اچانک کہر ظاہر ہوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک میں ناگہاں موت آئے گی۔ نیز حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں کہر کا دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) تاخیر (۲) کاموں کا پوشیدہ ہونا (۳) بدعت (۴) گمراہی۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ گھر سے روشنائی میں آیا ہے۔ دلیل ہے کہ درویشی سے تونگری میں آئے گا اور بدعت اور گمراہی سے دور ہو گا۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گھر کو دیکھنا اچھا نہیں ہے۔

## نسرین (چنبیلی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں چنبیلی وقت پر دلیل ہے کہ اس کو کچھ ملے گا اور یہ بھی کہتے ہیں کہ اس کے فرزند آئے گا اور اگر چنبیلی درخت سے دور ہے تو غم واندوہ پر دلیل ہے' اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو چنبیلی کا دستہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ ان میں گفتگو ہو گی اور اگر چنبیلی کا پھل درخت پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ خوش ہو گا یا اس کو تھوڑی چیز ملے گی۔

## نشاستہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں گیہوں کا نشاستہ مال حلال ہے کہ تجارت کے ذریعہ رنج سے حاصل ہو گا۔ اگر دیکھے کہ اس نے نشاستہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ غمناک ہو گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ نشاستہ کا حلوہ کر کے کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت حاصل کرے گا۔

حضرت جابر مغربیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے گیہوں سے نشاستہ نکالا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنی کمائی سے کوئی چیز رنج اور سختی کے ساتھ حاصل کرے گا۔

## نشستن (بیٹھنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ زمین پر بیٹھا اور قرار لیا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر میں اس کا کام نیک ہو گا۔ اگر دیکھے کہ بست سویا ہے۔ تو بھی یہی تاویل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ گھوڑے' گدھے یا خچر پر بیٹھنا چار وجہ پر ہے: (۱) بخت (۲) دولت (۳) مرتبہ (۴) حکومت۔

اور ہوا پر بیٹھنا بادشاہی پر دلیل ہے۔ اگر ہوا اس کی مطیع ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مصلح لوگوں کے ساتھ چلتا ہے اور راستے میں بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ لالچی اور دین کا مخالف ہو گا۔ چنانچہ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **فَرِحَ الْمُخَلَّفُوْنَ بِمَقْعَدِهِمْ** (پیچھے رہنے والے اپنے بیٹھنے پر خوش ہیں)۔

اور اگر دیکھے کہ وہ لوگ دین کے مخالف تھے اور وہ ان کو چھوڑ کر بیٹھ گیا ہے اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مصلح اور پارسا لوگوں کے گروہ کے ساتھ بیٹھا ہے۔ دلیل ہے کہ خیر و صلاح میں زیادتی ہو گی۔ اور اگر بدکار لوگوں کے ساتھ بیٹھا ہے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## نعل

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نعل خواہ کسی سبب سے اس کو پہنچے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس خچر کا نعل ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس گدھوں کا نعل ہے۔ دلیل ہے کہ

اسی قدر بزرگوں سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنے چوپاؤں کی نعل بندی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔ اور نعل بند وہ شخص ہوتا ہے جو لوگوں میں دوستی کی جستجو کرتا ہے۔

## نعلین (جُوتا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے جوتے کے تسے ٹوٹے ہیں۔ دلیل ہے کہ مدت تک سفر میں رہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جوتے میں سوراخ ہے۔ دلیل ہے کہ کسی وجہ سے سفر سے رکے گا اور رنج اٹھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جوتا سبز ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا سفر آخرت کے لئے ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس جوتا نہیں ہے اس لئے سفر سے رکا ہے۔ دلیل ہے کہ کنیز یعنی خادمہ پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کی جوتی سیاہ ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عورت مالدار ہو گی۔ اور اگر سرخ ہے تو اس کی عورت عیاش اور خوشی پسند ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا جوتا سفید ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عورت پارسا اور پاکیزہ رخ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جوتے میں مذکورہ سب طرح کے رنگ ہیں تو اس عورت میں سب صفات ہوں گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے جوتے کے بند گائے کے چمڑے کے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس عورت کی اصل عجمی ہو گی۔ اور اگر جوتے کے بند اونٹ کے چمڑے کے دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس عورت کی اصل عرب سے ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ چلتے وقت اس کا جوتا گرا ہے یا ضائع ہوا ہے۔ غور کرو کہ اس جوتے کے بند کس چمڑے کے ہیں۔ اگر اونٹ کے چمڑے کے ہیں۔ تو اس کی عورت بیمار ہو گی۔

حضرت اسماعیل اشعثؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا جوتا پھٹا ہے تو یہی تاویل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جوتے کا دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) سفر (۲) عورت (۳) کنیز۔

## نعناع (پودینہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں پودینہ غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ جو زمین اس کی ملک ہے اس میں پودینہ ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ میں گرفتار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے پودینہ کھایا ہے دلیل ہے کہ اس کا غم زیادہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی زمین میں پودینہ ہے۔ دلیل ہے کہ صاحبِ زمین کو غم و اندوہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اپنی زمین سے پودینہ اکھاڑ کر پھینکا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحبِ خواب غم و اندوہ سے خلاصی پائے گا۔

## نفط (مٹی کا تیل)

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مٹی کا تیل بدکار عورت ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اپنے آپ کو مٹی کا تیل ملتی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ کسی بدکار عورت سے ملاقات کرے گی۔

اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ صاحب خواب حرام چیز کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سا

مٹی کا تیل ہے۔ دلیل ہے کہ مال حرام جمع کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مٹی کا تیل دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) بدکار عورت (۲) چغل خور مرد (۳) مال حرام۔

## نفرین (نفرت کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ ظالم پر نفرین کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس ظالم پر فتح پائے گا اور اگر دیکھے کہ وہ ظالم ہے اور مظلوم اس پر نفرین کرتا ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ ناحق بے گناہ پر نفرین کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی پر ظلم کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی مرد پر ناحق نفرین کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام بند ہو گا۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ خواب میں ناحق نفرین کرنا صاحبِ خواب کی طرف رجوع کرتی ہے۔ اور اگر حق پر نفرین کرے۔ تو اس کی تاویل اس شخص پر واقع ہوتی ہے کہ جس پر نفرین کی ہے اور مفسد کی نسبت مصلح شخص پر جلدی اثر کرتی ہے۔ اور مفسد شخص اگر حق یا ناحق پر نفرین کرے تو مخالف پر رجوع کرتی ہے۔

## نقاد (پرکھنے والا)

نقاد یعنی پرکھنے والا خواب میں عالم' دانا اور حکیم ہے۔ کیونکہ ہر ایک بہترین چیز کو پسند کرنے والا ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کوئی دیندار صالح نقاد ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ از خود قرآن مجید اور دین کے علوم حاصل کرے گا۔ اور اگر طالبِ دنیا ہے دلیل ہے کہ اپنے لئے شرف اور بزرگی حاصل کرے گا اور دنیا کا مال پسند کرے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نقاد مرد عاقل اور باتمیز ہے جو نیک و بد اور مصلح و مفسد میں فرق کرتا ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نقاد چار وجہ پر ہے: (۱) مرد دانا (۲) حکیم (۳) حقند (۴) کام کو معلوم کرنے والا۔

## نقرہ (چاندی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ چاندی آزاد عورتوں پر دلیل ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے اپنے کام سے چاندی لی ہے۔ دلیل ہے کہ اس موضع اور ولایت میں کسی عورت سے شادی کرے گا۔ کیونکہ چاندی عورتوں کی ذات ہے۔ اور اگر دیکھے کہ چاندی کی کان میں گیا ہے اور چاندی نکالی ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر مال حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سی چاندی ہے تو فرزند پر

دلیل ہے۔

## نُقصان

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے جسم میں نقصان ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اس کے مال کا نقصان ہو گا۔ لیکن عورتوں کے جسم کے نقصان میں صلاح ہے۔ جیسا کہ عورتوں کے بارے میں حرف زا میں بیان ہو چکا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے مال یا کسی چیز میں نقصان ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ فکرمند ہو گا اور اس کو نقصان پہنچے گا۔

## نگارگری (نقّاشی)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ چھت اور گھر کی دیواروں پر نقاشی کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیادار ہے اور دنیا کے کاموں پر فریفتہ ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نقاشی اور مصوّری کارِ باطل اور ناحق ہے۔ چنانچہ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: مَاهٰذِهِ التَّمَاثِيْلُ الَّتِيْ اَنْتُمْ لَهَاعَاكِفُوْنَ (یہ کیا تصویریں ہیں کہ جن پر تم مرے جا رہے ہو)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نقاشی دنیا پر فریفتہ ہونا ہے اور راہ راست چھوڑ کر راہ باطل پر چلنا ہے۔

حضرت اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنے ہاتھوں پر سیاہی کا خضاب اور نقش بنائے ہیں۔ دلیل ہے کہ دنیا کے کمانے میں مکر اور حیلہ کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نقاشی چار وجہ پر ہے: (۱) دنیا کی آرائش (۲) بیہودہ کام (۳) مکر و حیلہ (۴) فریب اور جھوٹ۔

## نگین انگشتر (انگوٹھی کا نگینہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں انگوٹھی کا نگینہ شرف اور بزرگی اور مال ہے۔ اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ فرزند ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی انگوٹھی کا نگینہ ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی بزرگی اور مرتبے میں نقصان آئے گا یا اس کا فرزند مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ انگوٹھی کا نگینہ ٹوٹا ہے تو بھی مذکورہ بالا تاویل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی انگوٹھی پر ناگاہ نگینہ ظاہر ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس نگینہ کی قدر و قیمت کے مطابق نعمت پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ بادشاہوں کے لئے نگینہ تاج ولایت ہے اور عورتوں کے لئے شوہر ہے اور عام لوگوں کے لئے مرتبہ اور نیکی ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں انگوٹھی کا دیکھنا آٹھ وجہ پر ہے: (۱) عورت (۲) مال

(۳) ولایت (۴) عیش (۵) فرزند (۶) بزرگی (۷) مال و نعمت (۸) عمر۔

## نماز

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ نماز مشرق کی طرف پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حج کو جائے گا۔ اور اگر حج کا محل نہیں ہے تو اس کا میلان عیسائیوں کی طرف ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مغرب کی طرف نماز پڑھتا ہے اور اس کا میل قبلہ کی طرف ہے۔ دلیل ہے کہ دین اسلام کو پس پشت ڈالے گا۔ اور اگر دیکھے کہ راستے میں نماز پڑھتا ہے اور اس کی پشت قبلہ کی طرف ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی موت قریب آئی ہے۔ اس کو توبہ کرنی چاہیے۔ اور اگر دیکھے کہ نماز پڑھی ہے اور قبلہ کی طرف کا پتہ نہیں ہے۔ دلیل ہے کہ راہ دین میں حیران ہو گا۔ اور اگر نماز قبلہ کی طرف پڑھے۔ دلیل ہے کہ راہ دین میں مستقیم ہو گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی قوم کی امامت کراتا ہے۔ دلیل ہے کہ جس قدر مقتدی ہیں اتنی جماعت پر سرداری کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نماز کا وقت گزرا ہے اور اس نے کوئی پاکیزہ جگہ نہیں پائی ہے کہ نماز پڑھے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام مشکل سے پورا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ نماز توڑی ہے یا نماز پڑھی ہے یا بے وضو پڑھی ہے دلیل ہے کہ جس مطلب میں ہے وہ پورا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے مسجد میں یا مدرسے میں امامت کرائی ہے۔ دلیل ہے کہ اس ملک کا بادشاہ اس کا تابعدار ہو گا اور اگر اس کے خلاف دیکھے۔ تو اس کی تاویل بھی خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ نماز میں رکوع اور سجود پوری طرح سے بجا لایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا دین اور دنیا کا کام نیک ہو گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ نماز پیشین وقت پر گزاری ہے اور آسمان روشن اور پاکیزہ ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالےٰ کی طرف اس کے مراتب بلند ہوں گے۔ اور اگر آسمان تیرہ اور ابر والا ہے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی امید پوری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے شام کے فرض پڑھے ہیں۔ دلیل ہے کہ اپنے اہل و عیال سے معاملہ کرے گا اور ان سے شاد اور خوش ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ صبح کی نماز گزاری ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا۔ اور اگر یہ خواب عورت دیکھے تو اس کو حیض آئے گا۔ اور اگر بے وضو نماز پڑھے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر نماز عشاء کے فرض پڑھے۔ دلیل ہے کہ امن میں ہو گا اور دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ باغ میں نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ سے توبہ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کشتی میں نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اسکا قرض اترے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نماز کی جگہ پر نہ تھا اور نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ مفسد اور بدکردار ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ نماز پڑھ کر جنگل کو چلا گیا ہے۔ دلیل ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ و اصحابہٖ وسلم کے روضہ مبارک کی زیارت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کعبہ میں نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام خلیفہ کی طرف سے انتظام کے ساتھ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ نماز کے بعد سجدہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے اور دولتمند شخص پر فتح پائے گا اور اس پر قابض ہو گا۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے سوائے خدائے تعالیٰ کے کسی کو سجدہ نہیں کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مراد حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے دیوار پر سجدہ کیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بزرگوں سے رنج اور خواری پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ نماز گزاری ہے اور شہد پیا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے عیال سے نزدیکی کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نماز کے اندر التحیات پر بیٹھا ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ غم سے نجات پائے گا اور اس کی مراد پوری ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نماز کا پہلا سلام بائیں طرف دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا احوال شوریدہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بیٹھ کر نماز گزاری ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ اس کا عذر قبول کیا جائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نماز میں اپنے لئے دعا کی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند ہو گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: **اِذْ نَادٰی رَبَّهٗ نِدَآءً خَفِیًّا** " (جب اس نے اپنے رب کو پکارا)۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے اندھیرے میں نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ غموں سے خوشی پائے گا' اور اگر دیکھے کہ اس نے رات کی نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ سب طرح کے خوف سے امن میں ہو گا اور نعمت' بزرگی اور امن پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ پہلو پر نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے جمعہ کی نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ سفر کو جائے گا اور حلال کی روزی حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے بیت المقدس میں نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ میراث پائے گا اور اس پر روزی فراخ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کعبہ میں یا کعبہ کی چھت پر نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ کعبہ کا رخ کرے گا اور اس کی عاقبت بخیر ہو گی۔

حضرت حافظ معبر رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نماز پڑھنا تین وجہ پر ہے: (۱) فریضہ (۲) سنت (۳) نفل۔

اگر دیکھے کہ اس نے فرض نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کی قسمت میں حج کرے گا اور بدکاری سے بچائے گا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: **اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ** (بے شک نماز بے حیائی اور گناہ سے بچاتی ہے۔)

اور اگر دیکھے کہ نماز سنت پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ کاموں پر صبر کرے گا' نام روشن ہو گا اور خلقت پر شفقت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نماز نفل پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ عیال کی قدر کرے گا اور دوستوں کے کام میں کوشش کرے گا اور ہر ایک کے ساتھ مروت سے پیش آئے گا۔ اور اگر دیکھے کہ چوپائے پر نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بہت بڑا فکر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کارخانہ یا دکان میں نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کے کسب اور کام میں برکت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے جمعہ کی نماز پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام تسلی اور جمعیت سے ہو گا۔

حضرت خالد اصفہانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں حق تعالیٰ کو رکوع اور سجدہ کرنا قربِ الٰہی پر دلیل ہے۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: **كَلَّا لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ** (تو اس کی ہرگز اطاعت نہ کر۔ سجدہ کر اور قریب ہو)۔

اور اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے۔ اگر دیکھے کہ نماز میں رکوع نہیں کیا ہے۔ تو دلیل ہے کہ مال کی زکوٰۃ نہیں دے گا۔ اور اگر دیکھے کہ نماز بجا لایا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کی عبادت قبول کرے گا اور اس کی دعا منظور ہو گی۔ اور حق تبارک و تعالیٰ اس پر نظر رحمت کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نماز پڑھنا سات وجہ پر ہے: (۱) امن (۲) شادی (۳) عزت (۴) مرتبہ (۵) خلاصی (۶) مراد پانا (۷) قضا میں نقصان۔

اور خواب میں رکوع و سجود پانچ وجہ پر ہے: (۱) مراد پانا (۲) دولت (۳) نصرت (۴) فتح پانا (۵) امر حق بجالانا۔ فرمان حق تعالےٰ ہے:

(ایمان والو رکوع کرو اور سجدہ کرو اور اپنے رب کی عبادت کرو اور نیک کام کرو تاکہ تم نجات پاؤ)۔

اور اگر دیکھے کہ اس نے مردے کا جنازہ پڑھا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے لئے دعا اور ثناء کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نماز پوری نہیں پڑھی ہے۔ تو اس کی تاویل پہلے کے خلاف ہے۔

## نمد (نمدہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سفید اور پاکیزہ نمدہ ہے۔ دلیل ہے کہ مال حلال پائے گا اور اگر میلا ہے تو اس کی کچھ بھی منفعت نہیں ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سا نمدہ ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر اپنے کسب سے مال حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے نمدے جلے ہیں۔ دلیل ہے کہ فساد میں اپنے مال کو ضائع کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے جسم پر سفید نمدہ ہے۔ دلیل ہے کہ دولت مند عورت کرے گا یا کنواری کنیز خریدے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس اونٹ کی پشم کا نمدہ ہے۔ دلیل ہے کہ بادشاہ سے منفعت پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا نمدہ ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے مال کا نقصان ہو گا اور خواب میں نمدہ بیچنے والا ایسا شخص ہے کہ جو حلال کی طرف مائل ہے اور حرام سے پرہیز کرتا ہے۔

## نمک

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نمک نقد درہم اور نیک کام ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس سفید نمک ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر نقد روپیہ حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے نمک کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ زہد کی راہ اختیار کرے گا اور نیک کام کرے گا۔ اور میلا سیاہ نمک جنگ اور جھگڑے پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نمک پانچ وجہ پر ہے: (۱) نقد روپیہ (۲) آبرو (۳) نیکی (۴) بہت سا مال (۵) نیک غلام۔

اور برا نمک خواب میں چار وجہ پر ہے: (۱) کھوٹا درہم (۲) ناخوش باتیں (۳) غم و اندوہ (۴) خوشی۔

## نمک سود (نمک ملا ہوا)

نمک سود۔ نمک ملی ہوئی چیز۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ

اس نے نمک ملا ہوا فربہ گوشت کھایا ہے۔ تو نعمت اور روزی پر دلیل ہے اور میراث پائے گا۔ اور اگر نمک ملا ہوا لاغر گوشت ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو نقصان پہنچے گا اور جس قدر زیادہ شور ہو گا زیادہ لاغر ہو گا۔ تو زیادہ نقصان پر دلیل ہے اور خواب میں بھنا ہوا گوشت کھانا غیبت پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے بھنا ہوا لاغر گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ کے لوگوں سے نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دبلے اونٹ کا گوشت ہے۔ دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے نقصان پائے گا۔ اور اگر نمک ملا ہوا گوشت جنگلی دبلے چوپاؤں کا ہے۔ دلیل ہے کہ جنگلی لوگوں سے نقصان اٹھائے گا۔ حاصل یہ ہے کہ لاغر گوشت میں منفعت نہیں ہے۔

## نہنگ (مگرمچھ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں مگرمچھ چور، ظالم اور لڑاکا شخص ہے اور اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ مگرمچھ اس کو پانی میں لے گیا اور ڈوب گیا ہے۔ دلیل ہے کہ پانی میں ہلاک ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ مگرمچھ نے اس کو کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ صاحبِ خواب کو اسی قدر دشمن سے زحمت حاصل ہو گی۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مگرمچھ اس کو پانی میں لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو مچھلیاں ہلاک کریں گی۔

اور اگر دیکھے کہ مگرمچھ اس پر غالب آیا ہے۔ تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس مگرمچھ کا گوشت چمڑا یا ہڈی ہے۔ دلیل ہے کہ صاحبِ خواب دشمن سے نقصان پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ مگرمچھ اس کو پانی میں لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کے ہاتھ سے شہید ہو گا۔

## نودیدن (نئی چیز دیکھنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے جو چیز نئی اور پسندیدہ ہے۔ خیر اور خوشی پر دلیل ہے اور پرانی چیز کا ذکر حرف کاف میں ہو چکا ہے۔

## نوحہ کردن (نوحہ کرنا)

نوحہ کردن۔ نوحہ کرنا۔ رونا پیٹنا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ نوحہ کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ جگہ اس کو مبارک نہ ہو گی اور اس جگہ کے بڑے لوگ متفرّق ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس شہر کا والی مرا ہے اور لوگ اس پر نوحہ کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ ان کو اس والی سے رنج اور ظلم پہنچے گا۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ والی کو خوشی ہو گی۔

اور اگر دیکھے کہ لوگ نوحہ کے ساتھ روتے ہیں۔ دلیل ہے کہ ان کے ساتھ کسی ظالم سے بے انصافی اور ظلم ہو

گا اور اس سے غمگین اور عاجز ہوں گے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ نوحہ کرتا ہے اور شور کرتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ اور نقصان پہنچے گا۔ اور اگر دیکھے کہ روتا ہے اور آہستہ نوحہ کرتا ہے تو خوشی اور شادی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ عورتوں کے ساتھ بہت سے مرد ہیں اور آواز سے نوحہ کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس موضع میں بادشاہ کے باعث غم و اندوہ پہنچے گا۔

## نوشادر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نوشادر غم و اندوہ ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس نوشادر ہے۔ دلیل ہے کہ غمگین ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نوشادر کھایا ہے۔ تو نہایت سخت غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

## نیومند (طاقتور)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے بیداری کی نسبت زیادہ طاقتور ہوا ہے تو دنیا و آخرت میں اس کے احوال کی عمدگی پر دلیل ہے۔ بشرطیکہ صاحب خواب مصلح یعنی نیکوکار ہے۔ اور اگر وہ اہل فساد میں سے ہے۔ تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

## نیزہ

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس نیزہ اور دوسرے ہتھیار بھی ہیں۔ دلیل ہے کہ بزرگی اور مراد پائے گا اور اس کا حکم ولایتوں میں جاری ہو گا۔ اور اگر صرف نیزہ ہی دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کا فرزند یا بھائی مرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا نیزہ کوئی لے گیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کام مشکل سے ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے اس کے نیزہ مارا اور زخمی کیا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کی غیبت کرے گا۔ اور خواب میں نیزہ قوت اور لوگوں پر فتح پانے کی دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں نیزے کا سر ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی صحبت مسافر نیکوکار مرد سے ہو گی اور اس سے خیرو منفعت پائے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نیزہ آٹھ وجہ پر ہے: (۱) قوت (۲) سفر (۳) ولایت (۴) عورت (۵) فرزند (۶) امن (۷) توانائی (۸) راستی مقدار نیزہ۔ اور خواب میں نیزہ بنانے والا ایسا مرد ہے جو لوگوں کی مدد کرتا ہے اور اس سے ہر ایک کو قوت اور طاقت حاصل ہوتی ہے۔

## نبشتن (لکھنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ لکھتا ہے یا کسی کو لکھنا سکھاتا ہے دلیل ہے کہ علم اور عقل سیکھے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کوئی چیز لکھتا ہے تو اس کے شر اور فساد پر دلیل ہے۔ اور اگر

دیکھے کہ قرآن' احادیث' توحید اور دعا لکھتا ہے۔ تو خیر و صلاح پر دلیل ہے۔ اور اگر کوئی چیز شعر یا غزل سے لکھی ہے تو برائی پر دلیل ہے۔

## نیشکو (گنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ نیشکو چوستا ہے۔ دلیل ہے کہ کسی کام میں مشغول ہو گا۔ اور بقدر گنا چوسنے کے اس میں جھگڑا اور گفتگو ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو گنا دیا ہے۔ دلیل ہے کہ گفتگو سے خلاصی پائے گا۔

## نیکو کردن (نیکی کرنا)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نیکی کرنا دین میں اسی قدر قوت اور بزرگواری ہے اور عذاب آخرت سے نجات پائے گا۔ خاص کر اگر صاحب خواب ایماندار اور پارسا ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ساتھ کسی نے نیکی کی ہے۔ اور اس نے اس کو ذلیل جانا ہے۔ دلیل ہے کہ سب کاموں میں ناشکرا ہو گا۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: **وَلَا تَنسَوُا الْفَضْلَ بَيْنَكُمْ إِنَّ اللَّهَ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ** (آپس میں احسان کو مت بھولو۔ کیونکہ اللہ تعالےٰ تمہارے اعمال سے باخبر ہے)۔

اگر دیکھے کہ اہلِ شرک سے نیکی کی ہے۔ دلیل ہے کہ اپنا مال ایسے لوگوں پر خرچ کرے گا کہ جن کو دونوں جہان کی خیر ہو گی۔

## نیل

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں نیل کا دیکھنا غم و اندوہ ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس نیل ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر غم و اندوہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو نیل دیا ہے یا اس سے ضائع ہوا ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے نجات پائے گا' اور اگر دیکھے کہ اس نے اپنا کپڑا نیل سے رنگا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو غم و اندوہ پہنچے گا اور اس کو خویشوں اور دوستوں کی وجہ سے مصیبت ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے نیل کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو دریا میں آفت پہنچے گی۔

## نیلوفر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب کے اندر نیلوفر کو اس کے موسم میں اس کے پودے پر دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو کسی سے کچھ ملے گا یا اس کے ہاں فرزند صالح پیدا ہو گا۔ اور اگر پھول پودے سے جدا دیکھے تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر عورت دیکھے کہ اس نے نیلوفر کے پودے سے نیلوفر توڑ کر غلام کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غلام بھاگے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی دوست نے نیلوفر کا دستہ دیا ہے۔ دلیل

ہے کہ ان کے درمیان جدائی پڑے گی۔

حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں نیلوفر کا پودا کنیز ہے کہ جس سے صاحبِ خواب کو نقصان پہنچے گا۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرفُ الواوٌ

## واشہ (ایک پرندہ ہے) باشہ

واشہ- باشہ ایک شکاری پرندہ ہے- حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے- اگر باشے کو اپنا مطیع اور تابعدار دیکھے کہ ہاتھ پر سے اڑتا ہے اور آواز پر آتا ہے اور اس کو اس طرح آزمایا ہے- تو مال حلال اور صاحب خواب کے مرتبے پر دلیل ہے- اگر دیکھے کہ باشہ سفید اور پاکیزہ ہے اور اس کے ہاتھ پر بیٹھا ہوا تابعدار ہے- دلیل ہے کہ کسی بڑے آدمی سے قدر' مرتبہ اور عزت پائے گا- اور اگر دیکھے کہ باشہ اڑا ہے اور دھاگہ اس کے ہاتھ میں رہا ہے- دلیل ہے کہ اس کا قدر اور مرتبہ زائل ہو گا-

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ باشہ خواب میں بادشاہوں کے لئے ملک اور بزرگی' دولت مندوں کے لئے مال اور درویشوں کے لئے فرزند ہے- اور اگر دیکھے کہ باشا اس کے ہاتھ سے گرا ہے اور مرا ہے- اگر صاحب خواب بادشاہ ہے- دلیل ہے کہ ملک سے جدا ہو گا- اور اگر امیریا سردار ہے- دلیل ہے کہ مرتبے اور عزت سے گرے گا- اور اگر تونگر ہے تو درویش ہو گا اور اگر درویش ہے تو اس کا فرزند مرے گا- اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیاہے کہ باشہ بے شرم مرد ہے- اور اگر دیکھے کہ اس نے باشے کاگوشت کھایا ہے- دلیل ہے کہ اسی قدر دشمن کا مال کھائے گا- اور اگر دیکھے کہ کسی جگہ پر بہت سے باشے جمع ہوئے ہیں- دلیل ہے کہ عیار لوگ اس جگہ جمع ہوں گے-

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں باشہ دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) قدر اور مرتبہ (۲) حکومت (۳) مال (۴) منفعت-

## والی (حاکم)

والی- کاردار اور حاکم ہے- اگر دیکھے کہ والی تخت سے گرا ہے یا اس کا تخت ٹوٹا ہے یا کسی نے اس سے تلوار لی ہے- یا اس کا گھر خراب ہوا ہے یا پھندے میں گرفتار ہوا ہے اور مارا گیا ہے یا چوپایہ اس کے سرپر آیا ہے اور گرا ہے یا کسی نے اس کو گرایا ہے- یہ سب باتیں اس امر پر دلیل ہیں کہ وہ شرف اور بزرگی سے گرے گا اور معزول ہو گا-

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے- اگر والی دیکھے کہ اس کی دستار کسی کی دستار سے ملی ہے- دلیل ہے کہ بزرگی اور نیک عادت اس کی پائیدار ہو گی- اور اگر دیکھے کہ اس کے پاؤں میں پھندا ہے- دلیل ہے کہ صاحب خواب کی شرف اور بزرگی زیادہ ہو گی-

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے- اگر دیکھے کہ والی ہوا ہے اور اپنے عمل میں منصف اور دیندار ہے- چنانچہ لوگ اس سے خوش ہیں- دلیل ہے کہ خیر و صلاح پائے گا اور اگر اس کے خلاف دیکھے- تو شر اور فساد پر دلیل ہے خاص کر اگر صاحب خواب مفسد اور ناپارسا ہے-

## وحوش (جنگلی چوپائے)

وحوش- جنگلی چوپائے۔ ان میں جس قدر نر ہیں مردوں پر دلیل ہیں اور جس قدر مادہ ہیں عورتوں پر دلیل ہیں۔
حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالے علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ وحوش کا شکار کرتا ہے۔ یا کسی نے اس کو وحوش کا شکار دیا ہے۔ تو مال' نعمت اور غنیمت پر دلیل ہے اور اس کے گوشت اور چمڑے کی بھی یہی تاویل ہے۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ وحوش اس کے مطیع اور فرمانبردار ہیں جیسے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کے تھے۔ دلیل ہے کہ ایک گروہ جس کے اسلام میں خلل ہے اس کا تابعدار ہو گا۔ خاص کر اگر صاحب خواب پارسا ہے۔

## ورنج

اس کا بیان حرف سین میں ہو چکا ہے۔ وہاں سے ملاحظہ ہو۔

## وردنہ (چھاج- چھابہ)

وردنہ اور تسوک ہاں- چھاج- دونوں خواب میں شریک اور ایک دوسرے کے متفق ہیں۔ اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو چھاج دیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو شریک حاصل ہو گا۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس کے پاس چھاج ہے۔ دلیل ہے کہ کسی سے صحبت کرے گا اور اس کو راہِ حق بتائے گا اور باطل سے دور کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا چھاج ٹوٹ گیا ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے شخص کی صحبت سے جدا ہو گا۔
حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چھاج تین وجہ پر ہے: (۱) کاموں میں اتفاق کرنے والا (۲) معیشت کا شریک (۳) مشکل کام اس پر آسان ہو گا۔

## وردہ (بردہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ دشمن کے قبضے میں غلام بن گیا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن اس پر غالب آئے گا اور وہ مغلوب ہو گا۔
حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بردہ فروشی کرتا ہے۔ جیسے غلام اور کنیز کی۔ دلیل ہے کہ اس کو خیر و منفعت پہنچے گی۔ اور اگر دیکھے کہ کافروں میں سے بردہ لیا ہے یا خریدا ہے۔ تو اس کی تاویل بری ہے۔
حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر بردہ غلام خریدا ہے تو اس کی تاویل بری ہے۔ اور اگر فروخت کیا ہے تو نیک ہے۔ اور اگر فروخت کر کے پھر خریدا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا بردہ بھاگ گیا ہے۔ اگر غلام بھاگا ہے تو نیکی پر دلیل ہے۔ اگر کنیز بھاگی ہے تو بدی پر دلیل ہے اور اس کے مال کا نقصان

ہو گا۔ اور بردہ فروش ایسا مرد ہے جو لوگوں کا اختیار تلاش کرتا ہے۔

## ورسان (کبوتر)

ورسان۔ ایک جانور ہے جس کو خراسان میں کبوتر کہتے ہیں۔ اس کو خواب میں دیکھنا عورت اور کنیز کو دیکھنا ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے ورساں کبوتر پکڑا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ورساں کبوتر خریدا ہے اور اس کے ہاتھ سے اڑا ہے۔ دلیل ہے کہ عورت کو طلاق دے گا یا کنیز کو فروخت کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے ورساں کبوتر خریدا ہے اور اس کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر عورت کا مال ظلم سے کھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے ورساں کبوتر ہیں۔ دلیل ہے کہ بہت سی کنیزیں خریدے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ورساں کبوتر کا خواب میں دیکھنا تین وجہ پر ہے: (۱) منفعت (۲) معیشت (۳) غم و اندوہ۔

## وزغ (کچھوا یا گرگٹ)

وزغ۔ کچھوا یا بگلا۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں وزغ نیک عابد مرد ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے کچھوا پکڑا ہے۔ دلیل ہے کہ نیک پارسا مرد کا مصاحب ہو گا۔ اگر دیکھے کہ اس نے کچھوے سے لڑائی کی ہے۔ دلیل ہے کہ ایسے مرد سے جھگڑا کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی جگہ بہت سے کچھوے جمع ہوئے ہیں اور شور کرتے ہیں۔ دلیل ہے کہ اس جگہ عذاب حق آئے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کچھوے کو مارا اور اس کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ زاہد شخص کو مغلوب کرے گا اور اس کا مال لے گا اور خرچ کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کو کچھوے نے کاٹا ہے۔ دلیل ہے کہ زاہد مرد کو رنج پہنچائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کچھوے کو پکڑ کر پانی کے باہر خشکی پر ڈالا ہے۔ دلیل ہے کہ زاہد شخص کو کام سے روکے گا اور اس کو نقصان پہنچائے گا۔

## وزیر

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ بادشاہ کے وزیر کا نیک کام ہے۔ دلیل ہے کہ اس وزیر کا کام نیک ہو گا اور اس کی دولت زیادہ ہو گی اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو اس کی تاویل بری ہے۔ اور اگر دیکھے کہ وزیر ہوا ہے اور وہ منصف اور داوگر ہے۔ دلیل ہے کہ وہ عدل اور کام کے مطابق بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ وزیر نے دسترخوان بچھایا ہے۔ دلیل ہے کہ مرتبہ، نعمت اور رزق اس پر فرخ ہو گا اور اس کی عمر دراز ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ وزیر نے اس کو خلعت اور کلاہ دی ہے۔ دلیل ہے کہ لوگ اس کو اپنا والی بنائیں گے۔ اور اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وزیر اس کے گھر میں آیا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ کے باعث غم و اندوہ پہنچے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے وزیر کے ساتھ کھانا کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اس سے شرف اور بزرگی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ وزیر کا گھر گرا ہے یا وہ بیمار ہے یا بادشاہ نے اس کو معزول کیا ہے۔ یا گھوڑے نے اس کو گرایا ہے۔ یا بیل نے اس کو سینگ مارا ہے۔ تو یہ سب اس کے معزول ہونے پر دلیل ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں وزارت کا دیکھنا چار وجہ پر ہے۔ ایک یہ کہ اگر دیکھے آفتاب یا ماہتاب کی آنکھ ہوا ہے۔ دوسرے یہ کہ اگر دیکھے کہ وہ دجلہ یا فرات ہوا ہے۔ تیسرے یہ کہ اگر دیکھے کہ بادشاہ نے کمر پٹا اس کی کمر پر باندھا ہے۔ چوتھے یہ ہے۔ اگر آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے چار یاروں میں سے کسی نے اس کے سر پر تاج رکھا ہے۔ یہ سب وزارت پانے کی دلیلیں ہیں۔

## وسمہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں وسمہ غم و اندوہ ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کی زمین میں بہت سا وسمہ ہے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ وسمے کے پودے زمین سے اکھاڑ ڈالے ہیں۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے خلاصی پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے وسمہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ عیال کی وجہ سے صاحب خواب رنج اٹھائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی نے وسمے کا دستہ اس کو دیا ہے۔ دلیل ہے کہ ان دونوں میں جھگڑا پڑے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے وسمے کا دستہ اپنے عیال کے ہاتھ میں دیا ہے۔ دلیل ہے کہ ایک دوسرے سے جدا ہوں گے اور وسمہ دیکھنے میں خیر نہیں ہے۔

## وشہ

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں وشہ غم و اندوہ ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کے ساتھ وشہ بردار ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا غم و اندوہ زیادہ ہو گا۔ اور اگر اس نے کسی کو وشہ دیا ہے۔ دلیل ہے کہ غم و اندوہ سے خلاصی پائے گا۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے وشہ سے کوئی چیز دھوئی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا پراگندہ کام جمع ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے وشہ چبایا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کی بہت غیبت کرے گا۔

## وضوئے نماز (نماز کا وضو)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے ہاتھ اور منہ صاف پانی سے دھویا ہے دلیل ہے کہ کام ڈھونڈے گا اور پورا کام پائے گا اور اس کا مقصود حاصل ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ناپاک پانی سے منہ دھویا ہے۔ اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے اپنا ہاتھ اور منہ دھویا ہے۔ دلیل

ہے کہ اپنے دوستوں کے لئے مدد چاہے گا اور اس کی مراد حاصل ہو گی۔

## وکیل

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ بادشاہ کا وکیل بنا ہے اور اپنے کام میں منصف بنا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا کی خیر و صلاح پائے گا۔ اور اگر قاضی کا وکیل بنے گا تو بھی یہی تاویل ہے اور اگر وکالت کے کام میں نہیں ہے تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر وکیل دیکھے کہ اس نے اپنے موکل پر مہربانی کی ہے۔ دلیل ہے کہ وہ کسی مرد کو پاکیزہ بات کہے گا۔ اور اگر موکل نے رو دیکھے۔ دلیل ہے کہ اس کو اس سے منفعت حاصل ہو گی۔ اور اگر اس کے خلاف دیکھے تو اس کی تاویل بد ہے۔

## واری (جذام کی بیماری)

واری۔ جذام کی بیماری ہے۔ اس کو خواب میں دیکھنا مال ہے جو اس کو پہنچے گا۔ خاص کر اگر جسم پر سفید آبلے دیکھے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے اس کے جسم میں بہت سا جذام ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو برا کام پیش آئے گا اور بعض اہل تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کو مشہور کرے گا۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں جذام درویش کے لئے تونگری اور نعمت ہے اور دولت مندوں کے لئے گناہ سے رکنا ہے۔

اور اگر دیکھے کہ اس کی تمام انگلیاں گر گئی ہیں۔ دلیل ہے کہ نیک کام کرے گا اور ممکن ہے کہ اس کا فرزند یا بھائی دنیا سے جائے۔

## وِیرانی

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ گھر اور دکان وغیرہ کی ویرانی دین کی گمراہی پر دلیل ہے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ویرانے کو آباد کیا ہے۔ تو اس کی تاویل بہتر ہے۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ آباد جگہ خراب ہو گئی ہے۔ دلیل ہے کہ وہاں کے لوگ بلا اور مصیبت میں گرفتار ہوں گے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ویرانے کو آباد کیا ہے' تو صاحب خواب کے کام کی درستی پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر ویرانی خدا تعالےٰ کی طرف سے ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کو نفع ہو گا۔ اور اگر ویرانی مخلوق کے فعل سے ہے' تو اس کی تاویل خلاف ہے۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے مسجد یا مدرسہ ویران کیا ہے۔ تو اس کے کام کے نقصان پر دلیل ہے۔

# کتاب کامل التعبیر سے حرف الہاء

## ہاون دستہ (اکھلی)

ہاون۔ دستہ۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ہاون دستہ دو شریک ہیں۔ ایک کو دوسرے کی ضرورت ہے اور اگر دونوں متفق ہوں تو کام نیک اور فائدہ پہنچائیں گے۔ اگر ان میں سے ایک نہ ہو۔ تو فائدہ مند نہ ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہاون میں کوئی کھانے کی چیز کوٹی ہے۔ دلیل ہے کہ صاحب خواب کو اس کی قدر اور قیمت کے مطابق رنج اور مشقت کے ساتھ نفع نہ ہو گا۔ اور اگر وہ چیز دوا ہے اور امساک کی ہے۔ تو زیادتی مال پر دلیل ہے۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر ہاون میں کوئی چیز شیریں کوٹے۔ تو دلیل ہے کہ رنج اور سختی سے فائدہ اٹھائے گا۔ اور اگر تلخ ہے۔ تو غم و اندوہ پر دلیل ہے۔ اور اگر جواہرات کو ہاون میں پیسے اور کوٹے دلیل ہے کہ اسی قدر منفعت دیکھے گا اور آخرکار اس کا مال ضائع ہو گا۔

## ہباء (ہوائی ذرّات)

ہباء۔ گرد کے ذرات دھوپ میں ہوتے ہیں۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ذرات بے ہودہ بات اور پریشان کام ہے کہ جس میں خیر اور منفعت نہیں ہے۔ فرمانِ حق تعالےٰ ہے: وَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا" (اور ہم نے ان کو پراگندہ ذرات کر دیا)۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر ہوا کے سرخ ذرات دیکھے۔ تو دلیل ہے کہ اس ملک میں بیماری ہو گی۔ اور اگر سیاہ ہیں تو مصیبت پر دلیل ہے۔ سفید ہیں تو دلیل بے غمی پر ہے۔

## ہُدہُد (مشہور تاج والا پرندہ ہے)

ہدہد ایک مشہور پرندہ ہے جس کے سر پر تاج ہوتا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ہدہد عقلمند اور دانا مرد ہے کہ لوگوں کو پوشیدہ باتوں کی خبر دیتا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے ہدہد پکڑا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے دلیل ہے کہ مذکورہ صفت کے آدمی سے اس کی صحبت ہو گی اور اس سے دانائی حاصل کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے ہدہد کو مارا ہے۔ دلیل ہے کہ دانا اور بزرگ آدمی پر فتح پائے گا اور اس کو مغلوب کرے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس کا گوشت کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر لوگوں سے مال اپنے عمل کے ساتھ حاصل کرے گا۔

حضرت ابراہیم کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں ہدہد دیکھنا چار وجہ پر ہے: (۱) اچھی خبر سنے گا (۲) بزرگی (۳) دشمن پر فتح پانا (۴) حسب فرمان حق ہر ایک کام کو دانائی سے کرے گا۔

## ہدیہ (تحفہ)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی کو ہدیہ دیا ہے۔ اگر وہ چیز عمدہ' نیک اور لائق فریقین کے ہے تو دونوں کو نفع ہو گا۔ اور اگر بری چیز ہے۔ تو دونوں کو ایک دوسرے سے نفع نہ ہو گا۔ بلکہ شراور فساد پر دلیل ہے۔

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کسی نے اس کو کوئی چیز ہدیہ کے طور پر دی ہے اور وہ چیز اس کو مرغوب ہے۔ تو خیروصلاح پر دلیل ہے۔ اور اگر وہ پسندیدہ چیز نہیں ہے تو شراور فساد پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کو کسی بوڑھے آدمی یا بوڑھی عورت نے ہدیہ دیا ہے۔ تو خیرو منفعت پائے گا۔ اور اگر جوان مرد یا جوان عورت دے تو اس کی تاویل اول کے خلاف ہے۔

## ہریسہ

ہریسہ۔ عرب کا مشہور مرغن کھانا ہے۔ حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے ہریسہ کھایا ہے۔ دلیل ہے کہ اسی قدر خیرومنفعت پائے گا اور اس کی مراد پوری ہو گی۔ اور بعض اہلِ تعبیر نے بیان کیا ہے کہ اس کے ہاں لڑکا پیدا ہو گا۔ جس کے باعث اس کی چشم روشن ہو گی۔ آنحضرتؐ نے فرمایا ہے: اَلْهَرِيْسَةُ اَطْعِمَةُ الْجَنَّةِ (ہریسہ بہشت کے کھانوں میں سے ہے)۔

حضرت جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اگر ہریسہ فربہ بکری کے گوشت کا ہے۔ تو خیر و منفعت پر دلیل ہے۔ اگر غلیظ گوشت کا ہے اور کھانے میں بے مزہ ہے۔ دلیل ہے کہ صاحبِ خواب کو اسی قدر نقصان پہنچے گا۔

## ہزار داستان (بلبل و مینا کی قسم ہے)

ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ ہزار داستان خواب میں کوئی فرزند خوش آواز اور خوش سخن ہوتا ہے۔ لیکن وہ کچھ ضعیف الاحوال سا ہو اور صاحب علم اور اہل ادب و دانش ہووے اور لوگوں کے نزدیک محبوب بھی ہووے اور اگر کوئی دیکھے کہ اس کو کوئی ہزارداستان جانور بطور عطیہ کے دے گیا۔ تو دلیل یہ ہے کہ اس کے ہاں کوئی فرزند اس صفت کا پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی ہزار داستان جانور کو باغ میں سے پکڑا تو دلیل یہ ہے کہ اس کی صحبت ایسے شخصوں کے ساتھ ہو جائے جو کہ نیک خلق اور عمدہ سخن والے ہوں۔

حضرت کرمانی رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہزار داستان' بلبل یا مینا خواب میں کوئی عورت خوش آواز ہوا کرتی ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ اس نے ہزارداستان (بلبل) خریدا تو دلیل ہے کہ وہ کوئی کنیزک خوش آواز اور خوب گانے والی خریدے۔ اور اگر دیکھے کہ ہزار داستان اس کے ہاتھ سے اڑ گئی ہے تو دلیل ہے کہ وہ عورت کو طلاق دے یا کنیزک اس کی مرجائے یا بھاگ جائے۔

جابر مغربی رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہزار داستان جانور خواب میں کوئی فرزند اور غلام ہوتا ہے اور کوئی سخنِ شیریں اور سننا کسی آواز خوش و عمدہ کا یہی ہوا کرتا ہے۔

امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ہزار داستان جانور کو خواب میں دیکھنا پانچ وجہوں پر ہوتا ہے:
(۱) عورت (۲) فرزند (۳) قاضی (۴) حکیم (۵) غلام۔

## ہلیلہ (ہرڑ- مشہور چیز ہے)

ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہلیلہ کابلی خواب میں دیکھنا دلیل غم و اندوہ پر ہوتا ہے۔ اور ہلیلہ زرد دلیل بیماری پر ہوا کرتا ہے اور ہلیلہ سیاہ کی دلیل مصیبت پر ہوتی ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ وہ ان میں سے ایک قسم کا ہلیلہ کھا رہا تھا تو دلیل یہ ہے کہ اندوہ و غم اس کا سخت تر ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ وہ ان ہلیلوں میں سے کوئی ہلیلہ شکر' قند یا شہد کے ساتھ ملا کر کھا رہا تھا تو دلیل ہے کہ اندوہ و غم اس کا کمتر ہو گا۔ اور دیکھنے میں ہلیلہ کی کوئی منفعت نہیں ہوتی۔

## ہمائے (ہما- ایک جانور کا نام مشہور ہے)

ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہما خواب میں دولت' عزت' بزرگی اور ظفر ہوتا ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس کوئی ہما جانور تھا تو دلیل ہے کہ وہ بموجب قدر اس جانور کے عزت اور دولت پائے گا اور اگر دیکھے کہ ہما جانور اس کے ہاتھ سے اڑ گیا تو دلیل ہے کہ اس کی جاہ و منزلت اور عزت و حرمت میں نقصان آئے گا۔

کرمانی رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہما جانور خواب میں کوئی بادشاہ ہوتا ہے' کوئی رئیس یا کوئی مرد بزرگوار۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ اس نے کسی ہما جانور کو مار ڈالا اور اس کا گوشت کھایا تو دلیل یہ ہے کہ وہ کسی مرد بزرگوار اور رئیس پر قہر و غلبہ حاصل کرے اور مال اس کا لے گا اور اس کو کھا جائے گا۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس کوئی ہما جانور تھا تو دلیل ہے کہ وہ ان لوگوں سے جو بیان کئے گئے ہیں کوئی خیر اور منفعت پائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی ہما جانور کو تیر سے یا کسی پتھر سے مارا تو دلیل ہے کہ وہ ایسے لوگوں کی پس پشت کوئی سخن بد کہے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کسی ہما جانور نے اس کو کوئی خراش یا زخم پہنچا دیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو ان لوگوں کی طرف سے کوئی مضرت پہنچے گی۔

امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہما جانور کا خواب میں دیکھنا سات وجہوں پر ہوتا ہے: (۱) بادشاہ (۲) رئیس (۳) کوئی مرد بزرگوار (۴) دولت (۵) بزرگی (۶) فرماں روائی (۷) عزت و اقبال۔

## ہوا (ہوا مشہور ہے)

ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ ہوا روشن اور صاف تھی تو دلیل ہے کہ اس ملک کے لوگوں کی تندرستی اور معیشت خوب اور بہتر ہو گی اور ان کو راحت ملے گی اور وہاں کے علماء اور اہل حکمت لوگوں کو دولت اور اقبال کی زیادتی و ترقی حاصل ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ ہوا تاریک و تیرہ اور گرد و غبار والی تھی تو دلیل یہ ہے کہ اس ملک کے لوگوں کو کوئی غم و اندوہ لاحق ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ ہوا سرخ رنگ کی تھی۔ تو دلیل ہے کہ اس ملک میں کوئی جنگ اور فتنہ برپا ہو گا اور اگر دیکھے کہ ہوا سبز تھی تو دلیل ہے کہ اس ملک میں کھیتیاں' غلے اور نباتات و سبزیاں زمین کی بہت پیدا ہوں گی۔ اور اگر دیکھے کہ ہوا سفید اور پاکیزہ ہو گئی ہے تو دلیل یہ ہے کہ بقدر اس کے اس ملک کے لوگوں کو نعمت' فراخی' کسب اور معیشت بہت سی حاصل ہو گی۔

کرمانی رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ ہوا گرد و غبار سے پاک و صاف تھی اور سخت چل رہی تھی۔ تو دلیل یہ ہے کہ کوئی بیگانہ بادشاہ اس ملک میں آئے گا اور ان لوگوں کو رنج اور زحمت پہنچائے گا۔ اور اگر دیکھے کہ کچھ

تھوڑا سا حصہ ہوا کا کسی شہر یا کسی محل و مقام کے اوپر روشن اور صاف ہو گیا ہے تو دلیل یہ ہے کہ اس سال اس موضع و مقام کے لوگوں کو نعمت' فراخی اور خیر و منفعت پہنچے گی اور اگر دیکھے کہ ہوا مختلف طور سے تھی تو دلیل ہے کہ اس ملک کے لوگوں کا حال پراگندہ اور پریشان ہووے۔

امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں کہ ہوا کا خواب میں دیکھنا پانچ وجھوں پر ہوتا ہے : (۱) بزرگی (۲) منفعت (۳) تندرستی (۴) ایمنی (۵) معیشت۔ اور یہ پانچوں وجھیں دلیل کسی ہوائے روشن اور صاف پر ہوا کرتی ہیں۔

## ہوام (کیڑے مکوڑے)

ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں،کہ کیڑے مکوڑے جو کہ زمین پر رینگنے والے ہوں تاویل ان کی بموجب ان کی قدروقیمت اور صلاحیت کے ہوتی ہے۔ کیونکہ جو کوئی ان میں سے جس قدر ادنی درجہ کا ہو دلیل اس کی علم تعبیر کی رو سے کسی قوی تر دشمن پر ہوتی ہے بہ نسبت ان رینگنے والے کیڑے مکوڑوں کے جو کہ زہردار ہوں۔

امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ دیکھنا ہوام یعنی حشرات الارض یا کیڑوں مکوڑوں کا خواب میں کوئی تہدید ہوتی ہے کہ جس کی بازشت کسی دشنام دہندہ اور حاسد کی طرف ہوا کرتی ہے۔

## ہیزم (جلانے کی لکڑی)

ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہیزم تر اور خشک خواب میں کوئی جنگ' لڑائی' خصومت' جھگڑا اور سخن چینی ہوتا ہے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ وہ کوئی ہیز یعنی جلانے کی لکڑی اپنے گھر میں لایا تو دلیل ہے کہ بقدر اس ہیزم سوختنی کے اس کو اس شہر اور گھر میں کوئی لڑائی جھگڑا پیش آئے۔ اور اگر دیکھے کہ کسی بیگانہ شخص نے اس کو کوئی ہیزم سوختنی بخشی ہے تو دلیل ہے کہ اس کو کسی بیگانہ آدمی کے ساتھ کوئی لڑائی' خصومت اور جھگڑا پڑے۔

کرمانی رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ وہ کسی جنگل یا کسی صحرا سے ہر قسم کی لکڑیاں ہیزم سوختنی کی جمع کر رہا تھا تو دلیل ہے کہ یہ شخص بدکردار' حاسد اور سخن چین ہو گا اور جلد گرفتار ہو جائے گا کہ قولہٗ تعالیٰ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ○ فِیْ جِیْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ترجمہ : "سر پر لئے پھرتی ایندھن کی لکڑیاں' اس کی گردن میں ہو رسی مونج کی۔" اور اگر دیکھے کہ وہ درختوں سے لکڑیاں ہیزم سوختنی کی جمع کر رہا تھا۔ تو دلیل ہے کہ درمیان صاحب حشمت لوگوں اور بزرگ آدمیوں کے اس کی کوئی آزمائش کریں اور باتیں بے اصل اس کو کہیں۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ وہ درخت کہ جن سے وہ ہیزم سوختنی جمع کر رہا تھا میوہ دار تھے دلیل ہے کہ وہ درمیان بڑی ہمت والے بزرگ لوگوں کے ہوں گے اور صاحب حشمت ہو گا۔ فی الجملہ دیکھنا ہیزم تر اور خشک کا خوب اور اچھا نہیں ہوتا۔

# کتاب کامل التعبیر حرف ی

## یارہ (کنگن)

یارہ معنے کنگن خواب میں ایک جنس اور قسم ہاتھ کے کنگن یا کڑے کی ہوتی ہے۔ ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی مرد یہ دیکھے کہ اس نے کوئی کنگن ہاتھ میں پہنا ہوا تھا تو دلیل یہ ہے کہ کوئی تکلیف و زحمت اس کو پہنچے۔ اور اگر وہ کنگن چاندی کا پہنے ہوئے ہو تو دلیل یہ ہے کہ غم و اندوہ اس کو کمتر ہو اور تمام پستوے عورتوں کے مردوں کے لئے نیک اور بہتر نہیں ہوتے اور اسی طرح مردوں کے پستوے عورتوں کے واسطے اچھے نہیں ہیں اور طوق اور گوشوارے وغیرہ جو کہ زینت و آرائش بادشاہوں کی ہوں وہ مردوں کے لئے عورتیں ہوتی ہیں اور عورتوں کے واسطے شوہر ہوتے ہیں جو کہ بموجب انکی قدروقیمت کے ہوں کہ جو کچھ انہوں نے دیکھا ہو۔ اور شرح و تفصیل ہر ایک پستوے کی بذیل لفظ پیرایہ کتاب ہذا کے حصہ اول میں ہم بیان کر چکے ہیں۔

## یاسمین (چنبیلی)

ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ کسی دوست نے اس کو کوئی گلدستہ چنبیلی کا دیا تو دلیل ہے کہ درمیان ان کے کوئی گفتگو پیش آجائے اور وہ ایک دوسرے سے جدا ہوں۔ اور اگر کوئی عورت یہ دیکھے کہ اس نے چنبیلی کے پھول کسی درخت پر سے چنے اور وہ اپنے شوہر کو دیئے تو دلیل ہے کہ شوہر اس کا اسکو طلاق دے گا اور اگر کوئی دیکھے کہ چنبیلی کے پھول اس نے اپنے غلام کو دیئے تو دلیل ہے کہ اس کا غلام بھاگ جائے۔ اور درخت چنبیلی کا خواب میں کوئی عورت تونگر و مالدار اور بدخو ہوا کرتی ہے اور وہ سفلہ اور حاسد ہوتی ہے اور اگر چنبیلی خواب میں خوشبودار ہو تو دلیل ہے کہ وہ عورت اہل جود و احسان ہو گی۔

## یافتن (پانا کسی چیز کا)

ابن سیرینؒ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس نے کوئی چیز پائی تو اگر وہ صاحب خواب پارسا اور صالح آدمی ہو تو دلیل ہے کہ وہ بیداری میں کوئی چیز پائے گا۔ اور اگر وہ شخص صالح اور صاحب ستر و حیا نہ ہو تو دلیل یہ ہے کہ اس کو کوئی غم و اندوہ پہنچے۔

کرمانیؒ کہتے ہیں کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے کوئی دو چیزیں پائیں اور وہ دونوں ایک ہی جنس و قسم کی تھیں تو دلیل اس کی خیر و منفعت پر ہے اور وہ شخص حج و عمرہ ادا کرے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ اس نے کوئی دس چیزیں پائیں اور وہ دسوں چیزیں ایک ہی جنس و قسم کی تھیں تو دلیل اس کی کسی خیر و منفعت اور روزی حلال پانے پر ہو گی اور دوسری تعداد و شمار کی دلیل بھی اسی قیاس پر ہے اور اگر جو کچھ چیزیں اس نے پائی ہوں وہ ایک ہی جنس و قسم کی نہ ہوں تو اس کی تاویل بد ہو گی۔

## یافتن کان ہا (پانا مختلف چیزوں کی کانوں کا)

ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے کسی پہاڑ کو کھودا اور وہاں ایک کان سونے کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ بموجب اپنی قدر کے کوئی ولایت و حکومت پائے اور اگر خواب دیکھنے والا مصلح و نیکوکار، پارسا اور اہل دین ہو تو دلیل یہ ہے کہ حق تعالیٰ اس کو علم اور حکمت نصیب کرے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان چاندی کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ کوئی عورت جو بزرگ و رئیس لوگوں میں سے ہو زوجیت میں لائے جو کہ باجمال اور مالدار بھی ہو گی۔ اور بعض معبّر کہتے ہیں کہ اس کے ہاں کوئی فرزند مبارک قدم پیدا ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان تانبے یا پیتل کی پائی تو دلیل ہے کہ اس کی کسی سردار و رئیس بدکردار و بے رحم کے ساتھ صحبت و ملاقات ہو جائے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان قلعی، رانگ یا ٹین کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ کوئی خوبصورت عورت اپنی زوجیت میں لائے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان لوہے کی پائی تو دلیل ہے کہ اس کی سردار و رئیس قوی کے ساتھ ملاقات و صحبت ہو جائے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان لوہے کی پائی تو دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ کی طرف سے یا عورت کی طرف سے کوئی منفعت پہنچے اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان زبرجد اور زمرد کے جواہرات کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ شخص صاحب مال اور صاحب جاہ ہو جائے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان یاقوت کی پائی تو دلیل ہے کہ اس کی عزت اور مال و دولت زیادہ ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان فیروزہ کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ دشمن پر ظفر پائے اور اس کو مغلوب کرے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان عقیق کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ بادشاہ سے کوئی نفع پائے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان شبہ (جو کہ ایک قیمتی اور نہایت مفید پتھر ہوتا ہے) کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ کسی سردار و رئیس کے ساتھ کوئی گفتگو کرے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان لعل کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ کوئی جاہ اور حشمت پائے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان نوشادر کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ اندوہگین و غمناک ہو۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان نمک کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ کسی بزرگ یا رئیس سے کوئی منفعت پائے۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان سرمہ یا زاک یعنی پھٹکڑی کی پائی تو دلیل اس کی غم و اندوہ پر ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان گل زرد یعنی زرد مٹی کی پائی تو دلیل ہے کہ وہ بیمار ہو گا۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کوئی کان گل سفید، سفید مٹی یا کھڑیا مٹی کی پائی تو دلیل ہے کہ کسی سردار و رئیس کے ساتھ اسکی صحبت و ملاقات ہو۔

## یاقوت (ایک جواہر کا نام مشہور ہے)

ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس کوئی یاقوت سرخ یا سبز تھا تو دلیل ہے کہ کوئی عورت یا کنیزک نیک و خوب اس کو حاصل ہو یا اس کے ہاں کوئی لڑکی خوبصورت پیدا ہو۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کوئی یاقوت عیب دار تھا تو دلیل ہے کہ وہ کنیزک یا وہ عورت جو کہ وہ رکھتا ہو اس پر حرام ہو جائے۔

کرمانی رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس کوئی یاقوت سبز تھا تو دلیل ہے کہ وہ کوئی عورت خوب اور اچھی بااصل و بانصیب زوجیت میں لائے۔ اور اگر وہ کوئی عورت رکھتا ہو تو دلیل ہے کہ اس کے ہاں فرزند پیدا ہو۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کوئی یاقوت مغشوش یعنی غیر خالص تھا تو دلیل ہے کہ فرزند اس کا مفسد ہو۔

اسماعیل اشعث رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس کوئی سرخ یاقوت تھا تو دلیل ہے کہ وہ کوئی عورت تونگر و مالدار اور باجمال زوجیت میں لائے۔ اور اگر دیکھے کہ یاقوت سبز تھا تو دلیل ہے کہ وہ کوئی عورت پارسا و نیک سیرت زوجیت میں لائے۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کوئی یاقوت زرد تھا تو دلیل ہے کہ وہ عورت بیمار صورت ہو۔ اور اگر دیکھے کہ یاقوت سفید تھا تو دلیل ہے کہ کوئی عورت کنواری' زاہدہ' مصلح اور نیکوکار ہووے۔

امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یاقوت خواب میں چھ **وجھوں** پر ہوتا ہے: (۱) مال (۲) کنیزک (۳) علم (۴) بیٹا (۵) مرد نیک (۶) لڑکی کنواری۔

## یبروج (مردم گیاہ' لکنی بوٹی)

لکنی بوٹی۔ ایک گھاس کی جڑیں ہیں جو کہ آپس میں گلے ملے ہوئے مرد اور عورت کی شکل میں ہوتی ہیں) واضح رہے کہ یبروج بوٹی کو ابروصنم بھی کہتے ہیں اور یہ آدمی کی صورت میں ہوتی ہے۔

ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس یہ ابروصنم بوٹی تھی یا کسی نے اس کو دی تو دلیل یہ ہے کہ وہ کسی مرد کمینہ اور پست قد کی خدمت میں مشغول ہو اور اس سے زحمت و تکلیف پائے اور اگر دیکھے کہ اس نے یبروج بوٹی کھائی تو دلیل ہے کہ وہ کسی اس صفت کے مرد کے مال میں سے کچھ کھائے۔ اور دیکھنا یبروج بوٹی کا خواب میں کسی منفعت کا باعث نہیں ہوتا۔

## یخ (برف جمی ہوئی)

دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں کہ یخ یعنی برف جمی ہوئی کا دیکھنا خواب میں غم و اندوہ ہوا کرتا ہے۔ خاص کر جبکہ اس کو اپنے وقت پر دیکھے۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ وہ برف جمی ہوئی کھا رہا تھا۔ تو دلیل ہے کہ وہ روزی بہت سی پائے۔ مگر یہ کہ جب وہ برف بہت سی اور بے اندازہ دیکھے جو کہ اپنے وقت یعنی سردیوں کے موسم میں ہو۔ اور اگر دیکھے کہ وہ کچھ برف صاف ستھری اپنے گھر کو لے جا رہا تھا تو دلیل ہے کہ بقدر اس برف کے وہ کوئی مال جمع کرے۔

کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ کہتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ گرمیوں کے موسم میں کوئی برف پاکیزہ اور صاف تھی تو دلیل یہ ہے کہ وہ کوئی مال حلال جمع کرے۔ اور اگر دیکھے کہ برف میلی کچیلی اور تلخ سی تھی تو دلیل یہ ہے کہ وہ کوئی ایسا مال جمع کرے گا جو کہ حرام ہو۔ اور اگر سردیوں کے موسم میں برف پاکیزہ و صاف خواب میں دیکھے تو دلیل ہے کہ وہ اپنے عیش کو خوب اچھی طرح گزارے اور اپنے روزگار سے منفعت دیکھے اور اس کے دوستوں کے دل اس سے شاد ہوں۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ کہتے ہیں کہ درمیان سرد ملکوں کے سردیوں کے موسم میں برف کو خواب میں دیکھنا دلیل خیرومنفعت اور تندرستی پر ہو اور گرم ملکوں میں دلیل قحط' تنگی اور اندوہ پر ہو۔ اور بعض معبروں نے کہا ہے کہ یخ یعنی برف جمی ہوئی اور برق یا بجلی کا خواب میں دیکھنا جو درمیان سرد ملکوں کے ہو دلیل فراخی نعمت پر ہوتا ہے اور گرم ملکوں میں دلیل قحط اور اندوہ پر ہوا کرتا ہے۔

امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یخ **یعنے** برف جمی ہوئی خواب میں چھ **وجھوں** پر ہوتی ہے: (۱)

روزی فراخ (۲) زندگانی (۳) مال (۴) نرخ ارزاں (۵) غم و اندوہ (۶) قحط و تنگی۔

## یشم یا یشب (سنگ یشم)

(ایک قیمتی پتھر کا نام ہے جو کہ سبزی مائل ہوتا ہے اس کو سنگ یشم کہتے ہیں)

ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ سنگ یشب کا خواب میں دیکھنا کسی عورت بے اصل پر دلیل ہوتا ہے اور اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس کوئی انگشتری یا انگوٹھی سنگ یشب کی تھی یا کسی نے اس کو دی یا اس نے کہیں سے خریدی۔ تو دلیل ہے کہ وہ کوئی عورت بے اصل زوجیت میں لائے۔ اور اگر وہ عورت رکھتا ہے تو اس کے ہاں کوئی لڑکی پیدا ہو۔ اور اگر دیکھے کہ اس کے پاس کچھ سنگِ یشب تھا تو دلیل یہ ہے کہ وہ عورتوں کی طرف سے کچھ خیر اور منفعت پائے۔

## یَل (پہلوان)

واضح رہے کہ یل کوئی مبارک اور مبارز یعنی کسی سے مقابلہ اور جنگ کرنے والا آدمی ہوتا ہے۔

ابنِ سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی بادشاہ یہ دیکھے کہ وہ مبارز یعنے کسی کے مقابلے میں جنگ کرنے والا افسر یا پہلوان بنا ہوا تھا تو دلیل یہ ہے کہ وہ اپنی بادشاہت میں قوت اور شوکت پائے۔ اور اگر کوئی عالم شخص یہ دیکھے کہ کوئی فاضل یگانہ بحث میں تھا تو دلیل یہ ہے کہ وہ اپنے خصم و مخالف پر غالب آئے اور اگر کوئی تاجر و سوداگر آدمی یہ دیکھے کہ وہ مبارز یعنے جنگ اور لڑائی کرنے والا پہلوان ہو گیا تو دلیل یہ ہے کہ وہ تجارت میں بہت سا مال حاصل کرے۔ اور اگر کوئی سپاہی آدمی یہ دیکھے تو دلیل یہ ہے کہ وہ تونگر و مالدار ہو اور کوئی مال پائے۔ قولہٗ تعالےٰ: **یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا ارْكَعُوْا وَ اسْجُدُوْا وَ اعْبُدُوْا رَبَّكُمْ وَ افْعَلُوا الْخَیْرَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ** ترجمہ: "اے ایمان والے لوگو! رکوع کرو اور سجدے بجا لاؤ اور بندگی کرتے رہو اپنے رب کی اور نیکی اور بھلائی کیا کرو تاکہ تم فلاح، بہبود اور کامیابی حاصل کر سکو"۔

اگر دیکھے کہ اس نے کسی کے ساتھ کوئی مبارزت یعنے جنگ کیا اور اس پر غالب آیا تو دلیل یہ ہے کہ وہ دشمن پر غالب آئے۔ اور اگر دیکھے کہ خصم و مخالف اس پر غالب آیا تو اس کی تاویل خلاف اس کے ہو گی۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے کسی عورت کے ساتھ کوئی جنگ کیا اور اس پر غالب آیا تو دلیل یہ ہے کہ حال اس کا برا ہو اور وہ خود اور لاچار ہو جائے۔

## یوز (چیتا)

ابن سیرین رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ فرماتے ہیں کہ یوز یعنے چیتا خواب میں کوئی دشمن ہوتا ہے اور دشمنی اس کی اس پر ظاہر ہو جاتی ہے۔ سو اگر کوئی دیکھے کہ وہ کسی چیتے سے جنگ اور لڑائی کر رہا تھا۔ تو اگر وہ اس چیتے پر غالب ہو گیا تو دلیل ہے کہ وہ دشمن پر ظفر پائے۔

کرمانی رحمتہ اللہ تعالےٰ علیہ کہتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس نے چیتے کو پکڑ لیا تو دلیل یہ ہے کہ وہ کسی دشمن

کے ساتھ صحبت و ملاقات کرے۔ اور اگر دیکھے کہ چیتا اس سے بھاگ گیا تو دلیل یہ ہے کہ دشمن اس سے بھاگ جائے۔ اور اگر دیکھے کہ چیتے بہت سے اس کے مطیع تھے۔ تو دلیل یہ ہے کہ دشمن اس کے خراب اور ذلیل ہوں۔

حضرت جابر مغربی رحمتہ اللہ کہتے ہیں کہ اگر کوئی دیکھے کہ وہ چیتے کا گوشت کھا رہا تھا تو دلیل یہ ہے کہ بقدر اس کے وہ کوئی مال دشمن کا لے۔ اور بعض معبروں نے کہا ہے کہ اگر کوئی دیکھے کہ اس نے کسی چیتے کو مار ڈالا تو دلیل یہ ہے کہ اس میں کوئی خیر اور منفعت نہ ہو۔ اور اگر دیکھے کہ اس نے چیتے کو اپنی گردن پر اٹھا کر رکھ لیا اور وہ اس کو لے جا رہا تھا تو دلیل یہ ہے کہ وہ کوئی بار اور بوجھ دشمن کا کھینچے۔ اور اگر دیکھے کہ کئی ایک چیتے اس کے گھر میں یا کسی موضع و مقام میں آکر بلند آوازیں نکال رہے تھے تو دلیل یہ ہے کہ وہ شخص اپنے دشمنوں کے سبب سے کوئی رنج و تکلیف اور مضرت پائے جو کہ بقدر ان چیتوں اور ان کی ان آوازوں کے ہو جو کہ وہ دیکھ چکا ہو۔ آگے **واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب**

وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ اَوَّلاً وَّ اٰخِراً وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی نَبِیِّہٖ مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ؁